دارالعوام سے گذر کر دارالامرا میں منظوری کے لئے پہنچ گیا ہے۔

اس تمام روداد کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ دس سال کے اصلاحی تجربوں پر غور کرنے کے لئے چھ سات سال سے زیادہ صرف کئے جا چکے ہیں اور معلوم نہیں ابھی کتنی مدت اور اس کام کے لئے صرف کی جائے گی اور حال یہ ہے کہ جن تجاویز کو آخری طور پر اختیار کر کے قانونی جامہ پہنایا جا رہا ہے انھیں قبول کرنے کے لئے ملک میں کوئی طبقہ تیار نہیں ہے۔ کانگریس کا تو ذکر ہی کیا کہ وہ تو نو آبادی طرز کی حکومت لینے پر بھی آمادہ نہیں ہے مگر آزاد، اعتدال پسند، ہندو فرقہ پرست، مسلم فرقہ پرست، ریاستیں غرض کوئی بھی اس دستور سے خوش نہیں ہے۔

حکومت برطانیہ کے مدبروں نے دستور اساسی کیلئے گذشتہ چھ سات سال میں جتنی کوششیں کی ہیں اُن سب میں خوف اور گھبراہٹ کا عنصر غالب نظر آتا ہے۔ وہ ہندوستانیوں پر اعتماد کرنا نہیں چاہتے۔ انھیں ڈر ہے کہ اگر ان کو ذرا سا بھی اقتدار دیا گیا تو پھر ہمارے اقتدار کا خاتمہ ہے اس لئے ایک مرتبہ جس چیز کو ایک ہاتھ سے دیتے ہیں دوسرے ہاتھ سے فوراً اُسے واپس لے لیتے ہیں اگر ایک ہاتھ سے ذرا سا سہارا دیتے ہیں تو دوسرے ہاتھ سے نیچے ڈھکیل دیتے ہیں۔ بعض نہایت معقول، اعتدال پسند وسیع اور مستند لوگوں کا خیال ہے کہ نئے دستور کا مسودہ تو موجودہ دستور سے بھی خراب ہے اور اس نئے دستور سے تو پرانے دستور پر قائم رہنا ہی بہتر ہے۔

آیئے ذرا دیکھیں کہ مشترکہ پارلیمنٹری کمیٹی کی سفارشات اور گورنمنٹ آف انڈیا بل میں ایسے کیا نقائص پائے جاتے ہیں جن کی وجہ سے سر فیروز سیٹھنا، سر چمن لال سیتلواڈ اور سر کاؤس جی جہانگیر جیسے اعتدال پسند نائٹ بھی اس کے مخالف نظر آرہے ہیں۔

سب سے پہلی بات جو اس ضمن میں قابل لحاظ ہے وہ یہ ہے کہ مشترکہ پارلیمنٹری رپورٹ اور گورنمنٹ آف انڈیا بل کو "اکثریت کی وہ عام مقبولیت" حاصل نہیں ہے جس کے لئے گول میز کانفرنس کا انعقاد کیا گیا تھا۔ کسی ایسی حکومت کے دستور کے لئے جو خود مختار ہونے کا حوصلہ رکھتی ہے پہلی شرط یہ ہے کہ سیاسی احساس رکھنے والی آبادی کے ایک کثیر حصہ کی اُس سے تشفی ہوتی ہو اور عوام کے نمائندوں نے اس کی تعمیر میں حصہ لیا ہو۔

کمیٹی نے دستور بناتے وقت کسی ہندوستانی سیاسی جماعت کے مشورہ کو حتیٰ کہ برطانوی ہند کے مندوبین کے میمورنڈم کو بھی جو حد درجہ اعتدال پر مبنی تھا اور ہندوستان کے کمترین مطالبہ کو ظاہر کرتا تھا قبول نہیں کیا۔ ان حالات میں جو دستور بنے گا وہ ہندوستان کا اپنا بنایا ہوا نہ ہوگا بلکہ غیروں کا مسلط کیا ہوا ہوگا اور اس لئے اصول خود اختیاری کے منافی ہوگا۔

دوسری بات جس کے لئے ہندوستان کی طرف سے پیہم مطالبہ تھا اور جس کا آخر وسیرائے اور وزیر ہند نے وعدہ بھی کر لیا تھا وہ یہ تھی کہ دستور میں صراحت کے ساتھ درج کر دیا جائے کہ ہندوستان کی سیاسی ترقی کا مقصد نوآبادی طرز کی حکومت ہے۔ اس بات کو قصداً مشترکہ پارلیمنٹری کمیٹی نے نظر انداز کیا جس سے کمیٹی کی نیت کی طرف سے سخت بدگمانی پیدا ہوگئی اور بعد کی اشک شوئی سے اس کی تلافی نہ ہوسکی۔

تیسری بات جو اس سلسلہ میں خاص طور پر اہمیت رکھتی ہے وہ یہ ہے کہ مشترکہ پارلیمنٹری کمیٹی نے اس بات کا کوئی تعین نہیں کیا کہ کتنی مدت میں ہندوستان میں نوآبادی طرز کی حکومت کے قائم ہو جانے کا امکان ہے۔ تحفظات کا سلسلہ کب تک جاری رہے گا۔ کیا یہ ابدی اور اٹل ہیں یا کبھی ان کے ختم ہونے کا بھی وقت آئے گا اور اس بات کا کون فیصلہ کرے گا کہ اب ان تحفظات کو ختم ہو جانا چاہیئے۔

مشترکہ پارلیمنٹری کمیٹی نے اپنے قول کے مطابق چار بنیادی اصولوں پر اپنے مجوزہ دستور کی بنیاد رکھی ہے:-

(۱) خود دستور کے اندر نشوونما کی صلاحیت ہونی چاہیئے۔

(۲) صوبوں میں عاملہ کو مضبوط ہونا چاہیئے۔

(۳) انتظام وعملہ کو متدین اور اعلیٰ اہلیت کا ہونا چاہیئے۔

(۴) متصادم اغراض ومفاد میں توازن قائم رکھنے کے لئے ایک غیر جانبدار حاکم کو برسر اقتدار ہونا چاہیئے۔

پہلا اصول خاص طور پر ہماری توجہ کا مستحق ہے۔ "خود دستور کے اندر نشوونما اور ترقی کے عناصر موجود ہونا چاہیں" یہ بات نہایت مناسب ہے اور ہر شخص اسے تسلیم کرنے کے لئے تیار ہے۔ لیکن دیکھنا یہ ہے کہ

ترقی کے اس بیج کو جو نشو و نما پاکر ایک تناور درخت بن جائیگا پارلیمنٹری کمیٹی نے اپنی رپورٹ کے کس حصہ میں دبا کر رکھا ہے اور اس سے کمل ذمہ دار اور نو آبادی طرز کی حکومت کیسے پیدا ہوگی۔ کمیٹی بظاہر صرف غیر تحریری روایتوں (کنونشنس) پر بھروسہ کرنا چاہتی ہے۔ لیکن یہ غیر تحریری روایتیں تصادم کے امکانات کو تو شاید رفع کر سکتی ہیں اور ایک حد معین تک ترقی کا بھی سبب ہو سکتی ہیں مگر ان سے کمل ذمہ دار اور نو آبادیوں کے مرتبہ کی حکومت پیدا نہیں ہو سکتی۔ مانٹیگو چیمس فورڈ کے دستور میں ایک مقررہ میعاد گذرنے کے بعد تحقیقات اور اس کی بنیاد پر تبدیلی اور اصلاح کی سفارش کی گنجایش تھی مگر مشترکہ پارلیمنٹری کمیٹی نے اس میعادی تحقیقات کے امکان کو بھی ختم کر دیا۔ اُن کے یہاں ایک سفارش البتہ اس نوعیت کی ہے جس میں درج ہے کہ اگر ہندوستان کی کوئی مجلس مقننہ دستور میں ترمیم کی کسی قرارداد کو منظور کرے اور گورنر جنرل یا گورنر کے حضور میں تحریری عرضداشت پیش کرے کہ ملک معظم ازراہ لطف و کرم پارلیمنٹ کو اس امر سے مطلع فرمائیں تو یہ قرارداد پارلیمنٹ کے دونوں ایوانوں کے سامنے اُس مجوزہ فیصلہ کے ساتھ جو ملک معظم کی حکومت اس مسئلہ کے بارے میں کرنا چاہتی ہو پیش کی جائے گی۔ یہ سفارش جس قدر ناکافی ہے وہ ظاہر ہے۔ اس سے ہندوستان کی مجبوری اور بے چارگی میں کمی واقع نہیں ہوتی اور خود دستور کے اندر نشو و نما کا امکان پیدا نہیں ہوتا۔

کمیٹی کا دوسرا اصول یہ ہے کہ صوبوں میں عاملہ کو مضبوط ہونا چاہئے۔ یہ اگر مان بھی لیا جائے تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس مضبوطی کو حاصل کرنے کے لئے گورنر کو وہ تمام مخصوص اور امتیازی اختیارات سونپ دئے جائیں جن کی مشترکہ پارلیمنٹری کمیٹی نے سفارش کی ہے۔

کمیٹی کا تیسرا اصول یہ ہے کہ ایک متدین اور اعلیٰ اہلیت رکھنے والا عملہ حکومت کے لئے وہی کام کرتا ہے جو ریڑھ کی ہڈی انسانی جسم کے لئے۔ لیکن اس کے یہ معنی نہیں ہوتے کہ اعلیٰ ملازموں کو ایسے حقوق دے دئیے جائیں جو مجوزہ دستور نے انھیں دئیے ہیں۔ ان کے مرتبہ اور مراعات کا فیصلہ کرنے کے لئے دو چیزوں کا خیال رکھنا ضروری ہے اول تو وزرا اور ان کے مابین جو تعلقات ہوں ان میں صحیح فرق مراتب کا خیال رکھا جائے اور دوسرے ہندوستانی رعایا کی معاشی اہلیت کو نظر انداز نہ کیا جائے۔ کسی حکومت کو حق حاصل نہیں ہے کہ وہ اپنی رعایا پر ناقابل برداشت محاصل کا بار ڈال کر اعلیٰ اہلیت کے افسر مقرر کرے۔ ایسی صورت میں اعلیٰ اہلیت کو

قربان کیا جا سکتا ہے۔

کمیٹی کا آخری اصول کہ انصاف کی ترازو کے پلوں کو برابر رکھنے کے لئے ایک غیر جانب دار شخص کو برسر اقتدار رہنا چاہیئے اُس وقت تک تو اہم سمجھا جا سکتا ہے جب تک ہندوستان کے مختلف فرقوں اور مرکز و صوبوں کے درمیان تصادم پایا جائے۔ لیکن جب ہندوستانی اور برطانوی اغراض میں تصادم ہو اس وقت کمیٹی کے منتخب کئے ہوئے اشخاص پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا اور اس وقت ضرورت ہوتی ہے کہ گورنر کے امتیازی اختیارات پر پابندی عاید کرنے والی کوئی اور جماعت ہو جس پر عام طور پر لوگوں کو اعتماد ہو۔

اب ذرا آئیے اور زیادہ تفصیل کے ساتھ مشترکہ کمیٹی کی سفارشات اور گورنمنٹ آف انڈیا کے مسودہ قانون پر نظر ڈالیں اور دیکھیں کہ کس حد تک یہ موجودہ دستور سے بہتر ہیں یا اس سے بھی خراب اور بدتر ہیں۔

نئے دستور کی سب سے بڑی خوبی یہ بیان کی جاتی ہے کہ اس سے صوبوں کو خودمختاری مل جائیگی اس ضمن میں سب سے پہلے صوبجاتی خودمختاری کے مفہوم کی وضاحت کر دینا چاہیئے۔ مختلف آدمیوں کے ذہن میں اس کے مختلف مفاہیم ہیں۔ لیکن جب ہندوستانی رائے عامہ کے ایک حصہ نے اس کا مطالبہ یہ سمجھ کر کیا تھا کہ یہ نوآبادی طرز کی حکومت کی جانب دوسرا قدم ہے تو وہ اس کا مفہوم ایسی حکومت سمجھتے تھے جس میں صوبہ کی حکومت عوام کی منتخب کی ہوئی مجلس مقننہ کو جواب دہ ہوگی اور برطانوی پارلیمنٹ کا اقتدار ختم ہو جائے گا۔ لیکن مشترکہ کمیٹی کے نزدیک صوبہ جاتی خودمختاری کا یہ مفہوم نہیں ہے۔ ان کے نزدیک صوبہ کے تمام اختیارات کا منبع و مرکز عوام کی منتخب کی ہوئی مجلس مقننہ نہیں ہے اور صوبہ کی مجلس عاملہ کا تمام معاملات میں مجلس مقننہ کو جواب دہ ہونا ضروری نہیں ہے۔ اس خودمختاری میں گورنر اور مقننہ دونوں شریک ہوں گے!

جہاں عوام کی حکومتیں پائی جاتی ہیں وہاں جماعت عاملہ دو قسم کی ہوتی ہے۔ اس کی ایک صورت تو یہ ہوتی ہے کہ عوام صرف مجلس مقننہ کا انتخاب کرتے ہیں اور عاملہ کو اس کا جواب دہ ہونا پڑتا ہے۔ دوسری صورت یہ ہے کہ عوام مقننہ اور عاملہ دونوں کا علیحدہ علیحدہ انتخاب کرتے ہیں اور عاملہ مقننہ سے آزاد رہ کر بھی اپنے اختیارات کو استعمال کر سکتی ہیں اور مقننہ اپنے فرائض قانون سازی کو پورا کرتی رہتی ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ صوبوں میں ان دو قسموں کی عاملہ میں سے کس قسم کو منتخب کیا گیا ہے۔ یہ ظاہر ہے کہ صوبہ جاتی حکومتوں میں عوام کی منتخب کی ہوئی عاملہ جو مقننہ سے آزاد رہ کر اپنا کام کرتی ہے نہیں بنائی گئی ہے بلکہ مشترکہ کمیٹی نے ایک قسم کی پارلیمنٹری حکومت یعنی مقننہ کو جواب دہ عاملہ بنانے کی کوشش کی ہے۔

اس فرق کو ذہن میں رکھنے کی ضرورت ہے کیونکہ غور اور مطالعہ سے معلوم ہوگا کہ گورنروں کو جو اختیارات کمیٹی نے دیئے ہیں بعض دوسرے ملکوں میں بھی عاملہ کو حاصل ہوتے ہیں۔ لیکن اگر ان ممالک میں عاملہ کو عوام منتخب کرتے ہیں تو اس مشابہت سے کمیٹی کی تجاویز کے لئے وجہ جواز پیدا نہیں ہوتی اور یہاں کی حکومت مختار کہلائے جانے کی مستحق نہیں ہو جاتی۔ اس لئے اگر کمیٹی صوبہ جاتی خود مختاری دینے کا دعوے کرتی ہے تو اس کے معنی یہ ہیں کہ وہ عاملہ کو مقننہ کا جواب دہ بنا رہی ہے گویا پارلیمنٹری طرز کی خود مختاری قائم کر رہی ہے۔

پارلیمنٹری طرز کی خود مختاری کی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں مقننہ کو اقتدار اعلیٰ حاصل ہوتا ہے اور اس کا اظہار مندرجہ ذیل چار اہم طریقوں پر ہوتا ہے:۔

(۱) قانون سازی میں

(۲) محاصل اور خرچ کی نگرانی میں

(۳) انتظام مملکت میں۔ اور سب سے بڑھ کر

(۴) عاملہ کو مقرر اور برطرف کرنے میں

مؤخر الذکر سے مراد یہ ہے کہ کوئی عاملہ اس وقت تک برسر اقتدار نہیں رہ سکتی جب تک اُسے مقننہ کی اکثریت کی تائید حاصل نہ ہو۔ آیئے دیکھیں کہ صوبوں کو جو خود اختیاری دی گئی ہے اُس میں یہ چیز کہاں تک حاصل ہوئی ہے۔

(۱) سب سے پہلے قانون سازی سے ابتدا کیجئے۔ اس میں صوبہ کی مجلس مقننہ کے چار اور مد مقابل نظر آتے ہیں جنھیں صوبہ کے لئے اسی طرح قانون بنانے کا حق حاصل ہوگا جیسا خود صوبہ کی مقننہ کو۔ ان میں سے ایک برطانوی پارلیمنٹ ہے جو حق رائے دہندگی، حلقہ ہائے انتخاب اور طریقہ ہائے انتخاب کے تمام مسائل

کے متعلق خود قانون بنائے گی ۔ اس معاملہ میں گویا ۱۹۱۹ء کے ایکٹ کو بدستور قائم رکھا گیا ہے ۔ لیکن اس سے بھی زیادہ رجعت پسند بات یہ ہے کہ آیندہ دارالامرا میں ہندوستان کے متعلق جو مسودہ قانون ان کی منظوری کے لئے پیش ہوگا ۔ اور جسے دارالعوام منظور کرچکا ہوگا اُس کی آخری منظوری میں یہ نہ صرف تاخیر کرسکیں گے بلکہ اپنی طرف سے دارالعوام کی تجاویز کو مسترد بھی کرسکیں گے ۔

اس کے بعد دوسرا سدِ مقابل گورنر ہوگا جسے "گورنر کے قوانین" بنانے کا اختیار ہوگا اور ان پر صوبہ کی مقننہ کو ترمیم و تنسیخ تو کجا بحث و مباحثہ کا بھی حق اس وقت تک حاصل نہ ہوگا جب تک گورنر خاص طور پر اس بات کی اجازت نہ دے ۔ اس کے علاوہ گورنر کو ہنگامی قوانین بنانے کا ہر وقت اختیار ہوگا اور یہ ایک دفعہ چھ مہینہ تک جاری رہنے کے بعد دوبارہ چھ مہینہ کے لئے جاری کئے جاسکتے ہیں ۔ ایسے محکموں میں جو وزراء کی ماتحتی میں ہوں گے ہنگامی قوانین مقننہ کے مجتمع ہونے کے صرف چودہ دن بعد تک جاری رہیں گے ۔ لیکن ایسے محکموں میں ایک دوسرے طریقہ پر ہنگامی قوانین زیادہ عرصہ تک جاری رکھے جاسکتے ہیں ۔ گورنر پر سال میں صرف ایک مرتبہ مقننہ کو جمع کرنے کی پابندی عاید کی گئی ہے ۔ اس لئے اگر گورنر اور وزرا چاہیں گے تو محض ہنگامی قوانین کے ذریعہ سے ایک سال تک حکومت کرسکیں گے ۔ اس سے یہ مراد نہیں ہے کہ ایسا ہمیشہ کیا بھی جائے گا ۔ لیکن دستور میں اس قسم کا اختیار اُنھیں حاصل ہے ۔ پھر کمیٹی نے اپنی سفارشات کے ذریعہ سے گورنروں کو منتقل شدہ محکموں کے لئے بھی قانون بنانے کا حق دے دیا ہے جو موجودہ دستور میں اُنھیں حاصل نہیں ہے ۔ اس وقت گورنر صرف اپنی منظوری نہ دے کر ان محکموں کے قوانین کو مسترد کرسکتا ہے لیکن نئے دستور میں وہ قوانین کو مسترد بھی کرسکے گا اور اپنے طرف سے بھی بنا سکے گا ۔ اس لئے اگر وزرا چاہیں گے تو گورنر کی وساطت سے مقننہ کی مرضی کے خلاف قانون بنوا سکیں گے ۔

مجلس مقننہ کا تیسرا سدِ مقابل گورنر جنرل ہے ۔ مشترکہ کمیٹی نے گورنر کو تو مخصوص اختیارات دئے ہی تھے کہ وہ امن و امان قائم رکھے ، اقلیتوں کے حقوق اور اعلیٰ عہدہ داروں کے مفاد کی نگہداشت کرے لیکن صرف گورنر کے مخصوص اختیارات سے کمیٹی کا اطمینان نہیں ہوا اس لئے اُس نے گورنر جنرل کو بھی اس کام میں شریک کیا ہے ۔ اگر گورنر جنرل کو خیال ہو کہ گورنر ان معاملات میں اپنے فرایض کو ٹھیک طریقہ پر انجام

نہیں دے رہا ہے تو اُسے صوبہ کے معاملات میں مداخلت اور قانون سازی کا اختیار حاصل ہے اور اس طرح وہ اپنی مخصوص ذمہ داریوں کی بجا آوری کے سلسلہ میں جس محکمہ کے لئے چاہے قانون بنا سکتا ہے۔

پھر گورنر جنرل کو دستور میں ایک اور اہم حق یہ حاصل ہے کہ وہ مرکزی اور صوبہ جاتی محکموں کی تقسیم میں جب چاہے ردو بدل کر سکتا ہے۔ صوبہ جاتی حکومتوں کو اختیارات تفویض کرنے کے بعد جو اختیارات باقی بچتے ہیں وہ گورنر جنرل کو مل جاتے ہیں۔ اس لئے بعض اہم مسائل کے متعلق وہ جب چاہے اس بات کا اعلان کر سکتا ہے کہ فلاں محکمہ یا مسئلہ صوبہ جاتی حکومت سے متعلق نہیں ہے بلکہ مرکزی حکومت سے متعلق ہے۔ اس کے علاوہ گورنر جنرل کو حق حاصل ہوگا کہ جب یکساں قوانین صوبوں اور مرکز میں بنائے جائیں تو مرکزی قانون کو صوبہ کے قوانین کے مقابلہ میں مرجح قرار دے۔

صوبہ کی مقننہ کا چوتھا مدمقابل مرکزی یعنی وفاقی مقننہ ہوگی۔ بعض معاملات میں صوبہ اور مرکز دونوں کو قانون بنانے کا حق حاصل ہوگا اور مرکزی قانون کو صوبہ کے قانون پر ترجیح حاصل ہوگی۔

اس سے ظاہر ہوا کہ صوبہ کی مقننہ پانچ قانون ساز جماعتوں میں سے ایک ہوگی اور جن معاملات میں قانون بنائے گی بھی ان میں گورنر کی خوشنودی مزاج کی پابند ہوگی۔ کیونکہ اگر گورنر کو اس کا کام پسند نہ آئے تو وہ اعلان کر سکتا ہے کہ دستور پر عمل ناممکن ہو گیا ہے اس لئے مقننہ برطرف کی جاتی ہے اور اس کے بعد اپنے آپ قانون بنا کر حکومت چلا سکتا ہے۔ اس معاملہ میں بھی مشترکہ کمیٹی کی مجوزہ تجاویز موجودہ دستور سے زیادہ خراب ہیں۔ کیونکہ موجودہ دستور میں اس قسم کی کارروائی کو صرف اس وقت جائز رکھا گیا ہے جب دستور پر عمل کلیتہً ناممکن ہو جائے۔ لیکن کمیٹی کی مجوزہ تجاویز میں جزی طور پر ناقابل عمل ہونے کی صورت میں بھی یہی کارروائی اختیار کی جا سکتی ہے۔

اس کے علاوہ قانون بناتے وقت مجلس مقننہ پر برابر یہ ہیبت سوار رہیگی کہ کہیں گورنر کے پاس سے یہ پیغام نہ آجائے کہ اس قانون سے امن و عدالت، اقلیتوں کے حقوق اور اعلیٰ عہدہ داروں کے مفاد کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے لہٰذا اس پر غور و مباحثہ ترک کیا جائے۔

پھر بقیہ میدانوں میں جہاں مقننہ نسبتاً آزاد رکھی گئی ہے وہاں بھی اور مختلف پابندیاں

پائی جاتی ہیں۔ پولس ایکٹ میں کوئی ترمیم یا تنسیخ گورنر کی پیشگی منظوری کے بغیر نہیں کی جا سکتی۔ پھر جس قانون کو چاہے گورنر اپنی ترمیموں کے ساتھ مقننہ میں دوبارہ غور کے لئے واپس کر سکتا ہے۔ غرضکہ گورنر کی حیثیت نئے دستور میں ایک مطلق العنان بادشاہ جیسی ہوگی۔

(۲) اب آئیے صوبہ جاتی خود مختاری کے دوسرے پہلو یعنی آمدنی و خرچ کے مسئلہ کو دیکھیں پہلے محاصل عاید کرنے والے قوانین کو لیجئے۔ گورنر کو ہمیشہ اختیار ہوگا کہ "گورنر کے قوانین" کے ذریعہ سے صوبہ پر نئے محاصل عاید کر سکے۔ پھر گورنر اپنے ہنگامی قوانین کے ذریعہ سے بھی وقتی طور پر محاصل عاید کر سکتا ہے۔ گورنر جنرل بھی اپنے ہنگامی قوانین اسی مقصد کو پیش نظر رکھ کر بنا سکتا ہے۔ غرضکہ محصول عاید کرنے میں بھی صوبہ کی مقننہ خود مختار نہیں ہے بلکہ اس کی تین اور مد مقابل ہیں۔

خرچ کی منظوری کا اختیار بھی مقننہ کو بلا شرکت غیرے حاصل نہ ہوگا۔ کیونکہ بعض بڑے بڑے اخراجات پر مقننہ کی رائے لینا ضروری نہ سمجھی جائے گی۔ آمدنی کو اخراجات کی مختلف مدوں میں تقسیم کرنے کے تناسب کون مقرر کرے گا اس مسئلہ پر وضاحت کے ساتھ کمیٹی نے بحث نہیں کی ہے لیکن یہ نتیجہ اخذ کرنا غالباً صحیح ہے کہ اس بات کا تعین گورنر ہی کرے گا کہ کتنے اخراجات کے لئے مقننہ کی منظوری لی جائے اور کتنے کے لئے نہ لی جائے۔ پھر جن اخراجات کو مقننہ نامنظور کرے گی انہیں دوبارہ منظور کرنے کا اختیار بھی گورنر کو حاصل ہوگا۔ چنانچہ جو اخراجات منظور کئے جائیں گے وہ تین قسم کے ہوں گے اول ایسے جن کی مقننہ نے منظوری دی دوسرے ایسے جنھیں مقننہ نے نامنظور کیا لیکن گورنر نے منظور کیا اور تیسرے ایسے جو مقننہ کی اظہار رائے کے لئے پیش ہی نہیں کئے گئے اور گورنر نے بہ اختیار خود انہیں منظور کر دیا۔

(۳) انتظام مملکت کے روزمرہ کے مسائل میں بھی مقننہ کی رائے آخری تسلیم نہیں کی جائے گی۔ ایسے معاملات میں جہاں گورنر کو اپنی مخصوص ذمہ داریوں کو پورا کرنا ہوگا وہ خود اپنی طرف سے کاروبار چلانے کے لئے قاعدے مقرر کر دے گا۔ ان مخصوص ذمہ داریوں میں اقلیتوں کے حقوق اعلیٰ عہدہ داروں کے مفاد اور امن و قانون شامل ہوں گے۔ قدرتی طور پر ان مسائل کے متعلق مقننہ میں جو بحث بھی کی جائیگی

اُس میں گورنر کے بنائے ہوئے قاعدوں کی پابندی کرنا ہوگی۔ اور مقننہ ان مسائل کے بارے میں جن نتائج پر پہنچے گی اُن پر عملدرآمد ممکن نہ ہوسکے گا۔ پھر اقلیت اور اعلیٰ عہدہ داروں کے مسائل ایسے نہیں ہیں جو صرف چند محکموں تک محدود رہیں گے بلکہ کسی محکمہ میں پیدا ہوسکتے ہیں اس لئے ملازموں کا مقننہ کے زیر اثر ہونا لازمی نہ رہے گا۔ اگر مقننہ اپنا اثر قائم کرنے پر مصر ہوگی تو دستور کو جزئی طور پر ناقابل عمل قرار دیکر مقننہ کو برطرف کردیا جائے گا اور گورنر وزراء کے ساتھ مل کر حکومت کا کام چلاتے رہیں گے۔

(۴) اب پارلیمنٹری طرز کی حکومت کے آخری اختیار کو لیجئے۔ یہاں ہندوستانی دستور کا دوسرے خودمختار دستوروں سے اختلاف پوری طرح نمایاں ہوجاتا ہے۔ انگلستان میں مقننہ دارالعوام کیبنٹ کو بناتی، قائم رکھتی اور برطرف کردیتی ہے کوئی وزارت اس وقت تک حکومت نہیں کرسکتی جب تک اُسے اکثریت کی حمایت حاصل نہ ہو۔ جب کبھی اکثریت اس کی طرفدار نہیں رہتی وزارت یا تو مستعفی ہوجاتی ہے یا مقننہ کا انتخاب دوبارہ کراتی ہے تاکہ نئے انتخاب میں اُسے اکثریت حاصل ہوسکے۔ اگر نئے انتخاب میں اکثریت حاصل ہوجائے تو فبہا ورنہ اُسے استعفا دینا پڑتا ہے۔ دوسری خصوصیت انگلستان کی وزارت کی یہ ہے کہ اُس کے تمام اراکین میں یکجہتی اور ہم آہنگی پائی جاتی ہے۔ وزارت یکجائی طور پر ہر محکمہ کے معاملات کی ذمہ دار ہوتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ وزراء کا تقرر ملک معظم کرتے ہیں لیکن یہ تقرر وزیر اعظم کی سفارش پر ہوتا ہے جو خود مقننہ میں جو جماعت اکثریت رکھتی ہے اُس کا رہنما ہوتا ہے۔ لیکن ہندوستان کے مجوزہ دستور میں گورنر پر اس قسم کی کوئی پابندی نہیں ہے وہ چاہے تو یکجائی طور پر وزراء کا تقرر کرسکتا ہے اور چاہے تو فرداً فرداً۔ اگر وہ نہ چاہے تو وزیر اعظم کے تقرر کی بھی اُس پر کوئی پابندی نہیں ہے۔ وہ چاہے تو عاملہ کے ہر جلسہ کی صدارت کرسکتا ہے۔ انگلستان کا بادشاہ اور نوآبادیوں کا گورنر عاملہ سے بالا اور ارفع ہوتا ہے لیکن ہندوستان کا گورنر اُس کا ایک جزو ہوگا۔ وزراء کا کام مشورہ اور امداد دینا ہے۔ لیکن گورنر اُن کا مشورہ ماننے کے لئے پابند نہ ہوگا۔ وزراء کی بات نہ مانی جائے تو وہ استعفےٰ دے سکتے ہیں گورنر ان کی جگہ دوسرے وزراء کا تقرر کردے گا۔ اگر دوسری وزارت میں شریک ہونے کے لئے کوئی تیار نہ ہو تو وہ مقننہ کو برطرف کردے گا۔ اس کے بعد نیا انتخاب کیا جاسکتا ہے

اگر نئے انتخاب سے بھی مقننہ کی وہی صورت رہے اور مطیع و فرمانبردار وزرا دستیاب نہ ہوں تو اس میں گورنر کی پوری جیت ہے۔ وہ پرانے وزرا کو واپس نہ بلائے گا بلکہ وہ وزرا اور مقننہ دونوں کا خاتمہ کر دیگا اور تمام اختیارات پر خود قابض ہو جائے گا۔ دستور کی اس تباہی کا سبب صرف یہ ہوگا کہ گورنر اور وزرا میں اختلاف رائے پایا جاتا تھا۔ اس سے ظاہر ہوا کہ مقننہ کو حکومت کے بنانے یا نہ بنانے کا اختیار نہ ہوگا۔ حکومت کا ایک بڑا اور معتدد حصہ یعنی گورنر اور اعلیٰ عہدہ دار مقننہ کی نگرانی کا اثر قبول کرنے کے لئے مجبور نہ ہوں گے۔ مقننہ اگر کسی وزارت کی حمایت کرے گی تو اس سے اس کی زندگی میں اضافہ نہ ہوگا بلکہ وزارت اور خود مقننہ دونوں کی زندگی خطرے میں پڑ جائے گی۔

پھر گورنر کو اختیار ہوگا جب چاہے مقننہ کا اجلاس منعقد، ملتوی اور ختم کر دے اور وہی اپنے اختیار تمیزی سے اس بات کا بھی فیصلہ کرے گا کہ مقننہ کا اجلاس کس مقام پر ہونا چاہیئے یغرض گورنر مقننہ کا مالک ہوگا۔ وزرا کی کوئی شنوائی نہ ہوگی۔ کمیٹی نے ان پر اتنا اعتبار بھی نہیں کیا کہ انھیں مشورہ دینے کا حق ہی حاصل ہو جاتا۔

مندرجہ بالا بحث سے یہ پتہ چلا کہ مجوزہ تجاویز سے صوبہ جاتی خود مختاری کا گراں بہا تحفہ کسے عنایت فرمایا گیا ہے ذرا مشکل ہے۔ مقننہ کو تو اس سے خود مختاری ملے گی نہیں کیونکہ ایسے کسی معاملہ میں جس میں گورنر سے اس کا اختلاف ہوگا اس کا فیصلہ آخری نہ مانا جائے گا۔ دستور کا بنیادی اصول یہ ہے کہ جب کبھی گورنر اور مقننہ میں اختلاف ہو قصور ہمیشہ مقننہ کا ہوگا۔ تو پھر کیا خود مختاری گورنر کو ملے گی ؟ اس کا جواب بھی نفی میں ہے کیونکہ گورنر بجائے خود آخری حاکم نہیں ہے بلکہ اپنی تمام مخصوص ذمہ داریوں، اختیارات اور فیصلہ ہائے تمیزی میں وہ گورنر جنرل اور اس کی معرفت وزیر ہند کو جواب دہ ہے۔ پھر کیا گورنر جنرل کو یہ خود مختاری ملی ہے ؟ اسے بھی نہیں کیونکہ اسے تمام ایسے معاملات میں جہاں یہ اپنے خاص اختیارات استعمال کرے گا وزیر ہند کے احکام کی تعمیل کرنا ہوگی نتیجہ یہ نکلا کہ صوبہ جاتی خود مختاری وزیر ہند اور برطانوی کیبنٹ کو عنایت فرمائی گئی ہے۔ لیکن انھیں تو پارلیمنٹ کے نمائندہ ہونے کی حیثیت سے خود مختاری پہلے سے ہی حاصل تھی۔ پھر

مشترکہ کمیٹی نے خواہ مخواہ انھیں کیوں زیر بار احسان کیا!

ممکن ہے اس تمام بیان کو مبالغہ پر محمول کیا جائے۔ آئیے دو ٹھوس مثالیں لے کر دیکھیں کہ ہمارا بیان کہاں تک صحیح ہے۔ فرض کیجئے ایک وزارت عوام کے اس قدیم مطالبہ کے پورا کرنے کا تہیہ کرتی ہے کہ جماعت عاملہ کے ذمہ عدالت کا کام سپرد نہ ہونا چاہیئے۔ لیکن اپنے اس فیصلہ پر عمل وہ گورنر کی اجازت کے بغیر نہیں کر سکتی کیونکہ اس سے امن و قانون اور اعلیٰ عہدہ داروں کے مفاد پر اثر پڑتا ہے جو خاص طور پر گورنر کی نگرانی میں دیئے گئے ہیں۔ گورنر وزرا کا فیصلہ قبول کرنے کے لئے پابند نہ ہوگا اور مقننہ میں اس مسئلہ پر بحث و مباحثہ کو جب چاہے بند کر سکے گا۔ دوسری مثال لیجئے۔ ہندوستانی رائے عامہ نے ہمیشہ ذمہ دار اور بے ضرر سیاسی رہنماؤں کے پیچھے سی۔ آئی۔ ڈی والوں کا لگا رہنا ناپسندیدگی کی نگاہ سے دیکھا ہے فرض کیجئے کہ ایک وزیر اس برائی (؟) کو ختم کر دینے کی ہمت کرتا ہے۔ اُسے فوراً گورنر کے مخصوص اختیارات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ نئے دستور کے مطابق انسپکٹر جنرل آف پولیس گورنر کی اجازت کے بغیر وزیر کو ان رپورٹوں کے دکھلانے سے بھی انکار کر سکتا ہے جو اس قسم کے سی۔ آئی۔ ڈی والے دیتے ہیں۔ مقننہ کا وزیر کی حمایت میں ہونا وزیر کے کچھ کام نہ آئے گا۔ اگر انھوں نے کچھ اکڑ دکھائی تو اس سے نہ صرف وزیر صاحب کی وزارت چھن جائیگی بلکہ غریب مقننہ کو بھی یہ اپنے ساتھ لے ڈوبیں گے۔

صوبہ جاتی خود مختاری کی اس طویل بحث کے بعد کہ یہی فی الحقیقت مشترکہ کمیٹی کا سب سے بڑا کارنامہ بیان کیا جاتا ہے اب آئیے اس کی دوسری سفارشات کا بھی مطالعہ کریں۔

مشترکہ کمیٹی نے ہندوستانیوں کے اس دعوے کو تسلیم کیا کہ مرکزی ذمہ داری کے بغیر صوبہ جاتی خود مختاری مکمل نہیں ہو سکتی۔ اس لئے انھوں نے مرکز میں بھی ایسے وزرا کا تقرر کرنا منظور کیا جو مقننہ کو جواب دہ ہوں گے لیکن ایک ہاتھ سے جو کچھ دیا تھا وہ مندرجہ ذیل طریقہ پر دوسرے ہاتھ سے واپس لے لیا:۔

(۱) مرکزی مقننہ کو وفاقی طرز کا بنایا۔ اس وفاق میں برطانوی ہندوستان اور دیسی ریاستیں

دونوں کو شامل کیا ۔ ریاست کے نمایندوں کی تعداد کا تناسب ایک تہائی رکھا۔ طریقہ انتخاب بالواسطہ تجویز کیا یعنی صوبوں کی مجالس مقننہ وفاقی مجلس کے لئے نمایندے منتخب کرکے بھیجیں اور ریاست کے حکمراں اپنے نمایندے نامزد کریں ۔ یہ تمام تجاویز مجوزہ دستور کو موجودہ دستور سے بھی زیادہ خراب بنا دیتی ہیں ۔ اگر وفاق صرف برطانوی صوبوں کا ہوتا اور طریقہ انتخاب بلا واسطہ ہوتا تو صورت حال بہتر ہوتی ۔ لیکن بالواسطہ انتخاب سے ترقی پسند جماعتوں کو آسانی سے مرکزی مجلس میں اکثریت نہ حاصل ہوسکے گی ۔ پھر ریاستوں کے نامزد کئے ہوئے ایک تہائی قدامت پسند اراکین ہمیشہ حکومت کا ساتھ دے کر ترقی کی مخالفت کیا کریں گے ۔

(۲) تمام محکمے وزرا کو سپرد نہیں کئے گئے ہیں بلکہ ایک طرح کی دوعملی قائم کردی گئی ہے ۔ جو محکمہ وایسرائے اور اس کے مشیروں کو سپرد کئے گئے ہیں اُن کے متعلق فیصلہ کرتے وقت وزرا کی کونسل کو مشورہ میں شریک نہ کیا جائے گا بلکہ اپنی ذاتی مرضی سے وایسرائے جس طرح چاہے فیصلہ کرسکے گا ۔

(۳) پھر جو محکمے وزرا کو سپرد بھی کئے گئے ہیں ان میں تحفظات اور وایسرائے کے مخصوص اختیارات اور ذمہ داریوں کی وجہ سے وزیروں کے اختیارات بہت محدود ہوگئے ہیں ۔

(۴) فوج اور مدافعت کا مسئلہ سب سے زیادہ اہم تھا کیونکہ ان پر اختیار ملے بغیر خود مختاری کی تمام گفتگوئیں محض دھوکہ اور فریب ہیں ۔ لیکن مدافعت، غیر ملکی تعلقات اور فوج کے مسائل وایسرائے کی نگرانی میں رکھے گئے ہیں جن پر وزرا اور مقننہ کو کوئی موثر اختیار حاصل نہیں ہوگا ۔

(۵) اس کے بعد اہم چیز مالیات ہے ۔ مالیات میں محاصل عاید کرنے اور خرچ منظور کرنے کے اختیارات صرف جزئی طور پر وزرا کو دئے گئے ہیں اور وایسرائے کو اپنے مشیر مال کی معرفت مداخلت کا بہت بڑا اختیار حاصل ہے ۔ محاصل درآمد و برآمد کے ذریعہ سے اپنی صنعتی و تجارتی تامین کی جو آزادی ہندوستان کو حاصل ہوگئی تھی وہ بھی واپس لے لی گئی ہے کیونکہ مشترکہ کمیٹی نے یہ سفارش کی ہے کہ " برطانوی تجارت کے خلاف جب کوئی تعزیری قانون بنایا جائے " تو وایسرائے کو مداخلت کرنے کا حق حاصل ہے ۔ یہ چیز بہت مبہم ہے اور اس کی توضیح ، تعبیر میں وسعت کی بہت گنجایش ہے ۔

(۶) ہندوستانی مدت سے اس بات کا مطالبہ کر رہے تھے کہ ساحلی جہاز رانی صرف ہندوستانیوں کے لئے مخصوص کر دی جائے اور غیر ملکیوں کو اس میں مقابلہ کا موقع نہ دیا جائے۔ اس قسم کا ایک مسودہ قانون موسوم بہ "حاجی بل" گزشتہ مجلس مقننہ میں پیش بھی کیا گیا تھا جو مجلس کے جلد برطرف ہو جانے کی وجہ سے منظور ہوتے ہوتے رہ گیا تھا۔ مگر کمیٹی نے یہ کہہ کر کہ چونکہ ہندوستانی کمپنیوں کو برطانوی سمندروں میں جہاز رانی سے کوئی نہیں روکتا اس لئے انھیں بھی برطانیہ کو اپنے ساحلوں میں جہاز رانی سے نہ روکنا چاہیے۔ نامنظور کر دیا اس دلیل کی ستم ظریفی اور منافقت محتاج وضاحت نہیں۔ ایک بالشتئے سے کہا جاتا ہے کہ تمھیں دیو اپنے سے کشتی لڑنے کی اجازت دیتا ہے تم اُس سے کشتی لڑنے میں کیوں تامل کرتے ہو۔

(۷) پہلی گول میز کانفرنس میں ہندوستان کی طرف سے برابر اس امر کا مطالبہ کیا گیا تھا کہ بنیادی یا "کلیدی" اور نوخیز صنعتوں کو صرف ملکیوں کے لئے محدود کر دیا جائے۔ اکثر ممالک اسی پالیسی پر عمل کرتے ہیں۔ ہمیں بھی ملکیوں اور غیر ملکیوں میں امتیاز کرنے کا حق ملنا چاہیے۔ خود برطانیہ کے دستور میں اس قسم کی امتیازی کارروائیاں پائی جاتی ہیں اور نوآبادیوں میں نقل سکونت، حق انتخاب، تجارت کی اجازت اور ملکیت کا حق حاصل کرنے کے معاملوں میں برطانوی اور نوآبادیوں کی رعایا کے مابین امتیازی سلوک کو جائز سمجھا جاتا ہے۔ لیکن یہ حق بھی ہندوستانیوں کو نہیں دیا گیا بلکہ اس قسم کے جو حقوق موجودہ دستور میں ملے تھے وہ بھی مشترکہ کمیٹی نے چھین لئے۔

(۸) دارالامرائے گورنمنٹ آف انڈیا بل میں جو حال ہی میں ترمیم کی ہے اُس سے مرکزی مقننہ کے ایوان اعلیٰ میں بلاواسطہ انتخاب کے اصول کو تسلیم کر لیا گیا ہے۔ بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستانیوں پر بڑا اکرم فرمایا گیا ہے۔ لیکن عوام کی نمایندگی کے فرائض عموماً ایوان ادنیٰ انجام دیتا ہے۔ اس لئے ضرورت اسی میں بلاواسطہ انتخاب کے جاری کرنے کی تھی۔ ایوان اعلیٰ کے لئے یہ چیز اتنی ضروری نہ تھی۔ پھر جس جماعت کو بلاواسطہ انتخاب کا حق دیا گیا ہے اس کی نوعیت و ساخت کا مطالعہ بھی دلچسپی سے خالی نہیں ہے۔ ایوان اعلیٰ میں کل نشستیں ۲۶۰ ہوں گی۔ ان میں ۱۵۶ برطانوی ہند کے نمایندے ہوں گے اور ۱۰۴ ریاستوں کے۔ برطانوی ہند کے جو ۱۵۶ نمایندے ہوں گے ان میں سے ۲۲ الکٹورل کالج

سے منتخب کئے جائیں گے ۔ اس کے معنی ہوئے کہ ۲۶۰ کی مجلس مقننہ میں صرف ۱۲۸ بلاواسطہ منتخب کئے جائیں گے گویا منتخب شدہ جماعت ہمیشہ اقلیت میں رہے گی ۔ پھر جو لوگ بلاواسطہ منتخب ہوں گے انھیں بھی ہندوستان کی ۳۵ کروڑ آبادی میں سے صرف ایک لاکھ امیر آدمی منتخب کریں گے ۔ یہ سب کم و بیش قدامت پسند اور رجعت پسند ہوں گے لیکن ان میں سے ۱۰۰ کے متعلق تو پورے وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ یہ برابر حکومت کا ساتھ دیں گے ۔ پھر یہ ایوان اعلیٰ قوت و اقتدار میں کسی حیثیت سے ایوان ادنیٰ سے کم نہ ہوگا ۔ ایسی صورت میں لارڈ زیٹ لینڈ صاحب کی یہ نگاہ لطف و کرم بد نصیب ہندوستانیوں کے لئے اور بھی زیادہ بلاخیز ثابت ہوگی ۔

غرضکہ مندرجہ بالا اور دوسرے اسی قسم کے نقائص کی وجہ سے مشترکہ پارلیمنٹری کمیٹی کی سفارشات اور اس کی بنیاد پر تیار کیا ہوا گورنمنٹ آف انڈیا بل ہندوستانیوں کی اکثریت کے لئے ناقابل قبول ہیں ۔



# محکومیتِ نسواں



**عورتوں کے متعلق قوانین** ایک عرصہ کے غور کے بعد ہم اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ سوسائٹی نے عورت کی زندگی کا نصب العین محض ازدواج اور ازدواجی زندگی تک محدود کر رکھا ہے۔ عورت کی تعلیم و تربیت میں تمام تر یہی مطمح نظر ملحوظ رکھا جاتا ہے۔ گویا بیاہی زندگی کو دلکش بنانے کی کوشش عورت کے لئے اس قدر اہمیت رکھتی ہے کہ اس کے ہوتے ہوئے طبقۂ نسواں کی کسی دوسری قسم کی بہبودی لائق التفات بھی نہیں۔ اور اس ایک مقصد کو حاصل کرنے کے لئے ہر قسم کی غیر منصفانہ روش اختیار کرنا گویا جائز ہے۔

**شوہر یا "مالک"** اگلے زمانہ میں عورتیں یا تو زبردستی اور ظلم سے مردوں کے ہاتھ آتی تھیں یا ماں باپ سے خریدی جاتی تھیں۔ تاریخ یورپ کو دیکھئے تو معلوم ہوگا کہ ابھی زیادہ عرصہ نہیں گذرا کہ باپ اپنی بیٹی کو جہاں چاہتا تھا بیچ ڈالتا تھا اور اُس کی مرضی کی کچھ پروا نہیں کرتا تھا۔ البتہ مذہب عیسوی نے آکر ازدواج کے لئے ایجاب و قبول کا طریقہ رائج کیا۔ لیکن ترقی کے اس زینہ پر پہنچنے کے بعد بھی عورت کا نکاح قبولتے وقت "ہاں" کہنا یہ محض ایک رسمی بات تھی۔ خود لڑکی کی اتنی مجال کب تھی کہ اپنے والدین کی مرضی کے خلاف "نہیں" بھی کہہ سکتی؟ اگر واقعی کوئی عورت بضد ہو کر شادی سے انکار چاہتی تو اس کے لئے کوئی چارہ کار نہ تھا۔ بجز اس کے کہ کسی کلیسا میں داخل ہو کر راہبانہ زندگی بسر کرنے کا حلف لے لیتی۔ دینِ مسیح کے پھیلنے سے پیشتر عورت کے مقابلہ میں مرد مالک الکل کی حیثیت رکھتا تھا۔ عورت کے مقابلہ میں مرد کے لئے نہ کوئی تعزیر تھی نہ کوئی قانون۔ مرد جب چاہتا عورت کو چھوڑ دیتا۔ لیکن عورت کو کسی حالت میں مرد سے علیحدگی کا اختیار نہ تھا۔ انگلستان کے پرانے قوانین میں مرد کو عورت کا "مالک" کہا جاتا تھا بلکہ حقیقتاً وہ اس کا بادشاہ مانا جاتا تھا۔ یہاں تک کہ شوہر کے قتل کا اقدام قانونی اصطلاح میں "بغاوتِ ادنیٰ" کہلاتا تھا۔ اور اس کی پاداش میں عورت کو زندہ جلا دینے کا حکم تھا جو بغاوت کی سزا سے بھی زیادہ ہے۔ اور اب تک انگریزی قوانین میں بہت سے معاملات ایسے ہیں جن میں

عورت گویا مرد کی زرخرید مانی جاتی ہے ۔ اب بھی گرجا میں نکاح کے وقت اُس سے تمام عمر شوہر کی اطاعت کا عہد لیا جاتا ہے ۔ اور عمر بھر قانون کے رو سے وہ اپنا عہد پورا کرنے پر مجبور ہوتی رہتی ہے ۔ شوہر کی مرضی کے بغیر وہ کچھ نہیں کر سکتی ۔ اگر چاہے بھی تو اپنے لئے کوئی جائداد نہیں پیدا کر سکتی اور اگر پیدا کرتی ہے تو وہ سب خود بخود شوہر کی ملک ہو جاتی ہے[۵۱] ۔ اس بارہ میں انگلستان کا قانون عورت کی حیثیت اتنی بھی نہیں باقی رہنے دیتا[۵۲] جو اکثر ممالک میں غلاموں کی تھی ۔ مثلاً قانون روما کے رو سے بعض صورتیں ایسی تھیں جن میں قانون غلاموں کی جائداد پر تصرف کو (یعنی جو آقا نے غلام کو بخش دی ہو) آقا کے لئے حرام قرار دیتا تھا ۔ لیکن انگلستان کی عورتیں ان سے بھی بدتر ہیں ۔ اگرچہ ہمارے قانون میں زن و شوہر "ایک جان دو قالب" کہلاتے ہیں مگر اس لئے کہ عورت کی جائداد شوہر کی جائداد کے مرادف مانی جائے ۔ نہ اس لئے کہ کبھی عورت بھی مرد کی جائداد پر تصرف کر سکے ۔ البتہ اس "ایک جان دو قالب" کے اصول پر مرد اپنی عورت کے افعال و کردار کا دوسروں کے مقابلہ میں ذمہ دار ہے مگر یہ اسی طرح جیسے کوئی آقا اپنے غلام کے افعال کا یا کوئی شخص اپنے مویشیوں کے حرکات و سکنات کا ذمہ دار ہوتا ہے ۔ غرضکہ اس قانونی نظریہ سے مستفید ہے تو مرد نہ کہ عورت ۔ علاوہ شادی کے معنیٰ یہ ہیں کہ عورت خود کو مرد کی غلامی میں دیدے ۔ جہاں تک قانون اور رواج کا تعلق ہے بیاہی سے بن بیاہی اور بیوہ ہر طرح اچھی ہے ۔

| | |
|---|---|
| محکوم بیوی سے اچھا برتاؤ چنداں لائق تعریف نہیں | میں ہرگز یہ نہیں کہتا کہ لوگ عورتوں کو غلاموں سے بہتر نہیں سمجھتے ۔ اس میں شک نہیں کہ اکثر لوگ اپنی زوجہ کو لونڈیوں سے بدرجہا زیادہ آزاد اور باحیثیت بنا کر رکھتے ہیں |

---

۵۱ ہندوؤں میں بھی اکثر صورتوں میں شوہر اپنی زوجہ کی جائداد کا مالک مانا جاتا ہے ۔ اور مسلمانوں میں اگرچہ قانوناً یہ امر تسلیم نہیں کیا گیا ہے لیکن ہندوستان بھر میں عملدرآمد فی الجملہ اسی اصول پر ہے ۔ دیگر اقوام میں حالت اس سے بہتر نہیں ہے ۔ (مترجم)

۵۲ زمانہ حال میں انگلستان کے قانون میں چند ترمیمات ہوئی ہیں اور ہوتی جاتی ہیں جن سے عورتوں کے حقوق جائداد میں مستقل تر ہوتے جاتے ہیں ۔ (مترجم)

اور ممکن ہے کہ اُن پر کبھی کوئی تشدد نہ کرتے ہوں۔ بہت سے مرد تو ایسے ہیں جو واقعی زن مرید ہیں۔ اور اپنی بیوی کے اشاروں پر چلتے ہیں۔ مگر یہ ویسی صورت ہے جیسے کوئی آقا باوجود اپنے وسیع اختیارات کے اپنے غلاموں سے شفقت کا برتاؤ کرتا رہے اور اپنی حکومت جتانا مناسب نہ سمجھے۔ تاہم غلام غلام ہی ہے اور آقا پھر آقا ہے!۔

بعض باتوں میں زوجہ لونڈی سے بھی بدتر ہے

سب سے بڑھ کر تو یہ ہے کہ کم از کم سبھی ممالک میں لونڈیوں کو اتنا اختیار ضرور دیا گیا تھا بلکہ اُن کا اخلاقی فرض بھی یہ تھا کہ آقا اگر ان سے مباشرت کرنا چاہے تو وہ انکار کریں آقا انھیں مجبور نہیں کر سکتا تھا۔ لیکن یہ کیا اندھیر ہے کہ اپنی زوجہ پر اس قسم کا جبر بھی ہر طرح جائز ہے؟! ہر شوہر کو اختیار دیدیا گیا ہے کہ جب چاہے بغیر زوجہ کی مرضی کے اُس غریب کو اپنی رکیک تریں حیوانی خواہش رفع کرنے کا آلہ بنالے۔ اس سے بڑھکر توہین آمیز جبر کیا ہو سکتا ہے؟ جب کوئی عورت اپنے شوہر کے کسی ظلم سے تنگ آکر اس سے بھاگنا چاہتی ہے تو قانون طرح طرح سے اس کو شوہر کے ساتھ رہنے پر مجبور کر سکتا ہے۔ اولاد اگر ہو تو وہ معمولاً باپ کی ہے نہ کہ ماں کی۔ اگرچہ ماں کے مقابلہ میں باپ جو شفقت اولاد کے ساتھ کر سکتا ہے وہ بھی ظاہر ہے۔ انگلستان کا قانون اب تک یہی ہے کہ شوہر خواہ کتنا ہی جابر و ظالم کیوں نہو جب تک اُس کے ظلم کے ثبوت کے ساتھ اُس کی زناکاری کا ثبوت بھی نہ دیا جائے وہ بیچاری طلاق بھی نہیں مانگ سکتی۔ اور مرد اگر عورت کو صرف زناکار ثابت کردے تو اُسے بآسانی طلاق کی ڈگری مل سکتی ہے۔ اگر کوئی عورت شوہر کو چھوڑ کر جانا چاہے تو اپنے گھر کا ایک حبہ اپنے ساتھ نہیں لے جا سکتی۔ مرد چاہے تو اُسے زبردستی پکڑ لائے یا عدالت کے ذریعہ سے پکڑ بلائے[۱] یعنی تاوقتیکہ عدالت دونوں میں قانونی مفارقت نہ کرائے عورت شوہر کے ساتھ رہنے سے قانوناً انکار نہیں کر سکتی۔

---

[۱] لیکن اب یہ قانون نہیں رہا۔ برطانوی ہندوستان میں بھی اب عورت کو شوہر کے ساتھ رہنے پر مجبور نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن عام طور پر عملدرآمد جو کچھ ہے وہ ظاہر ہے۔ اکثر ہندوستانی ریاستوں میں البتہ اب بھی تقریباً یہی قانون باقی ہے۔ (مترجم)

غلام اور بیوی کے قانونی حقوق کا مقابلہ

مردوں کے اس غیر معمولی اقتدار نے عورتوں کو ازحد پست بنا رکھا ہے۔ ہر چیز مردوں کے قابو میں ہے اور ذرا ذرا سی بات کے لئے عورت مرد کی محتاج ہے اور اسی پر اس کو بھروسہ کرنا پڑتا ہے۔ اسی وجہ سے لازمی طور پر اس کی خواہش بلکہ خدا سے دعا یہی ہوتی ہے کہ شوہر اچھا ملے جو اسے چاہے اور اس کو ہمیشہ اپنی محبوبہ بنائے رکھے۔ لطف یہ ہے کہ اتنے بڑے مسئلہ کے پیش نظر ہونے کے باوجود اس بیچاری کو شوہر کے انتخاب کا فی الجملہ ایک ہی موقع ملتا ہے۔ اور جب بعد کو اسے ثابت ہوتا ہے کہ اس کا انتخاب غلط تھا تو اس محکومیت کی بدولت قدرتی طور پر اس کے دل میں ایک جدید انتخاب کی آرزو پیدا ہوتی ہے کہ کاش وہ کسی بہتر حاکم کی محکوم بنکر رہتی اور اس شخص کی اسیر دام نہ رہتی جو ظالم ثابت ہوا۔ اس صورت حال کے دکھانے سے میرا منشا یہ ہرگز نہیں کہ عورتوں کو آئے دن شوہر بدلنے کی اجازت دیدی جائے۔ میرا منشا صرف اس قدر ہے کہ جس طبقہ کے لئے بجز غلامی اور محکومیت میں زندگی بسر کرنے کے دنیا میں کوئی چارہ کار نہیں ہے اس طبقہ کے افراد کو فقط اپنے آقا کے انتخاب کا حق دیا بھی گیا تو کیا؟ اپنا بر خود تلاش کرنے کا اختیار ان حالات میں اگر دیا گیا ہے تو وہ کوئی آزادی نہیں ہے۔ بے شک عورت اور غلام میں اتنا ہی فرق ہے کہ یہ اپنا مالک خود منتخب کر سکتی ہے اور غلام کو یہ اختیار نہیں۔ لیکن دور غلامی کی تاریخ میں ایک وقت ایسا بھی آگیا تھا کہ ظلم و تعدی ثابت کرنے کی صورت میں غلام اپنے آقا کو قانوناً مجبور کر سکتا تھا کہ وہ اسے کسی دوسرے کے ہاتھ فروخت کردے۔ مگر عورت کے لئے سخت سے سخت ظلم کی شکایت بھی طلاق پانے کے لئے کافی نہیں تاوقتیکہ وہ شوہر کی زناکاری بھی ثابت نہ کرے۔

عورتوں اور غلاموں کی دنا شعاری کی تشریح

میں کوئی مبالغہ کرنا نہیں چاہتا اور نہ مبالغہ کی کوئی حاجت ہے۔ یہ بالکل سچی بات ہے کہ قانون نے عورت کو جس قدر ذلیل بنا رکھا ہے عملی زندگی میں دراصل وہ اتنی ذلیل نہیں وجہ یہ ہے کہ مرد کا مفاد عورت کی ذات سے اس قدر وابستہ ہے کہ وہ عورت کو خود بھی زیادہ نہیں دبا سکتا۔ یہ عورت کی بہت بڑی خوش نصیبی ہے کہ مرد اپنے تمامی قانونی اختیارات اس کے خلاف نہیں استعمال کرنے پاتا لیکن غور کرنے پر معلوم ہوگا کہ وہ مرد کے جذبات اور محسوسات ہیں جو عورت کو مہلت زیست عطا کئے ہوئے ہیں! موجودہ طرز معاشرت کی حمایت کرنے والے یہ سمجھتے ہیں کہ مرد و زن میں اگر مساوات نہیں تو نہ سہی مگر عورت کے

حقوق کم ہیں تو اس کی سے ایسے بے پایاں فوائد حاصل ہیں کہ اس صورت حال کو انگیز کرنا چاہئے۔ مگر کسی قسم کے جبر وظلم کو قانوناً جائز رکھنے کی ضرورت جتانے سے خواہ وہ ضرورت فی نفسہٖ ثابت ہو یا نہ ہو مگر آدمی کی حریت پسندی کے جوہر خوب کھلتے ہیں۔ دنیا میں ظلم کا قانونی جواز ہی نمو و آزادی کا پیش خیمہ ہوا کرتا ہے۔ مطلق العنانی اگر دنیائے سیاست میں کوئی بری چیز ہے تو اس کا وجود خانگی دنیا میں بھی اسی قدر برا ہے۔ اور دونوں سے ایک ہی قسم کے نتائج پیدا ہوتے ہیں۔ لوگ مرد اور عورت کی باہمی محبت کی طرف اشارہ کرکے خانگی ظلم کی حقیقت پر پردہ ڈالنا چاہتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ مرد ظالم اور حکومت پسند سہی پھر بھی عورتیں اپنے شوہروں پر جان فدا کئے ہوئے ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ یہی بات پرانے زمانہ کے غلاموں پر بھی صادق آتی ہے۔ روما اور یونان کے غلام بھی اپنی جان قربان کر دیتے تھے لیکن اپنی وفاداری پر حرف نہیں آنے دیتے تھے۔ نہ اُن سے بڑھ کر کوئی مظلوم تھا نہ اُن سے بڑھ کر جاں نثار۔ لیکن اس وفاداری اور خلوص کے زندہ نمونے باقی رکھنے کے لئے اُس جابرانہ قانون غلامی کو باقی رکھنا کبھی قرین عقل نہیں سمجھا گیا۔ بے شک دنیا کا یہی دستور ہے کہ آزاد آدمی اُتنا وفادار نہیں ہو سکتا جتنا کہ ادنیٰ غلام۔ جنس وفا ظلم ہی سے پیدا ہے۔ اور وہ اس طور پر کہ جو شخص ظلم کر سکتا ہو اور پھر بھی ظلم سے باز رہتا ہے تو اس سے اظہار تشکر انسان کا خاصہ ہے۔ یہی اظہار تشکر جاں نثاری کی حد تک پہونچ سکتا ہے جو گویا وفاداری کی انتہا ہے۔

**مرد کی مہربانی اُس کے اقتدار کو جائز نہیں بناتی**

اب اُن لوگوں سے بڑھ کر لائق شکر گذاری اور قابل تعریف کون ہو سکتا ہے جس کا یہ حال تھا کہ اگر چاہتے تو ایک پل میں ہزاروں لاکھوں انسانی ہستیوں کو بلا خوف باز پرس نیست و نابود کر دیتے مگر پھر بھی وہ ایسی حرکتوں سے باز رہے؟ لیکن کون کہہ سکتا ہے کہ کسی انسان کا اس حد تک با اختیار ہو جانا اصولاً قابل ستائش یا قابل برداشت ہے؟ اسی طرح مرد اگر عورت کے مقابلہ میں اپنے سارے اختیارات کام میں نہ لائے تو وہ اپنی بساط کے لحاظ سے قابل ستائش ضرور ہے۔ لیکن اس کا اس قدر با اختیار ہونا ہی ایک مخدوش بات ہے۔

**مرد کو تشدد سے کہاں تک روکا گیا ہے**

اکثر دیکھا گیا ہے کہ رواج غلامی، سیاسی مطلق العنانی، اور خانگی خود رائی ان سب کی حمایت جب کبھی کی جاتی ہے تو صرف بہترین مثالیں پیش کرکے کی جاتی ہے۔ اس سے کس کو

انکار ہے کہ ان صورتوں میں بھی شریف انسانوں کی شرافت اپنا جوہر دکھائے بغیر نہیں رہتی۔ لیکن اگر دنیا میں سب لوگ شریف ہی ہوا کریں تو ہر چیز اچھی ہو جائے۔ قانون اور قاعدے اچھوں کی روک کے لئے نہیں بنائے جاتے بلکہ بُرے لوگوں سے ڈر کر بنائے جاتے ہیں اور اُنہی کے لئے ہوتے ہیں۔ زن و مرد کے تعلقات کے سے عالمگیر مسائل بھی محض اچھی مثالوں اور جزئی واقعات کو پیش کر کے حل نہیں کئے جا سکتے۔ دنیا کے ہر مرد کی نیک دلی اور رحم پر کون بھروسہ کر سکتا ہے؟ یہ کہنا مقصود نہیں کہ دنیا کی عورتوں اور مردوں کو رواداری اور خلوص کی تعلیم بے کار ہے یا تضیع اوقات کے مرادف ہے۔ کہنا یہ ہے کہ نہ ہم محض اس تعلیم پر بھروسہ کر سکتے ہیں نہ یہ تعلیم ہر فرد بشر کو دے سکتے ہیں۔ ابتک جو تدابیر مرد و زن کے حقوق کی حفاظت کے لئے قانون اور رواج نے کی ہیں محض یکطرفہ ہیں۔ بُری عورتوں کے لئے ہر طرح کی تعزیر موجودہ نظام قوانین میں موجود ہے لیکن بُرے مردوں کی روک ٹوک کا اہتمام قانون سازوں کے نزدیک چنداں ضروری نہیں۔ بُرے سے بُرے مرد کی ماتحتی میں بھی کوئی نہ کوئی بدنصیب عورت ضرور دیدی گئی ہے جو اگر چاہے تو بعض صورتوں میں بلاخوف تعزیر اُسے موت کے گھاٹ اُتار کر اپنے اختیارات کا ثبوت دے سکتا ہے۔ کوئی ملک ایسا نہیں جہاں ادنیٰ طبقوں میں مرد کا اپنی عورت کو مارنا اور گالیاں دینا کوئی غیر معمولی بات سمجھا جاتا ہو۔ یہ نتیجہ بس اسی خیال کا ہے کہ عورت ایک شئے محض ہے جو مرد کے حوالہ کر دی گئی ہے اور اُسے وہ جس طرح چاہے استعمال کرے۔ ابھی زیادہ زمانہ نہیں گذرا کہ اپنی زوجہ کو مارنا کوئی قانونی جرم نہ تھا۔ اور اب بھی کم از کم رواج کی رو سے شوہر اپنی زوجہ کے ساتھ بہت کچھ ایسا برتاؤ کر سکتا ہے جو کسی اور کے ساتھ اگر کرے تو نہایت مطعون ہو۔ حال میں اگر قانون نے اس بارے میں کچھ ترقی کی ہے تو اس قدر کہ مرد اگر اپنی عورت پر تشدد کرتا ہے تو اُسے سزا دیجاتی ہے لیکن ایسی سزا سے کیا فائدہ کہ سزا کے بعد اگر وہ چاہے تو اپنی سزا کا بھی عوض اس مظلومہ سے لے لے؟ جب تک ایسی سزاؤں کے بعد اُس مظلومہ کو علیحدگی کا قانونی حق نہ دیدیا جائے ایسی سزائیں دراصل عورت کیلئے اور بھی زحمت کا باعث ثابت ہوں گی۔

**شریف مرد، یا درندے بشکل انسان؟**

کوئی غور تو کرے کہ دنیا میں ایسے مردوں کی تعداد کتنی ہوگی جنھیں ہم وحشی درندوں سے بہتر نہیں خیال کر سکتے ہیں؟ اور موجودہ قوانین ازدواج کی بدولت ان درندوں کو

اپنے شکار پر قابو حاصل کرنے میں کتنی آسانیاں ہیں ؟ ان حالات پر اگر صحیح طریقہ سے غور کیجئے تو واقعی کلیجہ منہ کو آتا ہے ۔ جس قسم کے لوگوں کو "شیطان مجسم" کہہ سکتے ہیں ممکن ہے کہ تعداد میں وہ اُتنے ہی نہوں جتنے کہ دنیا کے فرشتہ خصال لوگ ۔ لیکن اس سے انکار نہیں ہوسکتا کہ ایسے لوگوں کی کمی ہرگز نہیں جنھیں درندہ کہنا حقیقتاً بالکل بجا ہو ۔ اور انہی میں بعض لوگ ایسے بھی ہیں جنھیں غیر متعلق لوگ تہذیب کا پتلا باور کرتے ہیں یہ وہی ہیں جن سے بڑھکر قانون کا احترام بظاہر کوئی نہیں جانتا ۔ اور جو اپنے ماتحتوں اور محکوموں کے علاوہ ہر ایک کے لئے خوش خلقی کا مجسم نمونہ ہیں اور شرافت کے پتلے بنے ہوئے ہیں ۔ ان دورُخے شریفوں کا حال اُن مظلوموں کے دلوں سے پوچھیئے جن کی زندگی کا دارومدار اُن کے چشم کرم پر ہے اور جن کی زندگی ان بدنفس موذیوں نے حرام کر رکھی ہے !

مساوات حقوق کی ضامن ہے | مرد جو اب تک ہر شعبۂ زندگی میں برسر اقتدار رہے ہیں اُنھوں نے کم از کم سیاسی دنیا میں اپنے آپ کو بے پایاں اقتدار کا اہل نہیں ثابت کیا اور اپنی نااہلیت کو صدیوں کے مباحثہ اور مجادلہ کے بعد تسلیم کر لیا ۔ ان مباحثوں میں جو دلائل پیش کئے جاچکے ہیں وہ اُن کی نوک زباں پر ہیں اور اب قلم بند بھی ہوچکے ہیں اب جو بات پیش نظر ہے وہ یہ کہ جو اختیارات مردوں کو حاصل رہے ہیں وہ کچھ اس بنا پر اُنھیں نہیں ملے تھے کہ اُنھوں نے خود کو سلیم الطبع اور حلیم ثابت کیا تھا ۔ اور نہ وہ تمام اختیارات اُن کے لئے اس بنا پر چھوڑے جاسکتے ہیں کہ اُن کی مطلق العنانی سے خانگی معاملات میں کسی خاص بہبودی کی توقع ہوسکتی ہے ۔ یاد رکھنا چاہیئے کہ دنیا میں رذیل شخص اپنی شرارت اپنے غصہ اور اپنی خودغرضی کا اظہار اگر کرتا ہے تو اکثر اُسی کے مقابلہ میں جسے وہ اپنے سے کمتر اور کمزور سمجھتا ہے ۔ اس قسم کی بری خصلتوں کی جڑ دراصل حکومت پسندی کا جذبہ ہے جو بغیر حاکم اور محکوم کا تعلق پیدا ہوئے رونما نہیں ہوسکتا ۔ اور مساوات ہی وہ چیز ہے جس سے بدنفسوں کی بدنفسی دبی رہ سکتی ہے ۔ جو شخص اپنے برابر والوں سے درشتی سے پیش آتا ہو تو سمجھ لیجئے کہ اُس کو ہمیشہ ادنیٰ ہی سے سابقہ رہا ہے اور اسی وجہ سے وہ بدتمیز ہوگیا ہے ۔ ایسا آدمی برابر والوں کی صحبت سے بھاگتا ہے کیونکہ برابر والے اُس کو راضی نہیں رکھ سکتے ۔ وہ صرف اُنہی لوگوں سے خوش رہ سکتا ہے جنھیں وہ ہمیشہ سے عاجزی کرنے اور سہنے کا عادی ہے ۔

آدمی کیونکر اقتدار پسند یا ظالم بن جاتا ہے

لوگ کہتے ہیں کہ اچھے گھرانے درحقیقت ہمدردی اور شفقت کی درسگاہیں ہیں۔ جہاں محبت ایثار و انکسار کی عملی تعلیم ہوتی ہے۔ لیکن جہاں اس لاجواب ایثار و انکسار کی تعلیم ہوتی ہے وہاں افسر خاندان کو سب سے بڑھکر خود رائی اور دوسروں کی ناواجب ایثار پسندی کا بھی ذوق پیدا ہو جاتا ہے جو انکی زندگی بھر باقی رہتا ہے۔ اور اکثر رفتہ رفتہ ہوس کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ یہ یاد رکھنے کی بات ہے کہ انسان کے بُرے ارادے جب ہی تک دبے رہتے ہیں جب تک اُن کے دبانے کے لئے کوئی بات موجود ہو۔ اکثر بلا ارادہ بھی ہر شخص دوسرے کو دبانے کی کوشش کرتا رہتا ہے مگر یہ اُسی وقت تک جب تک دوسرا دبتا رہے۔ جب انسان کی فطرت ہی یہ واقع ہوئی ہے تو مرد اپنی عورت کو جو ہر وقت اس کی ہمدم و دمساز ہے کہاں تک نہ دبائے گا؟۔ برابر والوں کی صحبت میں خواہ اُس کی خود غرضی اور سیرت کی خرابیاں پوشیدہ رہیں لیکن کمزور اور محروم الحقوق عورتوں کے مقابلہ میں مرد کی بدمزاجیاں رنگ لائے بغیر نہیں رہ سکتیں۔ بہت سے لوگ بعض صورتوں میں کہنے لگتے ہیں کہ فلاں لڑکی نے یا اُس کے والدین نے پہلے سے شوہر کی طبیعت کا اندازہ کیوں نہ کر لیا کہ وہ بعد کو ظالم ثابت ہوا۔ مگر میں کہتا ہوں کہ لڑکی اور لڑکی والوں کے لئے قطعاً ناممکن ہے کہ وہ پہلے سے کسی مرد کی طبیعت کا صحیح امتحان کر لیا کریں۔ اکثر تو یہ ہوتا ہے کہ شادی سے پہلے مرد کی طبیعت کا حال ظاہر ہی نہیں ہوتا۔ اور بعض اوقات شادی سے مرد کی شخصیت ہی بدل جاتی ہے یعنی نیکدل ظالم ہو جاتا ہے اور رفتہ رفتہ اپنے قانونی اختیارات پر ناز کرنے لگتا ہے۔ جب اُسے غصہ آتا ہے تو وہ سب کچھ کر بیٹھتا ہے۔ کیونکہ وہ جانتا ہے کہ اس کی بہت سی حرکتیں اگر ثابت بھی ہوئیں تو قانون کی حد کے اندر ہی رہینگی۔ اور اکثر عورتیں اپنے شوہروں کی بہت کچھ بھلی بُری اس لئے اُٹھا لیتی ہیں کہ وہ خود سمجھتی ہیں کہ دنیا میں وہ غلامی ہی کے لئے پیدا ہوئی ہیں۔

قانون سازوں کو کیا کرنا چاہیئے

غرضکہ انسان اس قدر کم ظرف واقع ہوا ہے کہ وہ بے پایاں اختیارات کا اہل نہیں۔ اگر کوئی مرد زیادتی کر سکے مگر نہ کرے تو بیشک اس کی شرافت ہے۔ لیکن قانون سازوں کے لئے شرافت یہ ہے کہ وہ حتی الامکان "زیادتی" ہی کو ناممکن بنا دیں۔

عذاب جان عورتیں اور ان کا انتقام

میں جانتا ہوں کہ اس تصویر کا ایک اور رُخ بھی ہے۔ جیسا کہ لوگ کہتے ہیں اگر عورت چاہے تو ظالم شوہر سے کسی نہ کسی طرح ضرور بدلہ لے سکتی ہے۔ اگر شوہر کو دق کرنا مقصود ہو تو اُسے

دق بھی کرسکتی ہے بلکہ شوہر کے لئے عذاب جان بن سکتی ہے۔ لیکن انتقام تو وہ چیز ہے کہ ظلم کو دور کرنے کے بجائے ظلم در ظلم پیدا کر دیتا ہے۔ دوسرے یہ تو صرف ضدی اور غصہ ور عورتوں کے لئے ہوسکتا ہے جن کے متعلق مجھے بھی یقین ہے کہ اگر انھیں کچھ اختیارات حاصل ہوں گے تو وہ ان کو بہت بری طرح استعمال کرینگی۔ نیک بیبیاں اس بدنما ہتھیار سے کبھی کام نہیں لے سکتیں۔ لیکن بفرض محال کوئی عورت اگر اپنے اس آخری حربے سے کام بھی لے تو فرمائے کہ بالآخر پالا کس کے ہاتھ رہیگا ؟

محبت اور حریت | میں مانتا ہوں کہ دنیا میں محبت وہ چیز ہے جو پتھر کو موم بنا دیتی ہے۔ زن و شوہر میں محبت یوں بڑھتی ہے کہ مدتوں دونوں ساتھ رہتے ہیں۔ ایک دوسرے کے کام آتے ہیں۔ اور بالآخر دونوں کا مفاد زندگی ایک ہوجاتا ہے۔ اس کا نتیجہ بعض اوقات یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ عورت مرد پر حاوی ہوجاتی ہے مگر افسوس کہ پھر بھی وہ آزاد نہیں ہوسکتی۔ خواہ وہ سیاسی محکومیت ہو یا خانگی لیکن اس میں شک نہیں کہ محکوم کو چاہے جتنے اختیارات دیدیجئے بلکہ خود اس کے کہنے پر چلنے لگئے لیکن آزادی چیز ہی اور ہے۔ ممکن ہے کہ کسی حرم سلطانی میں کوئی لونڈی ہو جس کی خدمت کے لئے سینکڑوں لونڈیاں مقرر ہوں اور وہ سب پر حکومت کرتی ہو۔ لیکن بہتر تو یہی ہے کہ نہ اُس کی ماتحتی میں کوئی لونڈی ہو نہ وہ کسی کی لونڈی ہو۔ ایسے اختیارات کبھی آزادی کا بدل نہیں ہوسکتے۔ یہ وہ اختیارات ہیں کہ جو خود اُس کے حقوق سے پیدا نہیں ہوئے ہیں بلکہ اُسے بخشے گئے ہیں اور اخلاقاً اس کے لئے مضر ہیں۔ کیونکہ اُس نے خود کو مٹا کر یہ جزئی راحت حاصل کی ہے۔ اگر کسی عورت نے اپنے شوہر کو بالکل اپنا فرمانبردار بنا لیا تو یہ بھی کچھ اچھا نہوا۔ کیونکہ وہ اگر اپنے اثر سے شوہر کو راہ راست پر لگا سکتی ہے تو اُسے گمراہ بھی کرسکتی ہے۔ بحالات موجودہ اس کی تربیت اس قدر محدود اور تنگ نظری کے ساتھ ہوئی ہے کہ بجز خانگی معاملات کے کسی معاملہ میں پوری ذمہ داری کے ساتھ رائے قائم کرنا اور ضمیر سے صحیح طریقہ پر کام لینا اُس کے لئے بہت دشوار ہے۔ ان حالات میں اگر اس نے اپنے شوہر کے غیر خانگی معاملات میں زیادہ دخل دیا تو یہ بھی خرابی ہی کی نشانی ہے۔

مرد افسر خاندان | لوگ کہتے ہیں کہ جس طرح ہر قوم میں ایک بادشاہ یا سردار ہوا کرتا ہے اسی طرح ہر گھرانے میں ایک افسر خاندان ہونا چاہیئے۔ ان کا مطلب یہ ہے کہ مرد اگر با اختیار نہو تو وہ افسر خاندان کیسے

بن سکتا ہے۔ اور خاندان کا انتظام کیسے ٹھیک رہ سکتا ہے۔ میرے نزدیک یہ بھی ضروری نہیں کہ ہر گھرانے میں ایک "کرتا" یا افسر ہوا کرے۔ مختلف قسم کی تجارتوں میں برابر دیکھا جاتا ہے کہ کئی کئی آدمی برابر کے شراکت دار ہوتے ہیں۔ نہ اُن میں کوئی افسر ہوتا ہے نہ ماتحت اور سب مل کر شراکت کا کام اور انتظام کامیابی کے ساتھ کرتے رہتے ہیں۔ یہی صورت ہر خاندان میں پیدا ہو سکتی ہے۔ دوسرا امر یہ ہے کہ اگر خاندان میں افسر خاندان ہونا بھی ہے تو اس کو خاندان والوں پر اس قدر بے پایاں قانونی اختیارات کبھی نہیں حاصل ہوتے جتنے کہ مرد کو عورت کے مقابلہ میں حاصل ہیں۔ پھر یہ کیا ضروری ہے کہ ہمیشہ مرد ہی افسر خاندان اور مالک الکل ہوا کرے؟ کیا یہ نہیں ہو سکتا کہ مرد و زن گھرانے کے فرائض آپس میں بانٹ لیں؟ یہ صورت تو بحالت موجودہ بھی بہت سے گھرانوں میں کامیاب نظر آتی ہے۔ اختیارات کی کمی بیشی پر ازدواجی اور خانگی زندگی کا دارومدار اصولاً ضروری نہیں۔ دنیا میں بہت سے خاندان ایسے ملیں گے جن میں عورتیں اپنے مردوں سے کہیں زیادہ لائق اور منتظم واقع ہوتی ہیں۔ اس لئے میرا مطلب یہ ہے کہ جو جس کام کا زیادہ اہل ہو اُسی کے سپرد وہ کام ہونا چاہئے۔ فقط مرد بن جانے سے اہلیت نہیں آجاتی۔

<u>نکاح میں معاہدہ کی تجویز</u> میں یہ مانتا ہوں کہ انتظامی معاملات میں ایسے اُمور آپڑتے ہیں جن میں دو شخصوں کی رائے ایک نہیں ہو سکتی نہ کوئی باہمی سمجھوتا ہو سکتا ہے۔ اور خانگی اُمور میں تو ہر لحظہ ایسے ہی مسائل درپیش ہو سکتے ہیں۔ اس لئے ایسے معاملات کو تو ہمیشہ ایک ہی شخص کی رائے پر چھوڑ دینا چاہئے۔ مگر اس کے یہ معنی نہیں کہ ایسے فیصلوں کا حق ہر گھر میں فقط مرد ہی کو حاصل رہے۔ اس کا قدرتی حل تو یہ ہے کہ اپنی اپنی صلاحیت کے لحاظ سے عورت اور مرد ملکر تقسیم کار کریں اور اپنی اپنی جگہ دونوں خودمختار رہیں۔ بے جا دخل در معقولات کوئی نہ کرے۔ اصولی معاملات میں صلاح و مشورہ بُری چیز نہیں۔ لیکن اگر عورت کے لئے جس امر میں مرد کی رضامندی شرط ہے وہاں مرد کو عورت کی رضامندی حاصل کرنا بھی ضروری ہونا چاہئے۔ یہ وہ باتیں ہیں جن میں قانون کو دخل نہیں ہو سکتا۔ لیکن فریقین اگر چاہیں تو نکاح سے پہلے جیسے مالی معاملات کی بابت اکثر سمجھوتا کر لیتے ہیں ان اُمور کی بابت بھی معاہدہ کر سکتے ہیں۔ باہمی مروت جس طرح اور بہت سے معاہدوں کی ضامن ہوتی ہے اس قسم کے معاہدوں کو بھی قائم رکھ سکتی ہے۔ ناچاقی کی تو بات ہی اور ہے جو اگر پیدا ہونا ہے تو

دوسری باتوں کے بجائے ان معاہدوں سے بھی پیدا ہو سکتی ہے۔ لیکن اگر آپس کی رضا جوئی کا لحاظ ہوتا ہے تو بہت سی مشکلیں آسان ہو جاتی ہیں۔ اس کا تجربہ ہیا ہی زندگی میں برابر ہو رہا ہے۔ اور اسی سے یقین ہوتا ہے کہ فریقین کی استعداد اور لیاقت کے لحاظ سے دنیاوی امور کی باہمی تقسیم کی بابت آپس کا سمجھوتہ ہمیشہ ممکن رہیگا۔ اور جس طرح تجارتی شراکتوں میں آپس کے معاہدہ یا سمجھوتے کی بنا پر کامیابی سے کام چلتا رہتا ہے خانگی زندگی میں بھی سب کام چل سکتا ہے۔

باہمی سمجھوتہ اور اتفاق | ممکن ہے یہ کہا جائے کہ موجودہ حالات میں باہمی سمجھوتا اس لئے آسان ہوتا ہے کہ ایک فریق دب جاتا ہے۔ اور اس کی وجہ یہی ہوتی ہے کہ دونوں اپنے اپنے قانونی حقوق کے حدود کو پیش نظر رکھتے ہیں کہ مبادا اگر عدالت تک جانے کی نوبت آئی تو معلوم ہے کہ قانوناً ایک کے حقوق زیادہ ہیں اور دوسرے کے کم۔ لیکن میں یہ کہوں گا باہمی سمجھوتے کی تمامتر یہی وجہ نہیں ہوتی کہ عورت قانون سے خائف ہو جاتی ہے۔ اگر ایسا ہوتا تو عورت سمجھوتے پہ راضی ہو جایا کرتی اور مرد راضی نہوا کرتے لیکن پایا یہ جاتا ہے کہ جو لوگ خاصکر بدخو نہیں ہیں ان میں زن وشوکی زندگی عملی سمجھوتے کی حیرت انگیز نظیر ہوا کرتی ہے۔ حالانکہ مرد کے لئے اُس سمجھوتے پر قائم رہنے کے لئے کوئی نمایاں مجبوری نہیں ہوتی۔ دونوں کے قدرتی اغراض خود ہی ہر فریق کو اس عملی معاہدہ کی پابندی پر مجبور کرتے ہیں اور آپس کی رضامندی اور اتفاق میں کوئی فرق نہیں پیدا ہونے پاتا۔ میں مانتا ہوں کہ زن وشو میں مساوات قائم کرنے کے لئے جن اصول پر عمل کرنا ضروری ہے اُن میں بھی اس کا لحاظ ضروری ہوگا کہ کونسا فریق کس کام کا زیادہ اہل ہے۔ اور اس کا لحاظ کرنے میں بعض اوقات مرد کی افضلیت قدرتاً قابل لحاظ ہوگی۔ مثلاً اکثر صورتوں میں شوہر عمر اور تجربہ میں زوجہ سے زیادہ ہوگا۔ لیکن یہ فرق زیادہ سن آنے پر بالکل غیر اہم ہو جائے گا۔ اور مرد کو محض مرد ہونے کی بنا پر افضل نہ سمجھا جائے گا۔ مگر جہاں تک قانون سازی کا تعلق ہے یہ تو کسی طرح جائز ہی نہیں ہو سکتا کہ ترازو کا کوئی پلہ بھاری کر دیا جائے۔ سیاسی دنیا میں بھی یہی ہوتا ہے کہ جو حکومت آزادی کے اصول پر چلتی ہے اُسے مساوات ملحوظ رکھنا پڑتی ہے۔ جہاں تک اختیارات بخشنے کا تعلق ہے یہ نہیں ہو سکتا کہ ایک گروہ تو بالکل خودسر اور مطلق العنان بنا دیا جائے اور دوسرا محکوم مطلق۔ اور

پھر یہ بھروسہ کیا جائے کہ حاکم گروہ ہمیشہ مہربان اور روا داری سے پیش آئے گا۔ اول تو وہ آزادی کوئی آزادی ہی نہیں جس کے سلب ہو جانے کا ہر آن دھڑکا لگا رہے۔ اور نہ وہ حقوق کوئی حقوق ہیں جو آن واحد میں بغیر کسی مشورہ یا اطلاع کے ضبط کئے جا سکیں۔ اور موجودہ حالات میں تو حقوق کا وجود ہی خارج از بحث ہے کہ جو کچھ اختیارات ہیں سب مرد کو حاصل ہیں۔ عورت کو نہ صرف یہ کہ کوئی اختیار نہیں بلکہ سخت سے سخت ظلم برداشت کرنے پر بھی اُس کے لئے اخلاقاً اور شرعاً شوہر کی اطاعت فرض خیال کی جاتی ہے!

**عورتوں میں "ایثار کا مادہ"**

بعض لوگ جب ضد پر آجاتے ہیں تو یہاں تک کہنے لگتے ہیں کہ مرد تو پھر بھی عورت کے ساتھ مروت کرجاتا ہے۔ اگر عورتوں کو کچھ بھی حقوق دیدئے گئے تو بس پھر وہ اپنے ہی حقوق کا راگ گائینگی۔ دوسرے کے حقوق کچھ بھی نہ مانینگی۔ لہذا عورتوں کو سب باتوں میں دبائے رکھنا چاہئے ورنہ پھر یہ کسی بات میں کسی سے دبنے والی نہیں ہیں۔ پُرانے لوگوں کا یہی قول تھا اور انھیں اس کے اعلان میں شرم بھی نہیں آتی تھی۔ اگر عورتوں کا واقعی یہی حال ہے تو یہ مردوں ہی کے برتاؤ کا نتیجہ ہے۔ اُن کے اس حال پر ہنستے ہوئے مردوں کو شرم آنی چاہئے۔ لیکن زمانہ کے لوگ جو سمجھدار ہیں وہ اب صاف صاف یوں نہیں کہتے بلکہ یہی مطلب یوں ادا کرتے ہیں کہ عورتوں میں قدرتاً ایثار کا مادہ زیادہ ہے۔ اور اگر انھیں برابر کے حقوق دیدئے جائیں گے تو ان کی سیرت کی یہ خوبی جاتی رہیگی۔ ان کی خصلت برعکس ہو جائے گی۔

اول تو میں اس بات کو تفصیل کے ساتھ دُہرانا نہیں چاہتا کہ یہ غیر معمولی ایثار عورتوں میں تربیت سے پیدا ہوا ہے۔ اور اسی طرح پیدا ہوا ہے جیسے مردوں میں خود پرستی اور خود غرضی۔ میں کہتا ہوں کہ عورتوں میں اگر ایثار کی صفت قدرتی ہے تو مساوی حقوق ملنے پر یہ صفت ان میں اور بھی اصلیت کی شان کے ساتھ نمودار ہوگی۔ کیونکہ پھر یہ ایثار کی مجبوری سے نہ ہوگا نہ مرد کی خود غرضیوں کا نتیجہ شمار کیا جائیگا۔ اور ایثار اگر اچھی چیز ہے تو مردوں کو چاہئے کہ خود بھی کچھ ایثار سیکھیں۔ بلکہ اس کی سب سے آسان تدبیر یہ ہے کہ وہ عورتوں کے حقوق اگر زیادہ نہیں تو مساوی ہی تسلیم کرلیں۔ عورتوں کے حقوق کی کمی نے ابتک اُنکو خود پرستی اور خود غرضی کی تعلیم دی۔ یہاں تک کہ فلسفہ اور مذہب سے بجائے اس کے کہ ایسی ناجائز تعلیم کو

سو کئے کا کام لیا جاتا اس تعلیم کو فروغ دینے کا کام لیا گیا - اگرچہ مسیحیت دنیا میں پیغام مساوات لے کر آئی تھی لیکن یہ اُمید نہیں ہوسکتی کہ اس سے درس مساوات کا کام کبھی بھی لیا جائے گا۔ اور اب سوائے اس کے کہ لوگوں کو مساوات کا احساس عملاً پیدا کرایا جائے اس خود پرستی اور خود غرضی کے مٹنے کی کچھ اُمید نہیں ہوسکتی ۔

بوالہوس عورتیں | دنیا میں ایسی عورتیں یقیناً ہیں جن کو چاہے جتنے حقوق دیدیجئے اور اُن کے ساتھ چاہے جس قدر مساوات برتئے وہ راضی نہیں ہوسکتیں ۔ ایسی عورتوں کا بن بیاہا رہنا ہی بہتر ہے ۔ بلکہ جو لوگ ایسی عورتوں کے دام میں آگئے ہوں اُن کے لئے طلاق کا قانون واقعی آیۂ رحمت ہوگا ۔ مگر موجودہ غیر مساویانہ قوانین کے ہوتے ہوئے ایسی عورتوں کی تعداد میں اضافہ ہوسکتا ہے ۔ کمی نہیں ہوسکتی ۔ مرد ایسی عورت کے مقابلہ میں اپنے پورے اختیارات استعمال کرنے پر مجبور ہوتا ہے ۔ جس کا آخری نتیجہ عورت کے لئے تباہی ہے ۔ اور اگر اس نے رواداری برتی تو پھر عورت کی دست درازی کی کوئی انتہا نہیں رہتی ۔ کیونکہ وہ جانتی ہے کہ اس کے قانونی حقوق تو کچھ بھی نہیں ہیں ۔ یوں اُس کو جو کچھ ملجائے غنیمت ہے ۔

عورت کی آزادی کا اثر عام اخلاق پر اور انصاف کا نظریہ | زن و شو کے حقوق کی مساوات سے صرف یہی مقصد نہ پورا ہوگا کہ دونوں کی زندگی عیش و مسرت سے گذریگی ۔ بلکہ اس سے نوع انسان کے لئے یہ دنیا ایک دائمی مدرسۂ اخلاق بنجائیگی ۔ ممکن ہے کہ اس حقیقت کو لوگ مدتوں تسلیم نہ کریں مگر واقعہ یہی ہے کہ اخلاقی احساس کی درستی فقط ہم پلہ اشخاص کی صحبت اختیار کرلے سے ہوسکتی ہے ۔ نوع انسان کی اخلاقی تربیت میں اب تک قوت و اقتدار کا قانون بہت بڑی حد تک شامل رہا ہے ۔ ادنیٰ اقوام میں دیکھئے کہ برابر کی حیثیت رکھنے والوں سے لوگ اپنا کوئی اہم واسطہ نہیں قائم کرتے ۔ بلکہ اگر کوئی واسطہ رکھتے ہیں تو صرف عداوت کا ۔ ایسی سوسائٹی میں ہر شخص دوسرے کے مقابلہ میں یا تو اعلیٰ ہے یا ادنیٰ ۔ گویا سوسائٹی ایک زینہ ہے کہ جس کے کوئی دو قدمچے ایک سطح پر ہو ہی نہیں سکتے ۔ سارے اصول اخلاق اس ایک امر پر مبنی ہیں کہ ایک حاکم ہے تو دوسرا محکوم ۔ ورنہ ایک دوسرے کا دشمن ہے یا رقیب ۔ گو مجھے اس سے انکار نہیں کہ حاکم اور محکوم ہونا ضروریات حیات انسانی سے ہے ۔ لیکن میں یہی کہوں گا کہ شائستہ معاشرت کو مساوات کے اصول پر مبنی ہونا چاہئے ۔ دنیا میں ہم اطاعت، شجاعت، فیاضی سب کا دور دورہ دیکھ چکے ۔ لیکن اس زمانہ میں ہم عدل و انصاف کا

چرچا دیکھنا چاہتے ہیں۔ اب وہ حالات پیدا ہو رہے ہیں کہ عملی خوبیوں کی بنا انصاف اور صرف انصاف قرار پائیگا۔ اور انصاف کے ساتھ ہمیں ہمدردی کی صفت بھی اختیار کرنا ہوگی۔ یہ کچھ نئی بات نہیں ہے کہ دنیا کی نظر آج اپنے مستقبل پر بالکل نہیں ہے۔ ہر زمانہ میں چند ہی مخصوص لوگ ہوا کرتے ہیں جو گذشتہ حالات پر غور کرکے مستقبل پر بھی نظر دوڑاتے رہتے ہیں۔

برابری کا دعویٰ کیا اثر رکھتا ہے

انسان کے لئے یہ بہت بڑی خوبی ہے کہ وہ برابر والوں میں رہ کر زندگی بسر کرسکے صحبت وہی اچھی جس میں برابر کے لوگ شریک ہوں۔ اگر کسی موقع پر میں آپ کی مدد یا آپ کی رہبری کروں تو کل آپ برابری کے دعویٰ کے ساتھ میری مدد اور رہبری کرسکیں۔ اس برابری کا احساس پیدا کرنے کے لئے دنیا میں بہت کم مواقع پیدا ہوتے ہیں۔ کیونکہ اب تک دنیا کی تربیت گاہ مساوات کے اصول سے بہت بیگانہ رہی ہے۔ خاندانی زندگی کو دیکھئے تو خاندان اگر ایک طرف اطاعت اور ایثار پسندی کی درسگاہ ہے تو دوسری طرف انانیت اور خود رائی کی۔ خواہ اس کے ارکان آپس میں کتنی ہی محبت اور شفقت کا برتاؤ رکھتے ہوں لیکن اُن میں مساوات کا کوئی جذبہ نہیں پیدا ہونے پاتا۔ آزاد اور خود مختار قوموں میں "شہریت" بے شک ایک ایسی چیز ہے جو مساوات کے اصول پر قائم کی جاتی ہے۔ لیکن شہریت کا اثر لوگوں کی خانگی زندگی اور عادات و اطوار پر بہت گہرا نہیں ہے۔ اور روزمرہ کے محسوسات انسانی سے اس کو کوئی تعلق ہی نہیں۔ اگر خاندانی زندگی بھی مساوات کے اصول پر مرتب کیجائے تو پھر خاندان سے بڑھ کر حریت پسندی کی درسگاہ کوئی نہو۔ اور اُس کی عملی صورت یہی ہوسکتی ہے کہ ارکان خاندان میں حکومت کی جگہ مساوات کو دیدیجائے۔ پھر آپس کے اختلاط سے جو قدرتی ہمدردی پیدا ہوگی وہ انسان کے لائق ایک چیز ہوگی۔ ایسی مساوات اور ہمدردی سب سے پہلے والدین کے باہمی برتاؤ سے ظاہر ہونی چاہئے تاکہ خاندان کے بچے اُن کی تقلید کریں اور اُن اوصاف کے گرویدہ بنیں۔ انسان کو دنیا میں جو کچھ کرنا ہوتا ہے اُسے وہ پہلے اپنے ہی گھر سے سیکھتا ہے۔ جو شخص اوائل زندگی سے یا تو محکوم بنا رہا ہو یا حاکم اور جس نے اپنے گھر میں بھی مساوات کا برتاؤ نہ دیکھا ہو اُس میں حقیقی آزادی کا جذبہ پیدا ہونا ہی مشکل ہے۔ اور ان حالات میں پرورش پانے کے بعد بھی اگر کوئی خود کو "آزادی پسند" کہتا ہے تو یہ اُسی معنے میں آزادی پسند ہوگا جس معنی میں قدیم عہد علی زمانہ کے جاگیردار اور زمیندار اپنے کو آزادی پسند کہتے تھے۔

حالانکہ جو آزادی وہ اپنے لئے پسند کرتے تھے ایک لمحہ کو بھی دوسروں کے لئے گوارا نہیں کرسکتے تھے۔ وہ درحقیقت اُن کی انانیت تھی جو اُنھیں دوسروں سے مغلوب ہونے کا تصور بھی گوارا نہیں کرسکتی تھی۔

**شرارت کا قانونی سدباب ہونا چاہئے**

موجودہ غیر مساویانہ توانین کے ہوتے ہوئے بھی دنیا میں (اور خاصکر انگلستان کے اعلیٰ طبقہ میں) ایسے بہت سے لوگ ہیں جو اپنی بیاہی زندگی میں مساوات کا اصول صحیح طور پر برتتے ہیں۔ واقعی اگر ایسے لوگ موجود نہوں جن کا معیار اخلاق زمانہ کے قوانین سے اعلیٰ وارفع ہو تو پھر قانون میں اصلاح کیسے ہوسکتی ہے؟ ایسے لوگوں کو چاہئے کہ وہ اپنی قابل رشک زندگی پر ادنیٰ انسانوں کی زندگی کو قیاس نہ کریں جن کی تعداد دنیا میں زیادہ ہے۔ اُنھیں لازم ہے کہ ایسی اصلاحات کی عملی حمایت کریں جن سے شریروں کی شرارت کا سدباب ہوسکے۔ اور صنف نازک جابرانہ توانین کی گرفت سے آزاد ہوجائے۔ اُنھیں فطرتِ انسانی کی اس حقیقت پر نظر رکھنا چاہئے کہ جو شخص بااختیار بننے کا اہل نہیں ہوتا وہی سب سے زیادہ بااختیار بننا چاہتا ہے۔ اور جو اختیارات اُسے حاصل ہوتے ہیں انھیں استعمال کئے بغیر اُسے چین نہیں آتا۔ اُس کے قلب کی تسکین اس احساس کو زندہ کئے بغیر نہیں ہوتی کہ میں فی الواقع صاحب اختیار ہوں ادنیٰ طبقوں میں ان قانونی اختیارات کے استعمال کرنے والے بکثرت ہوتے ہیں۔ اگر انصاف سے دیکھئے تو ان کی عورتوں کی زندگی غلامی کی زندگی سے بھی بدتر ہے۔ ان بندیوں کی فرمانبرداری ضرب المثل ہے۔ مگر اسی فرمانبرداری نے شوہروں کا دماغ خراب کردیا ہے۔ یہاں تک کہ شوہر اپنی زوجہ کی جو توہین چاہتا ہے۔ اور یہ جائز بھی سمجھا جاتا ہے۔ بلکہ زوجہ کے مقابلہ میں اُس کی فرعونیت اس حد کو پہونچ گئی ہے کہ جس قدر حقارت کا برتاؤ وہ اپنی منکوحہ کے ساتھ روا رکھتا ہے شاید اتنی حقارت سے دوسری عورت کو دیکھنا وہ خود بھی گوارا نہیں کرتا۔

**مذہبی احکام کا عذر**

اکثر لوگ جب استدلال سے ہارنے لگتے ہیں تو مذہب کی آڑ پکڑ کر زبان بند کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ ممکن ہے کہ ہمارے مقابلہ میں بھی کہا جائے کہ مذہب نے عورت کے لئے شوہر کی اطاعت فرض کردی ہے اور اس کے لئے کوئی چون وچرا کی گنجائش نہیں۔ اتنا تو میں خود مانے لیتا ہوں کہ کلیسا کے احکام عورتوں پر یہ فرض ضرور عاید کرتے ہیں لیکن مسیحیت کے احکام سے ایسے کسی فرض کا عاید ہونا اخذ ہوسکتا ہے

یہ میں نہیں مانتا۔ کہا جاتا ہے کہ سینٹ پال نے کہا ہے کہ "اے عورتوں! اپنے شوہروں کی اطاعت کرو" مگر یہ بھی تو سینٹ پال ہی نے کہا ہے کہ "اے غلاموں اپنے آقاؤں کی اطاعت کرو"۔ ان اقوال سے یہ کیا لازم آتا ہے کہ سینٹ پال کسی رواج کو مٹانے یا قائم کرنے کے لئے تشریف لائے تھے۔ اُن کا مقصد تو محض مسیحیت کی اشاعت تھا۔ اور وہ زمانہ کے رنگ کے خلاف دنیا کو کسی اور بات پر اُبھارتے تو اُن کا اصلی مقصد بھی فوت ہو جاتا۔ اُنھوں نے تو اُس زمانہ کی مطلق العنان فوجی حکومت کو بھی یہ کہہ کر تسلیم کر لیا کہ جس کسی کو قوت اور اقتدار حاصل ہے وہ سب خدا ہی کی طرف سے ہے۔ اب اس کو چاہے سیاسی حکومت کی "مسیحی" شکل قرار دے لیجئے۔ لیکن اُن کا حکم تو یہی تھا کہ اُس کی بھی اطاعت کئے جاؤ۔ اور اس سے یہ سمجھنا کہ مسیحیت کسی خاص طرز حکومت کو یا زمانہ کے رواج کو تغیر سے محفوظ کرنے آئی تھی دراصل مسیحیت کا درجہ گھٹا کر اُسے مسلمانوں یا برہمنوں کے مذہب کے ہم پلہ بنا دینا ہے۔ اگر مسیحیت کی یہی شان ہوتی تو وہ اُن اقوام کا مذہب بنکر نہ رہ سکتی جو دنیا میں سب سے زیادہ ترقی پر ہیں۔ اسلام اور مذہب ہنود میں یہی بات ہے جس کی وجہ سے وہ دنیا کی اُن قوموں کے مذاہب بنکر باقی ہیں جن کی حیات اگر جمود محض سے تعبیر نہیں ہو سکتی تو تنزلِ دوامی کے مُرادف ضرور ہے۔ تاریخ مسیحیت کے ہر دور میں ایسے لوگ بکثرت ہوئے ہیں اور اب بھی موجود ہیں جنھوں نے مسیحیت کو بھی ہمیشہ اسی قسم کا ایک استبداد پسند مذہب بنا کر دکھانا چاہا۔ ایسے لوگوں کا مقصد زندگی ہی یہ ہوا کرتا ہے کہ ہم ایک طرح کے مسیحی مسلمان بنکر رہ جائیں اور انجیل کا کام قرآن سے لینے لگیں اور ہر قسم کی اصلاح اور ترقی کو ممنوع خیال کرنے لگیں۔ اس قماش[۵] کے لوگ پرانے زمانہ میں بہت بااثر ہوا کرتے تھے۔ اور جو لوگ اُن کی مخالفت کرتے تھے اُنھیں بڑی بڑی سختیاں برداشت کرنی پڑتی تھی۔ لیکن اُن کی مخالفت بہر کیف جاری رکھی گئی۔ اگر نہ جاری رکھی گئی ہوتی تو ہم موجودہ ترقی نہ حاصل کر سکے ہوتے۔ اور آئندہ بھی بغیر ایسے لوگوں کی مخالفت کے ترقی کی اُمید نہیں ہو سکتی۔

---

[۵] ہمیں یہ دیکھ کر سخت تعجب اور افسوس ہوتا ہے کہ یورپ کے آزاد خیال سے آزاد خیال آدمیوں کے ذہن بھی جب وہ محکوم اقوام کے بارے میں اظہار خیال کرتے ہیں تعصب اور تنگ خیالی سے

**عورت کی جائداد اور انگلستان کا قانون**

جو کچھ اوپر کہا گیا ہے اس کے بعد اس بحث کی ضرورت نہیں کہ آیا عورت کی جائداد عقد کے بعد کس حد تک مرد کی جائداد کے مرادف سمجھی جانا چاہئے۔ انگلستان کے قوانین کی رو سے جائداد کے معاملات میں کنواری عورت بیاہی سے اچھی ہے کہ وہ اپنی جائداد پر اختیار رکھتی ہے۔ اکثر لوگ اس خیال سے لرزتے ہیں کہ زن و شو کی جائدادیں الگ الگ ہوا کریں۔ یہ اُن کے نزدیک زن و شو کی مشترکہ زندگی کے نصب العین کے بالکل خلاف ہے۔ میں خود اس خیال کا آدمی ہوں کہ اگر دو شخصوں میں

---

پاک نہیں ہوتے۔ ل کو ایک لامذہب شخص کہا جاتا ہے۔ اُس کے فلسفیانہ اجتہاد اور بے نظیر قوت استدلال کو بڑی شہرت حاصل ہے۔ لیکن اوپر کی عبارت پڑھنے کے بعد ہم یہ کہنے کے لئے مجبور ہو جاتے ہیں کہ ذہنی ترقی کے اعلیٰ مدارج پر پہنچ کے بعد بھی آدمی جذبات کا ہی غلام رہتا ہے۔ اوپر کی عبارت کسی عالم اور فلسفی کی لکھی ہوئی معلوم نہیں ہوتی بلکہ ایک ایسے کم حیثیت مقرر کی معلوم ہوتی ہے جو اپنے جاہل سامعین کے تعصبات کو برانگیختہ کرکے اپنی دلیل منوانے کی کوشش کرتا ہے۔ تاریخ مذاہب و اقوام میں ل کی نظر بالکل وسیع نہیں معلوم ہوتی۔ اس نشۂ غرور نے کہ وہ ایک حکمراں قوم کا فرد ہے اس کی قوت شعور و تمیز کو سلب کر لیا ہے محکوم اقوام کی ہر چیز اور ہر اصول زندگی کو وہ حقارت کی نظر سے دیکھتا ہے۔ مشرقی اقوام کے حالات اور مذاہب کے مطالعہ کے لئے اُس کے ماخذ وہ مسیحی مبلغین اور سیاسی مصنفین ہیں جن میں سے اکثر اپنی روزی کو قائم رکھنے کے لئے یہ ضروری سمجھتے ہیں کہ اپنے ہم وطنوں کو اہل مشرق کے مذاہب کے نقائص دکھا کر اُن کو تبلیغ مسیحیت کا حامی بنائے رکھیں۔

جن لوگوں نے قرآن و تاریخ کا مطالعہ ایمانداری سے کیا ہے وہ جانتے ہیں کہ اسلام سے زیادہ حریت پرور مذہب دنیا میں کوئی نہیں ہے۔ جنوری ۳۵ء کے رسالہ جامعہ میں اسلام اور عورت پر ایک مبسوط مضمون شایع ہوچکا ہے۔ ہم اس سلسلہ میں قارئین کی توجہ خاص طور پر اس مضمون کی طرف مبذول کرانا چاہتے ہیں۔

اتنا اتحاد ہوجائے کہ دونوں آپس میں اپنے پرائے کی تمیز بالکل اُٹھادیں تو واقعی یہ بات قابل رشک ہوگی۔ لیکن اگر صورت یہ ہو کہ آپ تو میری چیز کو اپنی چیز سمجھیں مگر میں آپ کی چیز کو اپنی چیز نہ سمجھ سکوں ظاہر ہے کہ یہ میں برداشت نہیں کرسکتا۔ بلکہ اگر ایسے اتحاد میں ہمیشہ میرا ہی فائدہ رہا کرے تب بھی میں یہی کہونگا کہ میں اس سے باز آیا۔ میں تو انصاف چاہتا ہوں!

امریکہ میں جائداد کا مسئلہ | اس قسم کے غیر منصفانہ برتاؤ کو جو جائداد کے بارہ میں عورتوں کے ساتھ جائز رکھا جاتا ہے میرے خیال میں فوراً موقوف کرنا چاہیئے۔ اور یہ ایک سہل سی بات ہے جو بغیر ہوئے رہ بھی نہیں سکتی ہے[۱۰] جمہوریہ امریکہ کی بعض ریاستوں نے عورتوں کے مالی حقوق کو اپنے نظام اساسی میں تسلیم کرکے اُنھیں کم ازکم زندگی کی ایک راہ میں آزاد کردیا ہے۔ اب وہاں کم ازکم اتنا تو ہوگیا کہ جو لوگ امیر لڑکیوں کے ساتھ محض اُن کی دولت کے لالچ میں شادی کرکے مال و متاع اپنے قبضہ میں کرلیا کرتے تھے۔ اُن کے حوصلے پست ہوجائیں گے۔

عورتیں اور فکر معاش | جن گھرانوں میں گھر بار کا خرچ کسی جائداد کی آمدنی سے نہیں بلکہ محنت کی کمائی سے چلا کرتا ہے وہاں نظام معاشرت یوں قائم ہے کہ مرد کماتا ہے اور عورت گھر کا دھندا کرتی ہے اور بچوں کی پرورش اور ان کی ابتدائی تربیت میں اپنی جان کھپاتی ہے۔ میرے نزدیک یہ تقسیم کار عام طور پر کچھ غیر مناسب نہیں۔ سچ پوچھئے۔ تو اس میں بھی مرد ہی مزے میں رہتا ہے۔ کیونکہ اگر اُس مصیبت کو بھی پیش نظر رکھئے جو عورت کو ایام حمل اور بچوں کی نگہداشت میں ہوتی ہے بلکہ خاندان کی راحت کے لئے گھر بھر کا انتظام کرنے اور جز رسی کے ساتھ شوہر کی کمائی خرچ کرنے اور اُسے پس انداز کرنے میں برداشت کرنا پڑتی ہے۔ تب اندازہ ہوگا کہ عورت پر کیا کچھ نہیں گذرتی۔ میں اس کا قائل نہیں کہ عورت کو گھر کا کام چھوڑ کر کمانے پر مجبور کیا جائے۔ کیونکہ خاندان کو جو نفع وہ اپنے حسن انتظام اور کفایت شعاری سے پہنچاسکتی ہے غالباً اُسقدر نفع وہ اپنی کمائی سے نہیں پہنچاسکتی موجودہ حالات میں جو مرد اپنی عورتوں کو تلاش معاش پر مجبور کرتے ہیں وہ درحقیقت انصاف نہیں کرتے۔ بلکہ بالحساب ظلم

---

[۱۰] برطانیہ میں ۱۹۲۵ء سے عورتوں کو ترکہ مردوں کے مساوی ملنے لگا ہے۔ — مترجم

کرتے ہیں۔ غرضکہ میں اس چیز کو عام رواج کے طور پر نہیں دیکھنا چاہتا کہ سب بیاہی عورتیں مردوں کی طرح فکر معاش میں مبتلا ہو جائیں۔ لیکن میں یہ کہے بغیر نہیں رہوں گا کہ کم از کم جس عورت کے پاس ذاتی مستقل جائداد نہ ہو اُسے کمانے کی استعداد پیدا کرنا چاہیے۔ جس کے بغیر وہ خودداری اور عزت کی زندگی اپنے شوہر کے گھر میں بسر نہیں کر سکتی۔ اگر شادی کو ایک آزادانہ اور مساویانہ معاہدہ کے طور پر مان لیا جائے تو نہ اطاعتِ غلامانہ کا سوال باقی رہتا ہے نہ شادی کسی فتنہ و فساد کا سبب ہو سکتی ہے۔ صورت حال وہ پیدا ہو جانی چاہیئے کہ نہ تو عورت تمامتر شوہر کی محتاج ہو۔ نہ اُس کی اس قدر پابند ہو کہ اگر وہ اخلاقاً اپنے شوہر سے علیحدہ ہو کر رہنے کی مستحق قرار پائے تو (خواہ طلاق لے یا نہ لے) اُس سے علیحدہ رہ کر زندہ رہ سکے۔ عورت کے شادی پر آمادہ ہونے کے یہ معنیٰ ہونا چاہیئے کہ بجائے اس کے کہ وہ کوئی اور پیشہ اختیار کرتی اُس نے خانہ داری اور بچوں کی نگہداشت وغیرہ کا پیشہ اختیار کر لیا اور جب تک اُس کی ضرورت اس پیشہ میں رہیگی وہ دوسرا پیشہ نکرے گی۔ میں کہتا ہوں کہ اس صورت حال کے پیدا ہونے پر بھی گھر بار سنبھالنے والی عورتیں ایسے پیشوں سے محروم رہیں گی جو بغیر گھر چھوڑے ہوئے نہیں کئے جا سکتے۔ میرا منشاء عورتوں کو گھر کے باہر گھسیٹنا نہیں ہے۔ ہونا یہ چاہیئے کہ عورتیں محض عورت ہونے کی بنا پر کسی جائز پیشہ سے روکی نہ جائیں۔ اُنھیں ہر قسم کے کاروبار میں ہر قسم کی سہولتیں بہم پہونچانا چاہیئے۔ اور شادی کے باوجود بھی اُن میں اس کی صلاحیت موجود رہنی چاہیئے کہ وہ جب چاہیں کسی مناسب پیشہ میں لگ جائیں۔ ان کے لئے کوئی رکاوٹ نہ رہے۔ یہ تو وہ امور ہیں جن میں لامحالہ قانون سازی سے بھی مدد لینے کی ضرورت نہیں۔ جب رائے عامہ ان اصول کو تسلیم کرے گی تو اس اصلاح کے لئے خود بخود مواقع پیدا ہونے لگیں گے اور طبقۂ نسواں کے لئے بہت سی راہیں کھل جائیں گی۔ پھر حسب ضرورت قانون سازی سے بھی کام لیا جا سکتا ہے۔



# ہندوستانی کارخانوں کے مزدور

(ذیل میں پروفیسر احمد مختار ایم ۔اے ۔پی ۔ایچ ۔ڈی کی اس تحریری شہادت کا ترجمہ درج کیا جاتا ہے جو انھوں نے مزدوروں کے شاہی کمیشن کے سامنے پیش کی تھی ۔)

مزدوروں کی بھرتی ہمارے کارخانوں کے مزدوروں کا آبائی پیشہ کھیتی ہے ۔ بے گھرے مزدور، بیوی بچوں کو ساتھ رکھتے ہیں لیکن گھر والوں کے بال بچے وطن میں ہی رہتے ہیں ۔ مزدور اُن کے گذارے کے لئے پابندی سے اپنی آمدنی کا کچھ نہ کچھ حصہ بھیجتا رہتا ہے اور اپنے گاؤں میں کبھی کبھی سال کے کچھ دن گذارنے ضرور جاتا ہے ۔ کارخانے کی یکساں محنت سے جب تھک کر اُکتا جاتا ہے تو کھلے کھلے کھیتوں میں کسانی کام کرنے سے اُس کی تفریح ہوتی ہے ۔

مزدوروں کو یا تو اُن کے ہم پیشہ مزدوروں کی معرفت یا میر مستری ٹھیکیداروں کے ذریعہ سے یا براہ راست بھرتی کیا جاتا ہے ۔ شمالی ہندوستان میں عموماً ہم پیشہ مزدوروں کی اطلاع پر اُن کی خدمات حاصل کی جاتی ہیں ۔ بمبئی اور احمد آباد میں یہ کام مستری کو سپرد کیا جاتا ہے ۔ احاطۂ مدراس میں " سردار " کو نگراں کی حیثیت حاصل ہوتی ہے اور وہی مزدوروں کو جگہیں تیتاً مہیا کرتا ہے اور کارخانے کے اوقات میں اُن کے کام کی دیکھ بھال کرتا ہے ۔

جب کوئی موقع ملتا ہے مزدور عموماً اُس سے فائدہ اُٹھاتے ہیں ۔ چنانچہ آبادی کی زیادتی کی وجہ کر کسان اپنا گھر بار چھوڑ کر ہندوستان کے مختلف صنعتی علاقوں میں جاتے رہتے ہیں ۔ صوبہ جات متحدہ کے مزدور، پنجاب، بنگال، آسام، بمبئی وغیرہ جاتے ہیں ۔ دستی پارچہ بافی کی صنعت کو مشین کے بنے ہوئے کپڑے سے بہت نقصان پہنچا ہے اور اس کی وجہ سے جلاہے جن کا آبائی پیشہ کپڑا بننا تھا روئی کے کارخانوں میں ملازم ہو گئے ہیں بمبئی میں جو لوگ " ریشمی بھیا " کہلاتے ہیں وہ صوبہ جات متحدہ کے ہندو ہوتے ہیں ۔ ماہر کاریگر پنجاب سے، پٹھان ترمنخواہ سرحد سے بنتے ہیں ۔ الہٰ آباد اور اس کے آس پاس کے ضلعوں سے بہت سے مزدور کلکتہ اور

صوبہ جات متوسط تک جاتے ہیں۔ ہندوستان میں صنعتی مزدوروں کی تعداد میں اضافہ کے بہت امکانات ہیں۔ جب اصول کفایت کو پیش نظر رکھکر زراعت و تجارت کی نئی تنظیم کی جائے گی تو بہت سے آدمی ان پیشوں میں غیر ضروری ثابت ہوں گے اور یہ لوگ صنعتوں میں بھرتی کئے جا سکیں گے۔ تعلیم یافتہ لوگوں میں بے روزگاری بڑھ رہی ہے۔ اگر فیکٹری کی زندگی میں تھوڑی سی اصلاح ہو جائے تو وہ بھی آسانی سے کارخانوں میں ملازم رکھے جا سکتے ہیں۔ فقیر، ملّا، سادھو اور دوسرے آدمیوں کو بھی ملک کی ایک مفید آبادی بنایا جا سکتا ہے۔ یہ بلا شبہ صحیح ہے کہ جہالت، افلاس، عدم تنظیم، بیرونی معاملات سے ناواقفیت، خاندان سے گہرے تعلق اور وطن سے محبت کی بنا پر ہمارا کثیر طبقہ آبادی جو مواقع آتے فی الحال حاصل ہیں اُن سے پورا فائدہ نہیں اُٹھاتا۔ لیکن پھر بھی لوگ کم و بیش ایک جگہ سے دوسری جگہ روزگار کی تلاش میں نکلتے ہیں اور یہ کہنا صحیح نہیں ہے کہ ذات پات کا فرق مٹ جانے کے ڈر سے لوگ گھر سے باہر قدم نہیں دھرتے۔

ہمارے مزدوروں کو ابتدائی زندگی سے ایک خاص کام سے لگ کر روزی کمانا نہیں سکھلایا جاتا۔ وہ مستقل طور پر کسی ایک پیشہ سے وابستہ نہیں ہوتے۔ اور اس کا بڑا سبب یہ ہے کہ فیکٹری کی زندگی انھیں ویران نظر آتی ہے۔ انھیں نہ پنشن ملنے کی امید ہوتی ہے نہ پراویڈنٹ فنڈ کے منافع کی۔ وہ جتنا کماتے ہیں اُتنا ہی روزانہ خرچ کر ڈالتے ہیں اور جب مرتے ہیں تو اُن کے بال بچے مصیبت کی زندگی بسر کرتے ہیں۔ مزدوروں کی کثیر تعداد کے لئے روزگار غیر متیقن ہوتا ہے۔ اُن کی ملازمت کا تسلسل ایک دن میں بھی ختم ہو سکتا ہے اور برسوں تک بھی جاری رہ سکتا ہے۔ مزدوروں کا مستقل ہونا دو باتوں پر منحصر ہوتا ہے اوّل تو اس بات پر کہ انھیں بھرتی کس علاقہ سے کیا گیا ہے اور دوسرے اس پر کہ کارخانے کی زندگی کیسی ہے، آرام کی یا تکلیف کی۔ اگر کارخانہ دیہی علاقے میں ہوتا ہے جہاں کا ماحول صاف ستھرا اور دلکش ہے تو مزدوروں میں جلد جلد تبدیلی نہیں ہوتی۔ سوجن پور (پنجاب) کے ایک کارخانے میں ۲۶-۱۹۲۵ء میں مزدوروں کی اوسط غیر حاضری فی مہینہ فی شخص صرف نصف دن تھی۔ کٹائی کے زمانہ میں یعنی مئی میں یہ اوسط زیادہ ہو گیا تھا یعنی ایک دن فی مزدور۔ جون جولائی میں یہ کم ہو گیا تھا البتہ اگست ستمبر میں جب ملیریا کا زور ہوا یہ اوسط

۱½ ہوگیا تھا۔ ایک دوسرے کارخانے میں قریب کے دیہاتوں سے مزدوروں کو بھرتی کیا جاتا تھا اور اس میں غیر حاضری کا اوسط فی ماہ صرف ½ ہوتا تھا۔ کٹائی اور ملیریا کے موسم میں اس اوسط میں اضافہ ہو جایا کرتا تھا لیکن بہت کم۔

جب کارخانے کی زندگی اچھی نہیں ہوتی اور مزدور کچھ تو مقامی ہوتے ہیں اور کچھ بیرونی تو اس وقت غیر حاضری کی اوسط مدت بڑھ جاتی ہے۔ پنجاب کے روئی کے کارخانوں میں جہاں زیادہ تر صوبجات متحدہ کے مزدور کام کرتے ہیں یہ اوسط سب سے زیادہ ہوتا ہے۔ امرتسر کے ایک روئی کے کارخانے میں ہر روز دس فی صدی مزدور غیر حاضر رہتے ہیں۔ سوجن پور کے کارخانے میں ایک مزدور کی مدت ملازمت ۷ سال ہوتی ہے۔ ضلع لاہور کے ایک کارخانہ میں مزدوروں کی اکثریت کئی سال سے وہیں مقیم ہے۔ راولپنڈی کے قریب کی ایک فیکٹری میں ملازمت کی اوسط مدت چار سال ہے۔ لیکن شہری علاقوں میں مزدوروں کی لوٹا پھیری بہت زیادہ ہے۔ امرتسر کے ایک کارخانے میں ملازمت کی مدت کا اوسط صرف ڈیڑھ سال ہے اور پاس کے ایک دوسرے کارخانے میں اس سے بھی کم یعنی صرف دس مہینے۔

مزدوروں کی اس خانہ بدوشی کے کئی اسباب ہیں:-

(۱) رہنے کے لئے برا اور غیر تندرست انتظام۔

(۲) کٹائی کے زمانے میں مزدوروں کا کام چھوڑ کر چلا جانا۔

(۳) بے ترتیب بھرتی اور ایک دم برطرفی۔

(۴) کام کے گھنٹوں کی زیادتی اور کارخانہ کی زندگی کی ناموافقت۔

(۵) مزدوروں کی مذموم عادات۔

ابھی تک ہندوستان میں کوئی ایسا قاعدہ رائج نہیں ہے جس کی وجہ سے ایک علاقہ کے زاید از ضرورت مزدوروں کو دوسرے علاقے میں جہاں اُن کی طلب زیادہ ہو منتقل کیا جا سکے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ بعض علاقوں میں جس وقت مزدوروں کی کثرت ہوتی ہے عین اُسی وقت دوسرے علاقوں میں اُن کی قلت ہوتی ہے اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ حکومت ہر قسمت میں صنعتی مزدوروں کے دفتر قائم کرے اور انھیں صوبہ کے صنعتی

مزدوروں کے محکمے سے وابستہ کردے اور قسمتوں کے دفاتر صوبہ کے محکمے کے ذریعہ سے ایک دوسرے کے حالات سے باخبر رہیں۔

نگرانی کا انتظام | منیجر کارخانے کے ہر شخص کو کام سپرد کرتا ہے۔ اس لئے اُس میں انتظام کرنے کی پوری اہلیت ہونی چاہیئے۔ لیکن ایسے منیجر صرف بڑے کارخانوں میں نظر آتے ہیں۔ ورنہ چھوٹے کارخانوں میں حکم اور تابعداری کے علاوہ منیجر اور مزدوروں میں کوئی فرق نظر نہیں آتا۔

ہندوستان میں نگرانی کرنے والے عملے کے انتخاب میں کئی دشواریاں ہیں۔ بڑے بڑے کارخانوں میں ہندوستانی مشکل سے ہی اعلیٰ عہدوں پر پہنچ سکتے ہیں۔ جہاں کہیں کارخانوں میں یورپین ملازم ہیں وہاں ہندوستانیوں کی ترقی بہت محدود ہوتی ہے۔ ریلوے ورکشاپ میں نسلی امتیاز انتہائی بری شکل میں نظر آتا ہے حالانکہ وہاں تو کم از کم ہندوستانی اور یورپین کو برابر کا مقابلہ کرنا چاہیئے تھا۔ مثال کے طور پر ایک ریلوے ورکشاپ میں یورپین اُمیدواروں کو چودہ آنے سے لے کر ڈیڑھ روپیہ تک یومیہ اجرت ملتی ہے۔ اُن کے ساتھی ہندوستانی امیدواروں کو اس کے برخلاف صرف ۸ آنے سے لے کر ایک روپیہ تک ملتا ہے۔

کچھ کارخانوں میں ہندوستانی بھرتی ہی نہیں ہوسکتے۔ اس قسم کے نسلی امتیاز کو جلد ختم ہو جانا چاہیئے اور جو اس قسم کے امتیازات روا رکھتے ہیں ان کا کوئی مال حکومت کو نہ خریدنا چاہیئے۔

اعلیٰ افسروں اور ان کے ماتحتوں کے تعلقات بظاہر خوشگوار معلوم ہوتے ہیں گو بُرے برتاؤ کی شکایتیں بھی اکثر سننے میں آتی ہیں۔ ان لوگوں کو اکثر اپنی افسری شان کا گھمنڈ ہوتا ہے اور بعض اسٹرائکوں کا سبب یہی گھمنڈ ہوا ہے۔ اس کی اصلاح اس وقت تک نہیں ہوسکتی جب تک کہ افسر صنعتی کاروبار میں مزدوروں کی اہمیت برابر کی نہ سمجھیں اور اُن کے ساتھ ویسا ہی برتاؤ نہ کرنے لگیں۔ یہ بات مالکوں اور مزدوروں کی پنچایت بنا کر حاصل کی جاسکتی ہے۔

مزدوروں کو مستری یا سردار کی معرفت بھرتی کرنے کے طریقے میں بہت سی خرابیاں ہیں۔ یہ لوگ مزدوروں کو ایک خاص اُجرت دلانے کا وعدہ کرتے ہیں اور بعد میں اُن کی جہالت سے فائدہ اٹھا کر برابر ماہوار اپنا حق و انعام وصول کرتے رہتے ہیں صنعتی مزدوروں کے دفتر قائم کر کے اس خراب طریقے سے نجات

حاصل کی جاسکتی ہے۔

چھوٹے کارخانوں میں حاضری کے رجسٹر باقاعدگی کے ساتھ نہیں رکھے جاتے۔ مزدوری ادا کرنے کا کام ایک منشی کے سپرد ہوتا ہے جسے رشوت اور بے عنوانی کا خوب موقع رہتا ہے۔ جو کارخانے چھوٹے ہوتے ہیں اُن میں البتہ منیجر خود اُجرت تقسیم کرتا ہے۔

بعض کارخانوں میں (مثلاً دری کے) ٹھیکیدار، درمیانی آدمی کے فرائض انجام دیتا ہے اور اس کی وجہ سے بچوں اور عورتوں سے کم معاوضہ پر بہت زیادہ کام لیا جاتا ہے۔

رہنے کا انتظام | رہنے کا انتظام ہر جگہ مختلف ہے۔ کہیں کارخانے کے مالکوں کی طرف سے ہے کہیں حکومت کی طرف سے اور کہیں مالکان مکان کی طرف سے، کہیں گاؤں میں کارخانے کے قریب مزدور اپنے مکانوں میں رہتے ہیں۔ کہیں رہنے کے لئے مکان بنانے کے واسطے مزدوروں کو روپیہ قرض دیا جاتا ہے۔ لیکن ایسی مثالیں شاذ و نادر ہی نظر آتی ہیں۔ عام طور پر مکانوں میں گنجائش مزدوروں کے مطلب کے موافق نہیں ہوتی اور اکثر دیکھا یہ گیا ہے کہ مزدور اپنے مکانوں کے کچھ حصہ کو دوستوں اور جان پہچان والے آدمیوں کو شکمی کرایہ پر اُٹھا دیتے ہیں۔ اس سے مکان گنجائش سے زیادہ آباد ہو جاتے ہیں اور تندرستی پر اس کا بُرا اثر پڑتا ہے۔

مزدوروں کو، کارخانہ کے مالکوں کی زمیندارانہ ذہنیت کی خاص شکایت رہتی ہے۔ ایسے واقعات دیکھنے میں آئے ہیں جس میں اسٹرائک کی حالت میں مزدوروں کو گھروں سے نکال دیا گیا اور وہ بالکل خانماں برباد ہوگئے۔

عموماً مندرجہ ذیل اسباب کی بنا پر مزدوروں کے مکان بہت زیادہ ناقابل اطمینان ہوتے ہیں:-

(۱) ہوا کا خراب انتظام یا عدم انتظام۔ خراب ہوا سے طاقت حیات کم ہوتی ہے اور امراض کے امکانات قوی ہوتے ہیں۔ ان دونوں سے جسمانی اور دماغی اہلیت کار کم ہوتی ہے۔

(۲) کمرے کی لمبائی چوڑائی مختصر ہوتی ہے اور ان میں عموماً ضرورت سے زیادہ آدمی رہتے ہیں۔ مزدور ان میں بھیڑ بکری کی طرح بھرے رہتے ہیں۔

(۳) مزدوروں کی غیر تندرست عادات جس کا خاص سبب اُن کی جہالت اور افلاس ہے۔

(۴) شہر کے جن محلوں میں مزدوروں کے مکانات ہوتے ہیں وہ گندے ہوتے ہیں اور رات کے وقت اُن میں گائے بھینس باندھی جاتی ہیں۔

(۵) ان مکانات میں صحن نہیں ہوتے اس لئے خلوت کا امکان نہیں ہوتا۔

(۶) عموماً مزدوروں کے مکانوں کا فرش ناہموار ہوتا ہے جس پر سیمنٹ کا پلاستر نہیں کیا جاتا شہروں کے مکانات کی پوتائی کبھی نہیں کی جاتی۔

(۷) عموماً غسلخانے اور پیشاب خانے مہیا نہیں کئے جاتے۔ بعض وقت پیخانے غائب ہوتے ہیں اور جہاں کہیں ہوتے ہیں وہاں اُن کی تعداد بہت کم ہوتی ہے۔ روشنی کا انتظام خراب ہوتا ہے صاف پانی آسانی سے مہیا نہیں ہو سکتا۔ کنوؤں سے جہاں کہیں پانی بھرا جاتا ہے انھیں صاف حالت میں نہیں رکھا جاتا۔ میونسپلٹی بھی مزدوروں کی ضروریات کی طرف توجہ نہیں کرتی۔

(۸) مکانوں کی زاید از گنجائش آبادی سے اخلاق پر بُرا اثر پڑتا ہے۔

تندرستی | جہاں کہیں صفائی کا معقول انتظام نہیں ہوتا وہاں ہر عمر کے لوگوں میں شرح اموات زیادہ ہوتی ہے۔ طبی تحقیقات پر کام کرنے والوں کی کانفرنس نے سنہ ۱۹۲۶ء میں ایک قرارداد منظور کی تھی جس کا مطالعہ اس سلسلہ میں دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔

"اس کانفرنس کی یہ قطعی رائے ہے کہ ایسے امراض سے جن کا روکنا ممکن ہے، ہر سال اوسطاً پچاس ساٹھ لاکھ آدمی مر جاتے ہیں اور جو مبتلا ہو کر صحت پا جاتے ہیں اُن کے ہر سال اوسطاً دو تین ہفتہ ضرور ضایع ہو جاتے ہیں ہندوستان میں ہر شخص امراض اور غذا کی خرابی سے اوسطاً بیس فیصدی نقصان اٹھاتا ہے۔ ایسے بچوں کی پیداوار کا اوسط جو جوان ہو کر کھاتے کماتے ہیں ہندوستان میں پچاس فی صدی ہے حالانکہ اس اوسط کو نہایت آسانی سے اسّی اور نوّے فیصدی کیا جا سکتا ہے"۔

پیدائش اور اموات دونوں کی شرحیں زیادہ ہیں۔ اس کا سبب زیادہ تر غذا، جسمانی طاقت اور مکانوں کی خرابی ہے۔ گھر کا ماحول بہت تاریک اور غم آلود ہوتا ہے اور اس کے اثرات میں جو کسر رہ جاتی ہے وہ کارخانے کی خراب زندگی سے پوری ہو جاتی ہے۔ کارخانوں میں مندرجہ ذیل بدنما پہلو نظر آتے ہیں:۔

(۱) خراب صفائی ۔ چھوٹے کارخانوں کے مالک مکانوں پر سالانہ سفیدی کرانے میں بخل سے کام لیتے ہیں کارخانہ کے احاطہ میں ملبہ اور کوڑا اکٹھا ہوتا رہتا ہے ۔ نالیوں کو تیزی سے پانی بہاکر صاف نہیں کیا جاتا ۔ پیخانوں کا انتظام کافی نہیں ہوتا ۔ پینے کے لئے اچھے پانی کی رسد ناکافی ہوتی ہے ۔

(۲) ہوا کا خراب انتظام خاص کر بنولہ نکالنے والے کارخانوں میں

(۳) روئی کے کارخانوں میں مصنوعی نمی پہنچانے کے انتظام پر پورا قابو نہیں رکھا جاتا ۔

(۴) کام کے اوقات طویل ہوتے ہیں ۔

کچھ کارخانوں کے مالکان' طبی امداد کا بندوبست رکھتے ہیں جس سے مزدوروں کو فائدہ پہنچتا ہے ۔ مزدور حکیم کے علاج کو ڈاکٹری علاج پر ترجیح دیتے ہیں ۔ ہر کارخانے کو جو ۵۰ یا زائد مزدوروں کو بھرتی کرتا ہو ایک طبیب یا ڈاکٹر کو بھی ملازم رکھنا چاہئے ۔ لیڈی ڈاکٹروں کا انتظام بھی معقول نہیں ہے اور جو ہے اس سے مزدوروں کو فائدہ نہیں پہنچتا ۔ حاملہ ماؤں اور نوزائیدہ بچوں کی نگہداشت کا بھی پورا بندوبست ہونا چاہئے ۔ دیسی دائیاں بہت گندی اور اصول صحت سے ناواقف ہوتی ہیں ۔ اُن کی مناسب تعلیم بھی ضروری ہے ۔

ہیضہ' ملیریا' انفلوئنزا' پلیگ اور تپ دق سے بھی مزدوروں کی بہت سی جانیں تلف ہوتی ہیں بیماری کے لئے بیمہ مزدوروں کے لئے لازمی کر دینا چاہئے ۔

**مزدوروں کی بہلائی کے دوسرے کام**

مزدوروں کی حالت سدھارنے کے لئے چند کارخانوں میں بہت ہی ابتدائی قسم کے کام شروع کئے گئے ہیں ۔ لیکن جہاں کہیں بھی یہ کام کئے جاتے ہیں وہ فرض کی حیثیت سے نہیں بلکہ خیرات کے طور پر کئے جاتے ہیں ۔ ایسے کارخانے بہت کم ہیں جو مزدوروں کی تعلیمی اور تفریحی رجحانات کو پورا کرتے ہوں ۔ کچھ کارخانوں میں دوائیں مفت تقسیم کی جاتی ہیں ۔ اس کے علاوہ ہم آہنگی اور اتحاد عمل کو پیدا کرنے کے بھی کوشش کی جاتی ہے ۔ اس کام کے لئے مالکوں اور مزدوروں کی ایسی پنچایتی کمیٹی بنانا بہت موزوں ہے جس میں دونوں کے نمائندے ایک دوسرے کی بات سن اور سمجھ سکیں اور مشترکہ اغراض و مقاصد کو پورا کرنے کے لئے بحث و مباحثہ کر سکیں ۔

ایک کامیاب اور دور اندیش صنعتی نظام میں ایسے لوگوں کا موجود ہونا بہت ضروری ہے جو مزدوروں

کی بھلائی کے لئے اپنی زندگیاں وقف کردیتے ہیں۔ ایسے لوگوں کی خدمات بڑے کارخانوں کو تنہا اور چھوٹے کارخانے والوں کو ملکر حاصل کرنا چاہیں۔ بھلائی کا کام مندرجہ ذیل اصولوں کے ماتحت ہونا چاہیئے:۔

(۱) کھانے کی دوکانیں۔ کھانا مزدوروں کو اسی قیمت پر ملنا چاہیئے جتنی اُس کی طیاری میں لاگت لگی ہو ساتھ بیٹھ کر کھانا کھانے کے لئے علیحدہ کمرے ہونا چاہییں اور اُس میں آرام و آسائش کا پورا اہتمام ہونا چاہیئے۔

(۲) کارخانوں اور مزدوروں کے گھروں میں پوری صفائی ہونا چاہیئے۔ سینما، میجک لنٹرن کے ذریعہ سے تندرستی، غذا اور صفائی کے متعلق سبق دینا چاہیئے۔

(۳) مزدوروں کا طبی معائنہ ہونا چاہیئے۔ طبیب اور ماہرانِ دنداں لازمی طور پر کارخانوں میں رکھے جائیں۔ ابتدائی طبی امداد اور تندرستی کے اصول کی تعلیم کے لئے جماعتیں کھولی جائیں۔

(۴) مزدوروں کو بھرتی کرتے وقت قوت تمیز سے کام لیا جائے تاکہ بعد کو انھیں ایک دم برطرف کرنے کی ضرورت پیش نہ آئے۔ مدارس شبینہ قائم کرکے بھلائی کے کاموں کو وسعت دی جاسکتی ہے۔ مدارس یکشنبہ، نیم اوقات کے مدارس اور مزدوروں کے بچوں کے لئے مدرسے کھولے جاسکتے ہیں۔ امداد باہمی کو بھی امداد باہمی کی دوکانیں اور امداد باہمی کے قرضوں کی انجمنیں قائم کرکے پھیلایا جاسکتا ہے۔

محافظت | کارخانوں میں ہنگامی واردات بھی ہوتی رہتی ہیں جن کے اسباب حسب ذیل ہیں:۔

(۱) سیسے کے زہر کا اثر۔ جن صنعتوں میں اس کا امکان ہو وہاں میعادی طبی معائنہ لازمی قرار دیا جائے

(۲) مشین کا کھلا ہوا ہونا۔ چھوٹے کارخانوں میں گریوں اور فیتوں کے گرد باڑ نہیں لگائی جاتی یا باڑ ایسی لگائی جاتی ہے جس سے بچاؤ کی جگہ الجھاؤ پیدا ہونے کا زیادہ اندیشہ رہتا ہے۔

(۳) سیکھے ہوئے مزدوروں کی جگہ بے سیکھے مزدور رکھ لئے جاتے ہیں جس سے واردات لازماً بڑھ جاتی ہیں۔

(۴) مزدور کی غفلت اور لاپرواہی۔ بہت سے ایسی ہنگامی واردات کا جن کی رپورٹیں ہوتی رہتی ہیں مزدوروں کی مناسب نگرانی رکھنے سے سدباب کیا جاسکتا ہے۔ غفلت ولاپرواہی کا سبب یا تو مزدور کی ناواقفیت

ہوتی ہے یا ڈھیلے ڈھالے کپڑے پہننے کا شوق ۔ اس لئے سیفٹی فرسٹ کی تدابیر کارخانوں کے لئے بہت ضروری ہیں ۔

مزدوروں کو معاوضہ | قانون معاوضۂ مزدوران کا فائدہ مزدوروں کو اُسی وقت پہنچتا ہے جب اس قانون کے ماتحت جو کمشنر نگرانی کے لئے مقرر کئے جاتے ہیں وہ اپنے وسیع اختیارات کو فیاضی اور وسعت خیال سے استعمال کرتے ہیں اس ضمن میں جو رپورٹیں نکلی ہیں اُن کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر کمشنروں کی طرف سے معائنہ نہ ہوتا تو بہت سے معاملات دبا دئے جاتے ۔ مزدور نادار اور جاہل ہوتے ہیں اور بعض وقت آجر اُنھیں قصداً دھوکا دیتے ہیں اس لئے کمشنروں کو اپنا کام مستعدی سے کرنا چاہئے ۔

ہرجانہ سے بچنے کے لئے طرح طرح کے عذر پیش کئے جاتے ہیں اور جب ہرجانہ دیا جاتا ہے تو وہ معاملہ کی اہمیت کے لحاظ سے بہت کم ہوتا ہے ۔ چھوٹے کارخانوں کے مالک اس قسم کے بہانے زیادہ کرتے ہیں ۔

ماہر مزدور بھی قانون معاوضہ سے پوری طرح واقف نہیں ہوتے اور غیر ماہر مزدوروں کو تو محض اس کا برائے نام ایک خیالی تصور ہوتا ہے ۔ سالانہ رپورٹوں سے خصوصیت کے ساتھ یہ بات ظاہر ہوتی ہے اس لئے اس قانون کے منافع کو پوری طرح شہرت دینے کی بہت ضرورت ہے ۔

ایسی مثالوں کا بھی پتہ چلا ہے جن میں فوت شدہ مزدور کے کسی رشتہ دار کا پتہ نہیں چل سکا ۔ اس لئے اپنے قریبی رشتہ داروں کا نام درج کرانا ہر مزدور کے لئے لازمی قرار دے دیا جائے ۔ مزدور بہت نادار ہوتے ہیں ۔ وہ وکیل کا محنتانہ اس امید پر ابتدا میں ادا نہیں کرسکتے کہ بعد میں ہرجانہ وصول ہونے کی صورت میں اس سے بہت زیادہ واپس مل جائے گا ۔ پھر اُسے اپنا دعوے ثابت کرنے میں بھی دشواری ہوتی ہے ۔ اس کے ساتھی برطرفی کے ڈر سے اُس کی امداد نہیں کرتے ۔ اس لئے سرکاری وکیلوں کو مزدوروں کے معاوضہ کے مقدمات کی پیروی مفت کرنا چاہئے ۔

کام کے اوقات | چھوٹے کارخانوں میں عورتوں اور بچوں سے بہت زیادہ کام لیا جاتا ہے ۔ عام طور پر بڑے اور اچھے انتظام والے کارخانے قانون کی حدود کے اندر رہنا چاہتے ہیں ۔ فصلی کارخانے، جہاں تک ہوسکتا ہے، اوقات اور بچوں کو ملازم رکھنے والے قوانین کی بہت کم پرواہ کرتے ہیں ۔

بنولے نکالنے والے کارخانے خصوصیت کے ساتھ قانون کی خلاف ورزی کرنے میں بڑے دلیر ہوتے ہیں بہت سے کارخانے اتوار اور دوسری تعطیلوں کے دنوں میں بھی کام کرتے رہتے ہیں۔ مقامی حکومتوں نے ایسے کاموں کو جن میں مسلسل پیداوار حاصل کرنے کی ضرورت ہوتی ہے قانون کے عمل سے مستثنیٰ کر دیا ہے لیکن مزدور کو چھ دن کا ہفتہ ضرور ملنا چاہئے، چاہے کارخانہ میں ساتوں دن برابر کام ہوتا رہے۔

کام کے گھنٹوں میں کمی ہو جانے کا یہ لازمی نتیجہ نہیں ہے کہ پیداوار فی کس میں بھی کمی ہو جائے۔ برخلاف اس کے اس کمی سے پیداوار میں اضافہ کا بھی امکان ہے۔ اگر نگرانی معقول ہو تو کام کے گھنٹوں کی کمی کی وجہ سے مزدوروں کی کاہلی اور مٹر گشتی بالکل ختم ہو جاتی ہے۔

اُجرتیں | مزدوروں کو اُجرتیں عموماً نقدی کی شکل میں دی جاتی ہیں۔ اس کے علاوہ کئی کارخانوں میں جنسی شکلوں میں بھی خاصی ادائیگی کی جاتی ہے۔ کبھی کبھی مکانات بھی مفت یا کم کرایہ پر مہیا کئے جاتے ہیں۔ کبھی غلہ بازار کے بھاؤ کے مقابلے میں سستے داموں پر دیا جاتا ہے۔

کئی کارخانوں میں مزدور مقررہ اوقات سے زیادہ کام کرتے ہیں۔ زاید از وقت کام کی اُجرتوں کے نرخ معمولی نرخوں کے مطابق ہوتے ہیں۔ بہت سے کارخانوں میں زاید از وقت کام کی کوئی مزدوری نہیں دی جاتی ضلع گرداسپور (پنجاب) کے ایک ضلع میں زاید از وقت کام کرنے والے مزدوروں کو جس قدر زیادہ وہ پہلے دن کام کرتے ہیں اسی کے حساب سے دوسرے دن قبل از وقت کام چھوڑ کر چلے جانے کی اجازت ہوتی ہے۔

واقعی یا من مانے قصوروں پر جرمانے عاید کئے جاتے ہیں۔ قصور عموماً مندرجہ ذیل ہوتے ہیں:۔

(۱) بلا اطلاع کی غیر حاضری

(۲) کارخانے میں دیر سے حاضری

(۳) گستاخی اور نافرمانی وغیرہ وغیرہ

کسی قسم کی باقاعدہ تحقیقات نہیں کی جاتی اور اکثر حالتوں میں جرمانوں کو آمدنی کا ایک حصہ سمجھا جاتا ہے لیکن ہونا یہ چاہئے کہ ان جرمانوں کو مزدوروں پر ہی صرف کیا جائے۔ جرمانے صرف شاذ و نادر حالتوں میں ہونا چاہئیں اور قانوناً اُن کی مجموعی رقم ایک مہینہ میں ایک دن کی اُجرت سے زیادہ نہ ہونا چاہئے۔

اُجرتیں روزانہ، ہفتہ وار، نصف ماہی یا ماہانہ ادا کی جاتی ہیں۔ عموماً اُجرتیں ماہوار دی جاتی ہیں اور ایک یا دو ہفتہ کی تنخواہ کا بقایا رکھا جاتا ہے۔ ایسے مزدوروں کو جن کی تنخواہ پچاس یا اس سے کم ہے ادائیگی ہفتہ وار ہونا چاہئے جن اُجرتوں کا مطالبہ کرنے والا کوئی نہیں ہوتا اُنھیں آمدنی میں کبھی شامل نہ کرنا چاہئے۔ اُنھیں مزدوروں کی تعلیمی اور معاشرتی کاموں پر صرف کرنا چاہئے۔ آج کل مزدوروں کو ایک مقررہ میعاد ملازمت کے بعد استحقاقی رخصت پوری تنخواہ پر شاذو نادر ہی دی جاتی ہے۔ ایسا نہ ہونا چاہئے بلکہ انھیں ایک مہینہ کی رخصت آدھی تنخواہ پر یا پندرہ دن کی پوری تنخواہ پر ہر سال ملنا چاہئے۔

اکثر چھوٹی صنعتوں میں کم معاوضہ پر بہت زیادہ کام لیا جاتا ہے۔ ایسے کارخانوں کے لئے قانون بن جانا چاہئے کہ ایک مقررہ رقم سے کم تنخواہ کسی حال میں نہ دیں گے۔

مزدور اکثر مقروض رہتے ہیں۔ پنجاب میں تحقیقات سے معلوم ہوا کہ ۲۲ فی صدی مزدور مقروض ہیں۔ امرت سر کے دو کارخانوں میں یہ تناسب ۹۰ فی صدی معلوم ہوا۔ شولا پور میں جو تحقیقات کی گئی اس میں ۶۳ فی صدی خاندانوں نے قرض پر سود دینا ظاہر کیا۔ شرح سود بھی بہت زیادہ گراں ہوتی ہے۔ اکثر صورتوں میں یہ ایک آنہ فی روپیہ فی ہفتہ ہوتی ہے اس لئے حکومت کی طرف سے شرح سود کا تعین بہت ضروری ہے۔

مزدوروں کی صنعتی اہلیت کار | مزدوروں پر جو اثر کارخانہ کی زندگی کا پڑتا ہے۔ اس کا براہ راست بیان کرنا دشوار ہے البتہ اس کے بالواسطہ اثرات بیان کئے جاسکتے ہیں۔ ۱۹۲۶ء میں میں نے ۲۳۸ مزدوروں کا قد اور وزن معلوم کیا تھا۔ اُن میں سے ۱۴۹ پانچ سال سے ملازم تھے اور ۲۰۰ تین سال سے زیادہ کر پنجاب کی جیلوں کے ۵۹۴ قیدیوں کا بھی میں نے قد اور وزن معلوم کیا تھا۔ مزدوروں کا اوسط وزن ۱۱۵٫۳ پونڈ معلوم ہوا اور قیدیوں کا ۱۲۶٫۳ پونڈ۔ اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ کارخانے کے ایک اوسط مزدور سے تو ایک اوسط قیدی بھی بہتر حالت میں ہے!

کارخانوں کی غیر تندرست زندگی کا اثر ہمارے مزدوروں کی اہلیت کارکردگی پر بہت بُرا پڑتا ہے۔ اگر کام کے گھنٹے معقولیت کے ساتھ کم کردئے جائیں اور رہنے کے مکانوں کی صفائی اور دلکشی کا بندوبست ہو جائے اور معاشری اور تعلیمی ماحول پیدا کر دیا جائے تو حالات میں بہت کافی اصلاح ہو جائے۔

شراب اور افیون گانجے کے استعمال سے بھی مزدوروں کی اہلیت کار گھٹ جاتی ہے اور یہ چیزیں بھی خبرگیری اور تعلیم سے رفع کی جاسکتی ہیں۔

مزدوروں کا اشتراک عمل | کارخانوں کے مالکوں کی تنظیم مزدوروں سے بدرجہا بہتر ہے۔ بعض اوقات یہ لوگ مزدوروں کے خلاف ملکر کام کرتے ہیں ۱۹۲۷ء میں امرت سر کے ایک کارخانے کے مالک نے اقرار کیا کہ ۱۰ میل کے فاصلہ پر جو دوسرا کارخانہ ہے اُس سے جو مزدور علیحدہ کیا جاتا ہے اُسے میں اپنے یہاں ملازم نہیں رکھتا۔ پنجاب میں یہی دو کارخانے ایسے ہیں جن میں ایک ہی قسم کا مال طیار کیا جاتا ہے۔ اس لئے برطرف کئے ہوئے ملازم کے لئے زندگی کی کوئی صورت سوائے اس کے نظر نہیں آتی کہ وہ کم اُجرت پر کوئی دوسرا کام شروع کرے۔

ٹریڈ یونین کی ترقی سے مزدوروں کی حالت ضرور زیادہ مستحکم ہوجائے گی۔ اس وقت تو کارخانہ کے مالک عموماً ٹریڈ یونین سے نفرت و بیزاری کا اظہار کرتے ہیں اور ان کے ممبروں کو طرح طرح سے پریشان کرتے ہیں حکومت کے کارخانوں میں بھی یہی کیفیت دیکھ کر تعجب ہوتا ہے۔ ٹریڈ یونین کے قانون میں ترمیم کی ضرورت ہے مثلاً ایک ترمیم یہ ضروری ہے کہ ٹریڈ یونین کے افسران کے انتخاب کے وقت یہ پابندی نہ ہو کہ مزدوروں کی ان انجمنوں میں کم از کم نصف افسران اسی صنعت کے ملازم ہوں گے جس کے لئے کہ ٹریڈ یونین قائم کی جارہی ہے کیونکہ مزدوروں کی عام جہالت کی وجہ سے اس قسم کے لوگ مزدوروں کے حقوق کی ٹھیک طریقہ پر نمائندگی نہیں کرسکیں گے۔

صنعتی فسادات | ہڑتالوں کے اسباب معاشی بھی ہوتے ہیں اور غیر معاشی بھی۔ مزدوروں کو بعض ہڑتالوں سے فائدہ ہوا ہے اور بعض سے نقصان۔ چھوٹے کارخانوں میں مزدوروں کو اپنے مطالبات پیش کرنے کا بہت کم موقع دیا جاتا ہے گو بڑے کارخانوں میں اب اس کے امکانات پیدا ہوتے جارہے ہیں۔

صنعتی فسادات کے قانون میں متعدد خامیاں ہیں۔ مثلاً عام منفعت کی صنعتوں کے مزدوروں پر غیر مناسب پابندیاں عاید کردی گئی ہیں اور اُن کے ساتھ کوئی خاص رعایت ملحوظ نہیں رکھی جاتی۔ ہمدردی کی ہڑتالوں کا بھی اس قانون سے سد باب ہوگیا ہے۔

**مالک اور ملازم کے باہمی تعلقات** دری کے کارخانوں میں، دری بننے والوں کو سو دو سو روپیہ پیشگی دیدئے جاتے ہیں اس کے معاوضہ میں وہ اپنے مزدور ساتھ لاتے ہیں جو عموماً چھوٹے بچے ہوتے ہیں اور انھیں جو جی میں آتا ہے وہ اُجرت دیتے ہیں۔ پیشگی رقوم جو انھیں اس طرح ملتی ہیں اُن کو یہ لوگ فضول خرچی میں صرف کر دیتے ہیں۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ بعد میں اس قرض کے بار سے کبھی سبکدوش نہیں ہوسکتے۔ ایسی پیشگی رقوم کے طریقے جن میں محنت رہن رکھی جائے بالکل بند کر دینے چاہئیں۔

لاہور کے ایک کارخانے میں ہر مزدور انفرادی تحریری معاہدوں کے بعد ملازم رکھے جاتے ہیں جن سے عام طور پر وہ پانچ سال تک کام کرنے کے لئے پابند ہو جاتے ہیں مگر مالک جب چاہے انھیں تین مہینہ کا نوٹس دیکر علیحدہ کر سکتا ہے۔ اس خیال سے کہ کہیں مزدور دھوکا نہ دے جائے اُسے نقد کی صورت میں ضمانت ادا کرنا ہوتی ہے جو یا تو ایک دم لے لی جاتی ہے یا رفتہ رفتہ ماہواری تنخواہ سے ایک سال کی مدت میں کاٹ لی جاتی ہے ضمانت کی رقم تین مہینہ کی تنخواہ پر مشتمل ہوتی ہے۔ معلوم نہیں یہ معاہدہ قانوناً جائز ہے یا نہیں لیکن عدالت میں اس قسم کے معاہدوں کے پیش کرنے کی اجازت نہ ہونا چاہیئے۔

**کارخانہ کے قانون پر عملدرآمد** کارخانہ کے قانون پر پورے طریقہ پر عملدرآمد نہیں ہوتا۔ بہت سے ایسے کارخانے ہیں جن میں مشین اور تیل بھاپ بجلی کی طاقت کا استعمال نہیں کیا جاتا۔ صرف صوبہ پنجاب میں تقریباً ۲۲۵ و ۲ مزدور ایسے کارخانوں میں کام کرتے ہیں۔ اور ان میں سے پندرہ فیصدی ۹ سے ۱۲ برس تک کی عمر کے بچے ہیں ان کارخانوں کی حالت بہت ناگفتہ بہ ہے۔ صفائی کا خراب انتظام، کچے فرش اور گندے صحن سب کا صحت پر بُرا اثر پڑتا ہے۔ مزدوروں اور امیدواروں سے کام بھی بہت زیادہ لیا جاتا ہے اور انھیں ہفتہ وار چھٹی بھی آرام کے لئے نہیں دی جاتی۔ دوسرے صوبوں میں دری اور بغیر رجسٹری کرائے ہوئے چمڑے کے کارخانوں کی حالت بھی ایسی ہی خراب ہے۔ چمڑے کی دباغت کے کارخانوں کے احاطے بڑے گندے اور غلیظ ہوتے ہیں۔ ہوا کا انتظام بہت ناقص ہوتا ہے اور کام کے کمروں کی تاریکی سے ڈر لگتا ہے۔ کام کے گھنٹوں کی کوئی تعداد مقرر نہیں ہوتی۔ مزدور اپنے مالکوں کے غلام ہوتے ہیں اور دن رات میں کسی وقت بھی انھیں کام پر بلایا جا سکتا ہے سیالکوٹ کے ورزشی سامان بنانے والے کارخانوں کی بھی جہاں

تک بچوں کو ملازم رکھنے اور کام کے گھنٹوں کا تعلق ہے بالکل یہی حالت ہے۔

عام طور پر کارخانہ کا مالک اپنی حسب مرضی کام کرنا چاہتا ہے اور جب برطانوی ہند میں کام چلتا نہیں دیکھتا تو ریاستوں میں چلا جاتا ہے جہاں کارخانہ کے قانون پر کوئی عملدرآمد نہیں ہوتا۔ اس لئے کارخانہ کے قانون کو تمام ہندوستان پر حاوی ہونا چاہئے۔

بہت کم جاہل مزدوروں کو کارخانہ کے قانون کا علم ہوتا ہے۔ اس قانون کے ترجموں کو نوٹس بورڈ پر چپکا دینے سے کام نہیں چلتا۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ اس قانون کے فوائد، پوری طرح مزدوروں کے ذہن نشین کرادئے جائیں۔

کام کے اوقات، آرام کے وقفے، تعطیلیں، صفائی کا انتظام، مشین کی محافظت سب کارخانہ کے قانون پر معقول طریقہ پر عملدرآمد کرنے سے حاصل ہوسکتے ہیں۔ لیکن ابھی تک اس قانون پر عملدرآمد ٹھیک طریقہ پر نہیں ہورہا ہے۔ معائنہ کی تعداد بہت کم ہے اور اس کے لئے عملہ کافی نہیں ہے اور بعض کارخانے کے مالک انسپکٹروں سے زیادہ چالاک ہوتے ہیں اور انھیں خوب دہوکہ دیتے ہیں۔ اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ صحیح قسم کے معائنہ کرنے والوں کو خاصی تعداد میں بھرتی کیا جائے۔

کارخانوں کے متعلق معلومات بھی پوری طرح فراہم نہیں ہیں۔ اس لئے اُجرت شماری اور اخراجات زندگی کی پیمائش کے کام بھی شروع ہونے چاہئیں۔ بمبئی کے دفتر مزدوران کی طرف سے جو معلومات شائع ہوئی ہیں وہ بہت مفید ثابت ہوئی ہیں۔



# دوڑ

(ذیل کا مضمون ہنگری کے مشہور ناول نگار فرانس ہربیگ کے ایک "افسانہ کا ترجمہ ہے۔ مدیر)

وہ بڑا جہاز کس تیزی سے بڑھا چلا جاتا ہے۔ پیچھے پیچھے سفید جھاگ کی دم سی ہے جو جگ مگ جگ مگ ہوتی ہے۔ نیا جہاز ہے اور یہ سفر اس کا پہلا سفر ہے۔ بالکل اوپر کپتان کے کمرہ میں جو چاروں طرف شیشوں سے بند ہے کوئی پانچ چھ جاپانی بحری افسر کھڑے ہیں! جیبوں میں ہاتھ، ساکت جیسے تصویریں۔ سامنے ایک سفید جہاز اس تیزی سے جا رہا ہے جیسے کوئی ہرن جس کے پیچھے بھیڑیا چیتا ہو۔ ان افسروں کی نگاہیں اسی سفید جہاز کے چکنے چکنے خوبصورت (HULL) پر جمی ہوئی ہیں۔ آج صبح سویرے سے یہ نیا جہاز اس سفید جہاز کے پیچھے پیچھے ہے۔ اس جہاز کا نام ہے کیلی ڈونیا اور یہ یورپ کا سب سے تیز جہاز ہے، طلوع آفتاب کے وقت سے جاپانی برابر یورپیوں کا پیچھا کر رہے ہیں۔ اور اپنے انجن میں اتنا ایندھن جھوکے جاتے ہیں کہ ڈر ہے کہ پھٹ نہ جائے۔ اگر کوئی صورت نکل سکتی کہ یہ جہاز اپنی رفتار کو دوگنا کر سکے تو اس کے لئے ان کا ہر ملاح اپنی عمر کا ایک ایک سال خوشی سے دے دیتا!

دوسرے درجہ کے سامنے والے عرشہ پر دو مسافر ایک کونے میں ہوا سے بچے بیٹھے ہیں۔ انہیں اس دوڑ کی ذرا خبر نہیں جس سے ملاحوں کے اعصاب مارے تناؤ کے ٹوٹے جاتے ہیں اور جس نے جہاز کو اس سرے سے اس سرے تک ہلا رکھا ہے۔ ایک حبشی ہے، دوسرا ہندی۔ سیاہ آدمی کلیسائے روم کا ایک پادری ہے اور جزائر سینڈوچ میں مشن کے کام میں شرکت کے لئے جا رہا ہے۔ گندمی رنگ والا مسافر انگلستان کے کسی دارالفنون میں پڑھتا تھا اب اپنے وطن کو لوٹ رہا ہے۔ دونوں بیٹھے آہستہ آہستہ باتیں کر رہے ہیں۔ یورپ میں جو جو بیتی ہے اس پر گفتگو ہے۔

سیاہ رنگ پادری نے پوچھا، "ہاں، تو آپ نے ان کے دارالفنون میں طالب علمی ختم کیوں کر دی؟"

"وہاں رہنے اور طلب علم جاری رکھنے میں کوئی فائدہ نہ تھا"

"کیا آپ نے سب کچھ سیکھ لیا، جان لیا" حبشی نے پوچھا۔

"میں نے کسی ایک شعبۂ علم پر ساری توجہ صرف نہیں کی۔ میں تو اصل میں یورپی تہذیب کی روح کو سمجھنا چاہتا تھا۔ یعنی وہ کیا چیز ہے جس نے ان سفید رنگ لوگوں میں وہ احساس فوقیت پیدا کر دیا ہے جس سے ہماری طبیعت چڑتی ہے؟ اس سوال کا جواب معلوم کرنے کے لئے میں اس مرکزی' بلکہ اس بنیادی تصور کا پتہ چلانا چاہتا تھا جس پر ان کی ساری تہذیب بنی ہے۔"

"یعنی آپ روح مغرب کا پتہ چلانا چاہتے تھے۔ پھر کچھ پتہ ملا؟"

"صحیح تو کچھ نہ ملا!"

"دیکھئے، اگر ایک (DREDGING) مشین کے سمندر میں چلانے سے کچھ اوپر نہ آئے تو اس کے یہ معنی تو نہ ہوں گے کہ سمندر کے تہ ہی نہیں۔"

"اچھا، تو کیا آپ کے خیال میں یورپ کی روح اتنی گہری ہے جتنی کہ سمندر کی تہ؟ میرا تو گمان ہے کہ یورپ کے، جدید یورپ کے، روح ہے ہی نہیں۔ مجھے تو سوائے مقطوع اعضا اور منتشر ٹکڑوں کے کچھ بھی نہ ملا۔ جیسے کسی نے مردہ لاش کے ٹکڑے ٹکڑے کر دئے ہوں۔ میں اپنے سے پوچھا کرتا تھا کہ آیا کبھی بھی یورپ کی عظمت کی وجہ میری سمجھ میں آئیگی۔ یا کہیں ایسا تو نہیں کہ خود ہماری نظر مینڈک کی طرح محدود ہو اور اس وجہ سے یورپ بڑا معلوم ہوتا ہو؟ اگر یورپ سے مراد ہیں سب یورپ والے تو میرے تو یورپ کا وجود ہی نہیں اس لئے کہ مجھے تو کوئی ایسی مخلوق وہاں ملی نہیں جو اس بر اعظم کا جزو بن گئی ہو جس پر وہ بستی ہے۔ اگر آج ہمارے جدید ایشیائی یا منگولوں کے غول یورپ پر چڑھائی کر دیں تو مجھے ذرا شبہ نہیں کہ سفید نسل کے آدھے آدمی نہایت جوش و خروش سے ان کا خیر مقدم کریں گے۔ اس لئے کہ یہ آپس میں اتنا لڑتے ہیں کہ اب موت یہ جہنم سے بھی زیادہ ایک دوسرے سے نفرت کرتے ہیں۔"

"مگر ان کا علم۔ یورپ کے پاس جو علم ہے تم اسے کیسے نظر انداز کر سکتے ہو؟"

"ہاں بیشک۔ وہ بہت کچھ جانتے ہیں۔ بلکہ سچ تو یہ ہے کہ اتنا جانتے ہیں کہ انسانی اعصاب

اتنے کا تحمل نہیں کر سکتے۔ مگر ان کا علم بھی کیا ہے؟ ٹکڑوں اور پرزوں کا مجموعہ۔ بلا شبہ ٹکڑے بھی نہایت عظیم الشان ہیں، مگر ہیں پھر منتشر ٹکڑے، تہذیب و تمدن سے من حیث الکل جدا۔ الگ الگ اپنا وجود رکھتے ہیں، جیسے کوئی پالتو بلی جنگل میں پہنچکر بھٹکی بھٹکی پھرے۔ مغربی علم کو اب تمدن و تہذیب سے تقریباً کسی طرح کا واسطہ نہیں رہا ہے۔ ان کے عالموں کی نظر سے علم کا اصلی مقصد اوجھل ہے۔"

"اور یہ اصلی مقصد ہے کیا؟"

"صرف ایک، یعنی انسانی زندگی کا سہارا بننا۔ اب ذرا دیکھئے۔ یہ سفید لوگ صنعت کے باب میں اپنی ذکاوت پر کیسے نازاں ہیں۔ ہاں کسی چیز پر اتنا فخر نہیں کرتے۔ لیکن ان کی مشینیں آدمی ہی پر ضرب لگاتی ہیں۔ امن کے زمانہ میں آدمیوں کو بیکار رکھتی ہیں اور جنگ میں حیرت خیز قوت کے ساتھ انسانی زندگی کی تباہی کا سامان کرتی ہیں۔"

"ہاں مشین۔ مگر یورپ کے پاس تو مشین کے علاوہ اور بہت کچھ ہے۔ اس کے پاس خیالات و تصورات ہیں، جذبات ہیں، اس کے پاس مذہب ہے، آرٹ ہے۔"

"جناب والا ــ ذرا ٹھہرئیے۔ میں جب پورٹسمتھ سے جہاز پر بیٹھا ہوں تو انگلستان کے تمام اخبار ہوائی حملہ کے خطرہ کے بیان سے بھرے پڑے تھے۔ شہر کے سارے بسنے والے، مرد، عورت، بچے، بڑے سب کے سب سوتے سوتے میں مارے جا سکتے ہیں۔ لاکھوں آدمیوں کے ذہن پر آج یہ خطرہ مستولی ہے۔ لیکن یہ کسی کو نہیں سوجھتی کہ شاید مسیح کا دین محبت اس اجتماعی قتل و خونریزی کو روک سکے۔ اور رہا آرٹ۔ سو آرٹ زندگی کا زیور ہے۔ اور جب زندگی ہی میں کوئی معنی و مقصد باقی نہ رہے تو بھلا آپ ہی فرمائیے کہ اس کے زیور سے فائدہ۔ یورپی آرٹ تو ایک مردہ جسم کا زیور ہے اور بس۔"

"پھر آخر تمھارے خیال میں ہونے والا کیا ہے؟"

"سفید نسل کے لوگ بھٹک کر ایک اندھی گلی میں جا پہنچے ہیں۔ مڑنا یہ چاہتے نہیں۔ کہ انسانیت کبھی پیچھے نہیں مڑتی۔ لہٰذا اب کوئی صورت باقی نہیں، بس یہ اپنا کام کر چکے۔"

"تمھیں ان پر رحم نہیں آتا؟"

ہندی نے اپنے مونڈھے ہلائے۔ اور بولا: "آج تو یہ لوگ انسانی ترقی کی راہ میں رکاوٹ بن گئے ہیں۔ مگر آپ کہئے، آپ کا کیا خیال ہے؟"

"میں ایک سچی پادری ہوں اور مداخلت الہٰی پر یقین رکھتا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ سفید لوگ خدا کے منتخب لوگ ہیں۔ خدا نے انھیں دوسری نسلوں سے زیادہ ذکی اور مخترع قوت ذہنی بخشی ہے اور زیادہ قوی قوت ارادی تاکہ وہ دنیا میں اپنے کام کو پورا کر سکیں۔"

"اور ان کا یہ کام کیا ہے؟ شاید یہی کہ آپ کے بے زبان بھائیوں یعنی رنگین نسلوں کے آدمیوں کی رہبری کرنا، انھیں کام دینا، خیالات دینا، محبت دینا؟ ہاں تو کیا کہنا، اس کام کو تو سفید نسل والوں نے نہایت شاندار طریق پر انجام کو پہنچایا ہے۔ انھوں نے ہماری قدیم سلطنتیں تباہ کر دیں، اور ہمارے قدیم تمدن کو برباد کر دیا۔ ان سفید لوگوں کے اعمال نے جو خون اور جو آنسو بہائے ہیں وہ سب یکجا کئے جا سکیں تو اس میں تمام یورپ ڈوب سکتا ہے۔"

حبشی پادری کچھ دیر بالکل چپ رہا اور پھر بولا۔ "لکھا ہے کہ حکومت خداوندی تم سے چھین لی جائیگی اور کفار کو دی جائیگی کہ وہ اس کے پھل پائیں۔"

ہندی نے پوچھا۔ "یہ کیسی حکمت ہے؟ یہ کیسے ممکن ہے کہ تمھارے خدا نے اپنی محبوب قوم کے انتخاب میں ایسی غلطی کی ہو؟"

"وہ تو انسانوں کو اپنے اعمال کا اختیار دیتا ہے اور جس طرح وہ اپنے اس اختیار کو صحیح یا غلط استعمال کرتے ہیں اسی طرح انھیں جزا اور سزا دیتا ہے۔"

"لیکن اگر وہ پہلے سے جانتا تھا کہ کیا ہوگا تو پھر ——" "ہاں۔ اسے تو پہلے سے یہ بھی معلوم تھا کہ بہار کے پھول خزاں میں مرجھا جائیں گے۔ پھر بھی اس نے بہار کو پھولوں سے سجایا۔ کہ یہی پھولنے اور مرجھانے کا عمل ہی تو زندگی ہے۔"

ہندی نے کہا: "ٹھیک ہے۔ اگر تمھارا خدا سفید انسان کو بھی مرجھا دے تو میں سر تسلیم خم کرتا ہوں۔"

بات چیت یہاں تک پہنچی تھی کہ جاپانی جہاز کی سیٹیاں فتمندی کی خوشی میں بجنے لگیں۔ ایک ایک

انچ کرکے یہ جہاز دوڑ میں کمی ڈونیا کو دبانے لگا اور بالآخر اس سے آگے نکل گیا۔ ہر ہر لحظہ شکست خوردہ سفید جہاز پیچھے ہوتا جاتا تھا۔ شام کے دھندلکے میں یہ چھوٹا ہوتے ہوتے مشکل سے دکھائی دے رہا تھا۔ جاپانی بحری افسر اپنے کپتان کے گرد جمع تھے اور ان کے پتلے پتلے ہونٹوں پر ایک تبسم تھا جس میں کچھ حقارت کی بھی آمیزش تھی۔



# ادبیات کا مستقبل

(ذیل میں انگلستان کے نہایت ممتاز نوجوان شاعر ڈے لیوس کی ایک تقریر کے حصے ترجمہ کر کے پیش کئے جاتے ہیں جو انھوں نے ریڈیو پر کی تھی اور بعد کو رسالہ LISTENER میں شایع ہوئی تھی۔ مدیر)

ادبیات کے مستقبل پر نظر کرنی ہے تو دماغ سے یہ غلط خیال نکال دینا چاہئے کہ زندگی اور ادب کوئی الگ الگ عالم ہیں یا ادب چاند کی طرح ایک مردہ جسم ہے جو محض اس لئے نظر آتا ہے کہ سورج کی کرنیں اس پر پڑتی ہیں، بس زندگی کے لئے ایک آئینۂ خود نمائی۔ نہیں۔ زندگی اور ادب میں اس سے بہت زیادہ گہرا تعلق ہے۔ زندگی پروٹیس کی طرح دم بدم متغیر رہتی ہے اور لحظہ بہ لحظہ اپنی شکل تبدیل کرتی رہتی ہے۔ ادب اس پروٹیس سے زور آزمائی کرتا ہے اس وقت تک کہ اسے کسی ایک شکل میں گانٹھ نہ لے اور اسی اپنا راز بتانے پر مجبور نہ کرے۔ لیکن پروٹیس پھر اٹھ کھڑا ہوتا ہے اور پھر نئے سرے سے وہی قصہ شروع ہوتا ہے۔ اس کا پتہ پہلے سے لگا لینا کہ اس مرتبہ زندگی کیا شکل اختیار کریگی اگر ممکن ہے تو اسی کے لئے جو اس کی موجودہ شکل پر پوری طرح حاوی ہو۔ لہٰذا اگر ادب کے متعلق پیش گوئی کرنی ہے تو پہلے یہ دیکھنا چاہیئے کہ اس وقت زندگی ادبیات پر کس کس طرح اثر انداز ہے۔

ان اثرات میں سے اس وقت میں تین کا ذکر کرتا ہوں یعنی سیاسیات، نفسیات اور اختراعات حکمی۔ سیاسیات کے معنی ہیں، یا کم از کم ہونے چاہئیں، مل جل کر رہنے سہنے کا علم۔ اب آپ پوچھیں گے کہ اس علم کو آخر غریب مصنف سے کیا سروکار جو اپنے چھوٹے سے کمرہ یا دیہاتی گھر میں بیٹھا خوش خوش کچھ گھسیٹ رہا ہے۔ اس بیچارہ کے دروازہ پر تو بھوک کا بھیڑیا اتنی دفعہ آچکا ہے کہ اب یہ اسے پالتو جانور سمجھنے لگے تو بیجا نہیں، اسے کیا مطلب کہ سلطنتیں تباہ ہوتی ہیں یا اجتماعی زندگی برباد۔" سو جناب یقین فرمائیے کہ مصنف کوئی عزلت نشیں کیکڑا نہیں ہوتا نہ یہ کسی ایسے جزیرہ میں بستا ہے جہاں وقت کوئی چیز نہیں اور پکے پکے میں آکر منہ میں ٹپک جاتے ہیں! یہ ضرور سچ ہے کہ ایک حد تک یہ انفرادیت پسند ہوتا ہے

لیکن ساتھ ہی شروع سے یہ ہمیشہ اپنے ساتھیوں کا ترجمان بھی رہا ہے۔ جب کوئی جماعت زوال آمادہ ہو یا کسی حیات بخش تغیر کی تکالیف سے گذر رہی ہو تو اس کا ترجمان بہ حیثیت فرد کے تو جو کچھ محسوس کرتا ہے وہ کرتا ہی ہے لیکن اس کے علاوہ اسے کچھ اور زیادہ بے چینی بھی محسوس ہوتی رہی ایسے وقتوں میں جب مل جلکر رہنا سہنا دشوار اور تکلیف دہ ہو جاتا ہے تو مصنف سیاسیات کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔ کوئی اور راہ ہی اسے نہیں دکھائی دیتی سوائے اس کے کہ بیچارہ پاگل ہو جائے۔ ہاں کوئی راہ نہیں دکھائی دیتی جس پر چلکر یہ اپنی جماعتی ذمہ داری سے سبکدوش ہو سکے۔ چنانچہ بہت سے حساس مصنفوں نے یہی راہ اختیار کی ہے۔

کہتے ہیں کہ ہمارے دور کا غالب رنگ سیاسی ہے۔ بیشک، میرے ساتھ کے لکھنے والوں میں جتنی دلچسپی سیاسیات سے ہے شاید انقلاب فرانس کے بعد سے انگریزی مصنفوں میں کبھی نہیں رہی۔ یہ لوگ محسوس کرتے ہیں کہ زندگی کی پرانی ساخت نئے تغیرات کا ساتھ نہیں دے سکتی اور یہ انھیں یقین نہیں آتا کہ اس میں ضروری تبدیلیاں کرنا بس اہل سیاست ہی کا کام ہے۔ ان لوگوں نے ڈی۔ ایچ۔ لارنس کی مثال سے بھی ایک سبق سیکھا ہے۔ آپ کو یاد ہوگا کہ جنگ کے بعد لارنس نے اپنے گرد ایک گروہ جمع کرنے کی کوشش کی تھی۔ انتشار اور تنہائی کے شدید احساس نے اسے ایسا کرنے پر مجبور کیا تھا، لیکن اگرچہ لارنس بڑا آدمی تھا اور اس کی ذات میں بہت کشش تھی مگر وہ ناکام رہا۔ اس سے ہم لوگ متنبہ ہو گئے کہ کوئی گروہ جو کسی فرد کے گرد جمع ہو آج کل کامیاب نہیں ہو سکتا۔ واقعات عالم کا دباؤ اتنا سخت ہے کہ وہ مرکزی شخصیت سے جلد یا دیر نہ اٹھ سکے گا اور اس وقت یہ چھوٹا سا گروہ مجبوراً منتشر ہو جائیگا۔

یہی وجہ ہے کہ نوجوان لکھنے والے جان بوجھ کر یا بے جانے کسی ایسی عالمی تحریک سے وابستہ ہوتے جاتے ہیں جس کی بنا کسی خاص فرد پر نہ ہو بلکہ عامۃ الناس پر ہو مثلاً اشتراکی یا فاشستی تحریک سے۔ اور چاہے لوگ اصل معاملہ پر پردہ ڈالنے کی کتنی ہی کوشش کریں یہ مسلم ہے کہ یہ تحریکیں آخر کار جماعتی طبقوں کے باہمی تصادم سے متعلق ہیں۔ اس لئے ہم ادبیات کے متعلق یہی پیشین گوئی تو یہ کر سکتے ہیں کہ اگر اور جب بھی ان طبقات کا اختلاف زیادہ بڑھا اور ظاہر ہوا تو آپ دیکھیں گے کہ لکھنے والے یا ادھر ہونگے یا ادھر۔ اور جہاں یہ ہوا ادبیات کے غرض و غایت کا ایک نیا تصور فروغ پائے گا۔ ادبیات کو افراد کے

باہمی تعلقات سے زیادہ طبقوں اور جماعتوں کے روابط و تعلقات سے سروکار ہو جائے گا' ادب سے عمل کی تنقید کی جگہ عمل کے لئے رہنمائی کا کام زیادہ لیا جانے لگیگا۔ اور کشمکش حیات میں ادب بالارادہ کسی ایک فریق کا ساتھ دیگا۔ یعنی ادب سبق سکھائیگا اور تلقین کرے گا۔

شاید آپ یہ پڑھکر بگڑتے ہوں گے کہ یہ سب کچھ غیر متعلق باتیں ہیں۔ تہذیب و تمدن تو حیات قومی کا پھول ہے' اس کی جنگ آزمائیوں کا ہتھیار نہیں۔ میں جانتا ہوں کہ ایک مذہب خیال یہ بھی ہے اور اس کا مرکز کیمبرج ہے' کہ جس طرح بھی بن پڑے قومی تہذیب و تمدن کو محفوظ رکھنا چاہئے۔ مگر ذرا ایک لمحہ کے لئے سوچئے تو سہی۔ زندہ جسم کو مرجانے کے بعد بھی ایک سائنس داں دل کو نکال کر یا تھوڑا سا چمڑا کاٹ کر انھیں بہت دیر تک زندہ رکھ سکتا ہے لیکن ان کی زندگی بے معنی زندگی ہے۔ اسی طرح میرا خیال ہے کہ اگر کسی تہذیب و تمدن کو جسم اجتماعی کی بربادی کے بعد بھی مصنوعی طور پر زندہ رکھا جائے تو اس میں بھی کوئی معنی و مقصد نہ ہوگا۔

جی نہیں۔ جنھیں ادب اور سیاسیات کا تعلق ناپسند ہے ان کے لئے بس ایک ہی اور چیز رہ جاتی ہے یعنی نفسیات۔ فرائڈ نے انسان کو اپنی غیر شعوری زندگی کی طرف متوجہ کرکے ایک ایسے عمل کا آغاز کیا ہے جس کے نتائج شاید اتنے ہی اہم ثابت ہوں جتنے کہ انقلاب صنعتی کے یا اکتشاف امریکہ کے۔ عین اس وقت جب فرائڈ اپنے اس عظیم الشان کام کی ابتدا کر رہا تھا مصنف جماعتی زندگی کے انتشار کو محسوس کرکے اپنے آخری قلعہ میں پناہ گزیں ہونا چاہتا تھا یعنی خود اپنی ذات میں۔ ادب کی نظر اندر کی طرف کو ہو چلی تھی یعنی مختلف افراد کے باہمی تعلق و تصادم کی جگہ ادب کو ذہن انسانی کی اندرونی کشاکش سے زیادہ لگاؤ ہو گیا تھا۔ اسی قسم کے لکھنے والوں کی آج نوجوان مصنفوں میں سب سے زیادہ قدر ہے مثلاً ممالک یورپ میں رلکے' کافکا' پروست اور انگلستان میں جائس اور ایلیٹ۔ ان کے بعد والے جو ہیں وہ بھی ادہر ہیں کبھی ادہر۔ کبھی سیاسی ہمدردیاں اپنی طرف کھینچتی ہیں کبھی غیر شعوری زندگی کی خدمت کی خواہش اپنی طرف۔ بہت سے ہیں' مثلاً اوڈن (AUDEN)' جو کچھ دن سیاست سے تعلق رکھکر بالآخر نفسیات کی طرف آگئے ہیں۔ اور چونکہ فرائڈ نے فرد پر نفسی زندگی کے باب میں بہت زور دیا ہے اس لئے

سچ پوچھیے تو آج کل لبرل فلسفہ کا سب سے بڑا معین رہی ہے۔ اور کون جانتا ہے کہ لبرل فلسفہ زندگی جو کچھ عرصہ سے بے پتہ ہے اور جسے لوگ سمجھتے ہیں کہ سیاسی میدان جنگ میں کام آچکا وہ شاید ادب اور نفسیات کے اسی تعاون سے پھر حیات نو حاصل کرلے ......... اور سچی بات تو یہ ہے کہ ادب بغیر آقا کے زیادہ دن تک خوش نہیں رہتا ......... اس وقت بھی وہ فیصلہ کرنے کی فکر میں ہے کہ کس آقا کی خدمت کرے، انقلابی تحریک کی یا فرائڈ کے لبرل فلسفہ کی۔

لیکن ایک تیسرا عنصر ہے جس نے اس فیصلہ کو پیچیدہ کر دیا ہے۔ پہلے جو میدان خالص ادب کا سمجھا جاتا تھا اس میں اب اختراعات حکیمیہ مداخلت کر رہی ہیں۔ اور شخصی طور پر میں اسے اچھا سمجھتا ہوں کہ ہم طباعت کی موجودہ بے پناہ طوفان سے نفرت کریں تو بجا ہے ......... لیکن ادب کی اس غیر ضروری فراوانی میں یہ ضرور ہے کہ سنجیدہ اور محض تفریحی تحریروں میں امتیاز با سانی ہو جاتا ہے۔ تفریحی تحریر کی جگہ میں سمجھتا ہوں کہ اختراعات اس وقت بھی لیتی جاتی ہیں۔ اس لئے کہ بہر حال تفریحی تحریریں اثر رکھتی ہیں وہ یا تو اس لئے کہ حقیقت سے ان کی مطابقت ایسی شدید ہوتی ہے کہ اپنی طرف متوجہ کر لیتی ہیں یا پھر وہ ہمیں ایسی دنیا دکھاتی ہیں جو حقیقت سے کوئی واسطہ نہیں رکھتی۔ اور یہ کام سینما اور لاسلکی اس وقت بھی بہت بہتر انجام دے سکتے ہیں۔ جب دوربینی کے آلات ذرا زیادہ مکمل ہو جائیں گے اور ٹاکیز کی طرح الڈس ھکسلے کے خیال کے بموجب (FEELIES) کا رواج ہو جائے گا تو پھر حقیقت سے مطابقت کے اعتبار سے یہ ہمارے حقیقت نگاروں کے بڑے سے بڑے حوصلہ سے آگے ہوں گی اور بعید از حقیقت مناظر پیش کرنے میں بھی ہماری تفریحی تحریروں سے کہیں زیادہ بعید از حقیقت چیزیں پیش کر سکیں گی۔ میں تو اس دن کا بھی تصور کر سکتا ہوں جب ہم کسی مشین پر ایک کتاب رکھ دیا کریں گے جیسے اب گراموفون میں رکارڈ رکھتے ہیں اور اس میں جو کچھ لکھا ہوگا اس کا جیتا جاگتا منظر ہمارے سامنے آجایا کرے گا۔ اپنے گھروں میں آرام کرسی پر بیٹھے بیٹھے ہم ان اشخاص کو دیکھ اور سونگھ سکیں گے جن کی تصویر مصنف نے پیش کی ہے۔ لیکن اسے ادب کہہ سکیں گے یا نہیں اور اس میں ہمارا جو حصہ ہوگا اس پر 'پڑھنے' کا اطلاق ہو سکیگا یا نہیں یہ میرے تخیل سے پرے کی بات ہے۔

اصل بات یہ ہے کہ مکی اختراعات عنقریب ادب کو مجبور کرنے والی ہیں کہ وہ اپنے اصلی کام کے متعلق فیصلہ کرے۔ وہ کیا کام ہے جو چھپے ہوئے الفاظ سے بہ نسبت دوسرے ذرایع کے بہتر طریق پر لیا جاسکتا ہے۔ میرا گمان ہے کہ پہلا مورچہ جو ادب اپنے حریفوں کے سپرد کردے گا وہ تو حقیقت نگاری ہے ........ سچ پوچھو تو مجھے تو شبہ ہے کہ ناول نگاری کی عمر اور سو برس کی بھی باقی ہے یا نہیں۔

میں سمجھتا ہوں، چاہے یہ اچنبھے ہی کی بات کیوں نہ ہو، کہ ادبیات میں جس چیز میں باقی رہنے کی سب سے زیادہ صلاحیت ہے وہ شعر ہے۔ شعر اور پریوں کی کہانیاں جو ادب کی سب سے سادہ شکلیں ہیں۔ شاعری کچھ تو استادوں کی مدد سے اور خاصکر اپنے توازن و ترنم کے باعث قلب انسانی کی ان گہرائیوں میں پہنچ جاتی ہے جہاں اور کسی چیز کی رسائی نہیں ہوسکتی۔ پریوں کی کہانیاں یعنی تمثیلی قصے، اس لئے باقی رہیں گے کہ یہ تعلیم کا بے مثل ذریعہ ہیں۔ پروپگنڈا، وعظ حکمی کتابیں صرف ذہن شعوری پر اثر ڈال سکتی ہیں۔ تمثیلی قصے کہانیاں، چونکہ یہ نہایت ابتدائی قسم کے ہوتے ہیں، چونکہ سب کے لئے ہوتے ہیں، چونکہ ان میں دلیل و برہان سے کام نہیں لیا جاتا، اس لئے یہ ہماری عقل کے قلعوں کے پاس سے چپکے سے آگے نکل جاتے اور ہمارے ذہن غیر شعوری سے براہ راست تعلق پیدا کر لیتے ہیں ....... لیکن شاعری اور ان افسانوں کو اپنی اصلی سادگی کو قایم رکھ کر ظاہری وسطحی نفاست میں بہت کچھ اضافہ کرنا ہوگا۔ اس لئے کہ جدید انسان کا پیچیدہ ذہن آرٹ کے اصلی سادہ معنی سے اپنے کو اسی وقت متاثر ہونے دیتا ہے جب اس میں بظاہر قدرت و نفاست موجود ہو۔

تصنیف و تحریر کا مستقبل تمام تر جماعت کے مستقبل پر منحصر ہے۔ لیکن ظن غالب یہ ہے کہ کوئی نظام اجتماعی بھی بروئے کار آئے ادب کی حیثیت روز بروز زندگی کے رہبر کی ہوتی جائے گی۔ ادب اور اخلاق میں جو عارضی مغائرت ہے وہ ختم ہو جائے گی ........ میرا خیال ہے کہ ادبیات میں انقلاب شروع ہو چکا ہے۔ لیکن میرا یہ بھی عقیدہ ہے کہ جماعتی زندگی کا انقلاب ادبی انقلاب سے کہیں زیادہ اہم ہے اور اگر یہ نہ ہوا تو وہ بے سود ہوگا اور بے معنی۔ اور اگر کسی کو انقلاب کا لفظ

نہ بجاتا ہوا ان کے لئے اس قول پر یہ تحریر ختم کرتا ہوں :-

ارتقا، ایک رقص ہے، اور انقلابات اس میں بمنزلہ قدم - پو -



# دنیا کی رفتار

## غیر ممالک

**جاپان** جاپان کا عروج تاریخ عالم میں بیسویں صدی کا غالباً سب سے مہتم بالشان واقعہ شمار کیا جائیگا۔ چالیس سال میں اس نے چار جنگیں کیں اور چاروں میں کامیاب ہوا۔ ۱۸۹۴ء میں چین سے، ۱۹۰۴ء میں روس سے، ۱۹۱۴ء میں جرمنی سے اور ۱۹۳۱ء میں پھر چین سے۔ اس کی ظفر مند فوجوں نے ابھی شکست کا منہ نہیں دیکھا ہے اور ان کی جانبازی نے اس چھوٹے سے دور افتادہ جزیرہ کو دنیا کی سب سے بڑی قوتوں میں شامل کر دیا ہے اور دوسری قوتیں اس کی ترقی کی رفتار سے سخت تردد میں ہیں۔

یہ سچ ہے کہ اوروں کی طرح جاپان بھی بہت سخت اندرونی مسائل سے دوچار ہے۔ معاشی اس کی زرعی کساد بازاری کا ذکر کرتے ہیں اور بتلاتے ہیں کہ چاول اور ریشم کا کام کرنے والے بہت برے حال میں ہیں۔ طبقات معاشی کی کشاکش کے آثار بھی کبھی کبھی ظاہر ہوتے ہیں۔ سیاسی تشدد اور حریت دشمنی کے مظاہر سے بھی جاپانی زندگی پاک نہیں، مگر ہر سیاح جو حال میں جاپان گیا ہے۔ یہی کہتا ہے کہ جاپانی قوم میں باوجود ان داخلی مشکلات کے ایک غیر معمولی قوت اور ولولہ پیدا ہے، جو اسے برابر آگے بڑھا رہا ہے۔ منچوریا میں جو ہوا اور چین میں جو ہو رہا ہے وہ اسی حوصلہ مندی کے خارجی مظاہر ہیں اور قرائن یہ ہیں کہ یہ مظاہر ایک سلسلہ کی ابتدائی کڑیاں ہیں۔

جاپان فی الحال اس حقیقت کو دنیا سے تسلیم کرانا چاہتا ہے کہ مشرقی ایشیا کا علاقہ اپنی مخصوص مسائل رکھتا ہے اور اس علاقہ میں بس ایک قوت ہے جو انھیں حل کر سکتی ہے اور وہ جاپان ہے۔ اندرون ملک میں ضبط و نظم ہے، باہر موثر طور پر کام کرنے کے لئے تجارتی اور فوجی قوت موجود ہے، اور ایک

با اثر فوجی جماعت ہے جو اپنی قوت کا مظاہرہ کرنے کے درپے ہے اور جسے قوم کے نوجوانوں کی دلی حمایت حاصل ہے ۔ انیسویں صدی کے اواخر اور بیسویں کے شروع میں جاپانی قوت کے مسئلہ پر بحری نقطۂ نظر سے غور کیا گیا ہے ۔ اس کا اصلی محاذ بحری محاذ سمجھا گیا ہے اور انگلستان اور امریکہ کی متحدہ قوت اس کی حریف ۔ مگر اب جاپان نے سمندر سے رخ ہٹا کر براعظم ایشیا کی طرف توجہ کی ہے ۔ اور غالب گمان ہے کہ اگلے بیس تیس سال کی سیاست میں اسی عنصر سے جاپانی رویہ کی تعیین ہوگی ۔ اور اس زمانہ میں جاپان کے لئے چین اور منگولیا کے مسائل کو اور روس اور منچوکو کے ساتھ تعلقات کو خاص اہمیت حاصل ہوگی ۔ ان مسائل کو خاطر خواہ طے کرنے کے لئے ضروری ہے کہ جاپان کو بحری محاذ پر پورا اطمینان ہو اور بظاہر جاپانیوں کا خیال ہے کہ وہ اس طرف سے مطمئن ہو سکتے ہیں ، ۱۹۲۲ء میں واشنگٹن کے بحری معاہدہ کے وقت جو دول باہم ملکر جاپان کی حریف بن سکتی تھیں وہ اب غالباً نہ مل سکیں اور جاپانیوں کا اندازہ ہے کہ مشرقی ایشیا میں انگلستان اور امریکہ کا اتحاد عمل اس قدر بعید ہو گیا ہے کہ اسے آسانی سے نظر انداز کیا جا سکتا ہے ۔ مگر پھر بھی یہ واشنگٹن کے معاہدہ کی مقرر کردہ نسبت ۵ : ۵ : ۳ جس میں امریکہ اور انگلستان کے پانچ پانچ کے مقابلہ میں اس کی قوت تین ہونی چاہیے مسترد کر رہا ہے اور باوجودیکہ امریکہ کو دو بڑے ساحلوں کی حفاظت کرنی پڑتی ہے اور برطانوی بیڑہ کو غیر معمولی فاصلوں پر اپنی سلطنت کے مفاد کی حفاظت کا فرض انجام دینا ہوتا ہے لیکن جاپان قومی خودداری کے چلتے ہوئے نقرے کی آڑ میں دنیا کی سب سے بڑی بحری قوت سے مساوات کا طالب ہے اور اس سے کم درجہ پر کسی طرح راضی نہیں ۔ غرض جاپان نے بحری محاذ پر اپنے کو بالکل محفوظ کر لیا ہے ، اور جب انگلستان اور امریکہ کے اتحاد کی طرف سے اس نے یوں یکسوئی کر لی ہے تو دو ... دول مغرب کے اپنے خلاف ملنے کا تو اسے کیا اندیشہ ہوگا ۔ منچوریا میں جمعیتہ اقوام کی مداخلت سے اس امکانی اتحاد کی حقیقت تو دنیا پر آشکار ہو ہی چکی ہے ۔

جاپان کے نزدیک اصلی مسئلہ روس کا ہے اور اس کے بعد چین کا ۔ منچوکو کی نئی ریاست کے قیام کی اصلی وجہ یہی ہے کہ جاپانی جنرل اسٹاف کے نزدیک اس وقت مفاد قومی کے تحفظ کے لئے شمالی

مشرقی ایشیا کا تمام علاقہ وہی اہمیت رکھتا ہے جو ۱۹۰۵ء میں جزیرہ نمائے کوریا کو حاصل تھی۔ یعنی فوجی قوتوں کے ترقی اور فن جنگ کے جدید تغیرات نیز ذرائع نقل وحمل کی ترقیوں کے پیش نظر جنرل اسٹاف کے نزدیک جاپان کی مشرقی سرحد منگولیا سے پرے سمجھنی چاہیئے۔

جاپان کی بڑھتی ہوئی قوت کے سامنے چین کی بنیادی دشواری یہ ہے کہ ادہر دنیا نئے تصورات کا جولانگاہ بن گئی ہے جو قومی اعمال کے لئے محرکات کا کام دیتے ہیں اُدہر یہ سب سے قدیم متمدن قوم اپنے صدیوں کے حاصل کردہ محاسن ومعائب کو یک بیک چھوڑ نہیں سکتی۔ جاپان کے سپاہی حب وطن کے نشہ میں سرشار اور اپنی ریاست کو تمام محاسن اخلاق کا جامع جانکر دنیا فتح کرنے نکلتے ہیں اِدھر یہ غیر معمولی طور پر متمدن لوگ فی الجملہ قومیت اور حب وطن کے اس تصور تک سے یک قلم نا آشنا ہیں جس نے یورپی قوام اور ان کے دیس میں جاپان کو دوسروں کے حقوق تلف کرنے تک پر آمادہ کر دیا ہے۔ اپنے وطن سے محبت یوں تو چینیوں میں بھی کسی اور سے کم نہیں، لیکن یہ محبت انھیں جارحانہ سیاسی اعمال کے لئے آمادہ نہیں کرسکتی۔ یہ ریاست اور وطن کو ایک چیز نہیں جانتے۔ ان کے خیال میں تو ریاست ایک مصیبت ہے جس سے بچنے کی تدبیر کرتے رہنا چاہیئے، اور اس کی مداخلت سے اپنے خاندان کو جیسے تیسے محفوظ رکھنا چاہیئے۔ اب دور جدید کی ضرورتیں ان چینیوں کو مجبور کر رہی ہیں کہ یہ بھی ریاست کو اپنے قومی مفاد کا حامل سمجھیں اور یہ خیال تیزی سے ترقی بھی کر رہا ہے۔ لیکن دوسروں میں تو یہ جنون کی حد تک ترقی پا چکا ہے۔ اور شاید چینی ریاست جب تک اپنی اس کمزوری کو رفع کر پائے ممکن ہے کہ اپنی خودمختاری ہاتھ سے کھو چکی ہو۔

چین کی دوسری مشکل معاشی ہے۔ ملک کی معاشی حالت اس وقت جتنی بری ہے شاید کبھی پہلے نہ تھی عالمی کساد بازاری کے اثرات چین میں ۱۹۳۲ء سے ظاہر ہونے شروع ہوئے اور ۱۹۳۴ء میں ان کا اثر بہت بڑھ گیا۔ اور سال کے آخر میں حکومت نانکنگ کی مالی حالت بہت ہی تشویشناک ہوگئی تھی۔ یہ حکومت شنگھائی کے ساہوکارہ سے برابر قرض لے کر اپنا کام چلا رہی تھی۔ شنگھائی کے ساہوکارہ میں اس وقت زبردست تھا۔ اس لئے کہ ملک میں بدامنی کے باعث اور سرمایہ لگانے کے مواقع مفقود ہونے کی وجہ سے سارا

سرمایہ شنگھائی میں جمع ہوگیا تھا اس لئے حکومت کو بھی یہاں آسانی سے قرض مل جاتا تھا۔ لیکن ۱۹۳۴ء میں شنگھائی سے چاندی نہایت وسیع پیمانہ پر باہر جانا شروع ہوئی اور یہ اندیشہ پیدا ہوگیا کہ اس منڈی سے حکومت کی ضرورتیں پوری نہ ہو سکیں گی۔ اس سے پہلے چین میں باہر سے چاندی آیا کرتی تھی لیکن اب چونکہ چین میں جو باہر کا مال جاتا ہے اس کے مقابلہ میں چینی مال کم باہر جارہا ہے یعنی چونکہ توازن تجارت چین کے خلاف ہے اس لئے اس کمی کی تلافی چاندی ہی باہر بھیج بھیج کر ہوتی رہیگی اور اس سے اندیشہ ہے کہ چینی زر رائج کی بنیادیں بالکل کھوکلی نہ ہو جائیں۔

ان حالات میں غریب چین جاپان کا مقابلہ کیسے کرے۔ پہلے تو یہ ہوتا تھا کہ چین اپنے طاقتور "دوستوں" میں سے ایک کو دوسرے کے مقابلہ میں لاکھڑا کرتا تھا۔ مگر اب بظاہر جاپان کے لئے میدان صاف ہے۔ لہذا چین کو اکیلے جاپان سے اپنا معاملہ سدھارنا پڑے گا۔ یہی وجہ ہے کہ بین الاقوامی مداخلت کی توقع چھوڑ کر چینی حکومت برابر جاپان سے تصفیہ کی کوشش کررہی ہے۔ اپنے وفادار سپہ سالاروں کو جاپان کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے ہی برطرف کیا جاتا ہے، محاصل تجارتی میں ترمیمیں کرکے جاپان کے لئے رعایت کی صورتیں نکالی جاتی ہیں، چینی جہاز سازی کے مرکزوں میں جاپانی استاد کام کر رہے ہیں، اور لوگ تو یہ تک کہہ رہے ہیں کہ جنرل چیانگ کائی شیک چین کو جاپان کے ہاتھ بیچے دے رہا ہے۔ لیکن خود قوم پرست چینی اپنی مجبوری کو سمجھ کر جنرل شیک پر ایسا شبہ نہیں کرسکتے۔ وہ جانتے ہیں کہ روز بد کو جتنا ٹالا جاسکے ٹالنا چاہئے۔ ممکن ہے اس زمانہ میں بین الاقوامی سیاست میں کوئی ایسی تبدیلی رونما ہو کہ دوسری دول جاپان کو روکنے کے قابل ہو جائیں۔ لیکن سچ یہ ہے کہ یہ کمزور کی سیاست ہے جو واقعات کا مقابلہ احتمالات سے کرنا چاہتی ہے۔

چین کے معاملہ میں اس وقت اگر کوئی مداخلت کے لئے آمادہ معلوم ہوتا ہے تو وہ روس ہے۔ لیکن روسی مداخلت کے معنی چینی نظام ہیئت اور چینی معاشرت کی درہمی برہمی ہے۔ اس لئے چینیوں کا سواد اعظم اور موجودہ چینی حکومت اس مداخلت کے مخالف ہیں۔ لیکن آج نہیں تو کل یہ چین کے معاملہ میں روس اور جاپان کا تصادم ناگزیر ہے۔ کمزور اور لاچار کے طاقتور ہمسایوں میں ہمیشہ چشمک رہتی ہے۔ چنانچہ روس اور

جاپان میں بھی تعلقات برابر کشیدہ رہتے ہیں۔ کبھی زیادہ کبھی کم۔ اور دونوں طرف سے برابر آمادگی جنگ کا اظہار بھی ہوتا ہی رہتا ہے لیکن اصل صورت حال یہ ہے کہ روس اپنی اندرونی معشیت کو منظم کرنے میں اس قدر منہمک ہے کہ باہر کے جھگڑوں سے اپنا دامن حتی الوسع بچانا چاہتا ہے۔ چنانچہ باوجود تیز تیز تقریروں کے جاپان کے ساتھ رعایتیں ہوتی رہتی ہیں۔

سب سے پیچیدہ معاملہ چینی مشرقی ریلوے کا تھا۔ روس نے جب ۱۸۹۶ء میں منچوریا پر اپنا تسلط قایم کرنے کی ٹھانی تھی تو اس منصوبہ کا آغاز اسی ریل کے اقرارنامہ سے کیا تھا۔ مگر ۱۹۰۵ء میں جاپان سے شکست کھانے کے بعد روس کا اثر اس علاقہ میں گھٹنا شروع ہوا اور اب ۲۳ مارچ ۱۹۳۵ء کو روس نے اس ریل کا بیعنامہ ریاست منچوکو کے نام لکھ کر اس علاقہ میں جاپان کے تسلط کو عملاً تسلیم کر لیا ہے بقول لٹوینوف، وزیر خارجہ روس "یہ بیعنامہ مشرق بعید کے دشوار ترین مسائل میں سے ایک مسئلہ کا حل ہے اور روسی جاپانی تعلقات کے نشوونما میں ایک قابل لحاظ مثبت عنصر"۔ اسی سلسلہ میں لٹوینوف نے دو چیزوں کا اور بھی ذکر کیا تھا۔ ایک تو جنگ سے اجتناب کے اس معاہدہ کا جس کی تجویز روس نے ۱۹۳۱ء میں کی تھی لیکن جس پر جاپان نے ہنوز کوئی توجہ نہ کی، دوسرے منچوریا اور سائبیریا کی سرحدوں پر سے فوجیں ہٹا لینے اور قلعے تعمیر نہ کرنے کی تجویز کا کوئی سال بھر سے زیادہ ہوا جاپان کی طرف سے کی گئی تھی مگر جس پر روس نے اب تک گفتگو کرنے سے انکار کیا ہے۔ گویا وزیر خارجہ روس نے یہ اشارہ دیا ہے کہ اگر پہلی تجویز پر جاپان غور کرے تو روس دوسری پر گفتگو کے لئے آمادہ ہے۔ لیکن ان صلح جویانہ اشاروں کے باوجود روس خوب جانتا ہے کہ جلد یا بدیر جاپان سے ٹکر ہوگی اور صلح ہے اک مہلت سامان جنگ۔ ہاں اپنی طرف سے وہ اس وقت چھیڑ نہ کریگا۔

جاپان کے لئے روس کی یہ کمزوری اور داخلی مشغولیت جنگ چھیڑ دینے کا موقع ہو سکتی تھی۔ مگر واقعہ یہ ہے کہ جاپان بھی پہل کرنا نہیں چاہتا۔ مقابلہ سخت ہے اور جاپان کے ہاتھ بھی خالی نہیں۔ منچوکو کے قیام سے متعدد توجہ طلب مسائل نکل آئے ہیں جن کا حل نکالنا ہے۔ دوسرے جاپان اپنے تمام فوجی نظام کی تجدید کر رہا ہے اور اس میں ابھی کئی سال کا کام باقی ہے۔ لیکن اپنی سرپرستی اور قیادت میں منچوکو کے

قیام سے اس کی سرحدوں کا معاملہ جاپان کے لئے نہایت اہم ہو گیا ہے۔ اور مستقل طور پر روس سے تصادم کا ٹلنا غالباً ممکن نہ ہو۔ منچوکو کی وجہ سے جاپان کو مغربی جانب منگولیا سے بنٹنا ہے اور منگولیا کی وجہ سے روس سے بھی۔ منگولیا کے دو حصے ہیں بیرونی اور اندرونی۔ بیرونی میں روسی اثر نہایت قوی ہے اور اندرونی منگولیا میں جنوب و مشرق سے چینی کسانوں کی بکثرت آمد نے یہاں کی خانہ بدوش اور مویشی پالنے کی معشیت کے نظام کو درہم و برہم کرنا شروع کر دیا ہے۔ جاپانیوں کا خیال ہے کہ منچوکو کے ذریعہ منگولیا کو مدد دے کر اس ابتدائی نظام معشیت کی عمر بڑھا سکیں گے اور اس کے حامیوں کو اپنا ساتھی بنا لیں گے۔ لیکن فوجی ضرورتوں کے باعث انھیں ریلیں بنا کر ذرایع نقل و حمل بھی درست کرنے ہیں اور جہاں ریل پہنچی وہاں چینی کسان بھی پہنچتا ہے اور زمین پر قبضہ کر کے عمیق کاشت شروع کر دیتا ہے جس سے وہ خانہ بدوش نظام لامحالہ ختم ہوتا جاتا ہے۔ اس طرح منگولی ابتدائی معشیت کا علاقہ برابر روسی سرحد کی طرف ہٹتا جائیگا اور اس کے ساتھ ساتھ جاپانی بھی آگے بڑھنا چاہیں گے۔ منگولیا میں روس اور جاپان کے اس ناگزیر تصادم سے پہلے گمان ہے کہ خود منگولیا والے روس سے ٹکرا جائیں گے کہ انھیں برابر جاپان سے شہ مل رہی ہے۔

کیا تعجب ہے کہ جنرل اسمٹس جیسے شاطر سیاسی نے دوسرے اہل سیاست کو یہ مشورہ دیا ہے کہ مشرق پر نظر رکھیں!

---

<u>ایک دلچسپ دستاویز</u> جاپان کی حوصلہ مند سیاست کے مستقبل پر ایک دستاویز سے جسے کینٹن کے چینی اخبارات نے شایع کیا ہے خوب روشنی پڑتی ہے۔ ۱۹۲۶ء میں شاہ جاپان نے اپنے وزیر اعظم مسٹر تناکا کو حکم دیا تھا کہ وہ سیاست عالم پر ایک عام تبصرہ کر کے جاپان کے لئے ایک مفصل لائحہ عمل بنائیں جو عرصہ تک جاپانی سیاست کے لئے مشعل ہدایت کا کام دے سکے۔ وزیر اعظم نے ایک سال کے مطالعہ اور غور کے بعد ایک یادداشت بصیغہ راز پیش کی جس کی نقل وزارت خارجہ جاپان کا ایک چینی مترجم لے اڑا اور چینی اخبارات نے اسے شایع کر دیا۔ جاپانی وزارت خارجہ نے اس کی صحت سے فوراً انکار کیا لیکن عام طور پر خیال کیا جاتا ہے کہ یہ دستاویز صحیح ہے اور واقعی بارگاہ شاہی میں پیش کی گئی تھی۔

اس دستاویز میں توسیع سلطنت کو چھ ادوار میں تقسیم کیا گیا ہے۔ (۱) پہلا دور منچوریا اور منگولیا پر تسلط حاصل کرنے کا ہے۔ فتح منچوریا کی تدابیر مفصل درج کی گئی ہیں اور بعد کے واقعات سے پتہ چلتا ہے کہ منچوریا اور صوبہ جہول پر حملہ اور قبضہ کے معاملہ میں تفصیلات تک میں اس دستاویز کی پابندی کی گئی ہے۔ منچوریا کے بعد اندرونی منگولیا کو لینے کی تجویز کی گئی ہے۔ اور تدبیر یہ بتائی گئی ہے کہ نیم مختار منگولی شاہزادوں کو جاپانی اثر میں لایا جائے۔ اس پر بھی ہماری آنکھوں کے سامنے عمل ہو رہا ہے۔ حال میں جاپانی فوج نے چہار کے ضلع پر قبضہ کر کے گویا اندرونی منگولیا کی شاہراہ پر قابو پا لیا ہے۔ اس کے بعد بیرونی منگولیا کی باری ہے۔ جو اس وقت عملاً روس کے ماتحت ہے۔ اس مقصد کے حصول کا زمانہ روس کی قوت اور دوسرے معاملات میں روسی۔ جاپانی تعلقات کی نوعیت پر منحصر رکھا گیا ہے۔

(۲) دوسرا دور دریائے یانگتسی کی وادی پر تسلط کا ہے جو چین کا سب سے زیادہ آباد اور زرخیز علاقہ ہے۔ ۱۹۳۲ء میں شنگھائی پر جو حملہ ہوا تھا وہ دراصل اس مقصد کے حصول کے لئے ایک قبل از وقت کوشش تھی جسے چینی مقابلہ کی شدت اور دول یورپ کی مداخلت کے اندیشہ سے فی الحال عارضی طور پر ملتوی کر دیا گیا ہے۔

(۳) تیسرا دور کینٹن میں جاپانی اثر کو اتنی ترقی دینے کا ہے کہ جنوبی چین پر عملاً جاپان کا تسلط ہو جائے۔ سارے چین پر یہ تسلط دغاباز اور خود غرض سپہ سالاروں اور تعلقہ داروں کو قابو میں لا کر حاصل کرنے کی تجویز ہے۔ نسخہ مجرب ہے، کیا عجب ہے کہ کارگر ہو!

(۴) چوتھا دور فرانسیسی ہندی۔ چین میں اثر بڑھانے اور بالآخر اسے سلطنت جاپان میں شامل کرنے کا ہے۔

(۵) پانچواں دور ولندیزی جزائر شرق الہند اور جزائر فلپائن پر قبضہ کا ہے اور

(۶) چھٹا دور' یادش بخیر' ہندوستان پر قبضہ کا! اس لئے کہ بقول مجوز "ہندوستان کو بہ حیثیت سلطنت کوئی خارجی مضبوط قوت ہی متحد رکھ سکتی ہے۔ انگریز اس حیثیت کو چھوڑتے جاتے ہیں جو انھیں مغلوں سے ورثہ میں ملی تھی اور دہلی میں جس قوی اور با اقتدار حکومت کی ضرورت ہے

اس کا فراہم کرنا جاپانیوں کے لئے ہی مقسوم ہے" خانہ انوری کا پتہ یہ بلائے آسمانی ابھی سے معلوم کر رہی ہے !

غرض منصوبہ یہ ہے کہ سائبیریا کو چھوڑ کر سارے ایشیا پر ٹوکیو کا سیاسی، معاشی اور فوجی اقتدار ہو اور جاپان دنیا کی سب سے قوی حکومت ہو، اور اس کی سلطنت رومی، برطانوی، اور مغل سلطنتوں سے بھی بڑی ہو۔

---

**یورپ** جاپان اور روس میں جنگ کے امکانات پر جو کچھ اوپر لکھا گیا ہے اس سے یہ نہ سمجھنا چاہئیے کہ اس مرتبہ بھی یہ جھگڑا ۱۹۰۵ء کی طرح صرف انھیں دو قوموں تک محدود رہ سکے گا۔ دنیا رفتہ رفتہ چھوٹی ہوتی جاتی ہے اور سیاسی رابطوں اور سیاسی رقابتوں کا ایک ایسا جال بن گیا ہے کہ اسے کہیں سے چھیڑئیے دور دور تک اثر پہنچتا ہے۔ مثلاً روسی اثر کو قابو میں رکھنے کے لئے برطانوی سیاست کی شاطر کاریاں اور جرمنی کو دبائے رکھنے کے لئے فرانس کی ریشہ دوانیاں بھی دیکھنے کے قابل ہیں۔ انگلستان کی سیاست یہ ہے کہ روسی اثر کو دبانے کے لئے جرمنی سے سمجھوتہ کرو، فرانس کی تدبیر یہ ہے کہ جرمنی کو دبانے کے لئے روس سے میل بڑھاؤ۔

روس کی طرف انگلستان کا جو رویہ ہے اس کے متعلق انگلستان کے مشہور اشتراکی صحیفہ LABOUR MONTHLY کے مدیر نے صاف صاف لکھا ہے کہ برطانوی سیاست خارجہ کا سب سے اہم مقصد اس وقت روس پر حملہ ہے۔ اس نے جتایا ہے کہ فرانس اور روس کے معاہدہ کی شدید مخالفت انگلستان کے بااثر اخبارات ٹائمس اور ڈیلی ہرالڈ کر رہے ہیں۔ آبزرور اور ڈیلی میل جیسے ہر دلعزیز اخبارات جرمنی، پولینڈ اور جاپان کے باہم ملکر روس کے خلاف اقدام کی توقع کا ذکر ایک طے شدہ اور پسندیدہ امر کی حیثیت سے کرتے ہیں۔ برطانوی ہوائی فوج کے پرچہ AEROPLANE کی یہ تحریر بھی اس نے نقل کی ہے کہ "ہم برسوں سے اپنی ہوائی فوج کو یہ سمجھا رہے ہیں کہ تمھارا واقعی عظیم الشان کارنامہ یہ ہوگا کہ جرمنی جا کر روسی حملہ کو روکنے میں مدد دو" لیبر منتھلی لکھتا ہے، " اگر روس کے خلاف جنگ کے بھڑکانے

اور اس کی تیاری کرنے میں برطانوی سامراج کا واقعی حصہ دیکھنا ہو تو سیاسی صحافت کے درپردہ رموز اور میٹھی منافقتوں سے قطع نظر کرکے فوج اور دیگر ملازمین سرکار کے رسالوں اور عام پسند اخباروں کے صاف صاف اور ناتراشیدہ اعلانات کو دیکھئے جو سیاسی ماہروں کی بہ نسبت برطانوی سامراج کی حقیقی مقاصد کی بہتر ترجمانی کرتے ہیں۔ جیسا کہ جرمنی کے خلاف جنگ کی تیاری کے وقت ثابت ہو چکا ہے۔ جب ایسکوتھ، گرے اور ہالڈین ان جنگی تیاریوں سے انکار کرتے تھے جو یہ سب درپردہ کر رہے تھے اور عوام کو "بحری تعطیل" اور "جرمنی سے مفاہمت" کے سبز باغ دکھاتے تھے تو اس وقت یہی ڈیلی میل اور لارڈ نارتھ کلف اور لارڈ رابرٹس کھلے کھلے الفاظ میں جرمنی سے ہونے والی جنگ کا ذکر کرتے تھے۔ یہی حال آج آنے والے 'دشمن' روس کے ساتھ ہے۔"

سیاسی منافقتوں کے سلسلہ میں تو انگلستان کے ہونہار نوجوان سیاسی انتھنی ایڈن کی وہ کامیابی ہے جو انھیں ماسکو میں حاصل ہوئی اور جس کی وجہ سے روس اور انگلستان نے امن اور تحفظ عامہ کے لئے باہمی تعاون کی ضرورت کا اقرار کیا ہے۔ لیکن روس اور انگلستان کے تعلقات میں پچھلے دس برس میں کچھ ایسا اتار چڑھاؤ رہا ہے کہ اس اعلان سے زیادہ توقعات وابستہ کر لینا غلطی ہوگی۔ پہلے تو انگلستان نے روس کی انقلابی حکومت کو ۱۹۲۴ء تک تسلیم ہی نہ کیا، پھر تسلیم کرنے کے تین ہی سال بعد لندن میں روسی تجارتی سفارتخانہ پر چھاپہ مارا گیا اور وہاں سے کچھ ایسے کاغذات برآمد ہوئے کہ سیاسی تعلقات پھر منقطع ہو گئے۔ ۱۹۲۹ء میں یہ رشتہ پھر جڑ گیا۔ مگر ۱۹۳۳ء میں روس میں برطانوی انجینیروں پر مقدمہ چلا اور اس سے تعلقات سیاسی پھر کشیدہ ہو گئے۔ مگر ۱۹۳۴ء میں پھر ایک تجارتی معاہدہ ہوا جس کے اثرات پر کینیڈا اور اسکاٹستان نہایت سختی سے احتجاج کر رہے ہیں۔ غرض یہ کہ سیاسی تعلقات کی نوعیت برابر بدلتی رہی ہے اس لئے موجودہ خوشگوار اعلانات کو "میٹھی منافقتوں" ہی میں شمار کیا جائے تو زیادہ بعید از حقیقت نہ ہوگا۔

انگلستان نے جو رویہ کچھ عرصہ سے جرمنی کے ساتھ اختیار کیا ہے اس سے بھی مذکورہ بالا خیالات کی تائید ہوتی ہے۔ ہٹلر کے برسر اقتدار آنے پر کیا کچھ شور و غل انگلستان میں نہ مچا۔ مگر سچ ہے، کامیابی کی طرح

کوئی چیز کامیاب نہیں ہوتی۔ اب تو انگلستان برابر ہٹلر کی جرمنی سے روابط بڑھا رہا ہے۔ اور ممتاز برطانوی اہل سیاست اور با اثر انگریزی اخبارات نے جرمن امن پسندی کے راگ الاپنے شروع کر دیے ہیں اور انداز یہ ہے کہ کسی مستقل سیاسی مفاہمت کے لئے فضا تیار کی جا رہی ہے۔ کوئی چار مہینے ہوئے کہ لارڈ لودین نے، جن سے ہندوستانی بہ حیثیت صدر فرنچائز کمیٹی واقف ہیں اور جو اپنے معروف سیاسی خیالات کی وجہ سے توقع۔ اشتراکیت سے کوئی لفظی ہمدردی نہیں رکھ سکتے، جرمنی کی سیاحت کی، ہٹلر اور بہت سے اور ممتاز نازی اہل سیاست سے ملاقاتیں کیں اور واپسی پر اخبار ٹائمس میں ہٹلر کے مطالبات کے متعلق لکھا کہ "وہ مساوات چاہتا ہے، جنگ نہیں چاہتا، وہ تو جنگ کو یکقلم ترک کرنے تک کو تیار ہے؟ پولینڈ سے معاہدہ کرکے اس نے عہد نامہ ورسائی کے سب سے خطرناک اور تلخ عنصر یعنی پولی کوریڈور کے مسئلہ کو دس سال کے لئے امکانی اسباب جنگ کی فہرست سے خارج کر دیا ہے، وہ قطعی طور پر اور ہمیشہ کیلئے السااس لورین کو فرانس کا حصہ تسلیم کرتا ہے، اور سب سے اہم بات یہ کہ اگر آسٹریا کے دوسرے پڑوسی بھی اسی کا وعدہ کریں تو یہ بھی اپنے محبوب اسٹریا کے معاملہ تک میں فوجی مداخلت سے باز رہنے کا عہد کرنے کو تیار ہے۔ اور اپنی خواہش امن کا ثبوت دینے کے لئے اپنے تمام پڑوسیوں سے جنگ سے اجتناب کا عہد کرنے کو آمادہ ہے۔ اسلحہ کے معاملہ میں بھی وہ صرف مساوات کا طالب ہے اور اگر دوسرے بھی اپنے یہاں لے لے قبول کریں تو یہ بھی اسلحہ کی بین الاقوامی نگرانی کو تسلیم کرنے کا وعدہ کرتا ہے۔ مجھے ذرا شبہ نہیں کہ اس کا یہ رویہ تمامتر خلوص پر مبنی ہے۔ ہٹلر کی جرمنی جنگ کی خواہاں نہیں"

انگلستان کا موقر اور سلطنت برطانوی کی سیاست میں نہایت بااثر رسالہ راؤنڈ ٹیبل لکھتا ہے کہ ہٹلر کے نزدیک مشرقی اشتراکیت سے مغربی دنیا کا پشت پناہ جرمنی ہی کو ہونا چاہیئے۔ جرمنی کی اس امن پسندی اور اس کی فوجی تیاریوں میں مطابقت کی کوشش بھی اس موقر رسالہ نے یوں کی ہے کہ اس کی ذمہ داری بھی فاتحوں کے غلط رویہ پر ہے۔ اور لارڈ بالفور نے ۱۹۱۶ء میں وزارت برطانوی کے سامنے جو یادداشت پیش کی تھی اس کا یہ حصہ نقل کیا ہے کہ " تاریخ میں شکست خوردہ ریاست کی فوجی قوت کو ختم کرنے کی جو مثالیں ہیں ان میں سے ایک وہ کوشش بھی ہے جو نپولین نے معرکہ ینا کے بعد

پروشیا کی فوج کو ختم کرنے کے لئے کی۔ کوئی دوسری کوشش شاید اتنی ناکام نہ ہوئی ہوگی۔ ہر شخص جانتا ہے کہ نپولین ہی کی سیاست نے پروشیا کو اس فوجی نظام کی ترتیب پر مجبور کیا جس نے جدید جرمن کو پیدا کیا۔"

الغرض برطانوی سیاست کا رخ جرمنی سے مفاہمت کی طرف ہے۔ ان سطور کے لکھتے وقت جرمنی اور انگلستان میں بحری قوت کے تناسب باہمی کے متعلق گفتگو ہو رہی ہے اور قرائن ہیں کہ اٹلی اور فرانس کی ناپسندیدگی کے باوجود بہت جلد باہمی مفاہمت سے جرمن کا مطالبہ کہ اس کی بحری طاقت برطانیہ کی قوت کی ۳۵ فیصد ہو تسلیم کر لیا جائے گا۔ اور سیاست عالم میں پھر ایسے ہی جتھے بن جائیں گے جیسے جنگ سے پہلے تھے، ایک طرف انگلستان، جرمنی، پولینڈ اور غالباً جاپان۔ دوسری طرف فرانس، روس، اٹلی اور یورپ کی بعض فرانس دوست جدید ریاستیں۔ اس لئے کہ فرانس کسی طرح جرمن سے سمجھوتہ پر تیار نہیں۔ فرانس کی سیاست کا سب سے بڑا مسئلہ ہمیشہ یہی رہا ہے کہ اپنے کو اپنے مشرقی ہمسایوں سے کس طرح محفوظ رکھے۔ اس کا ایک حل تو یہ ہے کہ ان میں نااتفاقی رہے اور فرانس نے اس حل سے بہت کچھ کام لیا ہے دوسرا حل یہ ہے کہ ان پڑوسیوں کے مشرق میں جو عظیم الشان قوت روس کی ہے اس کو اپنا حلیف بنائے۔ چنانچہ اس پر جنگ سے پہلے عمل تھا۔ اسی کے پیش نظر اب پھر روس سے معاہدہ ہوا ہے اور برابر تعلقات کے بڑھانے کی کوششیں جاری ہیں۔

---

# ہندوستان

**بین الاقوامی فضا اور ہندوستان** وسائل آمد و رفت اور ذرائع خبر رسانی کی ترقی اور پیدائش پر پیمانہ کبیر کے فروغ نے جس سے نئی منڈیوں کی تلاش اور تسخیر ضروری ہو جاتی ہے یوں تو دنیا کے کسی گوشہ کو بھی مغربی ممالک کے اثر و اقتدار سے آزاد نہیں رکھا ہے لیکن برطانیہ کی محکومیت اور اس کے ساتھ صنعتی، تجارتی اور مالی وابستگی کی وجہ سے ہندوستان خصوصیت کے ساتھ مجبور ہو گیا ہے کہ دول عظمے کی رفتار سیاست میں جو کچھ بھی تبدیلی ہو اس کا عکس اپنی سیاسی اور معاشی زندگی میں بھی مشاہدہ کرے۔

بین الاقوامی معاملات کے منصفانہ اور پُرامن تصفیہ کے لئے جنگ کے بعد جو فضا پیدا کی گئی تھی اور جو قوانین اور ادارے بنائے گئے تھے اُن سے منحرف ہو کر مغربی ممالک اب دوبارہ جنگ سے پہلے کی مزاجی دھینگا مشتی کی طرف واپس جا رہے ہیں۔ اسلحہ اندوزی کی دوڑ شروع ہو گئی ہے۔ مقابلہ اور مسابقت کا زور شور ہے۔ کمزور ملکوں پر طاقتور ملک دانت جمائے بیٹھے ہیں۔ جرمنی نے معاہدہ ورسائی کو ختم کر دیا۔ تاوان جنگ کی ذمہ داری اپنے سر سے اُتار پھینکی۔ فوج، اسلحہ اور بحری و ہوائی جہازوں کے معاملوں میں اپنے کھوئے ہوئے حقوق سب واپس لے لئے۔ اب اس کا مرتبہ دوسرے دول سے کم نہیں ہے۔ آسٹریا کو اپنے اندر جذب کرنے کی دھن اس پر سوار ہے۔ سار کے علاقہ پر اس کا قبضہ ہو گیا۔ ڈانزگ اور میل کے علاقے بھی عنقریب اس کے قبضہ میں آ جائیں گے۔ اٹلی اپنی فوجی قوت کا خوب مظاہرہ کر رہا ہے اور ملک حبش کو ہضم کرنے کا پکا ارادہ کر چکا ہے۔ جاپان چین میں گھستا چلا جا رہا ہے۔ جرمنی اور جاپان دونوں انجمن اقوام کی رکنیت سے مستعفی ہو گئے ہیں اور اٹلی بھی علیحدہ ہونے کی دھمکی دے رہا ہے۔

چین اور ملک حبش کا اس کے سوا کوئی دوسرا قصور نہیں ہے کہ وہ کمزور ہیں اور کمزور کو آزادی کے جینے کا حق حاصل نہیں ہے۔ اُسے ہمیشہ کسی طاقتور ملک کے غلام کی حیثیت سے زندگی بسر کرنا چاہئے۔ جاپان اور اٹلی کو اپنی مصنوعات کے لئے منڈی اور اشیاء خام کی ضرورت ہے۔ اپنی نئی نسل کے حوصلوں اور اُمنگوں کو پورا کرنے کے لئے نو آبادیوں اور محکوم ممالک میں ترقی کے مواقع چاہئیں۔ ان دونوں کے پاس منظم طاقت ہے اور طاقت سب سے بڑا حق ہے۔

جب طاقت حق ہے اور کمزور کا کوئی ساتھی نہیں تو پھر ہندوستان کا کیا حشر ہونے والا ہے؟ گذشتہ بیس سالوں میں جو تحریریں اور کتابیں شائع ہوئیں اُن کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا تھا کہ بس اب ظلم و ناانصافی کا زمانہ ختم ہوا۔ کمزور اور پس ماندہ ملکوں کی آزادی اور خودمختاری کا احترام ہوگا۔ اگر ان میں اپنے پاؤں پر کھڑے ہونے کی فی الحال سکت نہیں ہے تو انھیں سہارا دے کر اپنے پاؤں پر کھڑے ہونے کا موقع دیا جائے گا۔ اقلیتوں کے حقوق کی حفاظت اور جمہوری طرز حکومت کی توسیع کی جائے گی۔ بین الاقوامی معاملات میں قانون و انصاف کا دور دورہ ہوگا۔ زور اور قوت کا خاتمہ کر دیا جائے گا۔ معاملات کا تصفیہ جدال و قتال سے نہیں بلکہ

مصالحت ومفاہمت اور معقول وپرامن گفتگوؤں سے کیا جایا کرے گا۔ اسلحہ اور عسکری قوت چونکہ غیر ضروری ہو جائیں گے اس لئے ان کی بہت زیادہ تخفیف کردی جائیگی۔ لیکن یہ سب زائل ہو گئے

خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ تھا ۵

معاملہ اگر زور آزمائی کا نہ ہوتا اور سمجھانے بجھانے سے کام نکل سکتا، تقریری وتحریری درخواستوں مشاورتی جلسوں اور ملاقاتوں کا اثر قبول کیا جاتا یا معمولی معاشی دباؤ یا اور اسی قسم کی پرامن شورشوں مثلاً مظاہروں، جلسوں، ہڑتالوں، عارضی سول نافرمانیوں اور عدم ادائیگی محاصل سے عوام کے جذبات واحساسات کی شدت کی ترجمانی ہو سکتی تو ہندوستان کو بھی امید ہوتی کہ اس کی بھی شنوائی ہوگی اور حق وانصاف کے مطالبے سے مجبور ہو کر ہندوستان کو بھی آزاد ممالک کا مرتبہ دے دیا جائے گا۔ لیکن جب دنیا کی رائے عامہ کے نزدیک دلائل کی قوت محض زور اور طاقت پر منحصر ہو جائے تو کیا نہتے اور بے زور ہندوستان کے لئے مایوسی کے سوا اور کوئی چارۂ کار باقی رہ جاتا ہے؟۔

حقیقت یہ ہے کہ تحریک امن کی ناکامی ہندوستان کی تحریک آزادی کے لئے ایک نہایت جانکاہ سانحہ ثابت ہوگی۔ ہندوستان کے وہ لوگ جنھوں نے مہاتما گاندھی کے اصول عدم تشدد کو اختیار کیا ہے اس وقت ایک بڑی سخت ابتلا وآزمائش سے دوچار ہیں۔ انھوں نے ایک اہم ذمہ داری اپنے سر لی تھی اور ایک بڑے مذہب کی تبلیغ واشاعت کا بیڑا اٹھایا تھا۔ انھوں نے انسانی فطرت کے متعلق بہت زیادہ حسن ظن اور خوش عقیدگی سے کام لیا تھا۔ انجمن اقوام اپنی موجودہ شکل میں بذات خود تو نہیں لیکن اس کا تخیل اور لٹریچر ان کے لئے ایک بہت بڑا سہارا تھا۔ ڈر یہ ہے کہ کہیں انجمن اقوام کی تباہی کا اثر ہندوستان کی تحریک عدم تشدد پر بالکل وہی نہ پڑے جو خلافت کی منسوخی کا اثر ہندوستان کی تحریک خلافت پر ہوا تھا یعنی یہ کہ پاؤں تلے کی بنیاد نکل جانے کی وجہ سے انتشار اور بدنظمی کی کیفیت پیدا ہو جائے۔ اس وقت بھی کانگریس کمزور نظر آرہی ہے اس کے بعد اس کے اور زیادہ منتشر ہو جانے کا اندیشہ ہے مہاتما گاندھی کی تحریک کی جگہ کوئی دوسری

تحریک آسانی سے نہیں لے سکتی ہے

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

سوال یہ ہے کیا اقوام مغرب کی طرح ہندوستان کی ملکی سیاست کو بھی دور بعد از جنگ سے دور قبل از جنگ کی طرف واپس جانا پڑے گا ؟ قدامت پسند جماعت کے نزدیک صورت حال کا اس سے بہتر کوئی دوسرا ارتقا نہیں ہو سکتا۔ لیکن یہ غالباً ناممکن ہے۔ ہندوستان کی سیاسی تحریک مستقبل میں کیا شکل اختیار کرے گی اس کے متعلق فیصلہ بہت مشکل ہے۔ عوامل اس قدر غیر متیقن متضاد اور پیچیدہ ہیں کہ ان کے نتیجہ سے جو حرکت پیدا ہوگی اس کا اندازہ کرنا سہل نہیں ہے۔ مگر اس میں شک نہیں کہ صورت حال تشویشناک ضرور ہے۔

**نئی مجلس مقننہ میں کانگریسی جماعت**

مہاتما گاندھی نے جب سے کانگریس کی پالیسی پر اثر ڈالنا شروع کیا ہے ہندوستان کی قومی تحریک کی یہ ایک امتیازی خصوصیت ہوگئی ہے کہ اس کے کارکن سیاسی ترقی اور معاشری اصلاح کے کام ساتھ ساتھ کرنے لگے ہیں۔ سیاسی تحریکیں وقتی جوش اور ہنگامے میں تو خوب سرسبز ہوتی ہیں لیکن جہاں مخالف ہوا چلی اور جوش ٹھنڈا ہوا یہ تحریکیں جھاگ کی طرح بیٹھ جاتی ہیں۔ جماعتی زندگی منتشر اور رہنماؤں اور پیروؤں کا تعلق منقطع ہو جاتا ہے۔ لیکن معاشری اصلاح کے کام آہستہ آہستہ پھیلتے ہیں، زیادہ مستقل بنیادوں پر قائم ہوتے ہیں اور وقتی شورشوں کا اتنا اثر قبول نہیں کرتے کہ دفعتہً بہت زیادہ پھیل جائیں اور پھر یکبارگی ختم ہو جائیں۔ پھر سیاسی کاموں کے مقابلہ میں معاشری کام حکومت کی پکڑ دھکڑ سے بھی بڑی حد تک محفوظ ہوتے ہیں۔ اسی لئے ان حالات میں جب کہ سیاسی تحریکوں کو چلانا ناممکن ہو جاتا ہے اور چند روز تک جوش و خروش دکھا کر یہ تقریباً فنا ہو جاتی ہیں۔ کانگریس کے کارکن سیاسی تحریک کے زمانۂ انحطاط میں معاشری کاموں میں پناہ لیتے ہیں۔ عوام سے اپنا تعلق قائم رکھتے ہیں اور آئندہ کے لئے اپنی قوت کو مجتمع کرتے رہتے ہیں۔

پہلی تحریک عدم تعاون میں پسپائی کے بعد کانگریس ۱۹۲۳ء میں دو گروہوں میں منقسم ہوگئی تھی۔

ایک گروہ نے تو دوبارہ انہی مجالس قانون ساز پر قبضہ کیا جن کا پہلے خود اُس نے نہایت شد و مد سے بائی کاٹ کیا تھا۔ مگر دوسرے گروہ نے وضع پر قائم رہ کر کونسلوں سے اپنی علیحدگی کو جاری رکھا اور تعمیری کاموں میں مصروف ہو گیا۔ دونوں گروہوں نے اپنی اپنی جگہ بڑے کارہائے نمایاں انجام دئیے اور جب سیاسی صورت حال کے ارتقا نے انھیں حکومت کے بلا واسطہ مقابلہ کے لئے دوبارہ واپس بلایا تو دونوں گروہ منظم اجتماعی قوت اور رائے عامہ کی پوری حمایت اور اعتماد کے ساتھ اپنے نئے فرائض کی بجا آوری میں مصروف ہو گئے۔

پچھلی تحریک سول نافرمانی میں بھی جب کانگریس کے لئے حکومت سے براہ راست مقابلہ کے امکانات مفقود ہو گئے۔ حکومت کی طرف سے ہنگامی قوانین اور سختیوں میں اضافہ ہوا۔ کانگریس کے تمام ادارے اور شاخیں غیر قانونی اور اس کا سرمایہ لائق ضبطی قرار دے دیا گیا۔ اخباروں، تقریروں، جلوسوں، جلسوں حتیٰ کہ نقل و حرکت پر پابندی عاید کر دی گئی۔ رہنماؤں کو جیل میں رہنے کے سوا کسی دوسرے کام کا موقع نہ رہا۔ مہاتماجی نے سیاست سے کنارہ کشی اختیار کر کے اپنی پوری توجہ اور قوت اچھوتوں کے لئے وقف کر دی۔ لوگوں میں عام طور پر تھکن اور بے دلی پیدا ہو گئی اور مقابلہ کی سکت باقی نہ رہی تو سوال پیدا ہوا کہ کانگریس کی منتشر قوتوں کو دوبارہ مجتمع کرنے کی کیا صورت نکالی جائے۔ اس کے لئے سب سے پہلے تو سول نافرمانی کی قرارداد منسوخ کرنا پڑی جس سے کانگریس کو دوبارہ ایک قانونی حیثیت حاصل ہوئی۔ اس کے بعد ۱۹۲۳ء کی طرح اس مرتبہ پھر یہ فیصلہ کیا گیا کہ ایک جماعت کونسلوں میں داخل ہو کر اندر سے حکومت کا مقابلہ کرے اور کانگریس کے احیا میں جو باہر دشواریاں پیش آئیں ان کا قانونی اور دستوری طریقہ پر مداوا کرے اور اس طرح پنڈت موتی لال، پریسیڈنٹ پٹیل اور سوراج پارٹی کی قائم کردہ روایات کو زندہ رکھے اور باقی سب لوگ باہر رہ کر تعمیری کاموں میں مصروف رہیں۔ اور عوام سے ملنے کے مواقع میں اضافہ کریں۔ اپنی پُرخلوص خدمت، دیانت اور ایثار سے لوگوں کے دلوں میں عزت و اعتماد پیدا کریں۔ اور ایسے تعمیری کاموں میں مصروف رہیں جن کے بغیر ایک متحدہ قومیت پیدا ہی نہیں ہو سکتی اور سوراج ملنے کے بعد چلایا ہی نہیں جا سکتا۔ تعمیری کاموں کا تذکرہ تو اس کے بعد دوسرے عنوان کے

تحت میں کیا جائے گا یہاں کانگریس پارلیمنٹری جماعت کے قیام اور اُس نے اسمبلی کے گذشتہ اجلاس میں جو کام کئے ہیں اُن پر تبصرہ کیا جاتا ہے۔

کانگریس پارلیمنٹری جماعت کو اپنے قیام کی ابتدا میں سخت پیچیدگیوں اور دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا۔ ایک طرف تو سوشلسٹ جماعت تھی جو کاؤنسل کے داخلہ کو تضیع اوقات سے تعبیر کرتی تھی اور کانگریس کی پالیسیوں کو ایک سوشلسٹ رنگ دینے کے لئے مصر تھی۔ دوسری طرف پنڈت مالویہ اور مسٹر آنے تھے جو چاہتے تھے کہ کانگریس صاف اور واضح الفاظ میں کمیونل اوارڈ کو مسترد کردے۔ کانگریس کے رہنماؤں کے لئے یہ موقع سخت آزمائش کا تھا۔ ملک میں ان کی قوت بالکل منتشر ہو چکی تھی۔ کمیونل اوارڈ کے مسئلہ میں ہندوؤں کی اکثریت مالویہ جی کی طرف دار معلوم ہوتی تھی۔ انتخاب جداگانہ حلقوں سے ہونے والا تھا جہاں مسلمانوں کی ہمدردی سے کسی فائدہ پہنچنے کی امید نہ تھی اور ہندوؤں کی مخالفت سے نقصان کا اندیشہ تھا۔ اس مسئلہ پر کانگریس کے درمیان تفرقہ یقینی معلوم ہوتا تھا۔ لیکن اس موقع پر کانگریس نے اپنے تدبر اور عاقبت اندیشانہ معاملہ فہمی کا پوری طرح ثبوت فراہم کردیا۔ خطروں اور دشواریوں کی موجودگی میں اس نازک وقت پر کانگریس کے رہنماؤں نے اعلیٰ قومی تخیل کے مقابلہ میں پست فرقہ وارانہ ذہنیت کو ترجیح نہیں دی۔ وقتی مصلحت کی خاطر قوم کے مستقل مفاد کو قربان نہیں کیا۔ اُنھوں نے وہ رویہ اختیار کیا جو ہرچند نہ تو فرقہ پرست مسلمان کے لئے پسندیدہ تھا نہ فرقہ پرست ہندو کے لئے مگر جس سے آیندہ کے لئے مصالحت اور مفاہمت کا دروازہ کھلتا تھا۔ اُنھوں نے اصولاً ایک غیر قوم کی ہندوستان کے خانگی معاملات میں مداخلت کو ناپسندیدہ قرار دیا۔ کمیونل اوارڈ کو بجائے خود اُنھوں نے نہ قبول کیا نہ مسترد بلکہ فرقہ وارانہ مسائل کے حل کو تمام قوموں کے متفقہ سمجھوتہ پر منحصر رکھا جس کی ایک صورت یہ پیش کی کہ ایک ایسی دستور ساز انجمن طلب کی جائے جس کا انتخاب ملک کی تمام بالغ آبادی (اگر ضرورت ہو تو جداگانہ حلقوں سے) کرے۔

ان تجاویز کو عملی دشواریوں یا دوسرے اسباب کی بنا پر لایق پسند سمجھا جائے یا نہ سمجھا جائے لیکن اس سے بہر حال انکار نہیں کیا جاسکتا کہ کانگریس نے اس موقع پر جو رویہ اختیار کیا اس سے اس کے اس دعوے کی تائید ضرور ہوتی تھی کہ وہ ملک کے ہر طبقہ اور ہر فرقہ کی نمایندگی کرتی ہے۔ بلکہ پنڈت مالویہ

کی مخالفت اور کانگریسی پالیسی کی حمایت میں کانگریس کے بعض لیڈر مثلاً مسٹر بھولا بھائی دسائی اور سردار پٹیل تو اپنی ایک دو تقریروں میں خلاف توقع حد تک خاصے آگے بڑھ گئے تھے۔

بہرحال اس موقع پر کانگریس نے قومی نصب العین کی خاطر اپنے آپ کو نہایت دلیری اور جسارت سے خطرے میں ڈالا۔ پنڈت مالویہ مسٹر آنے اور ان کی بنائی ہوئی کانگریس نیشلسٹ پارٹی اور ہندو مہا سبھا نے انتخاب کے موقع پر کانگریس کی مخالفت میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی لیکن یہ کانگریس کی خوش نصیبی تھی (اور اس سے لوگوں میں اُس کی مقبولیت کا اندازہ ہوتا ہے) کہ ان تمام مخالفانہ کارروائیوں کے باوجود بنگال پنجاب اور سندھ کو چھوڑ کر باقی تمام صوبوں سے کانگریسی ممبر بڑی بھاری اکثریت کے ساتھ منتخب ہوئے۔

کانگریسی جماعت نے انتخاب کے وقت رائے دہندوں سے تین کاموں کے انجام دینے کا وعدہ کیا تھا (۱) وائٹ پیپر کی منسوخی اور ہندوستان کی سوراجی دستور بنانے کے لئے دستور ساز انجمن کا مطالبہ (۲) تمام ایسے قوانین کی منسوخی جن سے ہندوستان کی قومی تحریک کو دبانے کا کام لیا جاتا ہے اور (۳) موجودہ دستور کی پابندیوں کے باوجود قومی مفاد اور بہبود کے لئے جو کچھ بھی کیا جاسکتا ہے اس کی کوشش۔

ایک سو چالیس ممبروں سے زاید کی مجلس قانون ساز میں کانگریسیوں کی تعداد صرف ۴۴ تھی۔ اس لئے اپنے وعدوں کو بہ تمام و کمال پورا کرنے کی توان سے توقع کرنا ہی بے جا تھی۔ پھر ہندوستانی مجلس کی ڈبی کی جو حالت ہے اس میں اراکین کی کسی کوشش کا نتیجہ خیز ثابت ہونا بھی محض حکمرانوں کی مرضی اور مصلحت پر موقوف ہوتا ہے اس لئے سوال "فتح و شکست" کا نہیں بلکہ "دل ناتواں" کے "مقابلہ" کا تھا، سو اس اعتبار سے کانگریسی جماعت کی کارگذاریوں کو اپنے مقصد کے حصول میں بڑی حد تک کامیاب سمجھنا چاہیئے۔ انھوں نے اسمبلی کے گذشتہ اجلاس میں عام طور پر بہت اچھا اثر پیدا کیا۔ ان کی جماعت کی انضباط و تنظیم اور مجلس میں پابندی کے ساتھ حاضری نہایت قابل تعریف رہی۔ دوسری جماعتوں سے ان کا اتحاد عمل اور مصالحت اور مفاہمت بھی جس کے بغیر یہ مجلس میں اپنی کسی تحریک کو بھی منظور اور حکومت کی تحریکوں کو نامنظور نہ کرا سکتے تھے بہت پسندیدہ رہا۔ مسٹر بھولا بھائی دسائی نے خصوصیت کے ساتھ کانگریس کے وقار کو خوب بلند کیا۔ ان کی تقریروں کی خوش بیانی، ان کے اخلاق کا حسن، ان کے خیالات کی وسعت اور رواداری اور

دل کی کشادگی اور فراخی نے دوست دشمن ہر ایک سے بہت جلد خراج تحسین وصول کر لیا۔ کانگرسی جماعت میں اگر انھیں سب سے زیادہ مقبول آدمی کہا جائے تو غالباً نادرست نہ ہوگا۔ مسٹر ستیا مورتی کے سوالات اور مسٹر گوبند ولبھ پنت کی تقریریں بھی کانگرسی جماعت کی عزت بڑھانے میں خاصی معاون ثابت ہوئیں۔

وائٹ پیپر کی مخالفت میں کانگریس کی اپنی تحریک پاس نہ ہو سکی۔ لیکن مسٹر جناح کی جو تحریک پاس ہوئی اس میں کانگریس کو بلاشبہ ایک شریک غالب کی حیثیت حاصل تھی۔

دستور ساز انجمن کا مطالبہ البتہ کانگریس کی طرف سے پیش نہیں ہوا۔ ہر چند اس کے پیش کرنے سے کسی نتیجہ کے پیدا ہونے کی تو توقع نہ تھی لیکن وعدہ کے ایفاء کے سلسلہ میں اس کام کو ہر حال کرنا چاہئے تھا۔ ممکن ہے آیندہ اجلاس میں اس کے ممکن العمل پہلوؤں پر توجہ کی جائے۔

ایسے قوانین کی منسوخی کے لئے جن سے قومی تحریک کو دبایا جاتا ہے اگر وزیر قانون نے اجلاس کے آخری دنوں میں رخنہ اندازی کے طریقوں مثلاً ڈھائی ڈھائی گھنٹے کی تقریریں وغیرہ نہ کی ہوتیں تو شاید کانگریس کے پاس کچھ کام دکھلانے کے لئے ہوتا۔ اب شملہ کے اجلاس میں ممکن ہے اس کے لئے بھی کوشش کی جائے۔

کانگرسی جماعت نے اپنی طرف سے جو تحریکیں پیش کیں ان میں مندرجہ ذیل خاص طور پر لائق ذکر ہیں:۔ نظر بندوں کو رہا کیا جائے۔ ہندوستانی سیوادل اور خدائی خدمتگاروں اور دوسرے کانگرسی اداروں کو کام کرنے کی اجازت دی جائے۔ جو کانگرسی ابھی تک قید میں انھیں آزاد کیا جائے۔ محاصل کا بار ہلکا کیا جائے۔ مہاتماجی کی دیہی صنعتوں کی انجمن کے خلاف حکومت نے جو سرکلر بھیجا ہے وہ واپس لیا جائے اور سرت چندر بوس رکن مجلس مقننہ کو آزاد کیا جائے۔

ریلوے بجٹ میں حکومت کے خلاف کانگریس نے بہت سی تحریکیں منظور کرائیں مثلاً صرف ہندوستانیوں کو ہی ریلوے کی ادنیٰ اور اعلیٰ ملازمتوں میں بھرتی کیا جائے۔ تیسرے درجے کے مسافروں کی شکایتوں کو رفع کیا جائے۔ ریلوے محاصل اس طرح وصول کئے جائیں جن سے زراعت وصنعت کی ترقی میں امداد ملے۔

عام بجٹ میں کانگریس نے مندرجہ ذیل تحریکیں منظور کرائیں:۔ نمک کے محصول کو ۱۴ سے ۱۵ آنہ فی من کیا جائے پوسٹ کارڈ کو نصف آنہ، ایک تولہ کے لفافہ کو ایک آنہ اور پیکٹ کی شرح محصول میں تخفیف

کی جائے۔ کھالوں پر برآمد کا محصول جاری رکھا جائے تاکہ ملکی دباغت کی صنعت کو ترقی ہو۔ انکم ٹیکس ایک ہزار سے زیادہ اور دو ہزار سے کم آمدنیوں پر نہ لیا جائے۔

لیکن کانگریس کی یہ تمام تحریکیں جو مجلس میں پاس ہوئیں ویسرائے نے اپنے اختیار خصوصی سے مسترد کردیں۔ سرجیمس گرگ وزیر مالیات نے سرکاری رویہ کی حمایت میں یہ دلیل پیش کی کہ کانگریسی تحریکیں چونکہ نیک نیتی پر نہیں بلکہ دانستہ مخالفت پر مبنی ہیں اس لئے جب تک کانگریس پارٹی کی نیت درست نہ ہوگی اس وقت تک ان کی کسی ترمیم یا تجویز کو چاہے وہ بظاہر کتنی ہی معتدل کیوں نہ معلوم ہو حکومت منظور کرنے کے لئے تیار نہیں ہے۔ لیکن وہ غالباً یہ بھول گئے کہ کانگریس کی تعداد مجلس میں صرف ۴۴ تھی جتنی تحریکیں پاس ہوئیں ان میں کانگریس کے علاوہ ایسی دوسری جماعتوں کے ووٹ بھی شامل تھے جن کی نیت کے متعلق اتنی آسانی سے شاید ان کے لئے بھی قطعی فیصلہ ممکن نہ تھا؟

اسمبلی میں کسی اور دوسری جماعت نے کانگریسی جماعت کے برابر کام نہیں کیا۔ اس میں شک نہیں مسٹر جناح نے وائٹ پیپر کی مخالفت میں اپنی تحریک کو تین جداگانہ اجزا میں منقسم کرکے بڑی نمایاں کامیابی حاصل کی۔ لیکن یہ ان کی انفرادی کامیابی تھی۔ اُن کی آزاد جماعت ہر قسم کی بندشوں اور وفاداریوں سے آزاد رہی اور اسے جماعت کہنا خواہ مخواہ کی زبردستی ہے۔ مسلم گروپ بھی منتشر رہا۔ کراچی کے المناک سانحہ کے سلسلہ میں جو التوا کی تحریک پیش کی گئی اس میں بھی کانگریسی جماعت نے وسعت نظر سے کام لیا اور مسٹر گوبا کی تحقیقات کی تحریک کی پُرزور حمایت کی۔

حکومت کی جماعت نے اپنی اہلیت کی کچھ اچھی نمائش نہیں کی اور عوام کی ہمدردی حاصل کرنے میں ناکام رہی سابق وزیر تجارت مسٹر بھور کی تقریریں نسبتاً بے ضرر رہیں۔ وزیر قانون، مسٹر سرکار کی تقریروں میں تلخی بغض اور دلآزاری کا پہلو نمایاں رہتا تھا اور وزیر مالیات مسٹر گرگ کی ابتدائی تقریریں گو قابل اطمینان تھیں مگر آخری تقریریں سخت جنگ جویانہ ثابت ہوئیں انھوں نے کانگریس کو ترکی بہ ترکی جواب دئے جو اس وجہ سے کہ موجودہ جماعت عاملہ غیر جواب دہ اور ناقابل بدل ہے اور پبلک کے کسی حصہ کی اُسے نمائندگی حاصل نہیں ہے ناگوار معلوم ہوئے اور اس سے عموماً یہ اثر پڑا کہ حکومت کسی قسم کی مفاہمت کے لئے آمادہ

نہیں ہے بلکہ کانگریس سے جب تک وہ پوری طرح اطاعت قبول نہ کرے ہر میدان میں لڑائی جاری رکھنا چاہتی ہے۔

کانگریس اور حکومت کی تعمیری کوششیں۔

پہلی تحریک عدم تعاون کے بعد کانگریس کی جن تعمیری کوششوں نے خاص اہمیت حاصل کی وہ کھدر اور ہندی کی تحریکیں تھیں۔ اُس وقت کھدر کو رواج اور ترقی دینے کے لئے تمام ہندوستان کے کاتنے والوں کی ایک انجمن بنائی گئی تھی جو کانگریس کی طرح ایک سیاسی ادارہ نہ تھی بلکہ جو سیاست سے علیحدہ رہ کر صرف کھادی کی ترقی میں مشغول رہتی تھی۔ یہ ادارہ جب سے اب تک کام کر رہا ہے۔ کھادی کے بعض قدیم مرکزوں میں اس کے کارخانے قائم کئے گئے ہیں اور اس کی شاخیں تقریباً ہر ضلع اور بڑے قصبہ میں موجود ہیں جہاں خالص کھدر (یعنی ہاتھ کا کتا اور ہاتھ کا بنا ہوا) فروخت کیا جاتا ہے۔ اس کے کام کو مستعد اور پُرجوش کانگریسی خیال کے نوجوانوں کی ایک جماعت چلا رہی ہے۔

ہندی پھیلانے کی کوشش کانگریس کے کارکنوں کی طرف سے منظم طریقہ پر خصوصیت کے ساتھ جنوبی ہند میں شروع کی گئی۔ اس مقصد کے لئے ایک سبھا بنائی گئی جس نے گاؤں گاؤں میں تعلیم بالغان، دیہی کتب خانے اور دوسرے تعلیمی مراکز قائم کرکے ہندی کی توسیع میں بہت کوشش کی۔ لاکھوں ایسے لوگوں کو جو پہلے ہندی نہیں جانتے تھے، ہندی بولنا اور لکھنا سکھایا۔ ان کے دل میں ہندی کی محبت پیدا کی اور ضمناً ان پرخلوص کام کرنے والوں نے اپنی سیرت کی اعلیٰ خصوصیات کو بھی اپنے گردوپیش کی آبادی میں پھیلایا۔ مہاتما گاندھی کی تمام تحریکوں کی یہ ایک خصوصیت ہے کہ خواص کی نہیں بلکہ عوام کی تحریکیں ہوتی ہیں۔ اپنی تمام تحریکوں کی بنیاد وہ عوام کی تائید، حمایت اور قبولیت پر رکھنا چاہتے ہیں۔ چنانچہ انھوں نے اپنی کھادی اور ہندی کی تحریکوں کی توسیع کے لئے خواص کا سہارا اور ایسے کام نہیں سوچے جن میں اعلیٰ فنی اہلیت اور قابلیت کی ضرورت ہوتی ہے بلکہ ایسے کام اختیار کئے جن میں بہت معمولی محنت، مہارت اور کم خرچ سے کام چل جاتا ہے۔

ان مستقل غیر سیاسی اداروں کے علاوہ جو دوسرے نیم سیاسی ادارے اس زمانہ میں تعمیری کوششیں کر رہے تھے وہ کچھ آشرم اور درسگاہیں تھیں جنھیں قومی تحریک کا مرکز سمجھنا چاہئیے یا عارضی مصیبتوں مثلاً سیلاب یا وبائی امراض میں امداد دینے والوں کی جماعتیں ہوتی تھیں جو جب تک مصیبت رہتی تھی یکجا رہتی تھیں

اور بعد میں منتشر ہو جاتی تھیں ۔

اس مرتبہ تحریک سول نافرمانی میں پسپائی کے بعد جب دوبارہ تعمیری کوششوں کو زندہ کرنے کی ضرورت پیش آئی تو تمام ہندوستان کے کاتنے والوں کی انجمن اور جنوبی ہند کی ہندی پھیلانے والی سبھا تو موجود ہی تھیں لیکن یہ کانگریس کے تمام نوجوان کارکنوں کو جو اب جیل سے نکلنے کے بعد بیکار تھے اپنے اندر جذب نہ کر سکتی تھیں ۔ دوسرے کانگریس اپنی تعمیری کوششوں کو اس مرتبہ صرف کھادی تک محدود رکھنا نہ چاہتی تھی بلکہ انھیں وسعت دینا چاہتی تھی ۔ مہاتما جی کے سامنے سب سے اہم معاشری مسئلہ اچھوتوں اور اعلیٰ ذات والوں کی تفریق مٹانا تھا ۔ اس لئے انھوں نے پہلے تو ایسے کارکنوں کی ایک جماعت بنائی جو اچھوتوں کے مسائل کا مطالعہ کریں، ان کی زندگی سدھاریں اور ان کا رتبہ بلند کر کے انھیں اعلیٰ ذات میں شامل کریں ۔ اس جماعت کا مقصد بھی غیر سیاسی تھا اس لئے اس کے قیام میں کوئی قانونی دشواری نہ تھی ۔ پھر بہار کے زلزلہ کی تباہیوں کے بعد کانگریس کے کارکنوں کو مصروفیت کا بہت اچھا موقع مل گیا اور بہار کی امداد اور تعمیر نو میں ان لوگوں نے بڑی بیش بہا خدمات انجام دیں ۔ اس کے بعد مہاتما جی نے دیہی صنعتوں کو ترقی دینے والی انجمن قائم کی ۔ اس کا مقصد بھی غیر سیاسی بیان کیا گیا پھر بورسا د میں پلیگ پھیلنے پر ایک جماعت سردار پٹیل کی سرکردگی میں طاعون زدہ لوگوں کی امداد کے لئے پہنچی ۔ مہاتما جی نے اندور میں ہندی یونیورسٹی کے قیام اور ہندی کی مزید اشاعت کے لئے کوششیں کیں اور اب کوئٹہ کی تباہی کے بعد کوئٹہ کے مصیبت زدوں کی امداد کی طرف کانگریس کے کارکن متوجہ ہیں ۔

لیکن حکومت اس مرتبہ بہت زیادہ چوکنا ہے ۔ وہ کانگریس کی تعمیری کوششوں کو بھی اتنا ہی خطرناک سمجھ رہی ہے جتنا اس کی تخریبی کوششوں کو سمجھتی تھی ۔ ہنگامی قوانین اور دوسرے طریقوں سے وہ سیاسی تحریکوں کو تو دبائے ہوئے ہے لیکن وہ اس طرف سے بھی ہوشیار رہنا چاہتی ہے کہ کہیں معاشری تحریکوں کے چور دروازے سے گھس کر کانگریس عوام میں دوبارہ اثر و اقتدار حاصل نہ کرلے چنانچہ وہ کانگریس کی ہر چال کی پہلے سے پیش بندی کر رہی ہے اور ہر میدان میں کانگریس سے مقابلہ پر

آمادہ ہے ۔ اس سال کے مالیہ میں لوگوں کا خیال ہے مہاتما جی کی دیہی صنعتوں کی انجمن کو زک دینے کے لئے ایک کروڑ روپیہ دیہی تعمیر نو کے لئے منظور کیا گیا ہے ۔ کہا جاتا ہے کہ سلور جوبلی فنڈ کا روپیہ بھی دیہی فلاح و بہبود کے کاموں میں صرف کیا جائے گا ۔ کوئٹہ کے مصیبت زدوں کی امداد کا کانگریس کو موقع نہیں دیا گیا بلکہ حکومت نے خود اپنے فوجی اور سول ملازموں سے ان کی امداد کے لئے وہ کام لئے جو بہار میں بابو راجندر پرشاد نے کانگریس کے کارکنوں سے کرائے تھے ۔ اس باہمی مقابلہ اور سابقت سے اگر حاجتمند لوگوں کی خدمت زیادہ ہوسکتی تو اس سے بہتر کیا بات تھی لیکن اندیشہ یہ ہے کہ اس کھینچا تانی میں دونوں فریق ایک دوسرے کے کام میں روڑے اٹکائیں گے اور کوئی بھی ضروری کام انجام نہ دے سکے گا ۔ حکومت کے وسائل بہت ہیں لیکن اس کے تعمیری کارکنوں میں خلوص نہ ہونے کی وجہ سے اتنے ہی زیادہ مہنگے اور بے اثر ہوتے ہیں ۔ حکومت کانگریس کے کاموں میں کامیابی کے ساتھ مزاحم ہوسکتی ہے لیکن اس سے بہتر تعمیری کام نہیں کرسکتی نہ لوگوں کا اتنا زیادہ اعتماد حاصل کرسکتی ہے ۔

**کانگریس سوشلسٹ جماعت** کانگریس کی پارلیمنٹری اور تعمیری کارگزاریوں کے مطالعہ کے بعد جب ہم سوشلسٹ جماعت کے اغراض و مقاصد اور عزائم کا مطالعہ کرتے ہیں اور بڈھے کانگریسیوں کے خلاف ان کی سخت تنقیدیں سنتے ہیں تو ہم بالکل ایک دوسری دنیا میں پہنچ جاتے ہیں ۔ ہمیں باور کرایا جاتا ہے کہ کانگریس کے تمام اقوال بیانات اور قرار دادیں "مہمل" متضاد مبہم" ذومعنی اور منافقانہ ہیں ۔ اس کا لائحہ عمل فضول اور اس کی سعی و کاوش بے نتیجہ ہیں ۔ مہاتما گاندھی کے اقوال و اعمال خصوصیت کے ساتھ تکلیف دہ حد تک مضحک اور ناقابل معاف طریقہ پر بے کار ہوتے ہیں ۔ پتہ نہیں چلتا کہ یہ شخص چاہتا کیا ہے اور کیا کر رہا ہے ؟ کیا قوم و ملک کو اس نے اپنی اوہام اور باطل پرستی کے لئے ایک کھلونا بنا رکھا ہے ؟ کبھی ایک بات کہتا ہے کبھی دوسری ۔ اُس کی کسی دو باتوں میں باہمی ربط اور یکسانیت نہیں پائی جاتی ۔ انگریزوں کا دشمن بھی نہیں، اور انھیں ہندوستان سے نکالنا بھی چاہتا ہے ۔ غریب مزدوروں اور کسانوں کا بھی دوست ہے اور اُن سرمایہ داروں' راجاؤں مہاراجوں کا بھی جو اُن کا خون چوس رہے ہیں ۔ ملک کی صنعتی ترقی کا بڑا حامی ہے لیکن مشین کا جو تنہا اس صنعتی ترقی کی ضامن ہوسکتی ہے مخالف ہے ۔ کونسل کے داخلہ کی کبھی

سخت مذمت کرتا ہے کبھی اس کی حمایت کرنے لگتا ہے۔ اپنے معتمد اور منتخب ساتھیوں سے سول نافرمانی کو شروع کراتا ہے۔ پھر اُن سے اس کو بند کرنے کو کہتا ہے۔ ان کے ایثار و قربانی کی تعریف نہیں کرتا بلکہ انھیں برا بھلا کہہ کر ساری ناکامی کا الزام اُن کے سر تھوپتا ہے۔ کسی جماعتی پابندی اور رشتے کو تسلیم نہیں کرتا۔ اپنے ذاتی فیصلوں کو اکثریت کی رائے سے زیادہ وقیع اور اٹل سمجھتا ہے جب کانگریس کو اُس کی رہنمائی کی سب سے زیادہ ضرورت ہوتی ہے اس سے کنارہ کش ہو جاتا ہے۔ بہل باتوں کے لئے روزے رکھ رکھ کر اپنی جان خطرے میں ڈالتا ہے۔ اندرونی آوازیں سنتا ہے اور ان کی بنیاد پر سخت سے سخت نغو فیصلے کرتا ہے۔ عدم تشدد اور تلاش حق کا ایک ڈھونگ بنا رکھا ہے۔ اپنے روحانی تجربوں اور وہم پرستیوں کی خاطر سیاسی زندگی کا جیسا اس نے ستیاناس کیا ہے کسی دوسرے آدمی نے دنیا کے کسی حصہ میں نہیں کیا اس عجائب پرست ملک میں اپنی عجیب عجیب حرکتوں سے جو خوش عقیدگی اور پُر محبت شیفتگی اس نے اپنے لئے پیدا کی ہے اس کی بنا پر اس کا وجود ہندوستان کی ترقی کی راہ میں ایک بڑی سخت رکاوٹ بن گیا ہے یا تو یہ پیدائشی طور پر بے وقوف اور کم عقل ہے یا سخت قسم کا منافق اور حیلہ ساز۔ غرضکہ دونوں صورتوں میں کانگریس سے اس کا اور اس کے ساتھیوں کا اقتدار ختم ہونا نہایت ضروری ہے۔

کانگریس کو ایک واضح اور معقول پروگرام کی ضرورت ہے۔ کانگریس کی ابتدا سرمایہ داروں اور علمی پیشہ والوں نے کی جو سرکاری عہدوں، ملازمتوں، ملک کی تجارت اور صنعت میں زیادہ حصہ کے خواہش مند تھے۔ اپنے مطالبات کو وقیع بنانے کے لئے وہ کبھی کبھی ہندوستان کے گونگے بہرے عوام کی مفلسی اور جہالت کی بھی شکایت کرتے تھے لیکن اصل میں ہمیشہ اپنے طبقہ اور جماعت کا مفاد ان کی نظر کے سامنے رہتا تھا۔ اور اسی کے لئے حقوق حاصل کرنے کی وہ طرح طرح سے کوشش کرتے تھے۔ یہ جنگ گویا برطانوی اور ہندوستانی، بڑے اور چھوٹے سرمایہ داروں کے مابین تھی۔ یہ سلسلہ کچھ عرصہ تک جاری رہا۔ پھر متوسط طبقہ کے تاجر اور علمی پیشہ والے بھی اس میں شریک کرلئے گئے لیکن یہ سب محفل کی رونق بڑھانے کے لئے شامل کئے جاتے تھے۔ مال غنیمت کے تقسیم کے وقت انھیں کسی حصہ کے ملنے کا موقع نہ تھا۔ مگر جب حکومت

کی بے اتفاقی اس کے بعد بھی قائم رہی اور انھیں "غیر مطمئن تعلیم یافتوں کا ایک قلیل التعداد گروہ" کہہ کر جسے ملک کی نمائندگی کا ہرگز کوئی حق حاصل نہیں ہے طعنہ دیا اور چڑایا گیا تو انھوں نے کسانوں، مزدوروں اور عوام کی طرف بھی رخ کیا۔ جلسوں میں انھیں بھی بڑی تعداد میں شریک کرنے لگے اور ان کی طرف سے بھی مطالبات قراردادوں کی شکل میں پیش کئے جانے لگے۔ بڈھے تجربہ کار تو اصل حقیقت سے واقف تھے۔ لیکن اونچے طبقوں کے پُرجوش، بے فکر اور نوآموز نوجوانوں اور ادنیٰ طبقوں کے ذہین اور سمجھدار رہنماؤں کی وجہ سے کانگریسی سیاست نے ایک نیا، غیر متوقع اور ناپسندیدہ رنگ اختیار کرنا شروع کیا۔ ان لوگوں نے ایمانداری سے یہ اعتقاد رکھنا شروع کیا کہ کانگریس کا مقصد واقعی غریب کسانوں اور مزدوروں کی حمایت کرنا ہے۔ ابتدا میں بڈھوں نے نوجوانوں کو سمجھانا چاہا۔ لیکن جب یہ سرپھرے جوشیلے نوجوان اپنے طبقہ اور خود اپنی ہلاکت پر مصر نظر آئے تو یہ گھبرائے اور ان سے کنارہ کشی اختیار کرنے لگے۔ اس طرح کانگریس میں پہلا افتراق تحریک عدم تعاون کے زمانہ میں رونما ہوا اور اعتدال پسند لبرل طبقہ نے کانگریس سے علیحدہ ہو کر اپنی ایک جماعت بنالی۔ لیکن عام طور پر سرمایہ داروں اور زمینداروں کا طبقہ جسے اس بات کا یقین تھا کہ عوام کے گلے کی زنجیر ابھی اس کے ہاتھ میں ہے اس بات سے خائف نہیں ہوا بلکہ حکومت کو ڈرانے کے لئے اسے ایک کارگر حربہ سمجھ کر استعمال کرتا رہا۔ مہاتما گاندھی کے خیالی اور مثالی نصب العین اسے مطمئن کرنے کے لئے کافی تھے۔ اگر ان شرائط کے ساتھ عوام میں بیداری پیدا ہو تو یہ خطرناک نہیں تھی۔ لیکن عدم تعاون کی تحریک کے بعد اور تحریک سول نافرمانی کے زمانہ میں معاملات نے زیادہ سنجیدہ صورت اختیار کرنا شروع کی اور نوجوانوں خصوصیت کے ساتھ بے روزگار تعلیم یافتہ نوجوانوں نے غالباً سرمایہ داروں کی رعونت کے ردّعمل کے زیر اثر کسانوں اور مزدوروں کی بہبودی کے نصب العین کو ایک مذہبی فریضہ بنالیا۔ اس وقت نہ صرف کمزور بلکہ قوی دل کے سرمایہ داروں میں بھی آئندہ کے متعلق تشویش پیدا ہوئی اور یہ سوچ کر کہ آگ سے کھیلنا اچھا نہیں ہے کانگریس کی مالی اعانت اور اخلاقی حمایت سے ہاتھ کھینچنا شروع کیا۔ انھوں نے دل میں کہا کہ زیادہ کے لالچ میں کہیں جو ہے وہ بھی ہاتھ سے نکل جائے۔ دوسری طرف حکومت کی سختیاں بھی بڑھ گئی تھیں۔ اس لئے انھوں نے فیصلہ کیا

کہ جب تک حکومت کی سختی کم نہ ہو اور یہ نیا خطرناک عنصر قابو میں نہ آئے تحریک میں اپنے روپیہ اور اعانت سے گرمی پیدا کرنا مناسب نہیں ہے۔

کانگریس کے پرانے رہنما جو چرخہ، اچھوتوں کی اصلاح، شراب نوشی کے انسداد، گرام سدھار سودیشی، ہندو مسلم اتحاد، آشرموں کی زندگی وغیرہ کا پرچار کرتے ہیں وہ تو بے ضرر بھلے مانس ہیں اُن کی قومی اور سودیشی تحریک سے تو تجارت اور صنعت کو بھی خوب نفع پہنچتا ہے لیکن جو جائیدادوں کی ضبطی، کسانوں کو عدم ادائگی محاصل اور مزدوروں کو ہڑتالوں پر آمادہ کرتے ہیں اور اپنے آئندہ دستور حکومت میں سرمایہ داروں، زمینداروں، راجاؤں مہاراجوں کو کوئی جگہ دینا نہیں چاہتے، بڑے کارخانوں اور تجارتوں کو سرکاری انتظام کے ماتحت چلانا چاہتے ہیں اور دولت کی مساوی تقسیم چاہتے ہیں ان سے ہمارا اشتراک عمل نہیں ہوسکتا حکومت اور برطانوی سرمایہ دار سے ہمارا مقابلہ ہے اُن سے ہم لڑنا چاہتے ہیں ملک کے اندر ساہوکار اور زمیندار میں بھی آپس میں چشمک ہے۔ لیکن ایسے لوگوں کی بیعت، رہنمائی لعد اقتدار میں ہم لڑنا نہیں چاہتے جو اس مقابلہ کو ختم کرکے ہمیں بھی ختم کر ڈالیں۔

کانگریس کے پرانے رہنماؤں سے جن میں ان کی برادری کے بنئے، ساہوکار اور سرمایہ دار بھی تھے اور جن پر اس بنیاد پر انھیں اعتماد تھا انھوں نے کہا کہ آپ کو صاف صاف اپنے ارادوں کو بتا دینا چاہیئے۔ آپکا ارادہ بھی کیا وہی ہے جو آپ کی جماعت کے نوجوان کہتے ہیں۔ ان رہنماؤں کے دل کا حال تو خدا جانتا ہے لیکن جو جواب اُنھوں نے دئے ہیں اُن سے معلوم ہوتا ہے سرمایہ داروں، زمینداروں اور راجاؤں مہاراجوں کی اتنی تشفی ضرور ہو گئی ہے کہ وہ کانگریس کو پہلے کی طرح اب ہوّا نہیں سمجھتے بلکہ جو ان میں ہمت والے ہیں وہ شاید مبر کانگریس کا ساتھ دینے پر آمادہ ہو گئے ہیں۔ اس موافق صورت حال کے پیدا ہونے میں غالباً اُس ملامت کو بھی بڑا دخل ہے جو کانگریس کے پرانے رہنما اپنے نوجوان ساتھیوں کو وقتاً فوقتاً معلوم نہیں سرمایہ داروں کو دکھلانے کے لئے یا واقعی کرتے رہتے ہیں۔ رہے کانگریس سوشلسٹ سو اُن کی عمارت بغیر بنیاد کے کھڑی ہے۔ وہ جانتے ہیں کہ اگر کانگریس سے علیحدہ ہوئے تو جو تھوڑی لیڈرشپ ملی ہوئی ہے وہ بھی جاتی رہے گی اور ہمیں دبا کر بالکل فنا کر دیا جائے گا۔ یہ لوگ ظاہراً مہاتما جی اور اُن کے رفقار کی چاہیے

کتنی ہی برائی کریں لیکن جب اُن کی قوت ایثار کو دیکھتے ہیں تو دل میں ان کی غریب دوستی کے قائل ہو جاتے ہیں۔ کیا مہاتما جی غریبوں کی خاطر صرف ایک لنگوٹی باندھے نہیں پھرتے۔ کیا وہ کئی مرتبہ جیل نہیں جا چکے ہیں۔ کیا انھوں نے اچھوتوں کے لئے روزہ رکھ کر اپنی زندگی کو خطرہ میں نہیں ڈالا۔ سوشلسٹ جماعت میں باتیں کرنے والے بہت ہیں لیکن کام کرنے والے کم ہیں۔ سوشلسٹ انقلاب کے لئے جس جانبازی اور سرفروشی کی ضرورت ہے اس کی ہمت کتنے ایسے لوگوں میں ہے جو اپنے آپ کو سوشلسٹ کہتے ہیں اور اس نسبت کے سہارے سے اعلیٰ تعلیمیافتہ سوسائٹی میں جس میں مردوں سے زیادہ عورتوں کی تعداد ہوتی ہے تعیش پسند وضع اور لباس پر قائم رہتے ہوئے غرور اور زعم باطل کے ساتھ مور کی طرح دُم پھیلائے اکڑتے پھرتے ہیں جب تک وہ انقلابی دیوانگی پیدا نہ ہو جو سوشلسٹ رہنماؤں کو ہر خطرہ کے برداشت کرنے کے لئے آمادہ کر دیتی ہے کانگریس سوشلسٹ جماعت کی تمام باتیں ہوائی قلعوں سے زیادہ وقعت نہیں رکھتیں ان کی علمی واقفیت، منطقی استدلال، نظری تکمیل اور انقلابی ادب کے گہرے مطالعہ سے انکار نہیں ممکن ہے ان چیزوں میں انھوں نے بڑی دستگاہ حاصل کی ہو لیکن عملی کامیابی کے لئے ضرورت دوسری خصوصیات کی ہے۔ زندگی منطق سے بالا چیز ہے۔ اپنی متضاد، مہمل، ناقابل فہم اور مضحکہ خیز اقوال و اعمال کے باوجود بلکہ غالباً انہی کی وجہ سے کانگریس کے پرانے رہنماؤں میں عمل کی قوت زیادہ ہے۔ اُنھیں لوگوں کا اعتماد حاصل ہے اور وہ انھیں ایثار پر آمادہ کر سکتے ہیں۔ کانگریس کے گذشتہ اجلاس میں وہ نہایت آسانی سے سوشلسٹ جماعت پر حاوی ہو گئے۔ ان کا اعتبار ملک میں بڑھ رہا ہے۔ کمیونل اوارڈ کے مسئلہ میں انھوں نے اگر مسلمانوں کو خوش نہیں کیا تو ناراض بھی نہیں کیا۔ پھر ہندو مسلم سمجھوتہ کے لئے بابو راجندر پرشاد نے مسٹر جناح سے گفتگو کی جو ہر چند کامیاب نہیں ہوئی لیکن اس سے کسی قسم کی بدمزگی یا غلط فہمی بھی پیدا نہیں ہوئی۔ کاؤنسل میں اُن کا کام عام طور پر پسند کیا گیا۔ ان کی تعمیری کوششیں خصوصاً بہار کے زلزلہ کے سلسلہ میں نہایت قابل تعریف رہیں۔ سرمایہ داروں اور راجاؤں کے اندیشوں کو باطل اور بے بنیاد ثابت کرنے کی بھی کوشش کر رہے ہیں۔ کانگریس نیشلسٹ اور کانگریس سوشلسٹ جماعتوں کے قیام سے اُن کی اقتدار پر کوئی خراب اثر نہیں پڑا۔ حال میں مسٹر کنہیالال منشی نے بمبئی میں اعتدال پسند جماعت کی طرف سے کانگریس

کے ساتھ اتحاد عمل کے لئے کنایہ اور اشارہ سے آمادگی کا اظہار کیا ہے۔ ان تمام باتوں کے دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ شاید کانگریس کی یہ آزمودہ کار جماعت آہستہ آہستہ متحدہ کوشش کے ساتھ کسی کام کو شروع کرنے کی دوبارہ تیاری کر رہی ہے۔ یہ کام غالباً نئے گورنمنٹ آف انڈیا بل سے متعلق ہوگا جس کے متعلق تفصیلی بحث اسی رسالہ کے ابتدائی مضمون میں کی جاچکی ہے۔

ہندوستانی مسلمان | دنیا اور ہندوستان کی رفتار ترقی دیکھنے کے بعد اب ہمیں دیکھنا چاہئے کہ اس دوران میں ہندوستانی مسلمان کیا کرتے رہے۔ ان میں ایک اُمید افزا بیداری کے آثار نظر آرہے ہیں آہستہ آہستہ وہ اپنے آپ کو پہچان رہے ہیں۔ ان میں خودداری، عزت نفس، حمیت اور جسارت پیدا ہورہی ہے ہندوستان میں جوان کا صحیح مقصد زندگی ہے اس کا ایک دھندلا سا احساس اُن میں پایا جارہا ہے۔ دریوزہ گری اور اغیار پرستی کی جو قبیح عادتیں ان میں پیدا ہوگئی تھیں وہ فنا ہورہی ہیں۔ وہ اپنی زندگی آزادی سے بسر کرنا چاہتے ہیں اور دوسروں کے مقاصد کے آلۂ کار بن کر زندہ رہنا نہیں چاہتے۔ اب تک کی بے راہ روی ان کے لئے بہت سبق آموز ثابت ہوئی ہے۔ انھوں نے مختلف راہبروں کے ساتھ تھوڑی دور چل کر عبرت حاصل کی ہے اور یہ سمجھ لیا ہے کہ اُن کے درد کا علاج وہ نہیں ہے جو دوسروں کا ہے۔ انھیں خود اپنے پاؤں پہ کھڑا ہونا ہے عزت کی زندگی بسر کرنے کے لئے ذاتی سعی و عمل سے کام لینا ہے۔ اپنے حقوق کی حفاظت کے لئے دوسروں کا سہارا ڈھونڈنا بے کار ہے۔ بے کس اور عاجز بن کر کبھی سرکار اور کبھی ہندوؤں سے رحم و کرم کی التجا کرنا فضول ہے بلکہ اپنی تنظیم خود کرنا چاہئے۔ نئے حالات و واقعات کے مطابق اپنے خیالات و اعمال کو بدل لینا چاہئے۔ وہ ایک زبردست فلسفہ اور پیغام کے امین ہیں۔ انھیں اس امانت کو ہندوستان میں محفوظ رکھنا ہے۔ انھیں دشواریوں اور مشکلات کا سامنا کرنا ہے۔ سچا رفیق اور ہمدرد کوئی نہیں ہے۔ سب اپنا مطلب نکالنے کے لئے دوستی کا دم بھرتے ہیں۔ اقتدار اور رہنمائی کی جگہوں میں مسلمانوں کی تعداد بہت کم ہوگئی ہے۔ خود غرض اغیار اپنا کام نکالنے کے لئے انھیں کبھی کبھی اونچی جگہوں پر بٹھا دیتے ہیں۔ لیکن دوسروں کے ہاتھ سے اس طرح گدی پر بٹھایا جانا مسلمان کی غیرت کے منافی ہے۔ عزت و مرتبہ کسی کے دینے سے نہیں ملتا۔ یہ اپنی کوشش سے حاصل کیا جاتا ہے۔ مسلمانوں کو اپنی زندگی کی اعلیٰ اخلاقی مثال،

احساس فرض، خدمت خلق، ہمدردی اور مروت سے اپنی قومی افضلیت اور برتری کا ثبوت فراہم کرنا ہے انھیں حق و انصاف کی حمایت میں اپنی مجاہدانہ سرفروشیوں سے اپنے مذہب کی تعلیم کا زندہ نمونہ پیش کرنا ہے۔ انھیں اپنا مقررہ فریضۂ خدمت ایمانداری سے ادا کرنا ہے۔ جہاں کہیں بھی ہیں جماعت کے جس طبقے سے بھی ان کا تعلق ہے۔ مزدور ہیں یا کسان و کاریگر۔ تاجر ہیں یا محرر، ادیب ہیں یا مقرر، ڈاکٹر ہیں یا انجنیر انھیں ہر جگہ اپنی اعلیٰ اہلیت کو نمایاں کرنا ہے اور اپنے آس پاس کے لوگوں کے ساتھ ایمانداری، انصاف، ہمدردی، مروت اور انسانیت کا برتاؤ کر کے ان کی محبت و عزت حاصل کرنا ہے۔ اُن کا کام دوسروں کی عطا کی ہوئی دستوری مراعات اور حقوق سے نہیں چلتا اور ان کی توقیر و عزت اس بات سے نہیں ہوتی۔ وہ یہ چیز اپنی ذاتی کوشش سے حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ ان کی فتح اور اُس قوم و مذہب کی فتح جس کے وہ نام لیوا ہیں اُس وقت ہے جب ان علاقوں سے جہاں ہندوؤں کی اکثریت ہے وہ ہندوؤں کے مقابلہ میں اپنی ہر دلعزیزی اور اعتماد کی بنا پر کثیر اکثریت کے ساتھ میونسپلٹیوں اور مجالس قانون ساز میں منتخب ہو سکیں۔ لوگوں کو اُن کی زبان اور ان کے ادب کے مطالعہ کا شوق ہو اُن کے مذہب کا احترام اُن کے دل میں پیدا ہو۔ ان کا سب سے بڑا تحفظ خود ان کے نیک اعمال ہیں ورنہ رکیک حرکتوں، کمینے جوڑ توڑ اور ایمان و قوم فروشی سے اگر کوئی رعایت یا حق تسلیم کرا یا تو اس سے ممکن ہے ذاتی عروج اور اقتدار کچھ عرصہ کے لئے حاصل ہو جائے لیکن اسلام کی جڑیں کھوکھلی ہو جائیں گی۔

جن لوگوں میں ترقی کی یہ صحیح سوجھ پیدا ہو رہی ہے وہ ابھی تک عموماً منتشر ہیں اور صرف انفرادی طور پر اپنی زندگی میں انقلاب پیدا کر رہے ہیں۔ مطبع اور منبر پر جن لوگوں کا قبضہ ہے انھیں مسلمانوں کی ترقی کی اس رفتار کا علم نہیں ہے۔ نمائش و اشتہار سے بے نیاز، جفاکش اور ایماندار مسلمانوں کا یہ باعزم اور خاکسار گروہ خاموشی سے اپنا کام کر رہا ہے۔ مستقبل دراصل اس کے ہاتھ میں ہے اور جن کی بلند بانگ آوازوں سے اس وقت فضا گونج رہی ہے وہ اندر سے خالی ہیں۔ ۔ ۔



# تنقید و تبصرہ

## کتب:-

**فردوس الحکمۃ** | مصنفہ ابو الحسن علی بن سہل ابن طبری ۔۔ تصحیح ڈاکٹر محمد زبیر صدیقی مدیر شعبہ عربیہ لکھنؤ یونیورسٹی

حجم تقریباً ۶۰۵ صفحے ۔ قیمت ۵ روپے ۔ ملنے کا پتہ ؛ مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ ؛ دہلی

یہ کتاب عربی میں فن طب کی ان امہات کتب میں سے ہے جو عباسی عہد میں لکھی گئیں ۔ اس کے مصنف نے جو ایک ممتاز اہل علم اور نامور علمی خاندان سے تھا امیر المومنین متوکل علی اللہ کے عہد میں طب کی یہ جامع کتاب مرتب کی ۔ اس میں اس وقت تک کے جملہ طبی مہمات اور مسائل بیان کئے گئے ہیں اور نہایت خوبی اور سلاست کے ساتھ ۔ عبارت صاف اور ادیبانہ ہے ۔ اور مسائل محققانہ ۔ اس کا مصنف ابو الحسن علی بن سہل اس عہد کا مشہور ماہر طب تھا جس کا شاگرد ابو بکر محمد بن زکریا رازی جیسا امام ہے ۔ یہ کتاب اگرچہ اس عہد کی مشہور کتب میں سے ہے جس کا ذکر جا بجا متاخرین ائمہ طب کی کتابوں میں آتا ہے لیکن اب تک یہ طبع نہیں ہوئی تھی ۔ سنہ ۱۹۲۸ء میں ڈاکٹر محمد زبیر صدیقی کی تصحیح سے گیب میموریل کی طرف سے برلن میں چھاپی گئی ۔ ڈاکٹر صاحب موصوف نے اس کی تصحیح میں بہت محنت سے کام لیا ہے اور یورپ اور ہندوستان میں اس کے متعدد نسخوں سے مقابلہ کرکے تصحیح کی ہے ۔ اہل طب کے واسطے یہ کتاب ایک بیش قیمت ذخیرہ ہے ۔ (ا ۔ ج)

---

**مکتوبات نیاز** | مصنفہ جناب نیاز فتحپوری صاحب ۔ تقطیع چھوٹی ۔ ضخامت ۲۸۷ صفحات ۔ کتابت و طباعت دیدہ زیب ۔ جلد سادہ اور خوشنما ۔ قیمت ۲ روپے ملنے کا پتہ نگار بک ایجنسی ۔ لکھنؤ ۔

یہ جناب نیاز فتحپوری کے ان خطوط کا مجموعہ ہے جو انھوں نے وقتاً فوقتاً اپنے احباب کو لکھے ہیں صحافت اردو میں ادیب و نقاد کی حیثیت سے نیاز صاحب کا مرتبہ بلند و ممتاز ہے ۔ ان کا ایک خاص رنگ ہے

جس نے نئی نسل کی تحریروں پر سب سے زیادہ اثر ڈالا ہے۔ زیرِ نظر مجموعہ ان کی ادبی زندگی کا عطر سمجھنا چاہئے۔ ہر خط ایک شعر ہے اور ایک خاص کیفیت کا حامل۔ خطوط مختلف موضوع پر لکھے گئے ہیں لیکن کوئی خط ایسا نہیں ہے جو اپنی جگہ پر پاکیزگی ذوق، لطافت بیان اور ندرت ادا کی بہترین مثال نظر نہ آتا ہو۔ نیاز صاحب نے غالب کی روایات کو نہایت کامیابی کے ساتھ نہ صرف جاری رکھا ہے بلکہ تکمیل کو پہنچایا ہے۔ یہ خطوط شگفتگی اور رنگینی کا ایک خزانہ ہیں۔ ان کی مسرت اور سرخوشی متعدی ہے۔ آپ کتنے ہی حزیں و ملول و افسردہ کیوں نہ ہوں ان خطوں کے پڑھنے کے بعد تازگی اور نشاط پیدا ہونا بالکل یقینی ہے۔ خستہ و مضمحل دل و دماغ کو ان سے وہی کیف و زندگی حاصل ہوتی ہے جو مرجھائے اور سوکھے ہوئے درختوں کو بارش سے میسر آتی ہے۔ نیاز صاحب کا یہ کارنامہ بھی ہماری رائے میں ان کی دوسری ادبی کوششوں کے ہم پلہ ہے۔

خطوط میں مصنف کو اپنے قدرتی اور صحیح جذبات و خیالات کے اظہار کا جیسا موقع ملتا ہے، ایسا کہیں نہیں ملتا۔ کیونکہ اُسے اس بات کا یقین ہوتا ہے کہ اُس کا مخاطب کوئی اجنبی شخص نہیں ہے بلکہ ایک ہمدرد دوست ہے جس کے سامنے آزادی، بے تکلفی اور بے باکی سے ہر قسم کی بات کہی جا سکتی ہے۔ مصنف کی انتہائی پُرخلوص اور مکمل غیر مصنوعی تحریروں کے نمونے اگر کہیں دستیاب ہو سکتے ہیں تو اُس کے اُن خطوط میں جو وہ اپنے عزیز دوستوں کو لکھتا ہے۔ پھر اُس کی ذاتی زندگی کے مطالعہ کے لئے بھی یہ بہترین ماخذ ہیں۔ ان خطوں سے نیاز صاحب کی ذاتی زندگی کے متعلق بہت اچھی رائے قائم کرنا پڑتی ہے۔ نیاز صاحب ایک فیاض، مخلص، عالی حوصلہ، دوست پرست اور آزاد مشرب شخص نظر آتے ہیں۔ ان کی سیر چشمی اور فراخدلی توجہ کو فوراً اپنی طرف کھینچتی ہے۔

مصنف کے خطوط عموماً اس کی زندگی میں شائع نہیں ہوتے۔ لیکن نیاز صاحب اپنے لئے بجائے خود ایک قانون و مثال ہیں۔ ان کی آزاد فطرت دوسروں کی تقلید گوارا نہیں کرتی۔ اس لئے یہاں بھی انہوں نے اجتہاد سے کام لیا ہے۔

خطوط جن لوگوں کو لکھے گئے ہیں ان کا صحیح نام و پتہ نہیں دیا گیا اس سے مشکوک طبیعتیں شبہ کر سکتی ہیں

کہ یہ سب ادیب کے تخیل کی کارفرمائی ہے ورنہ درحقیقت خطوط لکھے کسی کو نہیں گئے ۔ لیکن ایک ادیب کو اُس کی تحریروں کے سوا کسی اور جگہ دیکھنے کی ضرورت ہی کیا ہے ۔ یہی اس کی اصل زندگی ہے اسی سے اس کی اچھائی اور برائی کا فیصلہ کرنا چاہیئے ۔ باقی جو کچھ ہے وہ دھوکا اور فریب ہے ۔ پھر اس قسم کا شبہہ محض وقتی طور پر پیدا ہوسکتا ہے قائم نہیں رہ سکتا ۔ کیونکہ خطوط کی صداقت اور زندگی فوراً تمام شکوک کا ازالہ کردیتی ہے ۔

مکتوبات مطالعہ کے لایق ہیں ۔ شروع میں جناب نیاز اور ان کے ایک مکتوب کی عکسی تصاویر بھی ہیں ۔ (م ۔ ع)

---

## رسائل :-

**ساقی** افسانہ نمبر ۔ مرتب جناب شاہد احمد صاحب بی اے آنرز ۔ ضخامت ۰۰۰ اصفحات تقطیع بڑی ۔ کتابت و طباعت بہتر کاغذ متوسط قیمت خاص نمبر ۱ر قیمت سالانہ للعہ ۔ مقام اشاعت دہلی ۔

اس سے پہلے متعدد بار رسالہ ساقی اور اس کے خاص نمبروں کا ذکر ان صفحات میں آچکا ہے ۔ یہ علمی و ادبی رسالہ تقریباً چھ سال سے کامیابی کے ساتھ جاری ہے اور بڑی خوشی کی بات ہے کہ اس نے اپنے معیار کو بڑی خوش اسلوبی سے قائم رکھا ہے ۔

اس رسالے کے ہر سال چار خاص نمبر شائع ہوتے ہیں زیر نظر نمبر اس کا افسانہ نمبر ہے ۔ اس میں کل ۴۲ مضامین نظم و نثر ہیں ۔ بیس افسانے ہیں ۔ دس طبعزاد ہیں اور دس دوسری زبانوں کے بہترین افسانوں کے ترجمے ۔ ان تمام افسانوں پر علیحدہ علیحدہ تفصیلی رائے کا اظہار طوالت کا موجب ہوگا جس کی اس موقع پر گنجائش نہیں ۔ مختصر یہ ہے کہ ہر افسانہ ترجمہ یا طبعزاد کسی نہ کسی خصوصیت کا حامل ہے ۔ مضمون نگاروں میں جناب مولانا عنایت اللہ صاحب بی اے علیگ سابق ناظم دارالترجمہ ۔ خواجہ عبدالرؤف عشرت لکھنوی جناب خواجہ غلام السیدین پرنسپل ٹریننگ کالج علی گڈھ ۔ جناب ڈاکٹر اعظم کریوی جناب ام اسلم ۔ جناب مرزا عظیم بیگ چغتائی ۔ جناب اختر حسین رائے پوری کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں ۔ خود مرتب صاحب

نے شکست، سکوت کے عنوان سے بہت اچھا فسانہ لکھا ہے۔ سید وقار عظیم صاحب کا مضمون فسانے کی تنقید بھی پڑھنے کے قابل ہے۔ نظموں کا معیار بھی خاصا بلند ہے۔ رسالے میں تین بلاک کی تصویریں بھی ہیں ایک ساقی کے خاص مضمون نگاروں کا گروپ فوٹو ہے۔ دوسری سالوی کی اور تیسری لولہ سوسینر کی تصویر کہ رسالے کا ٹائیٹل بھی رنگین ہے اور نہایت خوشنما۔ غرض بحیثیت مجموعی یہ خاص نمبر کامیاب ہے اور نہایت محنت سے مرتب کیا گیا ہے۔ (ح۔ح)

---

الاطفال | یعنی ہمدرد صحت دہلی کی اشاعت خاص۔ مرتبہ حکیم حاجی عبدالحمید صاحب دہلوی۔ تقطیع بڑی حجم ۲۰۸ صفحات، کاغذ معمولی کتابت و طباعت متوسط۔ قیمت خاص نمبر قسم اول ۱۲ قسم دوم ۸ قیمت سالانہ عہ مقام اشاعت ہمدرد منزل لال کنواں دہلی۔

یہ رسالہ حکیم عبدالحمید صاحب مالک ہمدرد دواخانہ کی نگرانی و ادارت میں کئی سال سے نہایت کامیابی کے ساتھ جاری ہے اپنے مضامین و ترتیب کے اعتبار سے اسے اردو کے دوسرے طبی رسالوں کے مقابلے میں خاص امتیاز حاصل ہے۔ یہ ہر سال اپنا ایک خاص نمبر بھی نکالتا ہے جس کی خصوصیت یہ ہوتی ہے کہ کسی خاص موضوع پر ماہرین فن سے مضمون لکھوائے جاتے ہیں زیر نظر نمبر بچوں سے متعلق ہے۔ اور فاضل مرتب نے بڑی محنت و کوشش سے بچوں کے مختلف امراض ان کی غور و پرداخت ان کی تربیت سے متعلق ہندوستان اور مغربی ممالک کے ماہرین فن کے مضامین فراہم کئے ہیں دلچسپ دستی تصاویر، مرقعوں اور کارٹونوں کے علاوہ تقریباً ۲۴ بلاک کی تصویریں ہیں آخر میں نقل کے عنوان سے علامہ سر اقبال کی بچے پر ایک نظم اور متعدد دلچسپ افسانے ہیں یہ بھی بچے کے ہی متعلق ہیں۔ باہر کے مضمون نگاروں میں محترمہ خالدہ خانم کا مضمون خاص طور پر قابل ذکر ہے۔ اس وقت بچہ کے متعلق اردو زبان میں بہت کم لٹریچر موجود ہے اس خاص نمبر کی اشاعت نے اس کی کو بڑی حد تک پورا کر دیا ہے اس لئے جناب مرتب اہل ملک کی طرف سے خاص طور سے شکریہ کے مستحق ہیں ہمیں امید ہے کہ ان کا رسالہ اور یہ خاص نمبر زیادہ سے زیادہ قبولیت حاصل کریں گے۔ (ح۔ح)

---

**غزال** یہ ادبی رسالہ حکیم محمد طالب صاحب اور عمر فاروق صاحب۔ ایم اے کی ادارت میں لاہور سے نکلنا شروع ہوا ہے۔ بہت محنت اور سلیقے سے مرتب کیا جاتا ہے مضامین بھی بلند معیار ہیں۔ کتابت و طباعت اور کاغذ بھی نہایت نفیس قیمت سالانہ چھ روپئے رعایتی للعہ۔

---

**عصمت سالگرہ نمبر** مرتبہ جناب رازق الخیری۔ حجم ۲۲۵ صفحات تقطیع بڑی۔ قیمت قسم اول عہ قسم دوم عہ قیمت سالانہ تین روپئے (سے)

یہ رسالہ ۲۸ سال سے طبقہ نسواں کی مفید و گراں قدر خدمات انجام دے رہا ہے پہلے علامہ راشد الخیری اس کے ایڈیٹر تھے اب اس کی زمام ادارت ان کے ہونہار صاحبزادے جناب رازق الخیری صاحب کے ہاتھ میں ہے اور مولانا پرچے کے نگراں ہیں۔

زیر نظر نمبر اٹھائیسویں سال کا خاص نمبر ہے اس میں خانہ داری حفظان صحت، تربیت اولاد، صنعت و حرفت، مذہب، اخلاق۔ معاشرت، تمدن۔ تاریخ و سیر، سیر و سیاحت، پر بہت اچھے مضمون ہیں دلچسپ افسانے اور ڈرامے بھی ہیں۔ اچھی اور پاکیزہ نظمیں اور غزلیں بھی ہیں۔ خاص بات یہ ہے کہ اکثر مضامین اور نظمیں خود عورتوں کی ہیں مردوں میں علامہ راشد الخیری۔ منشی پریم چند۔ حضرت عزیز لکھنوی، جناب تلوک چند محروم کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ رسالے کا ٹائیٹل خوشنما رنگین ہے اس کے علاوہ بلاک کی ۵ رنگین اور ۶ ۵ ایک رنگ کی تصاویر ہیں۔ غرض ہر اعتبار سے یہ نمبر مرتب کی محنت جانفشانی اور سلیقہ مندی کا آئینہ دار ہے۔

اس رسالے نے مضمون نگار خواتین کا ایک خاص حلقہ قائم کر لیا ہے جو اپنے سنجیدہ اصلاحی مضامین کے ذریعے ملک و قوم کی بیش بہا خدمات انجام دے رہی ہیں حقیقت یہ ہے کہ اس عرصے میں عورتوں کے طبقے میں جو عام بیداری پیدا ہوئی اس میں عصمت اور اُس کے محترم بانی کی سنجیدہ کوششوں کو بہت کچھ دخل ہے۔ (ح - ح)

---

## اخبار:-

**صدق** | (دس روزہ) ایڈیٹر جناب مولنا عبدالماجد دریا بادی۔ حجم ۱۲ صفحات کتابت وطباعت اور کاغذ اوسط۔
قیمت سالانہ للعہ/ فی پرچہ ۱/ مقام اشاعت دفتر حق ہیوٹ روڈ لکھنؤ۔

ناظرین مولانا عبدالماجد صاحب دریا بادی کے مشہور اخبار سچ کو بھولے نہ ہوں گے یہ مفید اخبار مولانا نے بعض اہم مصروفیتوں کی وجہ سے بند کر دیا تھا بڑی خوشی کی بات ہے کہ اب یہ دوبارہ منصۂ شہود پر جلوہ گر ہوا گر صرف نام اور اہتمام میں تبدیلی ہوئی ہے ورنہ تمام خصوصیات بعینہٖ سچ کی ہیں وہی سچی باتیں وہی محققانہ علمی و مذہبی مضامین اور وہی مولانا کا قلم !

شروع میں یہ پندرہ روزہ نکلتا تھا مگر تیسرے نمبر سے دس روزہ کر دیا گیا ہے ضخامت بھی اتنی ہوتی ہے کہ ایک ہفتہ وار پرچے کا اوسط پڑ جاتا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ جناب منیجر صاحب اسے بہت جلد ہفتہ وار کر دیں گے۔

---

## مطبوعات موصولہ:-

**ترجمۃ القرآن** | جناب پادری احمد شاہ صاحب نے ہندی میں قرآن کا ترجمہ کیا ہے۔ ہم ہندی کے واقف نہیں اس لئے اس کے حسن و قبح کے بارے میں کچھ عرض نہیں کر سکتے۔ قیمت ۱/ پتہ پادری احمد شاہ صاحب نور منزل ڈاک خانہ راج پور دہرہ دون۔

---

**توجیہ محاورات وکنایات زبان اردو** | از جناب ابو عامر محمد باقر حسن صاحب القاری قادری قیمت ۲/ ملنے کا پتہ ابو عامر اینڈ سنز محلہ شاہ ولایت سہارنپور۔

---

**نسوانی دنیا** | مدیر مسئول عنایت اللہ خاں صاحب۔ چندہ سالانہ ۳/ مقام اشاعت لاہور۔ یہ رسالہ عورتوں کیلئے لاہور سے جاری ہوا ہے مضامین، افسانے، اور نظمیں سب کا معیار اچھا خاصا بلند ہے۔ امید ہے کہ آئندہ اور ترقی کریگا۔

---

# مراسلہ

اے خوشا وہ قوم مستقبل ہو جس کا شاندار
کل سے بہتر آج ہو اور آج سے بہتر ہو کل

کیا ہندوستان کے مسلمانوں کا شمار بھی کسی ایسی ہی خوش نصیب قوم میں کیا جا سکتا ہے؟ کیا ان کی گذشتہ نصف صدی کی تاریخ میں ایک مسلسل ترقی و عروج اور فتح و کامرانی کی داستان ہے؟ کیا ان کا قدم بھی برابر آگے کی طرف اٹھ رہا ہے؟ کیا ان کی تعداد میں اضافہ، ان کی تندرستی و اہلیت میں بیشی، ان کی تجارت و صنعت و زراعت میں مرفہ الحالی، ان کے مکانات میں شوکت و دبدبہ، ان کے طریقہ رہائش میں آرام و آسایش، ان کے تہواروں اور تقریبوں میں بشاشت و شادمانی، ان کی زندگی میں اطمینان و یقین، ان کی عبادت میں فراغت و دلجمعی اور ان کے ادب میں شگفتگی اور تندرستی پائی جاتی ہے؟ کیا ان کی طبیعت بھی نچلا بیٹھنا پسند نہیں کرتی؟ نئے نئے خواب دیکھتی اور ان کی تعبیریں تمام دنیا میں تلاش کرتی پھرتی ہے؟ کوئلہ سے ہیرا، راکھ سے سونا، اور قطرہ سے گوہر بناتی ہے۔ بنجر زمین سے غذا اور مٹی سے فولاد نکالتی ہے۔ ویرانوں کو شہر اور جنگلوں کو گلزار بناتی ہے۔ بیماریوں کے علاج اور نقصانوں کی تلافی کرتی ہے۔ اپنے راستہ میں جس چیز کو حائل دیکھتی ہے اس کی تسخیر پر آمادہ ہو جاتی ہے۔ پہاڑوں کو کاٹ کر سرنگیں، دریاؤں پر پل، سمندروں کے لئے جہاز، ہوا کے لئے طیارے بناتی ہے۔ مقام اور زمانہ کے فاصلوں کو اس طرح مٹا رہی ہے گویا ان کا کبھی وجود ہی نہ تھا۔ اس کی آزادی میں کوئی چیز مخل نہیں ہوتی، کوئی پابندی اس کے لئے پابندی نہیں رہتی۔ ہر دشواری اس کی ایجاد و اختراع کے لئے ایک مہمیز کا کام کرتی ہے ——— ہاں، کیا ہندوستان کی مسلمان آبادی زمین کی خلافت اور اقوام کی امامت کے فرائض انجام دے رہی ہے؟

سوال سخت ہے اور دل دکھانے والا۔ میں آپ کے ان اداروں کے نام سننا نہیں چاہتا جن کو آپ نے گذشتہ پچاس سال میں قائم کیا ہے، میں نتائج دیکھنا چاہتا ہوں۔ میری نظر ذرائع پر نہیں مقاصد پر ہے۔

میں "آج" کو بھی دیکھنا نہیں چاہتا ۔ "آج" سے جو "کل" پیدا ہوگا میری نظر اُس پر ہے ۔ آیئے، میرے ساتھ دیکھئے اور مجھے بتلایئے کہ کل آپ کی کیا حیثیت ہوگی ؟ کن جگہوں پر آپ کا قبضہ ہوگا ؟ کس طریقہ پر آپ زندگی گذار رہے ہوں گے اور آپ کی ہندوستان اور دنیا میں کیا اہمیت اور وقعت ہوگی ؟

بُری بات مُنہ سے نکالتے ہوئے ڈرتا ہوں ۔ بیمار کی حالت کتنی ہی مایوس کن کیوں نہ ہو لیکن جب تک سانس چلتی ہے زندگی کی آس رہتی ہے ۔ علاج و دوا ترک نہیں کی جا سکتی ۔ خدا کی رحمت سے مایوس نہیں ہو سکتے ۔

عزیزو، اب بھی آنکھ کھول سکتے ہو ۔ زندگی کے لئے ایک آخری کوشش کر سکتے ہو ۔ حشر کے برپا ہونے میں کیا کسر رہی ہے ۔ کراچی کے شہیدوں کے خون کی بے مائیگی، کوئٹہ کا زلزلہ، پشاور اور ایبٹ آباد کی آتشزدگی، لاہور میں گردوارہ شہید گنج کے معاملہ میں ذلت و رسوائی اگر تمھیں جگانے اور ہشیار کرنے کے لئے کافی نہیں ہیں تو پھر اور کیا چاہتے ہو ؟

اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا سیکھو ۔ خود اعتمادی، جرأت و جسارت ـــــ اسی سے افراد اور قومیں بنتی ہیں اپنے اوپر اعتماد کرو، ہمت بلند رکھو اور اپنے آپ کو خطرہ میں ڈالو ۔ کوئی انعام بلند ہمتی اور سرفروشی کے بغیر حاصل نہیں ہوتا ۔ اپنی ذاتی زندگی بناؤ اور اپنی ان بنی ہوئی زندگیوں کو ملا کر قومی زندگی تعمیر کرو ۔



# انقلاب فرانس

مصنفہ

مولوی عبدالقادر صاحب بی۔ اے (جامعہ)

مکتبہ جامعہ دنیا کے مختلف ممالک کے انقلابات پر مختصر کتابوں کا ایک سلسلہ شروع کیا جا رہا ہے۔ یہ کتاب اس سلسلہ کی پہلی کڑی ہے۔ اٹلی، روس، امریکہ، آئرلینڈ وغیرہ کے انقلابات کے حالات زیر ترتیب ہیں۔ ناظرین کیلئے یہ بہت ہی دلچسپ اور پُر از معلومات سلسلہ ہے خصوصاً یہ پہلی کتاب اردو زبان میں اس موضوع پر ایک خاص حیثیت کی حامل ہے۔ فوراً طلب فرمائیے۔ قیمت صرف ۱۲ر

# انجام (ڈراما)

مصنفہ

پروفیسر محمد مجیب صاحب بی۔ اے (آکسن)

یہ ڈراما رسالہ جامعہ میں شائع ہو کر بحد پسند کیا جا چکا ہے اور جامعہ کے طلبا نے اسٹیج بھی کیا تھا۔ اس میں انسان کی خود فریبی کا ایک نمونہ اور جھوٹی مذہبیت کی پردہ دری اس انداز میں کی گئی ہے کہ پڑھنے والے حیرت سے دنگ رہ جاتے ہیں اور وہ اثر لیکر اٹھتے ہیں کہ انکی روح ایک عرصہ تک بےچین رہتی ہے۔

مزاحیہ پارٹ بھی بڑا خوشگوار ہے۔ کتاب الہ آباد کے خوشنما ٹائپ میں نہایت اچھی چھپی ہے۔ قیمت صرف ۱۲ر

# کسان

مترجمہ

جناب محمود علی خانصاحب جامعی

اس کتاب میں کسان کے افلاس کے اسباب اور ان کے علاج پر مفصل بحث کی گئی ہے۔ اور بتایا ہے کہ قدیم زمانہ میں کسان کا کیا درجہ تھا اور دیہی نظام کی کیا صورت تھی؟ پھر کسطرح رفتہ رفتہ اسکو خوشحال سے محتاج بنایا گیا؟ اور اب کیا صورتیں اختیار کی جائیں کہ دوبارہ اس کے دن پھر جائیں۔

کسانوں کے غریب طبقہ سے دلچسپی رکھنے والے حضرات ضرور پڑھیں۔ قیمت ۸ر

# دو خدائی خدمتگار

مترجمہ

جناب محمود علی خانصاحب جامعی

ڈاکٹر خانصاحب اور خان عبدالغفار خاں کے حالات زندگی انگریزی زبان میں مہاتما گاندھی کے ارشاد پر مہادیو ڈیسائی نے لکھے تھے۔ یہ کتاب ان ہی حالات کا نہایت سلیس اور نفیس اردو ترجمہ ہے۔ اسے پڑھکر آپ صوبہ سرحد کی سیاسی تحریک سے ابتدائی واقفیت حاصل کرسکتے ہیں۔

کتاب بہت خوبصورت چھپی ہے اور آٹھ تصویریں بھی ہیں۔ قیمت صرف ۱۲ر

مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

رجسٹرڈ نمبر

ال - ۱۸۹۲



# جامعہ

اُردُو اکادمی، جامعہ ملیہ اسلامیہ، دہلی

کا

ماہوار رسالہ

زیرِ ادارت

ڈاکٹر سید عابد حسین۔ ایم۔ اے، پی ایچ۔ ڈی

پروفیسر محمد عاقل ایم اے

قیمت سالانہ صہ

مطبع جامعہ دہلی

فی پرچہ ۸؍

بسم اللہ

# جامعہ


| نمبر ۹ | ستمبر ۱۹۳۵ء | جلد ۲۴ |
|---|---|---|


## فہرست مضامین



(محمد مجیب صاحب بی۔اے (آکسن) پروفیسر جامعہ)

# قومی تعلیم کا نصب العین

(ذیل میں ہم ناظرین جامعہ کے مطالعے کے لئے شیخ الجامعہ ڈاکٹر ذاکر حسین خاں صاحب کا وہ خطبہ درج کرتے ہیں جو صاحب موصوف نے کاشی ودیا پیٹھ (بنارس کی قومی جامعہ) کے تقسیم اسناد کے جلسہ میں سنایا تھا۔ مدیر)۔

میں کس طرح آپ کا شکریہ ادا کروں کہ آپ نے مجھے اس جلسہ میں بلا کر اور تقریر کرنے کی اجازت دے کر میری بڑی ہی عزت افزائی فرمائی۔ میرا کام چونکہ مجھے برابر طالب علموں کے ساتھ رکھتا ہے اس لئے اپنی طالب علمی کے اور آجکل کے زمانہ میں مجھے کبھی کوئی فرق محسوس نہیں ہوتا۔ میں اپنے کو آج بھی اسی طرح طالب علم سمجھتا ہوں جیسا کہ آج سے ۱۵۔۲۰ سال پہلے سمجھتا تھا۔ اس لئے جب مجھے آپ کے کل پتی جی، ہم سب کے بزرگ اور مخدوم، ڈاکٹر بھگوان داس صاحب کا تار ملا کہ تم کاشی ودیا پیٹھ کے کنووکشن کے جلسہ میں آکر کچھ کہو تو مجھے بہت ہی اچنبھا ہوا۔ ایسا ہی اچنبھا جیسا کہ آپ کے کسی کم عمر طالب علم کو یہ تار پاکر ہو کہ تم آکر جامعہ ملیہ کے تقسیم اسناد کے جلسہ میں خاص تقریر کرو۔ اسی وجہ سے میں نے جواب میں بھی ذرا دیر کی، اور میرا پہلا خیال یہی تھا کہ میں ڈاکٹر صاحب سے معافی چاہوں اور یہ لکھوں کہ شاید آپ نے تار میں غلط آدمی کا پتہ لکھ دیا ہے۔ لیکن مجھے خیال آیا کہ شاید اس بلاوے میں ایک اور بات چھپی ہے یعنی یہ کہ جامعہ ملیہ میں میرے ساتھی قومی تعلیم کا جو کام بڑے کٹھن حالات میں کر رہے ہیں اس میں کاشی ودیا پیٹھ کو بھائی اور ساتھی جو خود اسی قسم کے کام میں لگے ہوئے ہیں ہماری ہمت بڑھانا اور اس پر اپنی پسندیدگی کا اظہار کرنا چاہتے ہیں۔ میں اپنی ذات کی طرف سے تو معافی مانگ لیتا مگر میرے دل میں آپ کے کام اور آپ کے کام کرنے والوں کی جو عزت ہے اس نے اجازت نہ دی کہ ان کی اس ہمت افزا دعوت کو رد کروں۔ یہی وجہ ہے کہ میں اس وقت آپ کے سامنے حاضر ہوں۔

آج سے کوئی ۱۵ سال پہلے جب اس ودیا پیٹھ کی بنیاد رکھی گئی تھی تو وہ زمانہ ہماری قوم کے لئے

بڑی بے چینی کا زمانہ تھا۔ اس بے چینی کا سلسلہ اب تک کسی نہ کسی شکل میں جاری ہے۔ کبھی ابھر آتی ہے، کبھی دب جاتی ہے۔ اس بے چینی نے ہماری قوم میں بڑی بیداری پیدا کی ہے اور قومی زندگی کے مختلف شعبوں نے اس سے بہت کچھ فائدہ اٹھایا ہے۔ مگر میں سمجھتا ہوں کہ جب اس بیداری کی تاریخ لکھی جائیگی تو اس زمانہ میں قومی تعلیمگاہوں کا قیام ہماری قومی زندگی کے لئے شاید سب سے زیادہ اہم واقعہ تسلیم کیا جائے گا۔ جس طرح سخت بیماری کی حالت میں جسم اپنے روگ کو دور کرنے کے لئے قدرتی طور پر کچھ نہ کچھ کرتا ہے۔ اور اس میں سوچ وچار کو زیادہ دخل نہیں ہوتا اسی طرح ہماری قوم نے بھی قومی تعلیم کے معاملہ کو کچھ بہت زیادہ سوچا تو نہ تھا، لیکن جب دکھ بڑھا تو اس نے اسے رفع کرنے کے لئے اور تدبیروں کے ساتھ آپ ہی آپ یہ تدبیر بھی کی کہ قومی تعلیم کا کچھ انتظام کرے۔ جب بیمار بہت کمزور ہو جاتا ہے تو مرض کو دفع کرنے کی کوششیں بھی کمزور ہی ہوتی ہیں۔ ہماری دوسری کوششوں کی طرح یہ قومی تعلیم کی کوشش بھی بہت کمزور کوشش ہے۔ بلکہ خود ہماری قوم میں اچھے سمجھدار آدمیوں کا خاصا بڑا گروہ ہے جو اس کوشش کی ضرورت ہی کو تسلیم نہیں کرتا اور اس کے فائدوں سے بالکل بے خبر ہے۔

یہ لوگ اکثر وہ ہیں جو انگریزی پڑھ لکھ لینے، یا کوئی ہنر سیکھ لینے کا نام تعلیم جانتے ہیں۔ اور خیال کرتے ہیں کہ ہر شخص اپنی اپنی ضرورت اور حیثیت کے مطابق جو اور جتنا لکھنا پڑھنا چاہتا ہے اور جو اور جتنا سیکھنا چاہتا ہے لکھ پڑھ لیتا اور سیکھ لیتا ہے۔ اگر ان لوگوں کے خیال کی تہ کو پہنچنے کی کوشش کیجیئے تو پتہ چلتا ہے کہ ان کے نزدیک گروہ، یا جماعت، یا سماج اپنی جگہ پر کوئی چیز نہیں ہوتی۔ الگ الگ آدمیوں کے ملنے سے بن جاتی ہے۔ جیسے پتھروں کا کوئی ڈھیر کہ اس میں اصلی چیز تو الگ الگ پتھر ہیں، یکجا ہونے سے ڈھیر بن گیا ہے۔ سماج میں بھی ان کے خیال میں فرد، اکیلا آدمی، ہی اصلی اور پہلی چیز ہے، سماج بس اکیلوں کے مل جانے کا نام ہے۔ ذہنی زندگی کا سرچشمہ فرد یا اکیلا آدمی ہی ہے۔ وہی سوچتا ہے، وہی سمجھتا ہے، وہی سب ذہنی چیزیں پیدا کرتا ہے اور سوائے اس کے کہ زندگی کو سہل بنانے کے لئے دوسروں سے مدد لے یا ان کی کچھ مدد کر دے، خیالات اور ذہن کے لحاظ سے وہ اپنی دنیا آپ ہے۔ ہمارے تعلیمیافتہ لوگ جمہوریت کے لبرل فلسفہ کو پڑھ پڑھ کر اور ہرکلیس، پراٹیگیس اور رابنسن کے ناموں اور کاموں اور

افسانوں سے متاثر ہو ہو کر اکیلے آدمی کو سماجی زندگی کی اصلی حقیقت اور سماج کو ان اکیلوں کا بس ایک ڈھیر یا انبوہ ماننے لگے ہیں۔

لیکن اس کے مقابلہ میں ایک دوسرا خیال بھی ہے اور میں سمجھتا ہوں کہ وہی زیادہ صحیح بھی ہے۔ یعنی یہ کہ اصلی چیز اور ابتدائی چیز سماج ہے اور اکیلا آدمی، فرد اسی کے سہارے اور اسی کے لئے ہو سکتا ہے اور ہوتا ہے۔ سماج کی حیثیت جسم کی ہے اور اکیلا آدمی یا چھوٹے چھوٹے سماجی گروہ اس جسم کے حصے ہوتے ہیں۔ جسم کے حصوں کو جسم سے اور پتھروں کے ڈھیر کو پتھروں سے جو تعلق ہے اس کا فرق ظاہر ہے۔ اس خیال کے مطابق میں سمجھتا ہوں کہ ذہنی زندگی تو بغیر سماج کے ممکن ہی نہیں۔ اکیلا آدمی بطور جانور کے سمجھ میں آ سکتا ہے مگر پورے انسان کی حیثیت سے جس کی امتیازی خصوصیت ذہن ہے اس کا تصور بھی ممکن نہیں۔ ذہنی زندگی تو کسی ذہنی زندگی ہی سے پیدا ہوتی ہے، یہ چراغ ہمیشہ کسی دوسرے چراغ ہی سے جلایا جا سکتا ہے، ذہنی زندگی میں "تو" نہ ہو تو "میں" کا وجود بھی نہ ہو۔ اس لئے ذہنی زندگی کے لئے جو اصلی معنوں میں انسانی زندگی ہے، سماج کا وجود لازمی ہے۔ بدن میں ہر حصہ کی کچھ الگ الگ حیثیت بھی ضرور ہوتی ہے مگر اس حد تک کہ وہ کل جسم سے وابستہ ہے اور اس کے اندر اپنی خدمت انجام دے رہا ہے۔ ایک حصہ کے کٹ جانے سے جسم میں کمی آجاتی ہے مگر وہ باقی رہ سکتا ہے، مگر حصہ جسم سے الگ ہو کر باقی بھی نہیں رہ سکتا۔ درخت میں ہر ڈالی اور پتی بھی اپنا الگ وجود رکھتی ہے لیکن ڈال یا پتی کے ٹوٹ جانے سے درخت ختم نہیں ہوتا درخت سے الگ ہو کر البتہ ڈال اور پتی کے لئے سوائے فنا کے اور کچھ نہیں۔

جس طرح کچھ عرصہ میں جسم کا ایک ایک ذرہ بدل جاتا ہے مگر جسم کی زندگی برابر جاری رہتی ہے، جس طرح درختوں کی پتیاں بدل جاتی ہیں مگر درخت وہی رہتا ہے، اسی طرح سماج کے افراد بھی برابر ختم ہوتے رہتے ہیں۔ مگر سماجی زندگی باقی رہتی ہے۔ ہر زندہ چیز کی طرح سماج میں بھی دو کام برابر ہوتے رہتے ہیں، ایک تو بدلتے رہنے کا اور ایک اپنے حال پر قایم رہنے کا۔ ان میں سے کوئی ایک کام بھی رک جائے تو موت کا سامنا ہوتا ہے جو جسم اپنے کو قایم نہیں رکھ سکتا وہ تو فنا ہوتا ہی ہے، پر جس میں اپنے کو بدلتے رہنے کی طاقت نہ رہے وہ بھی موت ہی کے گھاٹ اترتا ہے۔ سماج میں افراد کے وجود کی غرض بس یہ ہے

کہ وہ اس بقا اور فنا، تحفظ اور تغیر، استقی اور ہرمان کا ذریعہ بنیں۔ اور انھیں اس قابل بنانے کے لئے سماج کی تدبیر اور اس کا فرض نئی نسلوں کی تعلیم ہے۔ تعلیم دراصل کسی سماج کی اس جانی بوجھی، سوچی سمجھی کوشش کا نام ہے جو وہ اس لئے کرتی ہے کہ اس کا وجود باقی رہ سکے اور اس کے افراد میں یہ قابلیت پیدا ہو کہ بدلتے ہوئے حالات کے ساتھ سماجی زندگی میں بھی مناسب اور ضروری تبدیلی کر سکیں۔ قومی زندگی میں تعلیم اس طرح گذرے ہوئے زمانہ سے موجودہ زمانہ کو ملاتی ہے جیسے اکیلے آدمی کی زندگی میں اس کا حافظہ۔ جو سماج اپنی تعلیم کا نظام درست نہیں رکھتی وہ اپنے وجود کو خطرہ میں ڈالتی ہے اور جس طرح حافظہ کے ختم ہو جانے سے اکیلی زندگی کا سلسلہ باقی نہیں رہتا اسی طرح قومی تعلیم نہ ہونے سے قومی زندگی کا سلسلہ ختم ہو جاتا ہے۔ اگر دنیا کی سماجوں میں ہندوستانی سماج کو اپنی علیحدہ حیثیت قایم رکھنی ہے اور دوسری سماجوں کے مقابلہ میں اس کے پاس کچھ ہے جو اسے دوسروں سے الگ کرتا ہے اور وہ اس قابل ہے کہ باقی رہے اور دنیا کی زندگی اس سے مالامال ہو، تو ہماری سماج کا فرض ہے کہ اپنی تعلیم میں ان خاص چیزوں کا خیال رکھے جنھیں وہ خاص اپنا سمجھتی ہے یا اپنے گذرے ہوئے زمانہ کو اپنی آنے والی نسلوں تک پہنچانے کا انتظام کرے، اس لئے کہ صرف کتابوں میں لکھے رہنے سے ہماری تاریخ زندہ نہیں رہ سکتی، اس کی زندگی کی بس ایک صورت ہے کہ وہ سماج کے ہر فرد کے دل اور دماغ کے ریشہ ریشہ میں زندہ ہو۔

مگر بہت سے روشن خیال لوگ ایسے بھی ہیں جو کہیں گے کہ یہ سب قدامت پسندی کی دقیانوسی باتیں ہیں۔ قومی روایات تو اکثر قوم کی راہ میں رکاوٹ ہی ہوتی ہیں اور ماضی کا بوجھ گردن پر اٹھا کر قوم کے لئے آگے چلنا کٹھن ہو جاتا ہے۔ ان خام خیالیوں سے آزاد ہونا چاہئے اور موجودہ ضرورتوں کا خیال کرکے اور آنے والی ضرورتوں کو سامنے رکھ کر اپنی نئی نسلوں کو سکھانا پڑھانا چاہئے۔ بس یہی قومی تعلیم ہے اور باقی سب ڈھکوسلے ہیں۔ ایسی باتیں وہ لوگ بھی کرتے ہیں جو دل سے قوم کی بھلائی چاہتے ہیں۔ اور جن کے دل میں اس بات کی لگن ہے کہ ان کی قوم جلد سے جلد ترقی کرے اور جتنی تیزی سے آگے بڑھ سکتی ہے بڑھے۔ یعنی خود قوم کی خاطر وہ قومی تعلیم کے اس خیال کو پسند نہیں کرتے جس کا ذکر اوپر ہوا۔ میں ان لوگوں کی نیک نیتی پر ایک لمحہ کے لئے شبہ نہیں کرتا۔ مگر مجھے گمان ہوتا ہے کہ یہ تعلیم کی ماہیت سے واقف نہیں ہیں ورنہ شاید ایسی بات نہ کہتے۔

تعلیم بس کچھ بول رٹ لینے یا چند باتیں جان جانے کا نام تو نہیں ہے۔ بلکہ تعلیم اسے کہتے ہیں کہ آدمی جو دماغی قوتیں لے کر پیدا ہوا ہے ان میں ترقی کا جتنا امکان ہو وہ اسے حاصل کرے۔ تعلیم آدمی کے ذہن کی پوری پوری پرورش کا نام ہے۔ جس طرح انسان کا جسم ایک چھوٹے سے تخم سے شروع ہوتا ہے، پھر مناسب غذا پا کر حرکت اور کام اور سکون و آرام سے طبیعیات اور کیمیا کے قانونوں کے مطابق کمال کے درجہ کو پہنچتا ہے اسی طرح ذہن کا نشو و نما بھی ذہنی غذا پا کر ذہنی قانونوں کے مطابق ہوتا ہے۔ دیکھنا یہ چاہیئے کہ ذہن کو یہ غذا کن چیزوں سے پہنچ سکتی ہے اور اس کے اثر کے قانون کیا ہیں۔ تو گذارش ہے کہ ذہنی غذا ملتی ہے تمدن سے، تمدن کی مادی اور غیر مادی چیزوں سے، مثلاً سماج کے علمی نظام سے، سماج کے فنون سے، سماج کے مذہب سے، سماج کی صنعت سے، سماج کے اخلاق کے اصولوں سے، سماج کے قانون سے، سماج کے رسم و رواج سے، سماج کی بڑی بڑی شخصیتوں کی زندگی سے، سماج میں خاندانی زندگی کے نمونہ سے، سماج کے گاؤں، قصبوں اور شہروں کی زندگی سے، سماج کی حکومت سے، فوج سے، عدالتوں سے، سماج کے مدرسوں سے۔

اب یہ نکتہ یاد رکھنے کا ہے کہ سماج کی تمام مادی اور غیر مادی چیزیں سب ذہن انسانی کی پیداوار ہوتی ہیں۔ انسان کا ذہن اپنے کو ان چیزوں میں ظاہر کرتا ہے۔ یا یوں کہیئے کہ ذہن اپنے کو اپنے سے باہر یہ شکلیں دیتا ہے۔ ان چیزوں میں اس شخصیت کے ذہن کا اثر بھی ہوتا ہے جس نے انھیں بنایا، اس قوم یا نسل کا اثر بھی ہوتا ہے جس سے بنانے والا وابستہ تھا، اس وقت اور جگہ کے حالات کا اثر بھی ہوتا ہے جن میں اس نے یہ تمدنی چیز بنائی تھی ان سب کا اثر یوں کہیئے کہ اس چیز میں آکر چھپ رہتا ہے، سو جاتا ہے۔ کوئی نیا ذہن جب انھیں اپنے اندر قبول کرتا ہے تو یہ چھپی ہوئی قوتیں اُبھرتی ہیں، سوتی ہوئی قوتیں جاگتی ہیں۔ تمدنی چیزوں کی ان سوئی ہوئی قوتوں کو پھر سے کسی انسان کے ذہن میں جگانے سے اس ذہن کی تعلیم ہوتی ہے۔ اور کسی چیز سے ذہن کی تربیت اسی حد تک سمجھنی چاہیئے جس حد تک اس کی سوئی ہوئی قوتیں قبول کرنے والے کے ذہن میں جاگی ہیں۔ مثلاً اچھے سے اچھے شعر کو کوئی رٹے جائے ذہن کی کوئی تربیت نہ ہوگی اگر پڑھنے والے کے ذہن میں پوری طرح یا کچھ نہ کچھ وہ کیفیات پیدا نہ ہوں جو کہنے والے پر طاری تھیں اور جنھیں اس نے اپنے کلام میں گویا لا کر چھپایا تھا، سلایا تھا۔ کوئی شخص اگر دوسروں کی مذہبی زندگی کا حال عمر بھر پڑھتا

یا سنتا رہے لیکن اس کے ذہن میں اس ذکر سے مذہب کی سچی کیفیت بیدار نہ ہو تو عمر بھر کے تعلق کے باوجود اس کے ذہن کی اس مذہبی تذکرہ سے کوئی تربیت نہ ہوگی۔ اور یہی حال تمام دوسری تمدنی چیزوں کا ہے۔

تعلیم کے کام سے تعلق رکھنے والے ہر شخص کو معلوم ہے کہ ہر ذہن کی تربیت تمدن کی ہر چیز سے نہیں ہوتی۔ جس طرح ہر جسم کو ایک غذا نہیں بھاتی، اس سے کہیں زیادہ ہر ذہن کو بھی ہر ذہنی غذا نہیں پچتی۔ بچہ جس سماج میں پیدا ہوتا ہے اس کے تمدن سے نسلی تعلق کی وجہ سے ہی اس کے ذہن میں کچھ مناسبتیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اور اس لئے خود اپنی سماج کے تمدن کی چیزوں سے اس کے ذہن کی بہتر تربیت ہو سکتی ہے تربیت پا جانے، ترقی کرنے کے بعد ذہن دوسری سماجوں کی چیزوں کو بھی اپنا سکتا اور ان سے بھی پورا پورا فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ مگر شروع میں اپنی موروثی مناسبت کی وجہ سے ایک صورت میں بڑی آسانی اور دوسری میں بڑی دشواریاں ہوتی ہیں۔ اس لئے ہر وہ شخص جو تعلیم کے صحیح مقصد کو سمجھتا ہے اس بات پر مجبور ہے کہ بڑی حد تک ذہن کی تربیت کے لئے خود اس سماج کی تمدنی چیزوں سے کام لے جس سے طالب علم کا تعلق ہے ورنہ اس کی کوشش کے اکارت جانے کا ڈر ہے۔ نتیجہ یہ نکلا کہ خود تعلیم کی ماہیت ہمیں مجبور کرتی ہے کہ ہم قومی تعلیم کا نظام قایم کریں۔

اس لئے باوجودیکہ خود ہماری قوم کے بہت سے سمجھدار لوگ ابھی اس بات کو صحیح نہیں مانتے، ہمیں خوش ہونا چاہئے کہ قومی تعلیم کے چند ادارے تو ملک میں قایم ہو چکے ہیں۔ ان اداروں کا، جن میں آپ کے دو یا پیٹھ کو بڑی اہم حیثیت ہے، فرض یہی نہیں کہ وہ ان طالب علموں کی تعلیم کا انتظام کر دیں جو ان کے یہاں آتے ہیں، یا کچھ عام معلومات کی اور کچھ خاص تحقیقات کی کتابیں شایع کر دیں۔ بلکہ باوجود وسائل کی کمی اور کام کی دشواریوں کے جن سے میں بخوبی واقف ہوں، ان اداروں کا بڑا ضروری فرض یہ بھی ہے کہ ان کے کام کرنے والے اور ان کے استاد اپنے دیس کی قومی تعلیم کا ایک پورا نظام بنائیں۔ میں جانتا ہوں یہ نظام ابھی بہت کچھ خیالی ہوگا اور اسے رائج کرنے کا اس وقت موقع نہیں ہے۔ مگر رائج کرنے کے موقعے کہہ کر نہیں آتے۔ پھر جب آتے ہیں تو ایسے حالات میں آتے ہیں کہ سوچنے سمجھنے کا بہت موقع نہیں ہوتا اور وقت کے وقت جو بن پڑتا ہے کر لیا جاتا ہے اور اس میں اکثر بڑی غلطیاں ہو جاتی ہیں جن کا نقصان صدیوں تک جاری رہتا ہے۔ اس فرض کو ابھی سے انجام

دینے کی ضرورت اس وجہ سے اور بھی ہے کہ ہمارے ملک میں سیاسی ہی نہیں، علمی اور تعلیمی جماعتوں نے بھی قومی تعلیم کے مسئلہ پر بہت کم غور کیا ہے۔ اس کے متعلق کچھ کیا ہے تو بس یہی کہ موجودہ نظام بہت برا ہے اور اس میں جو ترمیمیں تجویز کی ہیں وہ اکثر بہت جزوی۔ اس لئے کہ ہمارے نظام تعلیم میں بس اتنی تبدیلی سے کام نہیں چلے گا کہ اس میں دیسی زبان کے لئے کوئی اچھی جگہ نکل آئے اور تاریخ کی کتابیں بدل دی جائیں! ہماری قومی تعلیم کا مسئلہ خاصا پیچیدہ ہے۔ مثلاً ہمارے دیس میں طرح طرح کے لوگ بستے ہیں، جن کی بولیاں الگ الگ ہیں، رہنے سہنے کے طریقے مختلف ہیں، عادتیں اور رسمیں جدا جدا ہیں، مذہب علیحدہ علیحدہ ہیں قومی تعلیم کا نظام بنانے والوں کو سوچنا ہوگا کہ وہ نظام کی یکسانیت کی خاطر اور ایک متحدہ قوم پیدا کرنے کے ولولہ میں ان تفریقوں کو بالکل پس پشت نہ ڈالدیں گے یا ہر صوبہ اور ہر گروہ کو، جس کا تمدنی اساسہ اتنا ہے کہ اپنے افراد کی ذہنی تربیت کا ذریعہ بن سکے، اس بات کا موقع دیا جائے گا کہ وہ اپنی تمدنی چیزوں سے تعلیم کا کام لے اور اپنی تعلیم سے اپنے تمدن کی ترقی کی راہیں نکالے۔ اگر آپ کے نزدیک تعلیم کا وہ نظریہ صحیح ہے جس کا ذکر میں نے ابھی کیا ہے تو غالباً اپنے شہریوں کے ان مختلف گروہوں کو اپنے اپنے تمدن سے تعلیمی کام لینے کا موقع دینا سیاسی دانشمندی کا تقاضا ہی نہ سمجھا جائیگا بلکہ خود صحیح تعلیم کے لئے لازمی مانا جائے گا۔

مثال کے طور پر آپ ہندی مسلمانوں کی تعلیم کے مسئلہ ہی کو لے لیجئے۔ کیا ہندوستان کا قومی نظام تعلیم ان مسلمانوں کو اس بات کا موقع دیگا یا نہیں کہ وہ اپنی تمدنی زندگی کو اپنی تعلیم کا ذریعہ بنالیں۔ آپ جانتے ہیں کہ یہ مسئلہ ہماری قومی زندگی کے لئے کتنا اہم ہے۔ ممکن ہے کہ بعض نیک نیت مگر انتہا پسند قوم پرست متحدہ ہندوستانی قومیت کی ایسی تصویر اپنے ذہن میں رکھتے ہوں کہ جس میں مسلمانوں کو یہ حق دینا قوم کی قوت اور قوم کی ترقی کے لئے مضر ہو۔ مگر ہمارے ماہرین تعلیم اگر نیک نیتی سے ہندوستان کی تعلیم کا نظام بنائیں تو مجھے یقین ہے کہ وہ مسلمانوں کی اس خواہش کو خوشی سے قبول کرلیں گے کہ وہ اپنی تعلیم کی بنیاد اپنے تمدن پر رکھیں۔ کہ صحیح تعلیم اور صحیح سیاست دانوں کا یہی تقاضا ہے۔ آپ مجھے معاف فرمائیں اگر اس معزز مجمع کے سامنے میں صفائی سے یہ بات پیش کروں کہ مسلمانوں کو جو چیز متحدہ ہندوستانی قومیت سے بار بار الگ کھینچتی ہے اس میں جہاں شخصی خود غرضیاں، تنگ نظری اور دیس کے مستقبل کا صحیح تصور نہ قایم کرسکنے کو دخل ہے وہاں اس شدید شبہ کا بھی بڑا حصہ ہے کہ قومی حکومت کے

سکھا دیا لیکن علم برتنے اور سیرت پر اثر انداز ہونے کا کوئی ساماں نہ ہوگا ؟ کیا اس وقت بھی ہمارا نصاب ایسا ہی چوچوں کا مربّا ہوگا جیسا کہ اب ہے یعنی کیا اس وقت بھی ہر چیز کو مضمون بنا کر اور نصاب میں شامل کر کرکے بچہ کے لئے مصیبت اور اس کی تعلیم کے لئے بے اثری کا ساماں کیا جائیگا ۔ یا ایک یا تھوڑی سی چیزوں میں اچھی مہارت پیدا کرکے ایسی قابلیت پیدا کر دی جائے گی جس سے وہ دوسری چیزوں کو ضرورت کے وقت خود حاصل کر سکے ؟ کیا اس وقت بھی پیشہ اور عام تعلیم کو بالکل الگ الگ رکھا جائے گا ۔ یا پیشہ کی تعلیم کا ایسا انتظام ہو سکے گا کہ وہی عام تعلیم کی مضبوط بنیاد ثابت ہو ؟ غرض یہ اور ان جیسے ان گنت مسائل ہیں جن کا ذکر کرکے میں آپ کا وقت ضایع نہیں کرنا چاہتا ۔ اتنا بھی صرف اس لئے ذکر کیا کہ یہاں ایک بڑے قومی ودیا پیٹھ کے کارکن جمع ہیں ، انھیں اس طرف توجہ دلانے سے شاید اس بات کا موقع نکل سکے کہ ہمارے تعلیمی کام کرنے والے ان مسئلوں پر غور کریں اور اپنی تحقیق کے نتائج کو قومی تعلیم کے کسی ادارے کی طرف سے شایع کر سکیں تاکہ ہوتے ہوتے سب کے سوچ و چار سے قومی تعلیم کا ایک صحیح پروگرام تو تیار ہو جائے اور اگر کل نظام کو ناموافق حالات کی وجہ سے رائج نہ کیا جا سکے تو کم سے کم ابتدائی تعلیم کے مسئلہ کو طے کرنے کے بعد نمونہ کے مدرسے قایم کئے جائیں اور کم سے کم تعلیم کی اس بنیادی منزل کو میونسپل اور ڈسٹرکٹ بورڈوں ہی کے ذریعہ درست کرنے کی تدبیر کی جائے ۔

کل پتی جی ! میں نے آپ کی دعوت اور اس جلسہ سے فائدہ اٹھا کر بعض تعلیمی مسائل کا ذکر کر دیا کہ شاید اس سے اس تحقیق کا دروازہ کھلے جس کی میں نے درخواست کی ہے ۔ لیکن مجھے یقین نہیں کہ میں نے یہ ٹھیک بھی کیا یا نہیں ۔ اس وقت تو مجھ سے یہ توقع ہوگی کہ میں ان نوجوانوں سے کچھ کہوں گا جو آپ کے ودیا پیٹھ سے تعلیم ختم کرکے جا رہے ہیں ۔ اب آپ کی اجازت سے ان طلبہ سے کچھ کہنا چاہتا ہوں ۔

عزیزو ! تم علم کے اس شہر کاشی سے یہاں کے اس مشہور ودیا پیٹھ میں اچھے اچھے اور لایق استادوں سے تعلیم پا کر اب دنیا میں قدم رکھتے ہو ۔ مجھے معلوم نہیں کہ اس دنیا میں جو ودیا پیٹھ سے بہت زیادہ سخت اور بے رحم جگہ ہے تم کیا کرنا چاہتے ہو ۔ ہو سکتا ہے کہ تمہارا حوصلہ ہو کہ تجارت اور کاروبار ، بیوپار یا نوکری سے بہت سی دھن دولت کماؤ اور چین سے اپنی اور اپنے خاندان کی زندگی گذارنے کا ساماں کرو ۔ اگر ایسا ہے

تو خدا تمھارے ارادوں میں برکت دے، مگر مجھے تم سے پھر کچھ بہت کہنا نہیں ہے ۔ تم اپنی کامیابی کے لئے خود راہیں تلاش کر لوگے، اگر ٹھیک راستہ پر پڑے تو زیادہ تر اپنا فائدہ کروگے، اگر غلط پر پڑے تو سزا بھگتوگے مگر دوسروں کا کچھ بہت نقصان نہ ہوگا ۔ لیکن چاہے تم دھن دولت کی فکر ہی میں لگ جاؤ کم سے کم کاشی ودیا پیٹھ کے سناتک ہوکر تم کبھی اپنی قوم کی راہ میں روک نہ بننا ۔ اپنی کامیابی کے لئے بہتیرے لوگ قوم کا نقصان کرنے سے بھی نہیں چوکتے ۔ تم اس کا دھیان رکھنا کہ کامیابی کے لئے یہ ضروری نہیں ہے کہ اپنے فرائض کو ترک کرکے اور اپنی ساری اچھی خواہشوں کو پیروں تلے روند کر اس تک پہنچا جائے ۔ جو اپنی غرض کے لئے اتنا اندھا ہو جائے کہ اپنے دیس اور قوم کو نقصان پہنچانے سے بھی نہ چوکے وہ آدمی نہیں جانور ہے ۔

اور اگر کاشی ودیا پیٹھ میں پڑھے ہوئے ہونے کی وجہ سے تم اپنی زندگی دیس کی سیوا میں لگانا چاہتے ہو تو تو مجھے تم سے بہت کچھ کہنا ہے ۔

تم جس دیس میں یہاں سے نکل کر جا رہے ہو وہ بڑا بدنصیب ملک ہے ۔ وہ غلاموں کا ملک ہے، جاہلوں کا ملک ہے، بے انصافیوں کا ملک ہے، بے رحمیوں کا ملک ہے، ظالمانہ رسموں کا ملک ہے، غافل پجاریوں کا ملک ہے، بھائی بھائی میں نفرت کا ملک ہے، بیماریوں کا ملک ہے، سستی موت کا ملک ہے، افلاس اور ناداری کا ملک ہے، بھوک اور مصیبت کا ملک ہے ۔ غرض بڑا کم بخت ملک ہے ۔ لیکن کیا کیجئے، تمھارا اور ہمارا ملک ہے، اسی میں جینا ہے اور اسی میں مرنا ہے ۔ اس لئے یہ ملک تمھاری ہمتوں کے امتحان، تمھاری قوتوں کے استعمال، اور تمھاری محبت کی آزمائش کی جگہ ہے ۔

ممکن ہے کہ اپنے چاروں طرف اتنی تباہی، اتنی مصیبت، اتنا ظلم دیکھ کر تم بے صبری میں یہ چاہو کہ جیسے بہت سے نوجوان چاہنے لگتے ہیں، کہ اس میں بسنے والی سماج ہی کو ختم کر دو اور برباد کر ڈالو، اس لئے کہ اس میں سدھار کی کوئی صورت نہیں ۔ تمھیں اختیار ہے، مگر اپنے ایک بھائی کی رائے سن لینے میں بھی کیا نقصان ہے ۔ سو میرا خیال یہ ہے کہ تباہی سے ہمارا کام کچھ سہل نہیں ہوگا ۔ تباہی تو پہلے ہی سے کافی موجود ہے ۔ قومی زندگی کا کون شعبہ ہے جس میں پہلے سے تباہی کا دور دورہ نہیں ۔ لیکن ہماری بے شمار بیماریوں اور ان گنت مصیبتوں میں سے ایسی بہت کم ہیں کہ ہم یکایک گرما کر تھوڑی سی دیر میں انھیں ختم کر ڈالیں ۔

میں سمجھتا ہوں کہ ہمیں بگاڑنا اتنا نہیں ہے جتنا کہ بنانا ہے ۔ ہمارے دیس کو ہماری گردنوں سے اُبلتے خون کے دھارے کی ضرورت نہیں ہے بلکہ ہمارے ماتھے کے پسینہ کا بارہ ماسی بہنے والا دریا درکار ہے ۔ ضرورت ہے کام کی، خاموش اور سچے کام کی ۔ ہمارا مستقبل کسان کی ٹوٹی جھونپڑی، کاریگر کی دھویں سے کالی چھت اور دیہاتی مدرسے کے پھوس کے چھپر تلے بن اور بگڑ سکتا ہے ۔ سیاسی جھگڑوں کا نفرنسوں اور کانگریسوں میں کل اور پرسوں کے قصوں کا فیصلہ ہو سکتا ہے ۔ لیکن جن جگہوں کا نام میں نے لیا ان میں صدیوں تک کے لئے ہماری قسمت کا فیصلہ ہوگا ۔ اور ان جگہوں کا کام صبر چاہتا ہے اور استقلال ۔ اس میں تھکن بھی زیادہ ہے اور قدر بھی کم ہوتی ہے ۔ جلدی نتیجہ بھی نہیں نکلتا، ہاں، کوئی دیر تک صبر کر سکے تو ضرور پھل میٹھا ملتا ہے ۔

عزیزو! اس نئے ہندوستان کے بنانے کے کام میں تم سے جہاں تک بن پڑے ہاتھ بٹانا ۔ مگر یاد رہے کہ اگر مزاج میں بے صبری ہے تو تم اس کام کو اچھی طرح نہیں کر سکتے ۔ یہ بڑا دیر طلب کام ہے ۔ اگر طبیعت میں جلد بازی ہے تو بھی تم کام بگاڑ دوگے کہ یہ بڑا پتّہ مارنے کا کام ہے ۔ اگر جوش میں بہت سا کام کرنے کی عادت ہے اور اس کے بعد ڈھیلے پڑ جاتے ہو تو بھی شاید یہ کٹھن کام تم سے نہ بن پڑیگا، اس لئے کہ اس میں عرصہ تک ایک سی محنت اور توجہ درکار ہے ۔ اگر ناکامی سے مایوس ہو جاتے ہو تو اس کام کو نہ چھونا کہ اس میں ناکامیاں ضروری ہیں، بہت ناکامیاں اور بار بار ناکامیاں ۔ یہ کام وہی کر سکتا ہے جسے ہر ناکامی اور زیادہ محنت کرنے پر اُبھارتی ہو ۔ اس دیس کی سیوا میں قدم قدم پر خود دیس کے لوگ تمھاری مخالفت کریں گے ۔ وہ لوگ مخالفت کریں گے جنھیں ہر تبدیلی سے نقصان ہوتا ہے، وہ جو اس وقت چین سے ہیں اور ڈرتے ہیں کہ شاید حالات بدلے تو وہ اس طرح دوسروں کی محنت کے پھلوں سے اپنی جھولیاں نہ بھر پائیں گے ۔ لیکن یاد رکھو کہ یہ سب تھک جانے والے ہیں، ان سب کا دم پھول جائے گا، تم تازہ دم ہو، جوان ہو ۔ تمھارے دل میں اگر شبہ اور بے اعتمادی ہوگی تو اس کام میں بڑی دشواریاں پیش آئیں گی ۔ اس لئے کہ شبہ سے وہ قوت پیدا نہیں ہوتی جو اس کٹھن کام کے لئے ضروری ہے ۔ گندے ہاتھ اور میلے دل لیکر بھی تم اس کام کو انجام کو نہ پہنچا سکوگے کہ یہ مقدس اور پاک کام ہے ۔ نفرت اور بدگمانی بھی اس کام میں کچھ اچھے ساتھی ثابت نہ ہونگے،

کہ تمھاری قومیت کی عمارت کی بنیادیں محبت اور بھروسہ کی چٹانوں ہی پر مضبوط بن سکیں گی۔

مختصر یہ کہ تمھارے سامنے اپنے جوہر دکھانے کا عجیب و غریب موقع ہے مگر اس موقع سے کام لینے کے لئے بڑی زبردست اخلاقی قوت کی ضرورت ہے۔ جیسے معمار ہوں گے ویسے ہی عمارت ہوگی۔ اور کام چونکہ بڑا ہے ایک کی یا تھوڑے سے آدمیوں کی چند دن کی محنت سے پورا نہ ہوگا۔ دوسروں سے مدد لینا ہوگی اور دوسروں کی مدد کرنا ہوگی۔ تمھاری نسل کے سارے ہندی نوجوان اگر اپنی ساری زندگی اسی ایک دھن میں کاٹ دیں تب شاید یہ ناؤ پار لگے۔ دیکھنا یہ ہے کہ تم مدد کرنے اور مدد لینے کے قابل ہوگے یا نہیں اور دوسرے مدد دینے کے لئے آمادہ ہوں گے یا نہیں۔

جب ذات پات، مذہب، زبانوں کے فرق سے ہمارا دیس ٹکڑے ٹکڑے نظر آتا ہے، جس ملک میں اسٹیشنوں پر مسلمان پانی اور ہندو دودھ ملتا ہے، جس دیس میں مختلف قسم کی نسلیں بستی ہیں، جہاں بالکل مختلف انداز کے تمدن ساتھ ساتھ رائج ہیں، جہاں ایک کا سچ دوسرے کا جھوٹ ہے، جہاں بت پرست اور بت شکن کو قدرت نے ساتھ ساتھ دکھ سکھ کے لئے، ساتھ جینے اور ساتھ مرنے کے لئے یکجا کر رکھا ہے، اس ملک میں نوجوانوں سے ایسے ملکر کام کرنے کی آس ذرا مشکل ہے۔ مگر دل یہی گواہی دیتا ہے کہ تھوڑے دن اور دھکے کھانے کے بعد اس ملک کے نوجوان دیس کی سیوا کے لئے یکدل ہو جائیں گے۔ اس لئے کہ میرا عقیدہ ہے کہ ہندوستان کی قسمت میں قدرت نے یہ بات رکھی ہے کہ یہاں بالکل مخالف قسم کے انسانی نمونے ایک دوسرے سے ملکر ایک ایسا آدم تیار کریں جو تہذیب اور تمدن کی ایک نئی تشکیل کر سکے۔ قدرت کے اس تجربہ اور قدرت کے اس ارادہ میں اس کی مدد کرنا تمھارا کام ہے۔ اور اس مدد کے لئے اپنے آپ کو اچھا آدمی بنانا اور اپنے دل کو کینہ کپٹ سے خالی کرنا لازمی ہے۔ قربانیوں کے لئے تیار رہنے کی ضرورت ہے، اپنے ارادہ کو مضبوط کرنے اور اپنی نفس کی خواہشوں پر قابو پانے کی ضرورت ہے۔ اگر تم میں اور تمھارے ساتھی نوجوانوں میں یہ صفتیں نہ ہوئیں اور آج ہی تمھیں کسی مہاتما کی کرامت سے سیاسی اور تمدنی زندگی کے اچھے اچھے ادارے میٹھے بٹھائے مفت میں قدرت کی طرف سے تحفہ میں مل گئے تو بھی یاد رکھو کہ یہ تحفہ بے سود ہوگا۔ یہ ادارے سب کے سب نیچے ہوتے ہوتے اسی سطح پر پہنچ جائیں گے جس پر کہ تمھاری اخلاقی

قوت ہوگی اور ان کی شکل ایسی بگڑ جائے گی کہ شکل سے کوئی انھیں پہچان بھی سکے گا ۔ قوم اپنے اداروں کو اور خود اپنے مرتبہ کو اسی درجہ پر قایم رکھ سکتی ہے جس پر وہ خود انھیں اپنے زور بازو سے پہنچانے کے قابل ہو۔ اس لئے ہندوستان کی بڑائی تمھاری خوبیوں پر منحصر ہے ۔ اپنی ذات کی تمام قوتوں کو ترقی دے کر ایک ایسی اخلاقی شخصیت بناؤ جسے بھارت ماتا کے سامنے بھینٹ پیش کرنے جاؤ تو تمھیں خود شرم نہ آئے اور وہ خوش ہوکر اسے قبول کرلے ۔

سیوا کے اس راستہ میں جس کا ذکر کر رہا ہوں ظاہر ہے کہ بڑی دشواریاں ہیں ۔ اس لئے ایسے وقت بھی آئیں گے کہ تم تھک کر شل ہو جاؤ گے ، بیدم سے ہو جاؤ گے ، اور تمھارے دل میں یہ شبہ بھی پیدا ہونے لگے گا کہ یہ جو کچھ کیا سب بیکار تو نہ تھا ۔ اس وقت مادّی اور امکانی طور پر آزاد بھارت ماتا کی اس تصویر کی طرف دھیان لگانا جو تمھارے دل میں ہمیشہ رہنی چاہئے یا اس دیس کی تصویر پر جس میں سچائی کی حکومت ہوگی ، جس میں سب کے ساتھ انصاف ہوگا ، جہاں امیر غریب کا فرق نہ ہوگا بلکہ سب کو اپنی اپنی صلاحیتوں کو پوری پوری ترقی دینے کا موقع ملیگا ، جس میں لوگ ایک دوسرے پر بھروسہ کریں گے اور ایک دوسری کی مدد ، جس میں مذہب اس کام میں نہ لایا جائے گا کہ جھوٹی باتیں منوائے اور خود غرضیوں کی آڑ بنے بلکہ زندگی کو سدھارنے اور اس کو بامعنی بنانے کا ذریعہ ہوگا ۔ اس تصویر پر نظر ڈالوگے تو تمھاری تھکن دور ہو جائے گی اور تم نئے سرے سے اپنے کام میں لگ جاؤ گے ۔ پھر بھی اگر چاروں طرف کمینہ پن اور خود غرضی ، مکاری اور حیلہ بازی ، غلامی اور غلامی پر رضامندی پاؤ تو سمجھنا کہ ابھی کام ختم نہیں ہوا ہے ، مورچہ سر نہیں ہوا ، اس لئے جنگ جاری رکھنی چاہیئے ۔ اور جب وہ وقت آئے جو سب کو آنا ہے اور اس میدان کو چھوڑنا پڑے تو یہ تسلی تمھارے لئے بس ہوگی کہ تم نے اپنے بس بھر اس سماج کو آزاد کرنے اور اچھا بنانے میں کوشش کی جس نے تمھیں آدمی بنایا تھا ۔ تم چلے جاؤ گے ، دوسرے تمھارے کام کو جاری رکھیں گے ۔ اس لئے کہ یہ کام کبھی ختم ہونے والا کام نہیں ۔ سماج کی آزادی اور سماج کی صحت ایسی چیزیں نہیں جو بس ایک دفعہ حاصل کرلی جائیں ۔ یہ اسی سماج کو ملتی ہیں اور اسی کے پاس رہتی ہیں جس کے سپوت انھیں روزانہ نئے سرے سے حاصل کرسکیں ۔

بس، اب رخصت۔ تمھیں تمھاری تعلیم کی سند مبارک ہو۔ تم سے بہت سی اُمیدیں ہیں خدا کرے کہ مایوس نہ کرو۔



# ہندستان کی تاریخ میں اصول جنگ کی اہمیت

قوموں کا ایک دوسرے سے لڑنا ایسی بات نہیں ہے جس کا خوشی یا فخر سے ذکر کیا جائے۔ لڑائی سے کوئی مسئلہ طے نہیں ہوتا۔ جو لوگ مارے جاتے ہیں یا زخمی ہوتے ہیں وہ جسمانی اعتبار سے بہترین ہوتے ہیں، بستیاں اُجڑتی ہیں، گھرانے کے گھرانے تباہ ہو جاتے ہیں۔ فوجیں ملکوں کو ویران کر سکتی ہیں۔ آباد نہیں کر سکتیں، وہ ایک عرصے کے لئے مخالفوں کو بے بس اور مجبور کر سکتی ہیں، مگر خالی جبر و تشدد سے کوئی مضبوط سیاسی نظام قائم نہیں کیا جا سکتا۔ دنیا میں جو جنگیں ہوئی ہیں ان کی اہمیت کا سبب یہ نہیں ہے کہ فلاں فریق جیتا اور فلاں ہارا، ان کا مطالعہ کرنا اس لئے ضروری ہے کہ جنگ میں قوموں کی صحیح اخلاقی حالت ظاہر ہو جاتی ہے۔ امن کے زمانہ میں قوموں کے بہت سے عیب چھپے رہتے ہیں، جنگ تمام راز فاش کر دیتی ہے۔ سیرت کی کمزوریاں، آپس کی بے اعتباری، صبر اور استقلال اور قوت برداشت کی کمی، ذہنی اور اخلاقی بے مائگی۔ یہ اور ان کے علاوہ بہت سی خامیاں ہیں جو اس وقت اپنی اصل صورت میں نظر آتی ہیں جب کسی جماعت کو اپنی حفاظت کرنے یا کسی دوسری جماعت پر غالب آنے کے لئے اپنی پوری جسمانی اور اخلاقی قوت سے کام لینا پڑتا ہے۔ جنگ میں کامیابی چند افراد کے کمالات سے حاصل نہیں ہوتی بلکہ ان اوصاف کی بدولت نصیب ہوتی ہے جو جماعت میں ربط، ہم آہنگی، اور اتحاد عمل پیدا کرتے ہیں۔ ہم یہ بھی قریب قریب ہمیشہ دیکھتے ہیں کہ ہتھیار اور دوسرا سامان جنگ، صف آرائی کے قاعدے اور لڑنے کے طریقے پر عام ذہنیت اور خیالات کا بہت گہرا اثر پڑتا ہے، یہاں تک یہ کہنا بھی مبالغہ نہ ہوگا کہ ہر قوم کا اصول جنگ اس کے اصول حیات کا آئینہ ہوتا ہے۔

اصول جنگ کے دو پہلو ہیں، لشکر کشی[1] اور جنگ۔ لشکر کشی کے مفہوم میں فوج کی نقل و حرکت،

[1] STRATEGY

یعنی کوچ کے رستے، جنگ کے مقام، حملے کے وقت اور موقعے، حفاظت کے مقام، قلعے اور لشکرگاہ کا انتخاب اور واپسی کے رستے کو محفوظ رکھنے کا انتظام سب شامل ہے۔ جنگ سے مراد ایک میدان میں دو فوجوں کا مقابلہ ہے۔ چونکہ فوجیں نقل و حرکت میں ہر طرح سے زمین کے نقشے کی پابند ہوتی ہیں، ہم کو اصول جنگ کی اہمیت ذہن نشین کرنے کے لئے سب سے پہلے اپنے ملک کی سرحد پر غور کرنا چاہیئے۔

لشکرکشی کے مسلمہ اصولوں کے مطابق شمال مغرب میں ہندستان کی صحیح سرحد یا تو دریائے سندھ ہے یا پھر افغانستان اور بلوچستان کے پہاڑوں کا مغربی حصہ۔ اگر ہرات، قندھار، بلخ اور بدخشاں ہندستانیوں کے قبضے میں ہوں تو مغرب کی طرف سے کسی دشمن کا حملہ کرنا مشکل ہے، لیکن تجربہ ہمیں سکھاتا ہے کہ ہم ان مقامات پر مستقل قبضہ رکھ نہیں سکتے۔ کہا جاتا ہے کہ موریا بادشاہوں کے عہد میں ہندستان کی ریاست نے یہ کر دکھایا، لیکن اس زمانے کے حالات کا اندازہ ہم صرف قیاس سے لگاتے ہیں، اور یہ ہم یقین کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ مغل بادشاہ قندھار اور بلخ کو قابو میں نہیں رکھ سکے، اور انگریز بھی اس کوشش میں ناکامیاب ہوئے۔ ہمارے لئے زیادہ مناسب یہ ہے کہ ہم سندھ کے دونوں کناروں کو محفوظ کرلیں، اور دشمن کا مقابلہ پہاڑوں پر چڑھ کر نہ کریں بلکہ میدان میں، جہاں ہمارے سپاہی زیادہ اطمینان سے لڑ سکتے ہیں اور ضرورت ہو تو قلعوں کی آڑ لے سکتے ہیں۔ سندھ کی وادی کا مغربی حصہ اتنا آباد نہیں ہے کہ وہاں ایک بڑی فوج کے لئے سامان رسد مہیا کیا جا سکے، اور اس میں جو قبیلے آباد ہیں ان سے ہندوستانی حکومت کے دوستانہ تعلقات رکھے جائیں تو دشمن کو کبھی اس کا یقین نہ ہو سکے گا کہ اس کی واپسی کا رستہ محفوظ ہے۔ وہ دشمن بڑا ہی بیباک یا بیوقوف ہوگا جو ان دشواریوں کے باوجود حملہ کرنے کا حوصلہ کرے۔

لیکن ہندوستانی ریاستوں نے سرحد کی حفاظت کا ایسا معقول انتظام کہ حملہ آوروں کو سندھ سے آگے بڑھنے کی ہمت نہ ہو، بہت کم کیا۔ ہندوستان کی سرحد کا سوال اسی وقت پیدا ہوتا ہے جب ہندوستان ایک متحدہ ریاست ہو، اور ایسا اتحاد جب کبھی ہوا تو اس ہمت اور استقلال کی بدولت جو کسی خاص وجہ سے عارضی طور پر ظہور پذیر ہوا اور کوئی قومی اور دائمی وصف نہیں تھا۔ موریا ریاست کے قائم ہونے

تک ہندوستان کا سیاسی وجود ہی نہ تھا، گپت ریاست اپنے سیاسی فرائض سے غافل رہی اور اس کے عروج کے زمانے میں بھی ستلج شمال مغربی سرحد سمجھا جاتا تھا۔ اسی وجہ سے ہُون قوم کے حملے روکے نہیں جاسکے۔ اور ان وحشیوں نے ملک کے اندر گھس کر گپت ریاست اور اس کے اعلیٰ تمدن کو نیست و نابود کر دیا۔ راجپوتوں میں بھی کوئی ایسا دوراندیش مدبر نہیں تھا جس کی نظر شمال مغربی سرحد تک پہنچتی۔ محمود غزنوی کے زمانے میں سرحد پر جے پال کا راج تھا اسے رستے سے ہٹانے کے بعد پھر کوئی رکاوٹ نہیں رہ گئی اور محمود نے لاہور پر قبضہ کر کے کھلے دروازے میں بنیاں بھی لگادیں کہ اسے کوئی اتفاقی جھونکا بند نہ کرسکے۔ یہ دروازہ شہاب الدین غوری نے قریب ڈیڑھ صدی بعد اسی طرح کھلا پایا۔

شہاب الدین غوری کی ہندوستانی مقبوضات کو شمس الدین التمش نے ایک ریاست کی شکل دینے کا ارادہ کیا، اور بلبن نے اس کام کو تکمیل تک پہنچایا۔ لاہور، دیپال پور اور ملتان محافظ فوج کی مرکزی چھاؤنیاں بنائی گئیں اور سندھ کے دونوں کناروں پر پہرہ دیا جانے لگا۔ علاءالدین نے جب ایک مستقل فوج کا انتظام کر لیا تو اس کے سردار بجائے اس کے کہ سرحد پر دشمن کی تاک میں بیٹھے رہیں خود بڑھ بڑھ کر حملے کرنے لگے، اور افغانستان کے تاتار صوبہ داروں کے دانت کھٹے کر دئے کہ پھر انھیں ہندوستان پر حملہ کرنے کی ہمت نہ ہوئی۔ لیکن چودھویں صدی کے آخر میں جب امیر تیمور نے لشکر کشی کی تو سرحد کی دیکھ بھال کرنے والا کوئی نہیں تھا، اور اندرونی فساد کی بدولت بابر کو بھی رستہ صاف ملا۔

مغل بادشاہوں کو افغانستان اور خراسان کا مشرقی حصہ ورثے میں ملا تھا، اور اس وجہ سے وہ جنوب میں ہرات اور شمال میں بدخشاں اور بلخ کو اپنی سرحد بنانے کا حوصلہ کرسکتے تھے۔ مگر ان قلعوں تک فوج اور سامان جنگ پہنچانا اتنا دشوار تھا کہ وہ اپنا حوصلہ پورا نہ کرسکے اور انھیں کابل کی وادی پر قناعت کرنی پڑی۔ چونکہ ہمسایہ ریاستیں ان کی طاقت اور دولت سے واقف تھیں، اس لئے ان کا کابل پر قابض رہنا بھی سرحد کی حفاظت کے لئے کافی ثابت ہوا۔ اس وقت انگریزی حکومت نے سرحد وہیں پر قائم کی ہے جہاں پہلے ترک بادشاہوں نے کی تھی۔

ناکہ بندی اور فوج کے انتظام کے علاوہ ہماری سرحدی حکمت عملی کا ایک پیچیدہ مسئلہ یہ بھی ہے کہ

ان قبائل کے ساتھ کیسا برتاؤ کیا جائے جو سندھ کے اس پار کے پہاڑوں میں آباد ہیں۔ وہ کسی قسم کی اطاعت گوارا نہیں کرتے، آباد ایسی سرزمین پر ہیں جو مستقل حکومت کے اخراجات برداشت نہیں کر سکتی، اور سپاہی اس غضب کے ہیں کہ انھیں شکست دینا ممکن بھی ہو تو قابو میں رکھنا ممکن نہیں۔ ان کو رام کرنے کے لئے ہر طرح کی تدبیریں کی جا چکی ہیں، شہاب الدین غوری نے ان کو مسلمان کر کے درہ خیبر اور درہ خرم کو رہزنی سے محفوظ کرنا چاہا، غیاث الدین بلبن نے عاجز آ کر ان کی نسل کو مٹا دینے کی کوشش کی، مغلوں نے سمجھا کہ تھانے اور چھاؤنیاں قایم کر کے انھیں مرعوب کر لیں گے، لیکن ان تدبیروں میں سے کوئی کارگر نہیں ہوئی اس وقت کی حکومت کا طرز عمل وہی ہے جو مغلوں نے بالآخر اختیار کیا تھا۔ سرحدی قبیلے روپیہ دے کر خوش رکھے جاتے ہیں اور کبھی کبھی یہ بھی جتا دیا جاتا ہے کہ وہ زیادتیاں کریں گے تو نقصان اٹھائیں گے امن کے زمانے میں یہ صورت حال کچھ زیادہ ناقابل اطمینان نہیں، لیکن ان قبائل کی دوستی کا کوئی اور خریدار پیدا ہو جائے تو معاملہ بہت خطرناک ہو سکتا ہے۔

سرحد کی حفاظت کا معقول انتظام کرنے کے لئے اس علاقے کے نقشے پر غور کرنا کافی نہیں ہے جسے ہم اپنی سرحد ٹھہرائیں۔ ہمیں یہ بھی دیکھنا چاہیئے کہ فن جنگ کے ان ماہروں نے جو ہندوستان پر حملہ آور ہوئے کون سا رستہ اختیار کیا، آگے کیونکر بڑھے اور واپسی کے رستے کو کیسے محفوظ کیا۔ مسئلے کے اس پہلو پر نظر ڈالتے ہی واضح ہو جاتا ہے کہ بڑی فوجیں ہندوستان میں صرف ایک رستے سے داخل ہو سکتی ہیں، اور وہ درہ خیبر ہے۔ مشرق میں برہم پتر کی وادی بہت ہی دشوار گذار ہے، پھر یہاں سے اس مقام تک جہاں دریائے سندھ ہمالیہ کو چھوڑ کر جنوب کی طرف مڑتا ہے کوئی درہ ایسا نہیں ہے جو قابل گذر کہا جا سکے۔ کابل کی وادی سے جنوب کی سمت میں پہاڑوں کا جو سلسلہ چلتا ہے اس میں بہت سے چھوٹے بڑے درے ہیں، لیکن بلوچستان اور مکران کی جانب سے وہی فوج حملہ کر سکتی ہے جو چھ سات مہینے کا کھانے پینے کا سامان اپنے ساتھ رکھے، ان دروں سے نکل کر فوج صوبہ سندھ میں داخل ہوتی ہے، اور اس صوبے کے متعلق ایک عرب سیاح نے حضرت عثمان کو جو رائے دی تھی کہ اگر وہاں کوئی بڑی فوج بھیجی گئی تو وہ بھوکوں مر جائے گی اور چھوٹی فوج کو وہاں کے باشندے کھا جائیں گے بالکل صحیح ہے۔

سندھ کے جنوب مشرق میں دلدل اور ویرانے ہیں، مشرق میں تھار کا ریگستان ہے، اس لئے اس طرف سے فوج صرف دریائے سندھ کے کنارے کنارے چل کر اور ملتان کے قریب مشرق کی طرف مڑ کر مقابلتاً زرخیز علاقوں میں داخل ہو سکتی ہے۔ واپسی کے لئے پھر یہی رستہ اختیار کرنا ہوگا، اور فتحیاب ہونے پر بھی رسد فراہم کرنے میں دشواریاں پیش آتی رہیں گی۔ اس وجہ سے کوئی حملہ آور جو خیبر کی طرف سے داخل ہو سکتا ہو سندھ کے رستے نہ آئے گا۔ تاریخ میں ہم کو سندھ پر مغرب سے صرف ایک حملے کی مثال ملتی ہے، اور وہ محمد ابن قاسم کی لشکر کشی ہے۔ لیکن محمد ابن قاسم کا مقصد سندھ فتح کرنا تھا۔ اس نے ملتان پر قبضہ کر کے شمالی سندھ کی ناکہ بندی کر لی، پنجاب پر حاوی ہونے کا اسے موقعہ نہیں ملا اور غالباً اس کا ارادہ بھی نہیں تھا کہ پنجاب پر حملہ کرے۔ ہمیں یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ اس کے پاس تھوڑی سی فوج تھی، اور اگر سندھیوں میں ذرا بھی اتحاد ہوتا تو وہ اسے آسانی سے دکھا جاتے۔

ہندوستان فتح کرنے کے ارادے سے جتنے حملے کئے گئے وہ سب خیبر کی طرف سے تھے۔ کبھی کبھی فوجیں غزنیں سے ملتان، اور پھر سرہند ہوتی ہوئی دہلی کی طرف بڑھی ہیں۔ سکندر کابل کی وادی سے ہو کر آیا، اور بیاس کے کنارے تک پہنچا۔ اس کی لشکر کشی کو انگریز مورخ ایک بڑا کارنامہ ثابت کرنا چاہتے ہیں، اور اگر ہم صرف اس ہمت اور بیباکی کو مدنظر رکھیں جس کے بل پر سکندر انجان علاقوں میں گھستا ہوا چلا گیا تو بےشک اس کی لشکر کشی ایک کارنامہ تھی۔ لیکن ہمیں یاد رکھنا چاہیئے کہ سکندر کو کسی ایک جنگ میں ناکامیابی ہوتی تو اس کی فوج یقیناً نیست و نابود ہو جاتی، اور ایسی چال جو ساری بازی کو خطرے میں ڈال دے ہرگز صحیح اور مناسب نہیں۔ سکندر کے مقابلے میں محمود غزنوی کے حملے فنی اعتبار سے لشکر کشی کے بہت بہتر نمونے ہیں۔ محمود نے پہلے پشاور فتح کیا، پھر بھیرا اور ملتان پر قبضہ کر کے اپنے ایک بازو کو محفوظ کیا، اور شمال میں سوات اور باجوڑ کی وادیوں میں جا کر وہاں ایسا رعب جمایا کہ بایاں بازو بھی محفوظ ہو گیا، اور وہ اطمینان سے جتنے عرصے کے لئے اور جتنی دور تک ہندوستان کے اندر بڑھ جاتا، واپسی میں کسی مزاحمت کا اندیشہ نہیں تھا۔

لیکن جو مقصد محمود غزنوی اور اس کے بعد شہاب الدین نے کئی حملوں میں پورا کیا وہ امیر تیمور نے ایک ہی چال میں حاصل کر لیا، اور اس کی لشکر کشی میں فن جنگ کا ہر کمال نظر آتا ہے۔ ہندوستان میں اس وقت

مدافعت کرنے والا کوئی نہ تھا، ورنہ یہ ظاہر ہو جاتا کہ امیر تیمور نے کس ہوشیاری سے مقابلے کی ہر امکانی صورت پر غور کر لیا تھا اور ہر چال کی پیش بندی کر لی تھی۔ اس نے پہلے اپنے پوتے پیر محمد کو ایک بڑی فوج کے ساتھ غزنی سے ملتان کا محاصرہ کرنے کو بھیجا، اور خود خیبر کے رستے سے ہندوستان میں داخل ہونے کا ارادہ کیا۔ اگر پیر محمد کے مقابلے پر کوئی بڑی فوج بھیجی جاتی جس سے اس کے شکست کھانے کا اندیشہ ہوتا تو تیمور لاہور پر تیزی سے بڑھ کر دشمن کو اپنی دونوں فوجوں کے درمیان گھیر لینے کی کوشش کرتا۔ اگر ہندوستانیوں کو معلوم ہو جاتا کہ امیر تیمور درہ خیبر سے داخل ہونے والا ہے اور وہ مدافعت کے لئے دو فوجیں بھیجتے، ایک ملتان اور دوسری پشاور، تب بھی ان کی بازی کمزور رہتی۔ تیمور کی دونوں فوجیں شکست کھاتیں تو ان کی واپسی کا رستہ کھلا ہوا تھا، لیکن ان میں سے ایک بھی فتحیاب ہوتی تو ہندوستان کی دونوں فوجوں کو پسپا ہونا پڑتا، کیونکہ تیمور لاہور کی طرف بڑھ کر یا پیر محمد سرہند کی طرف کوچ کر کے ہندوستانیوں کی کامیاب فوج کو گھیرنے کی دھمکی دے سکتا تھا، اور دشمن کے پیچھے ہٹنے سے تیمور کی دونوں فوجیں ایک دوسرے سے مل کر دوبارہ مقابلہ کر سکتی تھیں۔ اس وقت بھی اگر شکست ہوتی تو واپسی کا رستہ محفوظ رہتا۔ اگر تیمور کو فتح پانے کا پورا یقین نہ ہوتا اور اس کی فوجیں دنیا کی بہترین فوجیں نہ ہوتیں، تب بھی اس کی تدبیریں ایسی تھیں کہ اچھے اچھے سپہ سالاروں کو عاجز کر دیتیں۔

ہندوستان کے ہندو مسلمان سپہ سالاروں میں لشکر کشی کے ماہر بہت کم ملتے ہیں، اور ان میں سب سے اعلیٰ درجہ شیر شاہ اور میر جملہ اورنگ زیب کے سپہ سالار کو دینا چاہئے۔ سوا ان تدبیروں کے جو سرحد کی حفاظت کے لئے اختیار کی گئیں، ہماری تاریخ میں ایسے موقعے بھی بہت کم ہوئے ہیں جب لشکر کشی نے کسی فوج کی قسمت کا فیصلہ کیا ہو۔ ہندوستان کے سپاٹ میدان اور سست آدمی فن لشکر کو ترقی دینے کے لئے موزوں نہیں ہیں، اور ہم نے ہمیشہ سے لشکر کشی کے مقابلے میں فوج کی تعداد، سپاہیوں کی دلیری اور ہتھیاروں کی خوبی کو زیادہ اہمیت دی ہے۔ اسی وجہ سے جو فوجیں باہر سے آئیں اور ہندوستانی فوج کی تعداد، اس کے ہتھیار اور ساز و سامان کا جنگ کے طریقے میں جدتیں کر کے مقابلہ کیا وہ کامیاب ہوئیں۔ فن جنگ کی جدتوں اور امکانی ترقیوں سے بے خبر رہنا ہندوستان کی کسی ایک قوم کی خصوصیت نہیں بلکہ

ہندوستانی آب وہوا کی تاثیر معلوم ہوتی ہے۔ جو قوم یہاں آئی ایک نیا اور کارگر اصول لیکر آئی، مگر کامیاب ہوتے ہی وہ ملک کے فرسودہ رواج کی پیرو ہو گئی اور اپنی روش بھول گئی۔

ہندوستان میں مسلمانوں کے آنے سے پہلے سپہ گری ایک خاص ذات کا پیشہ تھی۔ یہاں کی لڑائیاں زیادہ تر عزت اور حیثیت بڑھانے کے لئے لڑی جاتی تھیں، اور معلوم ہوتا ہے یہاں ملک گیری کی ہوس دوسری قوموں کے مقابلے میں کم تھی، کیونکہ منو کے دھرم شاستر میں لکھا ہے کہ اگر ایک راجہ دوسرے راجہ کو میدان میں شکست دے تو اسے اپنے حریف کے ملک کو ضبط نہ کر لینا چاہئے، بلکہ اسے یا اس کے خاندان کے کسی اور قابل آدمی کو اپنے ماتحت کی حیثیت سے گدی پر بٹھا دینا چاہیے۔ اس وجہ سے ہمیں تعجب نہ ہونا چاہئے کہ منو کے دھرم شاستر اور کوٹلیا کے ارتھ شاستر میں یہ بھی لکھا ہے کہ فوج کی تنظیم اور میدان جنگ میں اس کی ترتیب کیسی ہونی چاہئے۔ ہندوستان کے سپاہی بے شک اپنے فن میں ماہر اور بہت بہادر ہوتے تھے، لیکن رسم کی پابندی نے ان میں ترقی کرنے اور نئے اصول ایجاد کرنے کی خواہش پیدا نہیں ہونے دی۔ وہ یہ بھی سمجھ نہ سکے کہ جنگ کا اصل مقصد جیتنا ہوتا ہے، بہادری، جاں بازی اور فنی کمالات محض ضمنی اور اکثر غیر ضروری اوصاف ثابت ہوتے ہیں۔ تمام ناکامیوں کے باوجود ہندو سپاہی اور سپہ سالار رسم ورواج اور اپنی پرانی ذہنیت کو بدل نہ سکے۔ یہ وہی رسم کی غلامی ہے جو ہمیں ان کی زندگی کے اور اصولوں میں نظر آتی ہے۔

قدیم ہندوؤں اور راجپوتوں کا اصول جنگ یہ تھا کہ فوجیں خاص ترتیب سے میدان میں کھڑی ہوں، ایک مقررہ قاعدے کے مطابق لڑیں، ہر شخص کو اپنے جوہر دکھانے کا موقعہ ملے اور جس فوج کے سپاہی زیادہ طاقت ور، بہادر اور مشاق ہوں وہ ان اوصاف کے بل پر جیت جائے۔ اس قاعدے میں وہ تمام باتیں جو فن جنگ کی بنیاد ہیں نظر انداز کی گئی تھیں، اور جب باہر کی قوموں نے جو دوسرے طریقے سے لڑتی تھیں ہندوستان پر لشکر کشی کی تو دیسی اصول جنگ کی تمام خامیاں واضح ہو گئیں۔




ہاتھیوں اور پیادوں کی متعدد قطاریں

ہندوستانی فوجوں کی ترتیب کم و بیش اسی طرح ہوتی تھی جیسی کہ مندرجہ بالا نقشے میں دکھائی گئی ہے۔ اس پر غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ ترتیب کے ذریعے سے فوج میں قلعہ کا سا استحکام پیدا کرنے کی کوشش کی جاتی تھی، اس کا سبک رفتار عنصر بس سواروں کے دستے ہوتے تھے، لیکن ہاتھیوں اور پیادوں کے ساتھ اتحاد عمل قائم رکھنے کی ضرورت ایسی تھی کہ ان کی سبک روی سے کوئی فائدہ نہیں اٹھایا جا سکتا تھا۔ اگر جم کر لڑائی ہو تو یہ ترتیب بہت مفید ہو سکتی ہے، اور دیکھنے میں ایسی چست معلوم ہوتی ہے کہ دشمن کے دل دہلا دے، مگر اس ترتیب کے ساتھ حملہ کرنا بہت مشکل ہے اور اگر وہ ایک دفعہ بگڑ جائے تو اس کا درست کرنا ناممکن ہو جاتا ہے۔ ترتیب کی خامیوں کے علاوہ قدیم ہندو اور راجپوت سپاہی اس سبب سے بھی نقصان میں رہتے تھے کہ ان کے ہتھیار بہت بھاری تھے۔ کسی مورخ نے کہا ہے کہ رومانے ایک عالم گیر سلطنت اپنی تلوار کی بدولت قائم کی جو ہلکی، چھوٹی، دو دھاری اور نکیلی ہوتی تھی، اور جس سے کاٹنے کی بہ نسبت بھونکنے کا کام زیادہ لیا جاتا تھا۔ یہ خیال بڑی حد تک صحیح ہے۔ ہتھیار کے استعمال میں سپاہی کی قوت جتنی کم صرف ہو اچھا ہے، کیونکہ لڑائیاں اکثر گھنٹوں تک جاری رہتی ہیں، اور سپاہیوں کا تھکنا فوج کی شکست کا پیش خیمہ ہوتا ہے۔ دوسری اور اتنی ہی اہم بات یہ ہے کہ گھمسان کی لڑائیوں میں لمبے ہتھیار بیکار ہو جاتے ہیں، اور اگلے زمانے میں جب توپیں نہیں تھیں تو لڑائی کی اس کے سوا اور کوئی صورت نہیں تھی کہ صفیں ایک دوسرے سے گتھ جائیں۔

ہندوستان کی تاریخ میں کئی معرکے ایسے ہوئے ہیں جو مختلف اصول جنگ کے مثالی نمونے ٹھہرائے جا سکتے ہیں۔ پہلا معرکہ یونانی سپہ سالار سکندر اعظم اور شمال مغربی پنجاب کے راجہ پورس کے درمیان ہوا،

جس میں پورس نے بری طرح شکست کھائی۔ پورس نے اصول کے مطابق فوج کو ترتیب دی اور بہت بہادری سے لڑا۔ سکندر نے موقعے اور محل کے مناسب طریقہ جنگ اختیار کیا، اپنے سپاہیوں کے اوصاف اور دشمن کی کمزوریوں سے پورا فائدہ اٹھایا، جیتنے کے ارادے سے لڑا اور ارادے میں کامیاب ہوا۔ جیسا کہ مندرجہ ذیل نقشے سے ظاہر ہوتا ہے، سکندر کو ایک مرتب فوج کے مقابلے میں دریا پار کرنا تھا اور پار کرکے اپنی فوج کو اس طرح ترتیب دینا تھا کہ وہ اپنی پوری قوت کے ساتھ مقابلہ کر سکے۔ فوجوں کی نقل و حرکت نقشے میں دکھائی گئی ہے۔ سکندر نے پہلی چالاکی تو یہ کی کہ میدان کا انتخاب خود کیا، اور لڑائی ایسے وقت چھیڑی جب دشمن کو اس کا موقعہ نہیں ملا تھا کہ میدان میں پوری طرح پھیل کر کثرت تعداد کا فائدہ اٹھائے۔ ہندوستانیوں کو نیچا دکھانے میں ایک حد تک ان کی تقدیر بھی شریک تھی، کیونکہ رات کو بارش ہو چکی تھی، زمین پر پیر پھسلتا تھا اور ہندستانی تیر انداز، جو اپنی کمانوں کو زمین میں گاڑ کر اور پیر کی ٹیک لگا کر تیر چلاتے تھے سکندر کے ایرانی تیراندازوں کا جواب نہ دے سکے۔ یونانیوں کا بیان ہے کہ ہندستانیوں کے تیر موٹی سے موٹی ڈھال اور زرہ کو پار کر جاتے تھے، لیکن جب تیر چلانے میں اتنا اہتمام کرنا پڑتا ہو کہ دشمن کو تیر انداز کا خاتمہ کر دینے کا موقعہ مل جائے تو پھر تیر کی تیزی سے کیا حاصل ہو سکتا ہے۔ سکندر نے اپنے لئے زیادہ اور دشمن کے لئے کم میدان اس نیت سے خالی چھوڑا تھا کہ امکان ہو تو دشمن کو گھیر لے، اس نے زیادہ زور کے حملے پورس کے دونوں بازوؤں پر کئے، اور جب وہ اس میں کامیاب ہو گیا تو پھر لڑائی نہیں رہی بلکہ قتل عام شروع ہو گیا۔ پورس کی پشت پر پہاڑیوں اور دریا کے درمیان ایک تنگ رستہ تھا، اور میدان سے قدم اکھڑنے کے بعد پورس کی فوج کا اس طرف سے سلامت گذرنا محال تھا۔ اسی سبب سے اس کی فوج کا بہت حقیر حصہ بچ سکا، اور وہ خود گرفتار ہو گیا۔

اس لڑائی سے منجملہ اور باتوں کے ہندستانی یہ سبق بھی سیکھ سکتے تھے کہ فوج میں ہاتھی فائدے سے زیادہ نقصان پہنچاتے ہیں۔ یونانیوں کو اس سے پہلے بھی ہاتھیوں سے سابقہ پڑ چکا تھا، وہ یہ بھی جانتے تھے کہ ہاتھی ڈر کر یا زخمی ہو کر بھاگتا ہے تو دوست دشمن کا فرق نہیں کرتا۔ انھوں نے پورس کے ہاتھیوں کو نفتے کے گولوں سے ڈرا کر بھگا دیا، اور بھاگنے میں انھوں نے پیادوں کو ایسا روندڈالا کہ پھر وہ کسی مصرف کے نہیں رہے۔

جہلم
پایاب
میدان جنگ
جہلم
دوسری لشکر گاہ
دلدل
سکندر کی پہلی لشکر گاہ
پورس کی پہلی لشکر گاہ

(یہ نقشہ ونسنٹ سمتھ کی کتاب "ہندستان کی قدیم تاریخ" سے نقل کیا گیا ہے۔)

سکندر کے بعد دوسرا سپہ سالار جس نے ہندستانیوں کی کمزوری کو سمجھ لیا اور اس سے فائدہ اٹھایا محمود غزنوی تھا۔ ہندستانی فوج ایک قلعہ کی طرح تھی جو مشکل سے تیار ہوتا ہے اور جگہ سے ہل نہیں سکتا۔ محمود کی لشکرکشی نے ہندستانیوں کو بالکل عاجز کر دیا، کیونکہ اس کی فوجیں نہایت سبک رفتار تھیں، اور اگرچہ وہ بہت دور سے آتا تھا، راجپوت فوجیں کبھی مقابلے کے لئے اچھی طرح تیار نہیں ہو پاتی تھیں محمود کا ہمیشہ ایک خاص مقصد ہوتا تھا جو لڑے بغیر حاصل ہو جاتا تو اس کے نزدیک اور بھی اچھا تھا، جب پہلی چار لڑائیوں کے بعد اس نے دیکھا کہ راجپوت بہت مرعوب ہو گئے ہیں تو اس نے اپنی فوجوں کی بہادری اور سپہ گری کے کمالات کی نمائش نہیں کی اور حتی الامکان جم کر لڑنے سے پرہیز کرتا رہا۔ یہ مصلحت بھی

اس کے راجپوت حریفوں کی سمجھ میں نہ آئی۔

محمود کی لشکر کشی اتنی کامیاب تھی اور اس کے پاس آزمودہ کار سپاہیوں کی ایسی افراط تھی کہ فن جنگ میں جدتیں کرنے کی اسے کوئی ضرورت محسوس نہیں ہوئی۔ سکندر اور پورس کی لڑائی کے بعد دوسرا معرکہ جس میں ہندستانی اصول جنگ کا تازہ امتحان ہوا پرتھوی راج اور شہاب الدین غوری کے درمیان ترائن کی دوسری جنگ تھی۔ شہاب الدین ایک مرتبہ سپاہیوں کے لالچ اور نافرماں برداری کی بدولت ذلیل ہوا اور گرفتار ہوتے ہوتے رہ گیا، دوسرے مقابلے کے لئے اس کے سپاہی اور سردار تیار ہوکر تو آئے تھے، لیکن فوج کی تعداد سولہ سترہ ہزار سے زیادہ نہ تھی اور پرتھوی راج پچاس ہزار سے اوپر لشکر لے کر آیا تھا۔ اسی سبب سے شہاب الدین اُس سے بھڑتے ہوئے ہچکچایا، اور ایک روایت ہے کہ اس نے راجپوتوں کو غافل رکھنے کے لئے صلح کی گفتگو چھیڑی۔ بہرحال لڑائی کے دن جو تدبیر اس کے کام آئی اس کا مکرو فریب سے کوئی تعلق نہیں تھا، وہ محض دشمن کی ترتیب بگاڑنے کی ایک ترکیب تھی جو بہت کارآمد ثابت ہوئی شہاب الدین نے اپنی فوج کو چار حصوں میں تقسیم کیا، جس میں سے ایک اس کے ماتحت محفوظ دستے کے طور پر رہا، اور تین باری باری سے راجپوتوں پر حملہ کرکے بھاگتے اور پلٹ کر لڑتے رہے، یہاں تک کہ راجپوت فوج کے پیادے، سوار اور ہاتھی سب تتر بتر ہوگئے جب آخری مرتبہ محفوظ دستے کا سہارا لیکر شہاب الدین کی پوری فوج نے حملہ کیا تو راجپوتوں کے پیر اُکھڑ گئے اور ان کی فوج کٹ مری۔ شہاب الدین اگر راجپوتوں کی



قلعہ نما صفوں پر پوری طاقت سے حملہ کرتا تو اس کی فوج پاش پاش ہو جاتی، جو تدبیر اس نے اختیار کی وہ اس سبب سے کارآمد ہوئی کہ اس نے دشمن کو ایسے طریقے سے لڑنے پر مجبور کیا جس میں اس کے سپاہی ماہر تھے اور دشمن بالکل ناواقف، اور اس طرح وہی صفت جس پر راجپوت بھروسا کرتے تھے ان پر تباہی لائی۔

ترکوں نے ہندستانی اصول جنگ میں جو اضافہ کیا وہ سواروں کا استعمال تھا، لیکن ملک میں آباد ہونے کے بعد سے اس میں کوئی خاص ترقی نہیں ہوئی، بلکہ اس اعتبار سے تنزل ہوا۔ کہ انھیں بھی ہاتھیوں نے لبھا لیا۔ پھر بھی ان کی فوجی قابلیت اور مستقل مزاجی کا ایک نمایاں ثبوت یہ ہے کہ وہ ۸۰ برس تک مسلسل تاتاروں کے حملے پسپا کرتے رہے، یہاں تک کہ یہ خطرہ خود ہی جاتا رہا، ترکوں کے جانشین پٹھان ہوئے جو شاید ان سے بھی بہتر سپاہی تھے، مگر اصول جنگ اور ہتھیاروں میں انھوں نے بھی کوئی ترمیم یا جدت نہیں کی۔ جب مغل ایک نیا ہتھیار، یعنی توپ لے کر آئے تو ان کے سامنے نہ راجپوتوں کے قدم جم سکے نہ پٹھانوں کے۔

بابر توپوں کو تھوڑے تھوڑے فاصلے سے فوج کے قلب میں رکھتا تھا، اور انھیں زنجیروں سے باندھ دیتا تھا۔ توپوں کے پیچھے منتخب سواروں کے دستے ہوا کرتے تھے، جب دشمن حملہ کرتا تو پہلے توپیں چھوڑی جاتیں، پھر جب اس کی صفیں توپوں سے ٹکراتیں یا یہ دیکھا جاتا کہ توپوں نے دشمن کو پریشان یا بے ترتیب کر دیا ہے تو بابر کے سوار توپوں کے درمیان سے نکل کر حملہ کرتے، اگر پہلا حملہ ناکامیاب رہتا تو وہ پھر توپوں کے پیچھے آجاتے اور توپچیوں کو، جو اس دوران میں گولہ باری کے لئے تیار ہو جاتے تھے، توپیں چلانے کا موقعہ دیتے۔ دائیں اور بائیں بازوؤں پر سواروں کے جو دستے ہوتے تھے وہ حسب ضرورت دشمن کے بازو یا پشت مارنے کے لئے کام آتے تھے۔ پانی پت کے میدان میں پٹھانوں اور سیکری کے قریب کھانوا



بابر کی فوج کی ترتیب

میں راجپوتوں کو بابر نے اسی ترکیب سے شکست دی۔ اس ترتیب کو اختیار کرنے کا خاص سبب یہ تھا کہ بابر کی فوج دشمن کے مقابلے میں بہت کم تھی، اور جب تک اسے آڑ لینے کا موقعہ نہ ملتا وہ پٹھانوں اور راجپوتوں کے ٹڈی دل کے سامنے کسی طرح ٹھہر نہیں سکتی تھی۔ اگر صورت حال کچھ اور ہوتی تو بابر یقیناً دوسری تدبیر اختیار کرتا کیونکہ موقعہ شناس سپہ سالار قاعدہ کی خاطر اپنی عقل کو معطل نہیں کر دیتا۔ بابر کو غالباً یہ بھی معلوم ہوگا کہ اس کی ترتیب حملہ کرنے کے لئے بالکل ناموزوں ہے، اور دشمن اس کی ترتیب کا گُر سمجھ کر چوکس ہو جائے تو وہ بہت نقصان پہنچا سکتا ہے۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ جنگ پانی پت کے پندرہ سال بعد شیر شاہ نے اس ترتیب کو ایسا بگاڑا کہ مغل فوج نیست و نابود ہو گئی۔

چونسا کی شکست کے بعد ہمایوں نے دہلی آکر ایک خاصی بڑی فوج جمع کی، اور ۱۵۴۰ء میں بلگرام کے قریب گنگا کے کنارے شیر شاہ سے اس کا دوسرا معرکہ ہوا۔ ہمایوں کے سپاہی بہت اچھے اور آزمودہ کار تو نہیں تھے لیکن ان کی تعداد دشمن سے کچھ زیادہ تھی، اور ہمایوں کو بہت سی توپیں اور کئی مشہور توپچی ورثے میں ملے تھے۔ شیر شاہ کے پاس ایک توپ بھی نہیں تھی، اور اس سبب سے اس نے ایک طریق جنگ اختیار کیا جس سے مغلوں کی توپیں اور ان کے بہترین سپاہی جو توپوں کی آڑ میں رہتے تھے بیکار رہے۔ اس نے اپنی فوج کے تین حصے کر دئے، جس میں سے ایک نے مغلوں کے دائیں اور دوسرے نے ان کے بائیں بازو پر حملہ کیا، اور تیسرا توپوں کی زد سے باہر کھڑا رہا، تاکہ ضرورت کے وقت باقی دونوں حصوں کو مدد کرے۔ خواص خاں



نے مغلوں کے دائیں بازو کو توڑ کر پیچھے ہٹا دیا، جلال خاں پس پا ہونے والا تھا کہ شیر شاہ نے کمک پہنچائی اور مغلوں کا یہ بازو بھی ٹوٹ گیا۔ جو سوار اس وقت دشمن کا مقابلہ کر سکتے تھے وہ بھاگنے والوں اور توپوں کے بیچ میں پھنسے ہوئے تھے، اور انھیں ایک حملہ کرنے کا موقع بھی نصیب نہ ہوا۔

ہندوستان میں حکومت قائم کرنے کے بعد ترکوں کی طرح مغلوں نے بھی فن جنگ پر جیسا کہ چاہیے توجہ نہیں کی، اگرچہ وہ پہلے کی بہ نسبت بہت بہتر توپیں بنانے لگے، اور بندوقوں کا بھی رواج ہو گیا۔ جب اورنگ زیب کے زمانے میں مرہٹوں سے لڑنا پڑا تو معلوم ہوا کہ مغل فوج میں وہ تمام عیب پیدا ہو گئے ہیں جو قدیم ہندو اور راجپوت فوجوں میں تھے، یعنی اسے یکجا کرنا مشکل ہے، اس کے ساتھ ساز و سامان بیحد ہوتا ہے اور اس وجہ سے وہ بہت سست ہو گئی ہے۔ شاہ جہاں کے عہد میں ملک عنبر، وزیر احمد نگر نے مغل فوج کی کمزوریوں کو تاڑ لیا اور مرہٹوں کو قزاقانہ جنگ کے لئے تیار کر کے مغلوں کے مقابلے پر چھوڑ دیا۔ مرہٹے کبھی جم کر نہیں لڑتے تھے، بلکہ موقعہ پاکر لشکر گاہ پر شبخوں یا چھاپے مارتے، یا ان چھوٹے چھوٹے دستوں کا صفایا کر دیتے جو سامان مہیا کرنے کے لئے ادھر ادھر بھیجے جاتے تھے۔ اس طرح مغلوں کو کوئی نمایاں شکست تو نہیں ہوئی، مگر ان کی ہمت پست ہو گئی۔ اورنگ زیب کے عہد میں اور اس کے بعد بھی مرہٹے اپنے اس طریقہ پر عمل کرتے رہے، مگر جب انھیں ملک اور دولت حاصل ہوئی تو وہ بھی بھاری فوجیں تیار کر کے جم کر لڑنے کا حوصلہ کرنے لگے۔ اس کے لئے وہ موزوں نہیں تھے اور پانی پت کی آخری لڑائی میں ان کی فوج کی کمر ٹوٹ گئی۔

یورپی قومیں جب ہندوستان آئیں تو ہمارے دیسی اصول جنگ پھر بالکل فرسودہ اور بے کار ثابت ہوئے۔ علاوہ اس کے کہ ہماری توپیں اور بندوقیں بہت ناقص تھیں ہم اپنے سپاہیوں کی تربیت اور قواعد پر کافی توجہ نہیں کرتے تھے اور یورپ کی پیادہ فوج اور سنگینوں کے جواب میں ہمارے پاس کچھ نہیں تھا۔ مختلف والیان ملک نے اپنی کمزوری دیکھ کر اپنے سپاہیوں کو نئے اصولوں کے مطابق قواعد کرانے کی بہت کوشش کی، مگر افسوس ہے یہ وہ زمانہ تھا جب باہمی عداوتوں اور غداری کا ایسا زور تھا کہ ہندوستان کا شیرازہ خود بخود بکھر گیا اور ہم میں کبھی اتنا اتحاد عمل اور اعتماد اس حد تک قائم نہیں ہو سکا کہ دشمن کا کہیں پر جم کر مقابلہ کر لیا۔

ہتھیار اور اصول جنگ کی جدتوں کی جو اہمیت دکھلائی گئی      س سے یہ خیال نہ ہونا چاہیے کہ یہی اصل چیزیں ہیں۔ دنیا کی تاریخ ثابت کرتی ہے کہ لڑائی میں آزاد قومیں غلاموں پر ہمیشہ غالب آتی ہیں اور آزاد قوموں میں سب سے زیادہ کامیاب وہ ہوتی ہیں جن کے افراد کی ذہنی نشو و نما میں رکاوٹیں نہ ڈالی جائیں، جن کا اتحاد عمل قومی ارادے کی یکسوئی اور یک جہتی کا نتیجہ ہو اور جن میں حکم چلانے اور بجا لانے کا یکساں مادہ ہو۔ یہ اوصاف لڑنے سے نہیں پیدا ہوتے، یہ سپاہیوں کے لئے مخصوص نہیں ہیں، اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ انھیں پیدا کرنا اور ترقی دینا تعلیم گاہوں کا خاص وظیفہ ہے۔ ہر قوم کے بہترین سپاہی وہ نہیں ہوتے جو وردی پہنتے اور چھاؤنیوں میں رہتے ہیں، بلکہ وہ نوجوان جو صحیح تربیت پاتے ہیں اور تربیت سے پورا پورا فائدہ اُٹھاتے ہیں۔



# کامیابی

سلیم بی اے کے امتحان سے فارغ ہو کر سیدھا گھر آیا۔ گھر کے نام سے دل میں سکون، آرام، محبت کا تصور پیدا ہوتا ہے۔ مگر سلیم کا گھر ٹھیکہ پر بنا ہوا، کرایہ کا مکان تھا۔ جس کے مستقل مکین دو تھے۔ ایک سلیم کے محرورالمزاج والد دوسرے اُن کا مخبوط الحواس نوکر۔ ان میں سے والد بزرگوار حج اور زیارات کو گئے ہوئے تھے البتہ نوکر نقد موجود تھا۔ سلیم کو اس مکان کے نام سے وحشت ہوتی تھی۔ مگر کرتا کیا، اس کے سوا اور کوئی ٹھکانا ہی نہیں تھا۔ وہ غریب باپ کا غیور بیٹا تھا۔ اس کے دوست بہت کم تھے، اور وہ بھی اسی کی طرح غریب تھے۔ ان میں سے کسی میں یہ مقدرت نہ تھی کہ اسے زیادہ دن اپنے یہاں مہمان رکھ سکتے اور اگر ہوتی بھی تو وہ خود اسے کب گوارا کرتا۔ غرض امتحان کا آخری پرچہ کرتے ہی، اس نے بستر باندھا اور آغاز مئی کی دھوپ میں تپتا، اور لو میں جھلستا ہوا وہ اپنے اس مامن میں پہنچا۔ میاں بدھو نے بڑی گرمجوشی سے اس کا استقبال کیا شربت پلایا۔ پنکھا جھلا، اور ایک ایک لفظ کے کئی جملوں میں اس کی خیریت پوچھی۔ جب کبھی وہ تعطیل میں گھر آتا تھا، میاں بدھو ازراہ محبت یہ کہا کرتے تھے کہ تم دُبلے ہوگئے ہو۔ اس کی وجہ یہ سمجھتے تھے کہ کالج میں ان کے ہاتھ کا پکایا ہوا کھانا نہیں ملتا اور دوسری یہ کہ "مولوی صاحب" یا "میاں جی" "بچے" کو ٹھونکتے بہت ہیں۔

دو رات تو سلیم کو سونے میں گذر گئے۔ نیم خوابی کی حالت میں وہ منہ ہاتھ دھونے اور کھانا کھانے کو اٹھتا تھا اور پھر سو جاتا تھا۔ تیسرے دن سے "کاوِ کاوِ سخت جانی ہائے تنہائی" کا سلسلہ شروع ہوا۔ اس شہر میں اس کے والد تھوڑے ہی دن پہلے آئے تھے۔ اس لئے اس کا جاننے والا دو چار آدمیوں کے سوا کوئی نہ تھا۔ اس کے ایک رشتہ کے خالو تحصیل میں سیاہہ نویس تھے ان کے گھر، روز شام کو جایا کرتا تھا۔ خالہ سے اپنی والدہ مرحومہ کی تعریف اور اپنے والد مدظلہ کی بُرائیاں سنتا تھا۔ خالو کے سیاہے کی میزان جوڑتا تھا۔ ان کے بڑے لڑکے کو سبق پڑھاتا تھا اور چھوٹے بچے کو کھلانے کی کوشش کرتا تھا۔ ایک پرانے ہم سبق کے یہاں

چلا جاتا تھا جو اپنے خاندان کی لڑائیوں کے قصے سنایا کرتے تھے اور کبھی ایک نئے واقف کار کے یہاں، جو اپنی نوکر کی نمک حرامی کی شکایت کیا کرتے تھے۔ ان کے علاوہ اس کے شناساؤں میں ایک مرزا صاحب اور تھے، ان کی صحبت کسی قدر دلچسپ تھی، مگر ایک تو ان کا گھر دور تھا۔ دوسرے وہ اس قدر قوی ہیکل ورزشی آدمی تھے کہ سلیم کو ان کے سامنے اپنے نحیف جثہ پر شرم آتی تھی۔ مصیبت اور یہ تھی کہ اوپر سے وہ نصیحت کے ردے جماتے تھے۔ خیر یہاں تک بھی غنیمت تھا، وہ تلقین سے آگے بڑھ کر تعلیم شروع کر دیتے تھے اور سلیم کو ان کے ساتھ جسم کو عجیب عجیب مضحک طریقوں سے توڑنے مروڑنے کی مشق کرنی پڑتی تھی، جس سے اس کا پلیتھن نکل جاتا تھا اور کئی کئی روز تک بدن میں درد رہتا تھا اس لئے ان سے ملنے سے اس کی طبیعت رُکتی تھی۔ زیادہ وقت وہ کتب بینی میں اور خیالی پلاؤ پکانے میں صرف کرتا تھا۔

اسی طرح دو مہینے گذر گئے۔ اب امتحان کا نتیجہ نکلنے والا تھا اور سلیم اس کے انتظار میں بے چین رہتا تھا۔ وہ بڑا ذہین اور محنتی طالب علم تھا۔ انٹرنس، اور ایف اے اوّل درجے میں پاس کیا تھا۔ بی اے میں بھی اس کے پرچے بہت اچھے ہوئے تھے۔ اور قاعدے سے اسے اوّل درجہ ملنا چاہئے تھا۔ مگر ممتحنوں کی نسبت اس نے سُنا تھا کہ وہ امتحان کے پرچے اس طرح دیکھتے ہیں جیسے دیوان حافظ میں فال دیکھی جاتی ہے۔ اس لئے نتیجہ کی طرف سے اسے پورا اطمینان نہیں تھا۔ نوجوانی کا ناہموار تخیل اور تلاطم اسے امید و یاس کی اٹھتی گرتی لہروں میں بہائے لئے جا رہا تھا۔ مگر انتظاریوں ہی کیا کم سخت ہے پھر جب اس کے ساتھ بے اطمینانی بھی شامل ہو جائے، تو اس کی شدت کا کیا پوچھنا۔ سلیم کے ایک دوست نے جو الہ آباد میں رہتے تھے، وعدہ کیا تھا کہ جب نتیجہ معلوم ہوگا تو اسے تار دے دیں گے۔ کئی روز سے وہ سوتے جاگتے ہر وقت اس تار کی فکر میں رہا کرتا تھا۔ خدا جانے کتنے چکر اس نے تار گھر کے لگائے۔ اس کے والد اُسی ڈاکخانہ میں ملازم تھے جس کے ساتھ یہ تار گھر تھا۔

اس لئے تار بابو اور چپراسی اسے پہچانتے تھے۔ پھر بھی اسے یہ پوچھنے کی ہمت نہیں ہوتی تھی کہ اس کے نام کا کوئی تار آیا ہے۔ وہ سامنے سڑک پر بے پروائی کے انداز سے ٹہلتا رہتا تھا۔ اور جب کوئی چپراسی سرخ بائیسکل پر نکلتا تو اس کی طرف کنکھیوں سے دیکھتا تھا کہ شاید اس کے پاس میرا تار ہو، اور

یہ مجھے مخاطب کرے۔ دیر تک انتظار کرنے کے بعد وہ بڑی حسرت سے اپنے دل میں کہتا تھا کہ تار پر تار چلا آتا ہے، مگر میرے نام کا ایک بھی نہیں، تار آتا ہے پر نہیں آتا۔

آج صبح سے اس نے نقشہ بدل دیا تھا۔ بجائے تار گھر کے سامنے سعی کرنے کے وہ معتکف ہو کر گھر پر بیٹھ گیا اور کتب بینی میں وقت گذارنے لگا۔ مگر دل اسی طرف لگا ہوا تھا۔ ایک بجے کے قریب وہ کھانا کھانے بیٹھا۔ کھانے میں صرف ماش کی دال اور روٹی تھی اس لئے کہ گوشت بقول بدھو کے بلی کھا گئی تھی۔ یہ حادثہ اکثر پیش آیا کرتا تھا۔ اور عجیب بات یہ ہے کہ بلی گوشت اُسی دن کھاتی تھی جس دن میاں بدھو کی افیم ختم ہو جائے۔ بدگمانی بُری چیز ہے۔ اس لئے ہم اس کی یہ تاویل کرتے ہیں کہ افیون ان کے ہوش کی کنجی تھی، جس دن چسکی نہ ہو اس دن وہ غافل ہو جاتے تھے اور حریف جو ہر وقت گھات میں رہتا تھا۔ اپنا کام کر جاتا تھا۔ گوشت کے نہ ہونے کی تلافی میاں بدھو نے یہ کی تھی کہ دال کو بگھار کر اوپر سے کتری ہوئی ادرک، پیاز، ہری مرچ کی تہہ جمادی تھی بدھو کھانا رکھ کر بیٹھے تھے اور سلیم نے نوالہ توڑنے کو ہاتھ بڑھایا تھا کہ باہر سے آواز آئی "تار لے جاؤ" ہڑپ کر اٹھنا، جھپٹ کر دروازہ پر پہنچنا، سنبھل کر اپنے اضطراب کو چھپانا، تار لے کر رسید کے فارم پر دستخط کرنا، چپراسی نے جو کچھ کہا اسے نہ سننا کمرہ میں آکر لفافہ چاک کرنا، یہ سب کچھ بےخبری کے عالم میں چند لمحے کے اندر ہو گیا۔ " اوّل درجہ، دلی مبارکباد" یہ چار لفظ آنکھوں کے رستے دماغ میں پہونچے اور بجلی کی رو کی طرح رگ و پے میں دوڑ گئے۔ خوشی کا ایک ہیجان تھا جس نے قوت خیال کو قریب قریب معطل کر دیا تھا۔ مگر تار والے کی آواز نے اس طلسم کو توڑ دیا "ہمارا انعام مل جائے، بابو صاحب" سلیم چونک پڑا، اس نے اٹھ کر جیب سے ایک روپیہ نکالا اور باہر جا کر چپکے سے چپراسی کے ہاتھ میں دے دیا۔ چپراسی نے سلام کیا۔ اور بائیسکل پر بیٹھ کر ہوا ہو گیا۔ اندر آکر سلیم کی نظر کھانے پر پڑی مگر اب اس کی اشتہا کافور ہو چکی تھی اور صرف ایک خواہش دل پر مسلّط تھی۔ کہ اپنی کامیابی کی خوشخبری کسی کو سنائے اور اس سے داد لے۔ اس نے سوچا کہ بدھو غالباً چسکی پینے گیا ہے۔ اور کوئی دم میں آیا ہی چاہتا ہے اس کے آنے کے بعد۔ کھانا کھائے بغیر چھٹکارا مشکل ہو جائے گا۔ اس لیے اس نے جلدی سے ٹوپی سر پر رکھی شیروانی پہن اور گنگناتا ہوا دروازہ سے باہر نکل گیا۔ سڑک پر پہنچ کر خیال آیا کہ جوتا نہیں بدلا ہے۔ مگر

اب واپس جانا خطرہ سے خالی نہ تھا۔ اس لئے دو سال کی پرانی گرگابی پہنے سٹر پٹر کرتا خالہ کے گھر کی طرف چل کھڑا ہوا۔

راہ میں تصور نے۔ اس کی بیوی کی تصویر نظر کے سامنے پیش کر دی۔ یہ نیک بخت ابھی تعین کی اکثر قیود سے آزاد تھی مگر یہ مسلم تھا کہ وہ حسنِ صورت اور حسنِ سیرت کی تمام صفات سے آراستہ ہے ایک مدت سے وہ تنہائی کی گھڑیوں میں سلیم کی ہمدم اور ہمساز رہا کرتی تھی۔ پھر یہ کیونکر ممکن تھا کہ اس یادگار موقع پر اسے مبارکباد دینے نہ آتی لیجئے' وہ آگئی' سرمہ سے تیز دشنۂ مژگاں کئے ہوئے۔ اس کا حسین چہرہ فخر و مسرت سے دمک رہا ہے۔ حجاب کی سرخی عارض تاباں پر دوڑی ہوئی ہے۔ سرمہ آلود آنکھوں میں خوشی کے آنسو جھلک رہے ہیں ؎

کرے ہے قتل لگاوٹ میں تیرا رو دینا
تری طرح کوئی تیغ نگہ کو آب تو دے

دونوں کی نظریں ایک لمحہ کے لئے ملتی ہیں۔ اور پھر شرم سے جھک جاتی ہیں۔ سلیم ہمہ تن گوش ہے کہ وہ کچھ کہے اسے انتظار ہے کہ یہ پہل کرے۔ دونوں کو بہت کچھ کہنا ہے۔ مگر سوچتے ہیں یہ کہ آخر ابتدا کیونکر کریں۔.. ........ خالہ کا گھر آگیا۔ سلیم کو اس واقعے نے جھنجوڑ کرا خواب شیریں سے بیدار کر دیا۔ وہ آنکھیں ملتا ہوا خالہ کے گھر میں داخل ہوا۔ وہ معظمہ سامنے دالان میں بچے کو لئے بیٹھی تھیں۔ سلیم کو دیکھتے ہی کہنے لگیں' بیٹا سلیم اس وقت تمھیں خدا نے بھیجا ہے اس کی کارسازی کے صدقے۔ ننھا رات سے بخار میں تپ رہا ہے۔ محمود نے جا کر ڈاکٹر سے نسخہ لکھوایا اور دوا کے انتظار میں کھڑا رہا مگر اتنا ہجوم تھا کہ اسکول کا وقت آگیا اور اس کی باری نہیں آئی وہ نسخہ یہاں پھینک' کتابیں لے اسکول چلدیا۔ اب میں دوا کس سے منگواتی نصیبا تو جب سے بوڑھی ہوئی ہیں انھیں مردوؤں میں جاتے شرم آتی ہے۔ بیٹا ذرا تم ہی تکلیف کرو اور یہ نسخہ لیکے دوا لا دو۔ اور ہاں لوٹتے میں عطار کی دکان سے آدھ پاؤ بید مشک کا عرق۔ اور تولہ بھر کھٹے میٹھے انار کا شربت لیتے آنا مجھے صبح سے دھڑکن نے ستا رکھا ہے"۔

سلیم نے بچے کے پاس جا کر اس کے ماتھے پر ہاتھ رکھا تو آگ کی طرح پھک رہا تھا مگر خالہ کی تسکین

دینے کے لئے اس نے کہا " بخار تو اب کم معلوم ہوتا ہے۔ میں ابھی دوا لاتا ہوں ۔ خدا نے چاہا تو پیتے ہی اتر جائیگا " نسخہ لیکر وہ ہسپتال میں گیا، جو قریب تھا۔ کمپونڈر بنچ پر پاؤں پھیلائے سو رہا تھا اس کے اُٹھنے اور دوا کے لینے میں کچھ دیر لگی عطار کے یہاں سے اس نے عرق اور شربت لیا۔ سیب کا مربہ چاندی کے ورق خالہ کے لئے اور پیپرمنٹ کی ٹکیاں ننھے کے لئے خریدیں ۔گھر آیا تو خالہ نے بہت سی دعائیں دیں۔ اگر اختلاج سے بےچین نہ ہوتیں تو بلائیں بھی لے تیں ۔ دونوں مریضوں کو دوا پلا کر وہ کچھ دیر ننھے کے پاس بیٹھا اس کے پاؤں سہلاتا رہا خالہ اپنی اور بچے کی بیماری اور اپنے شوہر کی بے پروائی اور بے مہری کا دکھڑا روتی رہیں۔ تھوڑی دیر میں بچے کو نیند آگئی اور خالہ بھی باتیں کرتے کرتے اونگھنے لگیں اس لئے وہ شام کا وعدہ کر کے اٹھ کھڑا ہوا۔

اس کے دل پر افسردگی سی چھاگئی تھی مگر کامیابی کا نشہ ایسا نہ تھا کہ اتنی جلدی اتر جاتا یہاں سے وہ اپنے پرانے ہم سبق کے یہاں پہنچا۔ دیکھا کہ وہ اپنی بیٹھک میں منہ ڈھانپے پلنگ پر لیٹے ہوئے ہیں۔ سلیم سمجھا کہ سو رہے ہیں مگر وہ اس کے پیروں کی آہٹ سے اُٹھ بیٹھے اور مری ہوئی آواز میں کہنے لگے " تم خوب آگئے ہیں تو سہ پہر کو تمھارے یہاں آنے کا ارادہ کر رہا تھا " سلیم نے دیکھا کہ ان کے چہرہ کا رنگ اڑا ہوا ہے۔ آنکھوں سے وحشت برس رہی ہے ہونٹ خشک ہیں۔ اس نے گھبرا کر پوچھا " خیر تو ہے آپ کچھ پریشان معلوم ہوتے ہیں " کہنے لگے " سلیم کیا بتاؤں میں تو زندگی سے عاجز آگیا ہوں اس روز روز کی مصیبت سے تو موت ہزار درجہ بہتر ہے والد کے انتقال کے بعد گھر بار سنبھالنے کے لئے میں نے پڑھنا چھوڑا مگر اس بوجھ نے میری کمر توڑ دی ۔ میرا جیسا مرنجا مرنج آدمی اور سابقہ اس کنبے سے جس میں ایک دوسرے کے خون کا پیاسا ہے ۔ مردوں کو تو میں کسی نہ کسی طرح ٹھیک کر لیتا ہوں مگر عورتوں کا کیا علاج کروں آج کا قصہ سنو۔ میری بیوی سے اور والدہ صاحبہ سے مدت سے لڑائی ٹھنی ہوئی ہے بات چیت ترک تھی صبح کو ذرا سی بات پر دونوں آپے سے باہر ہوگئیں وہ ہنگامہ برپا ہوا کہ یا اللہ تیری پناہ ۔مختصر یہ کہ بیوی ڈولی منگا کر میکے چلی گئیں والدہ کوٹھری کی کنڈی لگا کر بیٹھ رہیں ۔گھر میں آگ تک نہیں سلگی ۔ بچے بھوک سے بلک رہے ہیں، چچا صاحب کو گاؤں سے بلوایا ہے کہ والدہ کو سمجھائیں یہ قصہ طے ہو جائے تو میں بیوی کے

یہاں جاؤں۔ وہاں جو کچھ پیش آئے گا اس کے خیال سے دل لرزتا ہے۔ خیر خدا مالک ہے" بر سر اولادِ آدم ہر چہ آید بگزرد" سلیم بڑی دلسوزی سے اولادِ آدم کے درد کی داستان سنتا رہا وہ ان معاملات میں بالکل ناتجربہ کار تھا۔ والدہ اس کے چھٹ پنے میں انتقال کر چکی تھیں۔ رہی اس کی بیوی سو اس سے ابھی تک لڑائی تو ایک طرف خفیف سی رنجش کی بھی نوبت نہیں آئی تھی۔ وہ سوچ رہا تھا۔ کہ کن الفاظ میں تعزیت کرے مگر کچھ سمجھ میں نہیں آتا تھا تقدیر نے اس کی مدد کی اور عین اسی وقت ایک بیل گاڑی بیٹھک کے سامنے آکر رکی جس میں اولادِ آدم کے چچا کی سفید داڑھی نظر پڑی اس کے حق میں وہ اس وقت رجال غیب سے کم نہیں تھے۔ موقع کو غنیمت سمجھ کر وہ جلدی سے اٹھا اور چچا کو سلام کر کے رخصت ہو گیا۔

خوشی کی جگہ اسے غصہ آ رہا تھا۔ اور وہ سیدھا گھر جانے کا قصد کر رہا تھا۔ مگر اس کے نئے دوست کا مکان رستے میں پڑتا تھا۔ اس نے سوچا۔ چلو انھیں بھی دیکھتے چلیں۔ شاید انھیں سے دل کی بات کہنے کا موقع مل جائے اس نے ان کی گلی میں قدم رکھا تھا کہ وہ حضرت خود لمبے لمبے ڈگ بھرتے اسی طرف آتے نظر آئے سلیم وہیں ٹھٹھک کر رہ گیا۔ قریب آکر صاحب سلامت کے بعد انھوں نے انتہائی سراسیمگی کے انداز میں فرمایا "سلیم صاحب معاف کیجئے گا میں اس وقت بڑی جلدی میں ہوں نوکر مردود نے مجھے لوٹ لیا۔ کیش بکس توڑ کر ساری رقم اڑا لے گیا۔ بیس گڈیاں تو دس' دس کے نوٹوں کی تھیں۔ روپیہ کی تعداد ٹھیک یاد نہیں میں ابھی گھر میں آیا تو معلوم ہوا۔ تھانہ پر رپٹ لکھوانے جا رہا ہوں آپ چل کر بیٹھئے میں پانچ منٹ میں حاضر ہوتا ہوں آپ کو سارا قصہ تفصیل سے سناؤں گا"

اب سلیم کو ضبط کی تاب نہیں رہی اور وہ دل ہی دل میں برس پڑا" لعنت ہے اس ملک پر جس میں غم کا شریک تو ایک طرف، کوئی خوشی کا ساتھی بھی نہیں ملتا۔ اور پھر کسی میں اتنا حوصلہ نہیں کہ مصیبت کو ہنسی میں ٹال دے یا چپ چاپ سہہ لے۔ جہاں دیکھئے شکوہ و شکایت' آہ و زاری' نالہ و فریاد' سب زخمی اور سب کو اپنے زخموں کی نمائش کا شوق۔ سب درد میں مبتلا اور سب کو کراہنے کی عادت۔ اس ہر وقت کی ہائے ہائے میں کوئی شخص جس کے دل میں دوسروں کا درد ہو کس طرح خوش رہ سکتا ہے۔ انسان اپنی تکلیفوں پر صبر کرے مگر دوسروں کی تکلیفوں پر کیسے صبر کرے۔ غم و غصہ کی اس فضا میں ہمت' اولوالعزمی' بلند خیالات

اعلیٰ مقاصد کیونکر پنپ سکتے ہیں۔ کہنے والا کہتا ہے۔ "خوگر بہ خار شو کہ سراپا چمن شوی" فرض کا احساس خدمت کی لگن۔ پیدا کرو تو کلفت میں راحت، درد میں لذت پاؤ گے۔ زندگی کی تلخیاں شربت کے گھونٹ بن جائیں گی مگر:-

اک عمر چاہیئے کہ گوارا ہو نیش عشق
رکھی ہے آج لذتِ زخمِ جگر کہاں

اس عمر میں جسے جوانی کہتے ہیں تھوڑی سی نشاط طبع تھوڑی سی خوش دلی، ذرا سی ہمت افزائی، ذرا سی دلدہی کے بغیر محنت و ترقی ناممکن ہے۔ میں نے جن جن مصیبتوں سے بی اے تک پڑھا انھیں میں جانتا ہوں یا خدا جانتا ہے۔ آج اس محنت کا ثمر حاصل ہوا اتنی بڑی خوشی کو میں تنہا کیونکر سمیٹتا کیا میں اس کا مستحق نہیں تھا کہ کوئی اس خوش خبری کو سن کر مجھے مبارک باد دیتا۔ مگر جن سے اس کی اُمید تھی ان سے سخت مایوسی ہوئی کسی نے میری خوشی کا بوجھ نہیں بٹایا سب نے اپنے رنج کا بوجھ مجھ پر لاد دیا۔ ایک مرزا صاحب رہ گئے ہیں ان کے یہاں جاؤں تو خدا جانے کیا منظر دیکھنے میں آئے شاید ان کو کسی نے قتل کر دیا ہو یا زیادہ قرین قیاس ہے کہ اُنھوں نے کسی کی گردن مروڑ دی ہو۔ نہیں اس شہر میں، اس ملک میں خوش ہونا جرم ہے اسے ظاہر نہیں کرنا چاہیئے بلکہ چھپانا چاہیئے، انگریزی مثل ہے " ہنسنے والے کے ساتھ دنیا ہنستی ہے۔ رونے والا اکیلا روتا ہے" مگر ہماری دنیا اُلٹی ہے۔ رونے والے کے ساتھ روتی ہے ہنسنے والے کے پاس نہیں پھٹکتی روئے جا اے بدنصیب ہندوستان، تیری قسمت میں رونا ہی لکھا ہے ........"

ان خیالات میں غرق سلیم اپنے گھر کی طرف جارہا تھا۔ یکایک اسے اسکول کے بچوں کی ایک ٹولی نظر آئی جن میں اس کا خالہ زاد بھائی محمود بھی تھا۔ محمود نے اسے دیکھکر سلام کیا اور اس کی طرف بڑھا سلیم اس سے کہہ چکا تھا کہ نتیجہ کا تار آنے والا ہے۔ قریب آکر اس نے اشتیاق کے لہجے میں پوچھا " کہئے بھائی جان تار آگیا؟"

سلیم نے کسی قدر تامل کے بعد جواب دیا " ہاں دوپہر کو تار آیا میں پاس ہوگیا ......... اول درجہ میں"

محمود کا چہرہ خوشی سے چمک اٹھا " مبارک ہو بھائی جان۔ لائیے مٹھائی کھلوائیے۔ اچھا اب آپ کو کس درجہ میں

ترقی ملے گی؟" سلیم اس بھولے پن کے سوال پر مسکرایا" ترقی؟ بھئی بی اے کے بعد تعلیم کی ایک منزل ختم ہو جاتی ہے کوئی چاہے تو ایم۔ اے' یا قانون کے درجہ میں داخل ہو جائے۔ میں نے ابھی تک کچھ فیصلہ نہیں کیا خیر اب تم گھر جاؤ خالہ انتظار میں ہونگی۔ میں شام کو تمھارے لئے مٹھائی لے کر آؤں گا" محمود خوش خوش اپنے ساتھیوں میں جا کر مل گیا۔ شاید اس نے ان پر رعب گانٹھنے کے لئے اپنے بھائی کی کامیابی کی خبر سنائی ہوگی سلیم کے کان میں ایک لڑکے کی آواز آئی" اجی یہ نفرے کسی اور کو دو۔ بی۔ اے میں اوّل آنے والے کی ایسی ہی صورت ہوتی ہے" سب لوگوں نے سلیم کی طرف غور سے دیکھا اور منہ پھیر کر زور سے قہقہہ لگایا سلیم کو ان کی یہ حرکت ناگوار ہوئی مگر اب اس کی طبیعت کی لے بدل چکی تھی۔ جذبۂ مسرت جو کچھ دیر کے لئے غصہ کے جوش میں دب گیا تھا ابھر آیا۔ اس کے دل میں خاموش خطابت کا طوفان پھر اٹھا۔ مگر اب ہوا کا رُخ اور تھا" شکر ہے نوجوان ہندوستان ابھی غم اور غم پرستی کے زہر سے محفوظ ہے۔ اس کی رگوں میں شوخی اور زندہ دلی کا خون دوڑتا ہے۔ اس میں ہنسنے کا ذوق اور ہنسنے کی قوت باقی ہے۔ اسے دیکھ کر کچھ اُمید ہوتی ہے کہ یہ زندگی کی کڑیاں ہنس کھیل کر سہے گا۔ مشکلوں کا مقابلہ مردانہ وار کرے گا۔ ایسے رفیق کے بل پر انسان کارزارِ حیات میں قدم رکھ سکتا ہے ؎

اگر غم لشکر انگیزد کہ خونِ عاشقاں ریزد
من و ساقی بہم سازیم و بنیادش براندازیم"

سلسلہ خیال یہاں تک پہنچا تھا کہ اس کی نظر حلوائی کی دکان پر جا پڑی اسے محمود کا مٹھائی کا تقاضا یاد آگیا اور بھوک کی شدت بھی محسوس ہوئی کیونکہ اس نے دوپہر کو کھانا نہیں کھایا تھا۔ اس نے سوچا کہ ایک روپیہ کی گرما گرم جلیبیاں خریدے کچھ خود کھائے کچھ میاں بدھو کی نظر کرے۔ اور باقی شام کو محمود کے لئے لے جائے۔ وہ حلوائی کی دکان کی طرف بڑھا اور ہندوستان کے مستقبل کے فکر جلیبیوں کے پیچ میں غائب ہو گئے۔



# ہندوستان کا رزرو بنک

پچھلے دنوں رزرو بنک کا سارے ہندوستان میں بڑا چرچا رہا۔ اسمبلی میں کئی سال تک اس کے مسودہ قانون پر گرما گرم بحثیں ہوئیں۔ جو لوگ ہندوستان کے دستور میں اصلاح کی تجویزوں پر غور کر رہے تھے اُنھوں نے پہلی گول میز کانفرنس میں کہا کہ رزرو بنک کا قائم ہونا بہت ضروری ہے کیونکہ بغیر اس کے بین الاقوامی منڈیوں میں ہندوستان کا ساکھ قائم نہ ہو سکے گا اور بے ساکھ کے نئی حکومت کے مالیہ میں توازن قائم ہونا دشوار ہو جائے گا۔ آخر کار رزرو بنک ایکٹ منظور ہوا۔ سر سکندر حیات خاں سابق گورنر پنجاب اس کے ڈپٹی گورنر بنائے گئے۔ نواب مزمل اللہ خاں اور آدم حاجی محمد سیٹھ اور دوسرے ہندوستانی اس کے مرکزی بورڈ کے رکن ہوئے اس کے حصے فروخت ہوئے۔ اُن بنکوں میں جہاں حصوں کی خریداری کے لئے درخواستیں لی گئیں لوگ ٹوٹ پڑے۔ بنک کو جتنے روپیہ کی ضرورت تھی اس سے زیادہ کی درخواستیں آگئیں۔ اخباروں میں ہر ہفتہ پچھلے جمعہ تک کا جمع قرض کا چٹھا نکلنے لگا جو اور بنکوں کے جمع قرض کے چٹھوں سے اس اعتبار سے مختلف ہوتا ہے کہ عام بنکوں کا صرف ایک یکجائی چٹھا ہوتا ہے لیکن اس کا چٹھا دو علیحدہ علیحدہ شعبوں میں منقسم ہوتا ہے۔ اول اجرائے سکہ کا شعبہ اور دوسرا ساہوکارے کا شعبہ۔ دوسرا تو تقریباً ایسا ہی ہوتا ہے جیسا اور تمام بنکوں کا لیکن پہلے کے علیحدہ دینے کی کیا ضرورت ہے اور رزرو بنک کا سکہ کے اجراء سے کیا تعلق ہے۔ ہندوستان میں تو سکہ سازی کا کام طرف حکومت کے ہاتھ میں تھا۔ اس بنک کو یہ خدمت کیوں سپرد کر دی گئی۔ یہ اور اسی قسم کے دوسرے سوال پیدا ہوتے ہیں اور طبیعت میں جستجو ہوتی ہے کہ معلوم کیا جائے کہ رزرو بنک کسے کہتے ہیں۔ اس کی عام طور پر کیا خصوصیات ہوتی ہیں اور ہندوستان کے رزرو بنک کی کیا امتیازی خصوصیات ہوں گی۔ ہندوستانی قوم پرستوں کا کیا مطالبہ تھا اور حکومت نے کس قسم کا بنک قائم کیا ہے۔ حکومت سے اس کا کیا تعلق ہوگا وغیرہ وغیرہ۔ صفحات مابعد میں کوشش کی جائے گی کہ اس قسم کے تمام مسائل کے متعلق بحث کی جائے اور رزرو بنک کا ایک صحیح تخیل پیش کیا جائے۔

رزرو بنک کسے کہتے ہیں "رزرو" کے معنی انگریزی میں محفوظ کے ہیں ۔ مثلاً "رزرو" پولس یا "رزرو" فوج سے مراد یہ ہے کہ ایسی پولس یا فوج جو کسی آڑے وقت کے لئے محفوظ رکھی جاتی ہے ۔ جب معمولی پولس یا فوج سے کام نہیں چلتا تو جو پولس یا فوج محفوظ ہوتی ہے اُسے بلایا جاتا ہے ۔ اسی طرح افراد، کمپنیاں، بنک اور انجمنیں اپنا تمام سرمایہ کاروبار میں نہیں لگا دیتیں بلکہ کچھ "محفوظ" رکھتی ہیں تاکہ تنگی اور مشکل کے وقت جب روزانہ کی آمدنی سے مطالبات پورے نہ کئے جا سکیں اس محفوظ سرمایہ کو کام میں لائیں اور اپنا ساکھ قائم رکھ سکیں ۔

عہد جدید کے کاروبار اور مبادلہ کی یہ ایک امتیازی خصوصیت ہے کہ اس میں سونے یا چاندی کے استعمال میں بہت کفایت سے کام لیا جاتا ہے ۔ سونا چاندی چونکہ ہر شخص کے لئے قابل قبول ہے اس لئے بہترین ذریعہ مبادلہ ہے ۔ خرید و فروخت میں اس کی بہت ضرورت ہوتی ہے ۔ لیکن کاروباری لوگ جہاں تک ہو سکتا ہے سونے چاندی کی شکل میں ادائیگی کو ملتوی کرنے کی کوشش کرتے ہیں ۔ چاندی سونے کا ذرا سا ٹکڑا اگر اپنے پاس ہوتا ہے تو اُسے مختلف آدمیوں کو دکھا دکھا کر اُن کا اعتبار و اعتماد حاصل کرتے ہیں اور پھر اس کم وزن ٹکڑے سے اس اعتبار کی بنیاد پر اتنا ہی کام نکالتے ہیں جتنا عدم اعتبار کی صورت میں اس سے کئی گنے زیادہ وزنی ٹکڑوں سے لیا جاتا ۔ مطالبوں کی ادائیگی جلد یا بہ دیر بہرحال کرنا ہی پڑتی ہے ۔ لیکن اعتبار کی وجہ سے وقتی طور پر زبانی یا تحریری وعدوں سے کام چل جاتا ہے اور کاروبار کو سہولت کے ساتھ وسیع کیا جا سکتا ہے ۔ پھر کاروبار کا یہ قاعدہ ہوتا ہے کہ روپیہ کی وصولیابی اور ادائیگی کا سلسلہ برابر جاری رہتا ہے ۔ ایک کو مال قرض دیا جاتا ہے تو دوسرے سے وصول کیا جاتا ہے ۔ ایک کا قرض چکتا یا جاتا ہے تو دوسرے سے لیا جاتا ہے ۔ ایسے مواقع کم یا بالکل نہیں ہوتے کہ ادا تو سب کو کرنا ہو لیکن وصول کسی سے نہ ہوتا ہو ۔ ہر روز، ہر مہینہ، اور ہر سال کے لئے ایک رقم اپنے اور دوسرے کاروباری لوگوں کے تجربہ سے ایسی متعین کر لی جاتی ہے (مثلاً پانچ فیصدی، دس فیصدی، پندرہ فیصدی) جس کی موجودگی میں اطمینان ہوتا ہے کہ سب مطالبے آسانی سے نبٹائے جا سکیں گے ۔ بس اس رقم کے برابر سونا چاندی یا ایسا سکہ جو سونے چاندی کے مساوی سمجھا جاتا ہو محفوظ

رکھ لیا جاتا ہے اور بے فکری سے کاروبار کو جاری رکھا جاتا ہے۔ اب جب تک تخمینہ غلط ثابت نہ ہو یا غیر معمولی حالات کی وجہ سے ایک دم مطالبوں میں خلاف توقع اضافہ نہ ہو جائے کاروبار ٹھیک چلتا رہے گا ورنہ کسی ایک شخص کا مطالبہ بھی اگر وقت پر ادا نہ ہوا تو ہوا اُکھڑ جائے گی۔ ٹاٹ اُلٹنا پڑے گا اور سارا کاروبار بیٹھ جائے گا۔

کم سونے چاندی اور پونجی سے زیادہ رقموں کے کاروبار چلانے کا لالچ ایسا ہوتا ہے کہ ہر آدمی اپنی جان جوکھوں میں ڈالتا ہے۔ پھر تجارت و صنعت کی دوڑ میں لوگ ایک دوسرے سے بازی لے جانے کی فکر میں کچھ ایسے لگے رہتے ہیں کہ ہر طرح کی چوکسی اور آگے کا خیال چھوڑ دیتے ہیں۔ سرمایۂ محفوظ کا تناسب گھٹتے گھٹتے خطرناک حد تک پہنچ جاتا ہے اور جہاں ایک کا دوالا نکلا سارے بازار والوں کا دوالہ نکل جاتا ہے لوگ جلد باز ہوتے ہیں اُنھیں اس بات کے معلوم کرنے کی فرصت اور پروا نہیں ہوتی کہ قرض دار میں قرض کے ادا کرنے کی اہلیت ہے یا نہیں۔ اگر انتظار کیا جائے گا تو اس سے روپیہ وصول ہو سکے گا یا نہیں پھر اُنھیں خود اپنے قرضوں کی ادائگی کی فکر سوار ہوتی ہے اور جو ہلّڑ مچتا ہے اور آپا دھاپی ہوتی ہے وہ قیامت سے کم نہیں ہوتی۔ کسی کو کسی کا اعتبار نہیں رہتا۔ سارا کاروبار ٹھنڈا ہو جاتا ہے۔ ہزاروں خاندان برباد، گھر اور کارخانے ویران اور لوگ بے روزگار ہو جاتے ہیں۔

جس طرح افراد، فرداً فرداً اس طرح کی بے احتیاطیاں کرتے ہیں۔ کمپنیاں اور بنک مشترکہ طور پر کرتے ہیں اور حکومتیں بھی اس قسم کی ناعاقبت اندیشیوں سے باز نہیں رہتیں۔ افراد کی بے احتیاطیوں کا انجام جب اس قدر زیادہ نقصان رساں ہوتا ہے تو بڑے دلالوں، کمپنیوں، بنکوں اور حکومتوں کی بے احتیاطیوں کا خمیازہ تو کل ملک بلکہ ساری دنیا کو بھگتنا پڑتا ہے۔

اس لئے ضرورت اس بات کی محسوس کی جاتی ہے کہ ہر ملک میں ایک بنک کم از کم ایسا ہو جس کو اپنے ذاتی نفع سے زیادہ اجتماعی مفاد کا خیال ہو اور جو وقتی فایدہ کے لالچ میں حزم و احتیاط کے اصول کو ہاتھ سے نہ دے اور تمام ملک کی منڈیوں، کاروباری لوگوں، بنکوں، کمپنیوں اور نیز حکومت کے لین دین پر اتنا اثر و اقتدار رکھے کہ انھیں کبھی حدود احتیاط سے متجاوز نہ ہونے دے۔ اس کے ہاتھ میں کوئی ایسی

کل ہونا چاہئے کہ جسے جہاں ذرا سا مروڑا اور فوراً ملک کے تمام اعتبار و اعتماد کی وزنی گاڑی تیز یا آہستہ ہو گئی ۔ یہ کام رزرو بنک کا ہے اور یہ رزرو بنک اس لئے کہلاتا ہے کہ ملک کے تمام بنکوں اور حکومت کا سرمایہ محفوظ اس کے پاس جمع ہوتا ہے۔ اس کے اختیارات بہت وسیع ہوتے ہیں ۔ یہ نیا کاغذی سکہ بنا سکتا ہے ۔ غیر ملکوں سے اپنے اعلیٰ اعتبار پر بڑی بڑی رقموں کے قرض لے سکتا ہے اور اپنے ان زبردست وسائل کی بنا پر پوری اہمیت رکھتا ہے کہ جب حکومت اور ملکی بنک مخمصے میں پڑے ہوں تو انہیں سہارا دے اور ان کی مشکل آسان کر سکے ۔

**سرکار، غیر ملکی سرمایہ دار اور قوم پرست ہندوستانی کو رزرو بنک سے فایدہ**

رزرو بنک کا مطالبہ ہندوستانی قوم پرستوں، برطانوی رجعت پسندوں اور سرکار تینوں کی طرف سے کیا جا رہا تھا ۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس میں ترقی اور رجعت دونوں پہلو شامل تھے ۔ ہندوستانی قوم پرست موجودہ حکومت کے انتظام سے مطمئن نہیں تھے اس لئے وہ حکومت کی جگہ رزرو بنک سے ملکی سکہ، مبادلہ اور سرکاری لین دین کا کام کرانا چاہتے تھے ۔ برطانوی سرمایہ داروں کو مستقبل کی ہندوستانی قومی حکومت کی طرف سے خطرہ تھا اس لئے وہ ان کاموں کو حکومت کے ہاتھ سے نکال کر ایک آزاد، محفوظ اور لائق اعتماد ادارے کو سپرد کرنا چاہتے تھے جس پر سیاسی جماعتوں کے وقتی عروج و زوال کا کوئی اثر نہ پڑ سکے ۔ موجودہ ہندوستانی حکومت جب یہ کہتی تھی کہ مجھے بین الاقوامی منڈیوں میں ہندوستان کے ساکھ اور اعتبار کی فکر ہے تو اس کے دل میں بھی ہندوستانی قوم پرستوں کی طرف سے اندیشہ پایا جاتا تھا ۔ قوم پرستوں نے اکثر کہا ہے کہ موجودہ سرکار کے تمام قرضے ادا کرنے کے لئے ہندوستان پابند نہیں ہے ۔ کانگریس نے سرکاری قرضوں کی تحقیقات کے لئے کمیٹی مقرر کر کے اس بات کو بھی اشارتاً بتا دیا تھا کہ کس قسم کے قرضوں کی ادائگی سے آئندہ کی قومی حکومت منحرف ہو جائے گی ۔ اس قسم کی گفتگوؤں سے غیر ملکی قرضخواہوں کے دل میں گھبراہٹ پیدا ہوتی ہے اور وہ سرکاری قرضے کی دستاویزوں کو بازار میں بیچنا شروع کرتے ہیں جس سے ان دستاویزوں کی قیمت گھٹنا شروع ہوتی ہے اور سرکار کی آبروریزی ہوتی ہے اور اندیشہ ہوتا ہے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ باہر کے لوگ ہمارے رقعہ اور دستاویز کو ٹکے دمڑی کے بھاؤ بھی نہ خریدیں اور ہمارا شمار دوالیہ حکومتوں میں ہونے لگے ۔

انتقال حکومت کے زمانہ میں یہ چیز خاص طور پر اہمیت رکھتی ہے۔ فرض کیجئے سرکار اور مجلس مقننہ کی قوم پرست جماعت میں کسی بات پر اختلاف رائے ہوجائے۔ بات اس قدر بڑھے کہ دستور کو معطل کرنے کی ضرورت پیش آئے۔ قوم پرست جواب کے طور پر عدم ادائیگی محاصل کی تحریک شروع کردیں۔ سرکار کو مالی دشواری ہو اور ان غیر معمولی حالات میں وہ باہر سے قرض لینا چاہے اور اس موقع پر قوم پرست تمام سرکاری قرضوں سے اپنی بریت کا اعلان کردیں تو سرکار کے لئے یہ ایک بڑی آزمائش کا وقت ہوجائے اس میں شک نہیں کہ قوم پرستوں کی اس حرکت سے صرف سرکار ہی کے اعتبار کو نہیں بلکہ کل ملک کے اعتبار کو سخت نقصان پہنچے گا اور آیندہ قوم پرستوں کی حکومت کسی اپنے مشکل کے وقت قرضہ لینا چاہے گی تو اُسے بھی نہ ملے گا لیکن چونکہ انتہا پسند کانگریسی آزادی حاصل کرنے کے لئے ہر قسم کا خطرہ برداشت کرنے کے لئے تیار ہیں اس لئے وہ اس طرف سے لاپروا ہیں۔ لیکن سرکار اور قدامت پرستوں کی جمیعت چونکہ چیزوں کو اپنی حالت پر قائم و برقرار رکھنے میں ہے لہذا وہ ایک ایسے ادارے کا قیام نہایت ضروری سمجھتے تھے جو وقتی سیاسی شورشوں اور ہنگاموں سے بغیر متاثر رہ کر ملکی اور غیر ملکی ساکھ اور اعتبار کے کام کو چلاسکے۔

اس لئے سرکار کے نزدیک تو زرزر و بنک کو زیادہ اہمیت صرف اس لئے حاصل ہے کہ اس کے ذریعہ سے ہندوستان کے سکہ مبادلہ اور قرض کے انتظام کو قوم پرست جماعتوں کی مداخلت سے محفوظ رکھا جاسکیگا۔ اس کے دوسرے فوائد اس کے نزدیک ضمنی اور ثانوی حیثیت رکھتے ہیں مگر قوم پرست ان ضمنی فواید کو ہی اصل مقصد قرار دیتے ہیں۔ وہ رزرو بنک سے ملک کی تجارتی، صنعتی اور زراعتی ترقی کا کام لینا چاہتے ہیں۔ تجارت، صنعت و زراعت کو آج کل ضرورت کے وقت کم شرح سود پر روپیہ نہیں ملتا۔ اس لئے ترقی کے بہت سے کام شروع نہیں کئے جاسکتے۔ ملک میں بنک کا کاروبار بہت کم پھیلا ہوا ہے دیسی ساہوکار انفرادی طور پر گراں شرح سود کے ساتھ زیادہ تر غیر دولت آفریں اغراض کے لئے قرضے دیتے رہتے ہیں۔ لیکن چونکہ وہ منتشر ہیں اور ایک شیرازہ میں باہم منسلک نہیں ہیں اس لئے کم سونے چاندی سے (اعتبار کے سہارے پر) زیادہ سرمایہ کا کام نہیں لے سکتے اور ایک ہی روپیہ کو چار مختلف کاموں میں بہ یک وقت نہیں لگا سکتے۔ انجمن ہائے امداد باہمی اور رہنی بنکوں کی توسیع

میں بھی سرمایہ کی کمی کی وجہ سے دشواریاں ہیں۔ پھر جو بنک کسی نہ کسی طرح قائم ہوتے ہیں وہ مشکل کے وقت سہارا نہ ملنے کی وجہ سے ختم ہو جاتے ہیں۔ قوم پرست ایک تو اس خرابی کو رفع کرنا چاہتے ہیں دوسرے وہ حکومت کی مبادلہ اور سکہ سازی کی پالیسی کو ہندوستان کی تجارت وصنعت کے لئے سخت مضر سمجھتے ہیں۔ وہ حکومت پر یہ الزام رکھتے ہیں کہ گذشتہ تیس چالیس سال سے اُس نے دانستہ طور پر ہندوستانی سکہ، مبادلہ، باہر سے روپیہ قرض لینے اور تمام بیرونی مطالبات کی ادائیگی کا انتظام اس طرح کیا ہے جس سے ملکی صنعتوں، تجارتوں اور محصول ادا کرنے والوں کو تو نقصان پہنچا ہے۔ مگر برطانیہ کے کاروبار کو فروغ حاصل ہوا ہے۔ اُنھیں موجودہ حکومت پر بالکل بھروسہ نہیں ہے اس لئے وہ چاہتے ہیں کہ جو کام اب حکومت کر رہی ہے وہ رزرو بنک کو سپرد کر دیا جائے۔

القصہ جہاں تک رزرو بنک کے محض مطالبہ کا تعلق ہے غیر ملکی سرکار اور سرمایہ دار اور ہندوستانی قوم پرست دونوں متحد الخیال ہیں۔ لیکن جب سوال یہ پیش ہوتا ہے کہ رزرو بنک کس طرح کا ہو تو اس میں رائے کا اختلاف پیدا ہوتا ہے۔ کچھ کام تو ایسے ہیں جن سے دونوں کا مفاد وابستہ ہے اور کیسا ہی رزرو بنک کیوں نہ بنایا جائے اس میں نسبتی اہمیت کے اختلاف کے ساتھ وہ کام بہر حال کئے جائیں گے لیکن بہت سے ایسے اہم کام ہوں گے جن میں دونوں کے اغراض ومفاد میں بُعدالمشرقین پایا جائے گا اور کسی قسم کی مفاہمت اور مصالحت کی گنجائش نہ ہوگی۔ جو چیز ایک طبقہ کے لئے غذا کا کام دے گی دوسرے کے لئے زہر کی تاثیر رکھے گی۔ اس لئے جو دستور العمل اور افسران وعملہ ایک طبقہ کے لئے پسندیدہ ہوگا دوسرے کے لئے اس کا پسندیدہ ہونا لازمی نہیں ہے۔ نئے قائم شدہ رزرو بنک کے دستور العمل پر تو بعد میں بحث کی جائیگی یہاں یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ چند ایسے بنیادی مسائل سے واقفیت پیدا کرادی جائے جن کے بغیر رزرو بنک کے اغراض ومقاصد کو پوری طرح سمجھنا مشکل ہے۔

**ساکھ کے کاروبار اور اجرائے سکہ میں باہمی ربط**

ہم بیان کر چکے ہیں کہ عہد جدید کے کاروبار میں اعتبار کا عنصر بہت غالب ہے یعنی لوگوں کے زبانی وتحریری وعدوں کو کچھ عرصہ کے لئے اتنا ہی وقیع سمجھا جاتا ہے جتنا ٹھوس سونے اور چاندی کو۔ ہم یہ بھی دیکھ چکے ہیں کہ ذرا سے شک وشبہ سے ساکھ کا سارا

کاروبار بیٹھ جاتا ہے۔ اس لئے ضرورت اس بات کی بہت زیادہ محسوس کی جاتی ہے کہ اعتبار کی یہ عظیم الشان عمارت کسی مستحکم بنیاد پر قائم ہو تاکہ بے اعتمادی کے معمولی ہچکولوں کا تو کم سے کم بالکل اثر قبول نہ کرے۔ یہ مستحکم بنیاد کیا ہو سکتی ہے؟

سب سے زیادہ مستحکم تو وہ بنیاد ہوگی جو ہر جگہ، ہر وقت اور ہر حالت میں لوگوں کے اعتماد کو قائم رکھ سکے۔ ظاہر ہے اس حیثیت سے سب سے زیادہ مکمل سونا چاندی اور اس کے خالص اور بے میل سکے ہیں جو ہر ملک اور ہر زمانہ میں اپنی قدر ذاتی کی وجہ سے عام طور پر ہر شخص کے لئے لائق قبول ہوتے ہیں۔ یہ تو سب سے زیادہ مستحکم بنیاد تمام ساکھ کی ہو سکتے ہیں۔ لیکن چونکہ سونے چاندی کی مقدار محدود ہے اور یہ دھاتیں قیمتی ہوتی ہیں اس لئے ان کے استعمال میں کفایت ضروری ہوتی ہے اور محض ان کی بنیاد پر کاروبار کو زیادہ وسیع نہیں کیا جا سکتا۔ ضرورت اس بات کی ہوتی ہے کہ کوئی دوسری چیز اور تلاش کی جائے جس کی عام مقبولیت ملک سے باہر اگر نہیں تو کم از کم ملک کے اندر سونے چاندی کے قریب قریب ہو۔ تجربہ سے یہ معلوم ہوا ہے کہ سرکار یا مرکزی بنک کے نوٹوں کے قبول کرنے میں بھی عام طور پر لوگوں کو کوئی تامل نہیں ہوتا۔ اور ملک میں یا جہاں جہاں ملکی سرکار اور اس کے مرکزی بنک کا ساکھ زیادہ ہے کاغذی نوٹ اپنی اعتباری قیمت پر چلتے ہیں۔ کبھی کبھی تو یہ کاغذی نوٹ محض سونے چاندی کی نمائندگی کرتے ہیں اور ان کی مساوی قیمت کا سونا چاندی ہمیشہ سرکاری خزانوں یا بنکوں میں محفوظ ہوتا ہے ورنہ عموماً ان کی مساوی قیمت کا سونا چاندی سرکاری خزانوں اور بنکوں میں نہیں ہوتا۔ لیکن اتنا کافی سرمایہ محفوظ ان کی پشت پناہی کے لئے ضرور ہوتا ہے کہ انھیں بھی تقریباً سونے چاندی کی نمائندگی حاصل ہوتی ہے اور چونکہ سب آدمی بہ یک وقت اپنے کاغذی سکوں کے معاوضہ میں سونا چاندی طلب نہیں کرتے اس لئے سب اپنی ضرورت کے وقت ہمیشہ آسانی سے انھیں سونے چاندی میں منتقل کر سکتے ہیں۔ یہ سمجھنا غلطی ہے کہ کاغذی سکوں کے جس حصہ کے لئے مساوی قیمت کا سونا چاندی خزانہ میں موجود نہیں ہوتا اس کی مقدار میں اضافہ حکومت یا بنک من مانے طریقہ پر کر سکتے ہیں کیونکہ اگر ایسا کریں تو اُن کا کاغذی سکہ بازار میں کبھی بھی اُس نرخ پر نہ چل سکے جس پر سونے چاندی کے سکے چلتے ہیں۔ پبلک کی نگاہ میں جتنا اپنا ساکھ دیکھا جاتا ہے اتنا ہی نیا کاغذی

(اعتباری) سکہ جاری کیا جاتا ہے۔ پبلک کے ساکھ کا اندازہ سرکاری تمسکات کی فروخت سے کیا جاتا ہے جتنے تمسکات پبلک خریدتی ہے۔ اجرائے سکہ کے جمع قرض کے حساب میں ان کا شمار "جمع" میں اور نئے کاغذی نوٹوں کا "قرض" میں کیا جاتا ہے۔ جمع قرض کے حساب میں توازن رہنا نہایت ضروری ہے ورنہ نوٹوں کی کوئی قیمت نہ رہیگی۔ پھر چونکہ سرکار کا ساکھ عموماً بازار میں تمام دوسرے لوگوں کے مقابلہ میں بہت اچھا ہوتا ہے۔ اس لئے اس کے تمسکات کو سونے چاندی کے ہم پلہ سمجھا جاتا ہے اور انھیں "طلائی حاشیہ والے تمسکات" کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اس لئے جو نوٹ ان تمسکات کی ضمانت پر جاری کئے جاتے ہیں وہ ہر شخص کے لئے ایسے ہی قابل قبول ہوتے ہیں گویا ان کی پشت پناہی پر سونا چاندی موجود ہیں۔ غرضکہ یوں ساکھ کے کاروبار کی پوری عمارت سونے چاندی اور کاغذ کے سکوں پر کھڑی ہو جاتی ہے۔

اب ہمیں دیکھنا یہ ہے کہ "ساکھ کی عمارت" کا کیا مفہوم ہے۔ ہم یہ بتا چکے ہیں کہ کاروباری لوگ جہاں تک ممکن ہے اپنا روپیہ پھنسانا نہیں چاہتے بلکہ اُسے گردش میں رکھنا چاہتے ہیں۔ یعنی یہ کہ اگر کسی کو مال فروخت کرتے ہیں تو چاہتے ہیں کہ کسی طرح فوراً نقد دام وصول کرلیں۔ اگر خریدار سے نقد دام فوراً وصول ہونے کا امکان نہیں دیکھتے تو کوشش کرتے ہیں کہ اس سودے کی ضمانت پر کسی تیسرے آدمی سے نقد روپیہ فوراً لے لیں یا کم از کم بازار میں اپنا اتنا اعتبار پیدا کرلیں کہ اُنھیں مال اودھار ملتا رہے تاکہ خرید و فروخت کا سلسلہ جاری رہے۔ یہ نہ ہو کہ ایک دو سودوں پر ہی انحصار کرکے کئی دن تک ہاتھ پر ہاتھ رکھے بیکار بیٹھنا پڑے، مال کے روانہ کرنے، پہنچنے، وصول کرنے اور اس کے دام ادا کرنے میں وقت لگتا ہے۔ اگر اس وقت کا خیال کرکے فروشندہ منافع کی شرح میں اضافہ کرتا ہے تو خریدار مال خریدنے میں پس و پیش کرنے لگتا ہے اور اگر اضافہ نہیں کرتا ہے تو اپنی محنت اور روپیہ کے اتنے عرصہ تک بے کار رہنے کا فروشندہ کو کوئی معاوضہ نہیں ملتا۔ اس گتھی کو سلجھانے کے لئے وہ اس بات پر آمادہ ہو جاتا ہے کہ اگر اپنے روانہ کئے ہوئے مال کی قیمت اُسے فوراً مل جائے یا اُس قیمت کے برابر بازار والوں میں اس کا ساکھ قائم ہو جائے تو وہ اپنے پورے مطالبہ میں تھوڑی سی کتر بیونت یعنی کٹوتی کو بھی گوارا کرے گا۔ اس سے

جو خفیف نقصان ہوگا اُس کی بہت زیادہ تلافی نئے خریداروں کو مال روانہ کرنے اور ایک ہی روپیہ سے اتنی مدت میں کئی سودے کرنے سے ہو جائے گی اور اس کے منافع کی مجموعی شرح بہت زیادہ بڑھ جائے گی۔

مطالبوں کی ادائگی میں جو دیر لگتی ہے اور اس کی وجہ سے جو روپیہ ایک ہی سودے میں پھنس کر رہ جاتا ہے اُسے گردش میں لانے کی تدبیر ہر کاروباری شخص اپنی جگہ پر سوچتا ہے اور اس کے لئے مختلف طریقے اختیار کرتا ہے۔ مگر جو طریقہ عام طور پر ہر جگہ اختیار کیا گیا ہے وہ "ہنڈیوں کی کٹوتی" کا ہے۔ مقروض کے نام قرضخواہ کی جانب سے مطالبہ کی ادائگی کے لئے جو تحریر لکھی جاتی ہے اس کا نام ہنڈی ہوتا ہے۔ ہنڈیاں "درشنی" اور "میعادی" دو طرح کی ہوتی ہیں۔ اگر مطالبہ کی ادائگی فرمائش دیکھتے ہی کرائی جاتی ہے تو وہ "درشنی ہنڈی" کہلاتی ہے اور جو تین، چھ یا نو مہینے بعد کرائی جائے تو وہ "میعادی" کہلاتی ہے قرضخواہ یا ان کے دلال وغیرہ اپنی ہنڈیاں لے کر نکلتے ہیں اور ساہوکاروں یا بنکوں سے کہتے ہیں کہ اپنی کٹوتی کا حق کاٹ کر ہنڈی کے برابر نقد روپیہ انھیں دیدیں یا اس قدر روپیہ کا ہمارا ساکھ تسلیم کرلیں۔ بنک عموماً دوسری صورت اختیار کرتے ہیں۔ بنکوں کے یہاں قرضخواہوں کی امانتیں عموماً جمع ہوتی ہیں۔ ان کی امانت کے حساب میں اس رقم کا بھی اضافہ کرلیا جاتا ہے اور اس کے برابر مزید چک جاری کرنے کی اجازت دیدی جاتی ہے قرضخواہوں کی ہنڈی جب بنک خرید لیتے ہیں تو فوراً اقرار ادائگی کے لئے مقروض کے پاس روانہ کر دیتے ہیں اور جب مقروض اپنے دستخط کرکے اقرار کرلیتا ہے تو اگر ان کے پاس روپیہ فاضل ہوتا ہے تو تین، چھ یا نو مہینے تک جتنی ہنڈی کی میعاد ہوتی ہے خود انتظار کرتے رہتے ہیں ورنہ بڑے ساہوکاروں اور بنکوں کے ہاتھ جن کے پاس روپیہ فاضل ہوتا ہے اپنی شرح کٹوتی سے کم شرح پر کٹوتی کراکے اس ہنڈی کو فروخت کر ڈالتے ہیں۔ لیکن ان بڑے بنکوں کے یہاں سے بھی عموماً نقد ادائگی نہیں ہوتی بلکہ فروخت کرنے والوں کے امانت کے حساب میں یہ رقم درج کرلی جاتی ہے اور انھیں چک جاری کرنے کی اجازت دیدی جاتی ہے۔ یہ سلسلہ جاری رہتا ہے تاآنکہ نوبت سب سے بڑے بنک تک پہنچتی ہے۔

اس سے ظاہر ہوا کہ ہنڈیوں کی کٹوتی کرنے کے بعد ان کی قیمت کی ادائگی کے لئے چھوٹے بنکوں سے لے کر بڑے سے بڑے بنک عموماً ایک ہی طریقہ اختیار کرتے ہیں یعنی فروشندہ کو اپنے نام ہنڈی

کی رقم کے برابر چکوں کے جاری کرنے کی اجازت دیدیتے ہیں۔ اب اکثر ایسا ہوتا ہے کہ فروشندہ کو تمام رقم کی فوراً ضرورت پیش نہیں آتی۔ رفتہ رفتہ وہ بنک کے نام چک جاری کرکے اس رقم کو وصول کرتا ہے۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ جن کو چک دئے جائیں ان کا حساب بھی بنک میں ہو، اس لئے بنک کو انھیں نقد روپیہ ادا نہ کرنا پڑے اور ایک شخص کے حساب میں سے دوسرے کے حساب میں رقموں کے منتقل کرنے سے کام چل جائے پھر یہ بھی ہو سکتا ہو کہ لوگوں کو بنک پر اعتماد ہو اور اس کے نام جو چک ہو اُسے سرکاری نوٹ کے برابر وقیع سمجھتے ہوں اور اُسے فوراً نقدی میں منتقل کرانا ضروری نہ سمجھتے ہوں بلکہ باہمی مطالبات کی ادائیگی کے لئے تھوڑے عرصہ کے واسطے آپس میں منتقل کرتے رہیں۔ ان تمام صورتوں میں بنک کو اپنے چک کے معاوضہ میں فوراً چاندی سونے کے سکّے یا نوٹ دینا نہ پڑیں گے اور وقتی طور پر خود اُس کے چک سکّوں کے فرایض انجام دیتے رہیں گے۔ لیکن جلد یا بہ دیر لوگ سونے چاندی کے سکوں یا نوٹوں میں اپنے مطالبات کی ادائیگی کے خواہش مند ہوں گے۔ اب اگر بنک کے پاس سرمایہ محفوظ اتنا کافی ہوگا کہ وہ لوگوں کے مطالبات کو آسانی سے ادا کرسکے تو خود ادا کرے گا۔ ورنہ جو ہنڈیاں، دستاویزیں اور تمسکات وغیرہ اس کے پاس "جمع" کے طور پر ہوں گے اُن کے رہن، فروخت یا کٹوتی کرانے کی فکر کرے گا۔ اس کام کے لئے چھوٹے بنک عموماً بڑے بنکوں کے پاس جاتے ہیں۔ اب اگر ان کا اعتبار بڑے بنک کے یہاں اچھا ہے اور بڑے بنک کو روپیہ کی خود زیادہ ضرورت نہیں ہے تو انھیں سونے چاندی کے سکّے یا نوٹ مل جائیں گے ورنہ انھیں اپنی کٹوتی کی شرح میں اضافہ کرکے اپنے کاروبار کو محدود کرنا پڑے گا اور بہت سے ایسے لوگ جو نفع بخش اور معقول کاروبار میں روپیہ لگانا چاہتے ہوں گے اپنی ہنڈیاں فروخت نہ کرسکیں گے۔ ان تاجروں اور کاروباری لوگوں کے حوصلے دل ہی دل میں گھٹ کر رہ جائیں گے۔ وہ کام پھیلانا اور بڑھانا چاہیں گے۔ ان کے پاس ضمانت معقول ہوگی لیکن نہ بڑھا سکیں گے۔ ان حالات میں اگر بنک اصول حزم واحتیاط کو چھوڑکر، اپنے سرمایہ محفوظ کے تناسب کا خیال کئے بغیر ہنڈیاں کم شرح پر خریدنا جاری رکھیں گے اور ان کے ذمہ مطالبے بڑھتے جائیں گے اور جب ان سے نقد روپیہ طلب کیا جائے گا یہ نہ دے سکیں گے تو ان پر مصیبت کا وقت آجائے گا اور دوالہ نکل جانے کا اندیشہ پیدا ہوجائے گا

یہی حال درجہ بہ درجہ نسبتی فرق مراتب کے ساتھ تمام بنکوں کا ہوگا۔

مندرجہ بالا بیان سے ظاہر ہوا کہ ہنڈیوں کے کٹوتی کے سلسلہ کو عافیت اور اطمینان سے اُسی وقت توسیع دی جا سکتی ہے جب سونے چاندی کے سکّوں اور نوٹوں کی مقدار میں جن پر اعتبار کی پوری عمارت کھڑی کی جاتی ہے اضافہ کیا جائے۔ سونے چاندی کے سکّوں کی مقدار میں تو مالی دشواری کی وجہ سے وقت کے وقت آسانی سے اضافہ نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن نوٹوں کی مقدار میں اگر سرکار یا نوٹ جاری کرنے والا ادارہ منڈی کی ضرورت کی طرف توجہ کرے تو سہولت کے ساتھ اضافہ ممکن ہے۔

گھبراہٹ اور تجارتی بحران کے دنوں میں جب بے اعتباری کی وبا پھیلتی ہے اور ہر شخص سونے چاندی یا نوٹوں کی شکل میں ادائگی کا مطالبہ کرتا ہے اس وقت تو نوٹ جاری کرنے والے ادارے کا اگر اُسے یہ معلوم ہو کہ ساہوکاروں اور بنکوں کا روپیہ معقول کاروبار میں پھنسا ہوا ہے یہ ایک اخلاقی فرض ہو جاتا ہے کہ ان کی ہنڈیوں کو خریدے اور ان کی ضمانت پر نئے کاغذی سکّہ کو جاری کرے کیونکہ اگر وہ ایسا نہیں کرے گا تو ہزاروں تاجروں اور بنکوں کا دوالہ نکل جائے گا اور ملک کے اعتباری کاروبار کو سخت صدمہ پہنچے گا۔

اس لئے اعتبار کی عمارت کو صحیح بنیاد پر قائم کرنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ اجرائے سکّہ اور ساہوکارے میں یکجہتی اور ہم آہنگی ہو۔ سکہ جاری کرنے والے ادارے کو منڈی سے قریبی تعلق اور وابستگی ہو۔ وہ اُس کی ضروریات کا اندازہ اور تخمینہ کر سکے اور سکہ کی مقدار میں حسب ضرورت کمی بیشی کر سکے۔ یہ اُس وقت ہی ممکن ہے جب ایک ہی ادارے کے ذمہ دونوں انتظام سپرد کئے جائیں یعنی ایک ہی مرکزی بنک ساہوکارے کے اعلیٰ کام اور اجرائے سکّہ کے فرائض کو انجام دے۔

اس سے ایک دوسرا بڑا فایدہ اور بھی ہوگا۔ ہم اوپر بیان کر چکے ہیں کہ ساہوکارے کے کام کو اطمینان سے کرنے کے لئے سرمایہ محفوظ جمع رکھنا پڑتا ہے۔ اسی طرح اعتباری سکہ کے لئے بھی سرمایہ محفوظ جمع رکھا جاتا ہے۔ اگر یہ دونوں سرمایہ ہائے محفوظ ایک مرکزی جگہ پر رہیں گے تو دونوں کو ایک

دوسرے سے تقویت ہوگی اور ساہوکارے اور اجرائے سکہ کے کام زیادہ مستحکم بنیاد پر کئے جاسکیں گے۔
ساہوکارے کے کاروبار اور اجرائے سکہ کے کام میں باہمی ربط دکھانے کے بعد اب ہم یہ معلوم کریں گے کہ ہندوستان میں اب تک صورت حال کیا رہ چکی ہے۔ یہاں ان دونوں کاموں میں کس قدر یکجہتی اور ہم آہنگی پائی جاتی ہے کن اداروں کو یہ کام اب تک سپرد رہے ہیں اور یہاں کے انتظام میں کس قسم کی خامیاں ہیں جن کی وجہ سے ایک نئے ادارے یعنی رزرو بنک کا قیام بہت ضروری ہوگیا ہے۔ (باقی)



# انقلابی جماعت اور عوام

۱۷۸۹ء اور ۱۸۷۰ء کی درمیانی مدت میں، فرانس کی حکومت سخت انقلاب انگیز دور سے گذرتی رہی متعدد خانہ جنگیاں ہوئیں، کبھی کسی طبقہ کو عروج نصیب ہوا کبھی کسی کو۔ الغرض جو قتل و غارتگری، تباہی و بربادی، اس عہد میں حریت فکر، اصلاح نوع انسانی اور امن و سکون عالم کا نام لے لے کر محارب فریقین نے جایز رکھی وہ آپ اپنی نظیر ہے۔ پیرس کے لوگ فطرتاً جلد مشتعل اور جنگ کے لئے فوراً طیار ہو جانے والے واقع ہوئے ہیں۔ اس لئے پیرس کے چوراہوں، سڑکوں اور گلیوں پر، اینٹ پتھر، لوہا لکڑی، خاک دھول وغیرہ وغیرہ کے انبار لگا لگا کر متعدد بار مضبوط سدیں (BARRICADES) بنائی گئیں اور باقاعدہ فوجی طریقہ پر محصور ہو کر، حکومت وقت کی فوجوں سے، انقلاب پسند جماعتوں نے جنگ کی۔ ہرچند اکثر وبیشتر ان کو ناکامی ہوئی لیکن جب وہ کامیاب ہوئیں تو انھوں نے حکومتوں کو درہم برہم کر ڈالا۔

وکٹر ہیوگو فرانس کا ایک نہایت مشہور فلسفی ادیب ہوا ہے۔ اُس نے اسی انقلابی دور کے ماحول میں اپنی زندگی کے بہت سے ایام بسر کئے تھے اور اس وقت کی بعض تحریکوں میں بھی عملی حصہ لینے کا اُسے موقع ملا تھا۔ اُس نے اس انقلابی عہد کے بعض واقعات کا نقشہ اپنے ناولوں میں کھینچا ہے۔ اس کے ایک ناول لامزرایبل کے بعض انتخابات کو ہم اس جگہ درج کرتے ہیں تا کہ اس دور کی انقلابی ذہنیت اور دیگر خصوصیات کا اندازہ، ایک فلسفی ادیب کے نقطۂ نگاہ سے ناظرین جامعہ بھی کر سکیں۔

---

جون ۱۸۳۲ء میں، پیرس کی شنواری سڑک پر، باغی جن کی تعداد ۲۷ تھی ایک سد بنائے ہوئے محصور ہیں۔ حکومت وقت کی فوجیں ان کی سرکوبی کے لئے مستعد ہیں۔ رات ختم ہو گئی ہے۔ صبح نمودار ہونے والی ہے۔ اندرون حصار کی فضا کا نقشہ کھینچتے ہوئے، وکٹر ہیوگو ایک جگہ لکھتا ہے:-

انقلاب پسند جماعت کے دل امیدوں سے لبریز تھے کیونکہ رات کے حملہ کی جس طرح انھوں نے

مدافعت کی تھی اس سے ان کی ہمتیں بڑھی ہوئی تھیں اور دن نکلتے ہی جو حملہ ہونے والا تھا اس کو وہ حقارت کی نگاہ سے دیکھنے لگے تھے۔ وہ حملہ کا انتظار کر رہے تھے اور مسکرا رہے تھے۔ انھیں اپنی کامیابی کا اتنا ہی یقین تھا جتنا کہ اپنے مقصد کی صداقت کا۔ علاوہ ازیں، انھیں کمک کے آنے کی بھی امید تھی اور اس امید سے انھیں بہت تقویت حاصل تھی۔ فرانس کی خصوصیت ہے کہ جب وہ مصروف پیکار ہوتی ہے تو حد درجہ خوش دلی کے ساتھ اپنی کامیابی کی بھی پیشین گوئی کر لیتی ہے، چنانچہ انھوں نے بھی آنے والے دن کو، تین حصوں میں تقسیم کر کے سمجھ لیا تھا کہ صبح چھ بجے وہ رجمنٹ آئیگی جسے انقلاب میں شریک ہونے کے لئے ہموار کیا جا چکا تھا۔ دوپہر کو تمام پیرس میں شورش برپا ہو جائے گی اور غروب آفتاب کے وقت تک انقلاب مکمل ہو جائے گا سینٹ میری کے گھنٹے کی آواز انھیں سنائی دے رہی تھی جو اس بات کا قطعی ثبوت تھی کہ دوسری سد، (جین کی) جو نسبتاً بڑی بھی تھی، ابھی تک مقابلہ کرنے میں کامیاب تھی۔

یہ نیک فالیں ایک گروہ سے دوسرے گروہ تک، نہایت خوشی اور مسرت کے ساتھ پہنچائی جا رہی تھیں کہ انجولراس باغیوں کا سردار نمودار ہوا۔ وہ حصار سے باہر، اندھیرے میں گھوم پھر کر واپس آیا تھا۔ تھوڑی دیر تک، وہ اپنے ساتھیوں کی پُرمسرت گفتگو کو سنتا رہا۔ پھر طلوع آفتاب کی بڑھتی ہوئی روشنی میں، جس نے اس کے چہرے کو سرخ و شاداب بنا دیا تھا اُس نے کہا:۔

"پیرس کی تمام فوج باہر آگئی ہے۔ اس فوج کا ایک تہائی حصہ، اس سد پر حملہ کرنے کی طیاری کر رہا ہے جس کے پیچھے تم ہو۔ قومی محافظ دستہ بھی موجود ہے۔ ایک گھنٹہ میں تمھارے اوپر حملہ کیا جائیگا عوام جو کل تک پورے جوش سے کام لے رہے تھے آج صبح سے بالکل سرد ہیں۔ انتظار اور امید کی کوئی صورت نہیں۔ نہ کوئی رجمنٹ مدد کو آئیگی اور نہ کوئی راہ مفر کی دکھائی دے گی۔ تم سے سب نے منہ موڑ لیا ہے۔

یہ سُن کر آپس کی گفتگو سے جو ایک بھنبھناہٹ سی فضا میں پائی جاتی تھی وہ دفعتہً بند ہو گئی۔ سب پر ایک سکتہ کی سی کیفیت طاری تھی۔ ایک ناقابل بیان خاموشی چھائی ہوئی تھی اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا موت کا فرشتہ ابھی یہاں سے اُڑ کر گیا ہے۔ لیکن یہ حالت صرف ایک لمحہ تک قائم رہی اور اس کے

بعد ایک نہایت معمولی اور ناقابلِ التفات گروہ میں سے ایک آواز نے' انجولراس کو مخاطب کرکے کہا:-

" ایسا ہے تو یہی سہی۔ بھائیو! ہمیں زبان سے نہیں بلکہ اپنے بے جان جسموں سے احتجاج کرنا چاہیئے اور دنیا پر یہ ظاہر کر دینا چاہیئے کہ اگر عوام نے ہم سے منہ موڑ لیا ہے تو خیر' احرار عوام سے کبھی منہ نہیں موڑ سکتے۔

ان الفاظ نے انفرادی تفکرات کے تکلیف دہ بادل کو یکقلم فنا کر دیا اور ایک پُرجوش نعرہ کے ساتھ سب نے اس تجویز کا خیر مقدم کیا۔ اس آدمی کا نام کسی کو نہ معلوم ہو سکا جس نے یہ فیصلہ کن الفاظ کہے تھے وہ کوئی غیر معروف معمولی آدمی تھا' ایک فراموش کردہ انسان' ایک وقتی ہیرو' ایسا لامعلوم شخص جو انسانی نازک ترین لمحات میں' ایک خاص موقع پر' ایک خاص انداز بلند کے ساتھ' وقت کے مناسب حال جو فیصلہ کن نقطہ ہوتا ہے کہ گذرتا ہے اور اس کے بعد تاریکی میں غائب ہو جاتا ہے۔ ایک لمحہ کے لئے وہ بجلی کی طرح چمک کر خدا اور مخلوق کی نمایندگی کرتا ہے اور پھر فنا ہو جاتا ہے۔

معلوم ہوتا ہے اس قسم کا عزم راسخ' ۶ جون ۱۸۳۲ء کی فضا کے ذرہ ذرہ پر مسلط تھا۔ کیوں کہ ٹھیک اسی وقت سینٹ میری کی سد میں' وہاں کے محصور باغیوں نے' ایک ایسی ہی آواز بلند کی' جس نے تاریخی حیثیت اختیار کر لی۔ وہ آواز یہ تھی جسے باغیوں کے مقدمہ کی سماعت کے وقت شہادت کے طور پر قلمبند کیا گیا تھا۔" وہ ہماری مدد کو آئیں یا نہ آئیں' یہ ان کی خوشی ہے۔ ہمیں اس کی پرواہ نہیں ہمارا راستہ کھلا ہوا ہے ہم سب کو ایک ایک کرکے یہیں فنا ہو جانا ہے"۔

اس واقعہ سے ہم کو پتہ چلتا ہے کہ گو بظاہر یہ دونوں سدیں' مادی طور پر ایک دوسرے سے علیحدہ کر دی گئی تھیں لیکن پھر بھی ان میں روحانی گفت وشنید جاری تھی۔

سد کی کیفیت نزع شروع ہونے والی تھی۔ اس موقع کے المناک تجمل وشوکت کو ہر چیز بڑھا رہی تھی۔ ہوا کی ہزاروں پُراسرار صدائیں' جو سڑک پر' اس مسلح ہجوم کی آمد ورفت سے پیدا ہوتی تھیں جسے سد کے اندر سے نہ دیکھ سکتے تھے۔ گھوڑوں کی ٹاپوں کی آوازیں جو تھوڑے تھوڑے وقفہ کے بعد صاف سنائی

دیتی تھیں۔ توپخانہ کی بھاری گڑ گڑاہٹ، پلٹن کی بندوقوں کی آوازیں اور توپوں کے دغنے کی صدائیں جو شہر پیرس کی بھول بھلیوں میں گونجتی تھیں۔ جنگ کے دھوئیں کا اُٹھنا جو چھتوں کے اوپر بالکل سنہرا نظر آتا تھا۔ پُراسرار چیخیں جو دور سے صاف سنائی نہ دیتی تھیں اور اس لئے اور زیادہ بھیانک معلوم ہوتی تھیں۔ خطرات کا، بجلی کی چمک کی طرح تھوڑے تھوڑے عرصہ کے بعد نمودار ہونا۔ سینٹ میری کے الارم سگنل کی آواز جواب بالکل ایک سسکی کی طرح سنائی دیتی تھی۔ موسم کا اعتدال، آسمان کا، دھوپ اور بادلوں کی وجہ سے ایک دلفریب شان سے نظر آنا۔ دن کا حسن اور مکانوں کی وحشت زا خاموشی، ان سب سے ایک شاندار ٹریجڈی کی کیفیت کا اظہار ہوتا تھا۔

مکانوں کی وحشت زا خاموشی کا سبب یہ تھا کہ گذشتہ شام سے شنواری سڑک کے دونوں کناروں پر جو مکانوں کی قطاریں تھیں وہ بالکل دور ندہ صفت دیواریں بن گئی تھیں۔ ان کے دروازے، کھڑکیاں اور روشندان سب بالکل بند کر لئے گئے تھے۔ وہ دن اس دن سے مختلف تھا جس میں کہ ہم زندگی گذار رہے ہیں۔ ہمارے سامنے جو انقلاب ہوا، اس کے لئے وقت آگیا تھا۔ اس لئے جب لوگ اس صورت حال کو ختم کرنے کے لئے اُٹھے جو ضرورت سے زیادہ عرصہ تک قائم رہ چکی تھی اور جسے "عطا شدہ پروانہ آزادی" اور "دستوری حکومت" کے منافقت آمیز ناموں سے موسوم کیا جاتا تھا تو اس وقت فضا میں عالمگیر غیض وغضب پھیلا ہوا تھا۔ سڑکیں جب کھودی گئیں، شہر والوں نے اظہار رضامندی کیا۔ تجارت پیشہ طبقہ نے مسکرا مسکرا کر آزادی کا ترانہ، دبی زبان سے گایا۔ باشندوں نے جن کے رگ و ریشہ میں بغاوت کا نشہ سرایت کر گیا تھا، باغیوں کو پناہ دی اور مکانوں نے ان وقتی اور عارضی قلعہ نما سدوں کے ساتھ، جو ان کے سہارے سے تعمیر کی گئی تھیں، اظہار اخوت کیا۔ لیکن جس وقت کا اس جگہ ہم ذکر کر رہے ہیں، اس وقت زمانہ کا میلان، انقلاب کی طرف نہیں تھا اس لئے بغاوت فیصلہ کن طریقہ پر اختیار نہیں کی گئی۔ عوام نے تحریک سے کنارہ کشی اختیار کر لی اور باغیوں کی جماعت بے یار ومددگار رہ گئی۔ باغیوں کے چاروں طرف جو گنجان آبادی بسی ہوئی تھی وہ ایک سنسان ریگزار کی مانند ہو گئی۔ دلوں میں سردی پیدا ہو گئی۔ مکانوں کے دروازے اس طرح مقفل ہوئے کہ دیوار بن گئے۔ اور سڑک ایک ایسی وادی بن گئی جس کی پُر سکون اور ہموار سطح سے گذر کر، فوج

اطمینان سے، سدپر حملہ آور ہوسکی۔

عوام کو اچانک اس بات پر مجبور نہیں کیا جاسکتا کہ وہ اپنی مرضی اور خواہش سے زیادہ اپنی رفتار میں تیزی پیدا کریں۔ جو کوئی بھی اس قسم کا قصد کرے گا اس کا انجام عبرتناک ہوگا۔ عوام اس کے کبھی روادار نہیں ہوسکتے۔ ایسی صورت میں وہ باغیوں کو ان کے حال پر چھوڑ دیتے ہیں اور خود بے تعلق ہو جاتے ہیں۔ باغی کوڑھیوں کی مانند ہو جاتے ہیں جن سے ہر شخص گھن کرنے لگتا ہے۔ ان کے لئے مکانات، ساحل کی مضبوط چٹانیں بن جاتے ہیں۔ دروازے، انکار کی مجسم تصویریں، سڑک کی طرف مکان کا جو رخ ہوتا ہے وہ ایک ٹھوس دیوار نظر آتا ہے۔ یہ دیوار دیکھتی ہے، سنتی ہے لیکن ٹس سے مس نہیں ہوتی۔ یہ کھل سکتی ہے اور چاہے تو پناہ دے سکتی ہے، لیکن ایسا نہیں کرتی۔ یہ دیوار عدالت کا ایک جج بن جاتی ہے یہ دیکھتی ہے اور موت کا حکم سناتی ہے۔ یہ بند مکانات کس قدر ہوش ربا منظر پیش کرتے ہیں۔ وہ مردہ معلوم ہوتے ہیں درآنحالیکہ وہ زندہ ہوتے ہیں۔ زندگی، جو یہ معلوم ہوتا ہے، سکتہ کے عالم میں ہے ان سے لپٹی ہوئی ہوتی ہے۔ چوبیس گھنٹے گذر گئے ہیں کوئی ان مکانوں سے باہر نہیں نکلا۔ لیکن ان مکانوں سے کوئی غائب بھی نہیں ہوا۔ اس مکان کے اندرونی حصہ میں جو باہر سے بالکل چٹان معلوم ہوتا ہے لوگ چلتے پھرتے ہیں، سوتے جاگتے ہیں، کھاتے پیتے ہیں غرضکہ مکان کے اندر رہ کر جس قدر کام کئے جاتے ہیں، سب کرتے ہیں لیکن وہ سہمے ہوئے ہوتے ہیں جو بجائے خود ایک خوفناک چیز ہے۔ اپنی اس سنگین غیر مہماں نوازی کے لئے وہ خوف و دہشت کا ہی عذر پیش کرتے ہیں جس میں بزدلی بھی شامل ہے جو جرم کی نوعیت کو اور بھی زیادہ قابل معافی بنا دیتی ہے۔ بعض اوقات دیکھا گیا ہے کہ خوف ایک جذبہ کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ خوف کو اس طرح غضب میں تبدیل کر سکتے ہیں جیسے عاقبت اندیشی کو غصہ میں۔ اور اسی بنیاد پر "جنون اعتدال پسندی" کی اصطلاح وضع کی گئی ہے۔ انتہائی خوف کی بجلیوں میں سے بعض وقت غصہ کا جذبہ، ایک سوگوار دھوئیں کی مانند بلند ہوتا ہے اور عوام جواب طلب کرنے لگتے ہیں۔ "یہ لوگ کیا چاہتے ہیں؟ انھیں کسی بات سے تسکین ہی نہیں ہوتی۔ یہ امن پسند آبادی کو بدنام کرتے ہیں۔ کیا اس قسم کے مہمل انقلابات دیکھتے دیکھتے ہم تھک نہیں گئے ہیں؟ یہ لوگ یہاں مرنے کیوں آئے ہیں؟ جس طرح آئے ہیں اگر ہمت ہے تو اسی طرح

نکل بھی جائیں۔ یہ سب ان کا ہی قصور ہے جس سزا کے یہ مستحق ہیں وہ انھیں مل رہی ہے۔ سڑکوں کو دیکھو کس طرح توپ کے گولوں سے چھلنی ہو گئی ہیں۔ یہ سب کے سب متنفی اور امن شکن ہیں۔ ہم کبھی ان کے لئے اپنے مکان کے دروازے نہ کھولیں گے۔" مکان ایک مقبرہ کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ باغی سسک سسک کر دروازے کے سہارے دم توڑتے ہیں۔ وہ گراب کی باڑھوں اور ننگے نیزوں کو اپنی سمت بڑھتے دیکھتے ہیں۔ وہ جانتے ہیں کہ اگر ہم چلائیں گے تو لوگ ہماری آواز سن سکیں گے لیکن ہماری مدد نہ کریں گے۔ ایسی دیواریں ہیں جو اپنی آغوش میں انھیں پناہ دے سکتی ہیں۔ ایسے آدمی ہیں جو انھیں بچا سکتے ہیں۔ ان دیواروں میں گوشت کے کان بھی مگران مکانوں کے رہنے والوں کے جگر پتھر بن گئے ہیں۔

ہم اس کے لئے الزام کسے دیں؟ سب کو اور کسی کو بھی نہیں۔ قابل الزام وہ نالائق عہد ہے جس میں ہم زندگی گذارنے پر مجبور ہیں۔ وہ لوگ جو دنیا کو جنت بنا دینے کا خواب دیکھتے ہیں جب کبھی اپنے آپ کو بغاوت کے لئے آمادہ کرتے ہیں اور ان کا فلسفیانہ احتجاج ایک مسلح احتجاج کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ علم کی دیوی کی پوجا کرتے کرتے جب کبھی وہ جنگ کے دیوتا کے پجاری بن جاتے ہیں تو اس جدید صورت حال سے جس قدر خطرات پیدا ہوتے ہیں ان سب کی ذمہ داری انھیں پر عاید کی جا سکتی ہے۔ دنیا کو جنت بنانے کا حوصلہ رکھنے والے جب بے صبر ہو کر بغاوت کی راہ اختیار کرتے ہیں تو جانتے ہیں کہ ان کا کیا حشر ہونے والا ہے تقریباً ہمیشہ یہ وقت سے پہلے ظاہر ہوتے ہیں اور جب انھیں اس کا احساس ہوتا ہے تو سر تسلیم خم کر کے، خندہ پیشانی سے نتائج کی جگہ تباہی و بربادی قبول کر لیتے ہیں۔ بغیر شکایت کا حرف زبان پر لائے ہوئے یہ خدمت کرتے ہیں۔ انھیں معاف کر دیتے ہیں جو ان سے انحراف کرتے ہیں اور ان کی بلندی و عظمت اسی میں ہے کہ بے یار و مددگار ہونے پر بھی راضی برضا ہیں۔ یہ موانع کے مقابلہ میں سرکش ہیں اور احسان فراموشی کے سامنے مسکین و مہربان۔

لیکن کیا ان کا ساتھ نہ دینا واقعی احسان فراموشی ہے؟ اگر ہم نسل انسانی کے نقطہ نگاہ سے دیکھیں تو جواب ہمیں اثبات میں دینا پڑے گا اور جو محض ایک فرد کے نقطہ نگاہ سے تو نفی میں۔

ترقی انسان کی امتیازی سرشت ہے۔ نسل انسانی کی مشترکہ حیات اور نسل انسانی کا مجموعی

اقدام ترقی کہلاتا ہے ۔ ترقی سفر کرتی ہے ۔ اس کا عظیم الشان انسانی اور دنیاوی سفر، اعلیٰ علیین اور خالق کون ومکاں کی جانب ہے ۔ یہ ٹھہرتی ہے تاکہ گم شدہ بھیڑوں کو یکجا جمع کرے ۔ اس کے مقامات ہوتے ہیں جہاں وہ کنعاں کی طرح ایسے نظاروں کے مشاہدہ کے لئے رکتی ہے جو افق پر ملکیت نمودار ہو جاتے ہیں ۔ اس کی راتیں ہوتی ہیں جب وہ سو جاتی ہے اور جب ترقی مصروف خواب ہوتی ہے اس وقت اہل فکر و نظر، روح انسانی کے ان تاریک سالوں کو دیکھ کر جانگسل تفکرات میں مبتلا رہتے ہیں اور چھپی ہوئی تاریکی میں ٹٹولتے پھرتے ہیں کہ کسی طرح ترقی کو بیدار کریں لیکن ناکام رہتے ہیں ۔

ایک دن گرارڈ دی نروال نے ان سطور کے مصنف سے کہا کہ "خدا شاید مرگیا ہے"۔ لیکن اس نے یہ کہہ کر خدا اور ترقی کے فرق کو مخلوط کر دیا اور اپنی نادانستگی میں سلسلہ ترقی کے ٹوٹ جانے کو خدا کی موت سے تعبیر کیا ۔ لیکن اس قسم کی مایوسی سخت غلطی ہے ۔ ترقی ہمیشہ دوبارہ بیدار ہوتی ہے اور طولانی قصہ کو مختصر کرکے ہم کہہ سکتے ہیں کہ وہ سوتے سوتے بھی حرکت کرتی رہتی ہے ۔ کیونکہ اس کے حجم میں ہمیں اضافہ نظر آتا ہے اور جب وہ بیدار ہو کر کھڑی ہو جاتی ہے تو ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ اس کا قد طویل ہو گیا ہے دریا کی طرح ترقی کو بھی ہم کبھی پُرسکون نہیں کہہ سکتے ۔ ترقی کی راہ میں رکاوٹ پیدا نہ کرو ۔ ترقی کے سامنے کوئی چٹان کھڑی نہ کرو کیونکہ رکاوٹ سے پانی میں جھاگ پیدا ہونے لگتا ہے اور انسانیت موانع ترقی کے مقابلہ میں ابلنا شروع کر دیتی ہے ۔ اسی وجہ سے فسادات رونما ہوتے ہیں ۔ لیکن ان فسادات کے بعد ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ ایک راہ نکل آئی ہے ۔ جب تک کہ امن وامان قائم نہ ہو اور یہ صرف عالمگیر امن سے ممکن ہے جب تک ہم آہنگی اور یکجہتی کا دور دورہ نہ ہو ترقی کے لئے برابر انقلابات ہی منازل کا کام دیتے رہیں گے ۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ترقی کیا ہے ۔ ہم نے ابھی کہا تھا کہ یہ جمہور کی حیات ابدی ہے ۔ تو پھر کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے کہ افراد کی وقتی زندگی نسل انسانی کی اس دائمی حیات سے مقابلہ پر آمادہ ہو جاتی ہے لیکن ہمیں بلا کسی قسم کی تلخی کے اس بات کا اعتراف کر لینا چاہیئے کہ افراد کے مفاد کو ایک امتیازی نوعیت حاصل ہے اور اس مفاد کے قیام و محافظت کا حق ان سے کسی طرح نہیں چھینا جا سکتا ۔ عہد حاضر کی انانیت لائق عفو ہے ۔ وقتی زندگی کے بھی ایسے مطالبات ہو سکتے ہیں جنھیں مستقبل کے لئے ہمیشہ قربان نہیں کیا جا سکتا ۔

جونسل کہ اس وقت کرۂ ارض سے گذر رہی ہے اُسے مجبور نہیں کیا جا سکتا کہ وہ آیندہ نسلوں کے لئے جو رتبہ میں ہر حال اس کے مساوی ہیں اور جن کی باری کچھ عرصہ بعد آئیگی' اپنی زندگی کو مختصر کر دے۔ وہ جس کا نام "ہر شخص" ہے شکایتانہ لہجہ میں کہتا ہے :۔ "میں زندہ ہوں' میں جوان ہوں' مجھے اپنے محبوب سے الفت ہے۔ میں بوڑھا ہوں مجھے آرام کی ضرورت ہے۔ میں ایک خاندان کا سرپرست ہوں۔ میں محنت کرتا ہوں مجھے خوش حالی نصیب ہوتی ہے۔ میرا کاروبار کامیاب ہے۔ میرے مکان کرایہ پر اُٹھتے ہیں' میرا روپیہ گورنمنٹ کی دستاویزوں میں لگا ہوا ہے۔ میں خوش ہوں۔ میری بیوی ہے بچے ہیں۔ مجھے یہ سب چیزیں عزیز ہیں۔ میں زندہ رہنا چاہتا ہوں۔ مجھے چین سے جینے دو" اور اس کے یہ کہنے سے نسل انسانی کے پُر شکوہ ہراول پر ایک سرد مہری کی کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔

علاوہ ازیں دنیا میں جنت بنانے کا حوصلہ رکھنے والے' جنگ میں مصروف ہو کر' اپنے زریں ماحول سے کنارہ کش ہو جاتے ہیں۔ آنے والی صداقت' اپنے حصول' مقصد کے لئے' گذرے ہوئے از بیتی خونی جنگ میں اپنے ذرایع کامیابی تلاش کرتی ہے مستقبل' ماضی کے مطابق عمل کرتا ہے۔ پاک خیال' عمل کے موقع پر ناپاک ہٹ دھرمی اور زور وزبردستی میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ دنیا میں جنت بنانے کا خواب دیکھنے والے اپنی شجاعت اور مردانگی کو تشدد پسندی سے اس قدر پیچیدہ بنا لیتے ہیں کہ انھیں فساد برپا کرنے کے الزام کی جواب دہی کرنا پڑتی ہے۔ ہر چند یہ تشدد ان کے اصول کے خلاف ہوتا ہے لیکن پھر بھی موقع اور محل کی مناسبت سے اختیار کیا جاتا ہے اور اس کی جو مہلک ترین سزا ہے اُسے بھی انھیں برداشت کرنا پڑتا ہے۔ دنیا میں جنت بنانے کا حوصلہ کرنے والے جب بغاوت کرتے ہیں تو لڑائی کے وقت قانون جنگ کی پرانی روایات کو اپنے سامنے رکھتے ہیں۔ مخبروں کو وہ گولی سے اُڑا دیتے ہیں۔ دغابازوں کو وہ قتل کر دیتے ہیں۔ زندہ آدمیوں کو وہ دفن کر دیتے ہیں اور اُنھیں بے تھاہ تاریکیوں میں دھکیل دیتے ہیں۔ وہ موت کا ہتھیار استعمال کرتے ہیں جو بہت ہی سخت چیز ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ روشنی کی نشر و اشاعت سے دست بردار ہو گئے ہیں حالانکہ ان کی غیر محدود اور لازوال طاقت کا راز اسی میں پوشیدہ ہے۔ یہ تلوار سے ضرب کاری لگاتے ہیں لیکن تلوار ایک پیچیدہ ہتھیار ہے جس کی دو دھاریں ہوتی ہیں اگر ایک دھار سے

آدمی اپنے حریف کو زخمی کرتا ہے تو دوسرے سے خود بھی زخمی ہو جاتا ہے۔

بغاوت کے اس رخ کو دکھانے کے بعد جو کافی کریہ المنظر ہے اور جس کے ظاہر کرنے میں ہم نے کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی اب ہمارے لئے یہ قطعاً ناگزیر ہے کہ ہم ان لوگوں کی مدح و ستائش نہ کریں جو مستقبل کے لئے لڑتے ہیں اور دنیوی جنت کو فضائے خیال سے عالم آب و گل میں منتقل کرنے کی سعی کرتے ہیں۔ ہمیں ان کی فتح و شکست سے بحث نہیں ہے۔ ان کی شکست بھی لائق احترام ہے اور حقیقت تو یہ ہے کہ شکست میں ہی ان کی عظمت کا راز پوشیدہ ہے۔ جب ترقی کے نصب العین کے مطابق فتح حاصل ہوتی ہے تو وہ عوام کی تحسین و آفرین کی مستحق ہوتی ہے۔ لیکن شاندار مقابلہ کے بعد بہادرانہ شکست ان کی ہمدردی اور دلسوزی کی طلبگار ہوتی ہے۔ اول الذکر میں شان ہے مؤخر الذکر میں رفعت۔ جہاں تک ہمارا تعلق ہے ہم شہادت کو فتح پر ترجیح دیتے ہیں۔ ہمارے نزدیک جان براؤن، واشنگٹن سے بہتر ہے اور پسکین، گیری بالڈی سے۔ دنیا میں کوئی ایسا بھی ہونا چاہئے جو مفتوحوں کی طرفداری کر سکے۔ لوگ مستقبل کے ان معماروں کے ساتھ جب وہ ناکام رہتے ہیں سخت غیر منصفانہ سلوک کرتے ہیں۔

انقلاب پسندوں پر الزام لگایا جاتا ہے کہ وہ خوف و دہشت کا بیج بوتے ہیں۔ ان کے نظریے لائق تعزیر سمجھے جاتے ہیں۔ ان کے مقاصد کو مشکوک نگاہوں سے دیکھا جاتا ہے۔ ان کے ایسے خیالات کی طرف سے بھی اندیشہ کیا جاتا ہے جن کے پیدا ہو جانے کا بعد کو امکان ہے اور ان کے ضمیر کی سچائی کو کذب و ریاکاری سمجھا جاتا ہے۔ انھیں اس بات پر ملامت کی جاتی ہے کہ وہ حکمراں اجتماعی حقیقت کے مقابلہ میں رنج و غم غصہ و مایوسی، ظلم و غیر انصافی کے انبار اور تودے کھڑے کر رہے ہیں اور تاریکی کی چٹانیں اکھاڑ اکھاڑ کر سدیں بناتے ہیں تاکہ ان کے پیچھے کھڑے ہو کر لڑ سکیں۔ لوگ ان سے چیخ چیخ کر کہتے ہیں کہ تم دوزخ کا منہ کھول رہے ہو۔ لیکن اس کا جواب وہ یہ دے سکتے ہیں کہ ہم تسلیم کرتے ہیں کہ بہترین صورت تو یہ ہے کہ معاملات کا تصفیہ پرامن طریقہ پر کیا جائے۔ لیکن اس طریقہ کو قابل عمل بنانا بالکل ہیئت اجتماعی کے ہاتھ میں ہے۔ اگر وہ نیک نیتی اور خلوص کے ساتھ چاہے تو تشدد کو روک سکتی ہے اور پھر ایسے علاجوں کی لوگ جستجو نہ کریں جن میں قتل و خونریزی شامل ہوتی ہے۔ تلطف اور مہربانی سے اگر خرابی اور شکایت کا مطالعہ

اور تعین کیا جائے اور اس کے دفعیہ کی تدبیریں کی جائیں تو کوئی وجہ نہیں ہے کہ لوگ امن شکن طریقے اختیار کریں ہیئت اجتماعی سے یہ ہماری پُرزور استدعا ہے کہ وہ اسی اصول پر عمل کرے۔

بہرکیف، ایسے سب لوگ اپنی شکست میں بھی بلکہ شکست میں خصوصیت کے ساتھ اور زیادہ، بزرگ و برتر ہیں۔

تمام اکناف عالم کے احرار فرانس پر نگاہ جمائے ہوئے ہیں۔ نصب العین کی اٹل منطق ان کے ساتھ ہے اور اپنی عظیم خدمت کو پورا کرنے میں وہ منہمک ہیں۔ وہ اپنی حیات کا پاک تحفہ ترقی کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ وہ خدا کی مشیت پوری کرتے ہیں اور ایک مذہبی فریضہ انجام دیتے ہیں۔ وہ مقررہ وقت پر اسی لاپرواہی کے ساتھ جس طرح کہ تھیٹر کا ایک ایکٹر منیجر کے اشارہ پر کام کرتا ہے، یزدانی پس پردہ آواز پر لبیک کہتے ہوئے قبر میں داخل ہو جاتے ہیں اور اس یاس افزا جنگ اور پُرسکون فنا کو وہ اس لئے قبول کرتے ہیں تاکہ جولائی ۱۷۸۹ء میں جو عالیشان بے پناہ انسانی تحریک شروع کی گئی تھی وہ شاندار، پُرشوکت اور عالمگیر انجام تک پہنچا دی جائے۔

گذشتہ ابواب میں جو مختلف امتیازی فرق ہم نے نمایاں کئے ہیں یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان میں ایک اور کا بھی اضافہ کیا جائے۔ بغاوتیں دو طرح کی ہوتی ہیں ایک وہ جو قبول عام کا شرف حاصل کر لیتی ہیں اور انقلاب کہلاتی ہیں اور دوسری وہ جو رد کر دی جاتی ہیں اور فتنہ و فساد کے نام سے موسوم کی جاتی ہیں۔ بغاوت کا پھیلنا، انقلاب انگیز خیالات کا گویا ایسے امتحان میں کامیاب ہونا ہے جس میں کہ عوام ممتحن کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اگر عوام بغاوت سے کنارہ کش ہو جاتے ہیں تو بغاوت ایک مرجھائے ہوئے پھول کی مانند ہو جاتی ہے اور سڑک کے بلوہ کے نام سے یاد کی جاتی ہے۔

دنیا میں جنت بنانے کا حوصلہ رکھنے والے جب چاہیں اور جس وقت اپیل کریں یہ ضروری نہیں ہے کہ عوام اسی وقت بغاوت کے لئے طیار ہو جائیں۔ قوموں کی رگوں میں شہیدوں اور ہیروؤں کا خون ہر وقت موجزن نہیں رہتا۔ عوام حقیقت پرست ہوتے ہیں۔ ایسی بغاوتوں سے جن کی بنیاد خیالی نظریوں پر ہوتی ہے ان کی

طبیعت متنفر ہو جاتی ہے۔ اس کا سبب اول تو یہ ہے کہ اس قسم کی بغاوتوں کا انجام اکثر شکست فاش ہوتا ہے اور دوئم یہ کہ ان کی ابتدا جس نقطہ سے ہوتی ہے وہ محض خیالی ہوتا ہے جس کی طرف ان کا ذہن بمشکل ہی منتقل ہو سکتا ہے۔ لیکن بغاوت کرنے والے جس قدر سرگرمی اور مستعدی اپنے کام میں دکھلاتے ہیں وہ صرف اس خیالی نصب العین کی خاطر دکھلاتے ہیں۔ بغاوت ایک جذبہ پُر جوش کا نام ہے۔ جذبہ پُر جوش بعض وقت غصہ کی شکل اختیار کر لیتا ہے اور اسی لئے ہتھیار اُٹھائے جاتے ہیں۔ لیکن تمام بغاوتیں جو حکومتوں اور موجودہ طریقہ وانتظام کے خلاف کی جاتی ہیں ان کا مقصد اعلیٰ ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر ۱۸۳۲ء کے واقعات کو ہی لیجئے ۱۸۳۲ء میں جو جنگ باغیوں کے سرداروں اور خصوصیت کے ساتھ شنواری سڑک کے نوجوانوں نے کی وہ خاص طور پر لوئی فلپ کے خلاف نہیں کی گئی۔ اُن میں کی ایک کثیر جماعت ایمانداری کی بات یہ ہے بادشاہ کی صفات کی جو انقلاب اور مطلق العنانی کے درمیان کھڑا ہوا تھا معترف تھی۔ ان میں سے کسی ایک متنفس کو بھی اس سے نفرت نہ تھی۔ لیکن وہ جس بات کی مخالفت کر رہے تھے وہ وہی تھی جس کی مخالفت اُنھوں نے لوئی فلپ کے پیشرو چارلس دہم سے کی تھی یعنی اس نظریہ کی کہ بادشاہ کو سلطنت کرنے کا حق خدا نے دیا ہے۔ جیسا کہ ہم تفصیل کے ساتھ سمجھا چکے ہیں وہ جس چیز کو مٹانا چاہتے تھے وہ وہ امکانات تھے جن کی بنیاد پر تمام دنیا میں ایک آدمی کو دوسرے آدمیوں کے حقوق غصب کرنے کا موقع مل جاتا تھا اور جن کی وجہ سے چند اشخاص کو دوسروں کے خلاف خاص مراعات حاصل ہوتی تھیں۔ وہ پیرس کو بادشاہ سے اس لئے نجات دلانا چاہتے تھے تاکہ نتیجہ کے طور پر تمام دنیا سے استبدادیت فنا ہو جائے۔ ان کا طریقہ استدلال یہی تھا جو اوپر بیان کیا گیا۔ ان کا مطمح نظر اس میں شک نہیں، حصول کے لئے بہت طویل مدت چاہتا تھا اور بالکل صاف اور واضح بھی نہیں تھا جس کی وجہ سے سعی حصول کے وقت اس کی خامیاں ظاہر ہونا یقینی تھیں لیکن باوجود اس کے مقصد کی بلندی اور عظمت سے انحراف نہیں کیا جا سکتا۔

---

یوں لوگ اپنے خواب وخیال کی خاطر قربان ہو جاتے ہیں۔ شہیدوں کے لئے بھی ان کے خیالات توہمات ہی ہوتے ہیں لیکن پھر بھی وہ توہمات ایسے ہوتے ہیں کہ جن میں انسانی حقائق کی آمیزش ہوتی ہے۔ باغی بغاوت پھ

سونے کا پانی پھیر دیتا ہے اور اس کو شعریت میں رنگ دیتا ہے۔ وہ ایسے مقابلوں میں جن کا المناک انجام یقینی ہے اپنے آپ کو پھینک دیتا ہے لیکن یہ سب کچھ وہ اسی وقت کرتا ہے جب کہ وہ اپنے آپ کو اس انجام کے نشہ سے مدہوش کر لیتا ہے۔ کسے معلوم ہے کہ ایک صبح ایسی بھی طلوع ہو جب انھیں فتح نصیب ہو جائے ان کی تعداد ایک حقیر اقلیت ہوتی ہے۔ ان کے خلاف ایک پوری فوج ہوتی ہے۔ لیکن وہ جس چیز کی مخالفت کے لئے لڑتے ہیں اُسے ابتدائی حقوق انسانی، فطری قانون، انصاف، صداقت اور ہر شخص کی اپنے اوپر اپنی بادشاہت کے نام سے موسوم کرتے ہیں جو کسی دوسرے شخص کو منتقل نہیں کی جا سکتی اور ضرورت کے وقت وہ تین سو اسپارٹن کی طرح مٹ جاتے ہیں۔ وہ لڑتے ہوئے اپنے آپ کو ڈان کوائکزوٹ (شیخ چلی) نہیں سمجھتے بلکہ لیونیڈا اس خیال کرتے ہیں اور بڑھتے چلے جاتے ہیں۔ جب ایک دفعہ لڑائی شروع ہو جاتی ہے وہ پیچھے نہیں ہٹتے۔ سر جھکا کر وہ جھپٹتے ہیں اور انھیں برابر غیر معمولی فتح کی امید رہتی ہے یعنی انقلاب کی تکمیل، ترقی کی رہائی، نسل انسانی کا تسلط اور عالمگیر نجات اور یہ کچھ نہیں تو کم از کم تھرماپلی کا احیاء و تجدید۔

ترقی کے لئے اس قسم کی جو لڑائیاں لڑی جاتی ہیں، اکثر ناکام رہتی ہیں۔ اس کا سبب ہم نے اوپر وضاحت کے ساتھ بیان کر دیا ہے۔ شیخ چلیوں کی قیادت میں جن کے منصوبے بہت بلند ہوتے ہیں عوام آسانی سے چلنے کے لئے طیار نہیں ہوتے۔ عوام کا بہت وزنی حجم ہوتا ہے اور اس وزن کی وجہ سے ہی ان کی رفتار کمزور اور ناپائدار ہوتی ہے۔ اسی لئے وہ کسی ایسی مہم میں شریک ہونا نہیں چاہتے جو پُر خطر ہو لیکن خیالی نصب العین کے حصول کے لئے ہمیشہ پُر خطر راہ اختیار کرنا پڑتی ہے۔

علاوہ ازیں ہمیں یہ حقیقت کبھی فراموش نہ کرنا چاہئے کہ ہر تحریک میں ذاتی اغراض و مفاد بھی کام کرتے رہتے ہیں اور انھیں خیالی اور جذباتی انسانوں سے کچھ زیادہ ہمدردی نہیں ہوتی۔ بعض اوقات جب معدہ کی محافظت کے لئے کوشش کی جاتی ہے تو دل پر فالج گر جاتا ہے۔

فرانس کی عظمت اور رعنائی اسی بات میں ہے کہ دوسری قوموں کی طرح اُسے اپنے پیٹ پالنے کا خیال ذرا کم رہتا ہے۔ وہ اپنی کوکھ کے گرد رسی زیادہ آسانی سے باندھ سکتی ہے۔ وہ سب سے پہلے

جاگتی ہے اور سب سے آخر میں سوتی ہے۔ وہ آگے بڑھتی ہے اور تلاش و جستجو کے لئے برابر مستعد رہتی ہے اور یہ سب کچھ وہ اس لئے کرتی ہے کہ وہ فطرتاً آرٹسٹ ہے۔

جس طرح حقیقت کی انتہا یہ ہے کہ وہ حسن ہو جائے۔ اسی طرح منطق کا جو منتہا ہے وہ مطمع نظر کی ابتدا ہے۔ آرٹسٹ میں تضاد نہیں ہوتا۔ حسن سے محبت کے معنی وہی ہیں جو نور کے مشاہدہ کے ہوتے ہیں۔

اسی بنا پر یورپ کی شمع کو روشن رکھنے یعنی اس کی تہذیب کی علمبرداری کی خدمت پہلے یونان نے کی وہاں سے یہ خدمت روم کو منتقل ہوئی اور اب اس بات کا فخر فرانس کو حاصل ہے۔ فرانس وہ قوم ہے جسے خدا نے روشنی پھیلانے کے لئے مامور کیا ہے۔

یہ بات بہت موزوں و مناسب ہے کہ ایک قوم کی شاعری اس کی ترقی کا ایک اہم عنصر ہوتی ہے۔ تہذیب کی ترقی کا تخمینہ ایک قوم کے تخیل کی فراوانی سے کیا جاتا ہے۔ لیکن ایک تہذیب پھیلانے والے ملک کو مردانہ صفات رکھنا چاہئیں۔ اُسے کورنتھ ہونا چاہئے سائبرس نہیں۔ جس قوم میں زنانہ پن آجاتا ہے وہ پست و ذلیل ہو جاتی ہے۔ تہذیب کے لئے نفاست کی ضرورت نہیں ہے بلکہ رفعت کی ضرورت ہے۔ اس شرط کے ساتھ ہم مثالی نصب العین کو نسل انسانی کے سامنے پیش کرتے ہیں۔

جدید نصب العین کا نمونہ ہمیں آرٹ میں ملتا ہے اور اس کے حصول کے ذرائع سائنس میں۔ شاعر کے اعلیٰ تخیل کو یعنی ہیئت اجتماعی کے حسن کو ہم سائنس کے ذریعہ سے حقیقت کا جامہ پہنا سکتے ہیں۔ جنت عدن اگر دوبارہ تعمیر کرنا ہے تو یہ اب دو جمع دو کے ذریعہ سے ہی ممکن ہے۔ اس نقطہ پر جہاں کہ تہذیب اب پہنچ گئی ہے صحت و واقعیت حسن کا ایک لازمی جزو بن گئے ہیں۔ سائنس کے آلات سے نہ صرف آرٹ کے جذبہ کو مدد ملنے لگی ہے بلکہ اس کی تکمیل کا واحد ذریعہ اب صرف یہی رہ گئے ہیں۔ خواب حساب لگانے پر مجبور ہو گیا ہے۔ آرٹ جو فاتح ہوتا ہے اُسے اب ضرورت ہے کہ وہ اس سائنس کا سہارا ڈھونڈے جو اشیاء کو حرکت دیتا ہے۔ اور سہارے کی مضبوطی ہمیشہ بہت اہم چیز ہوا کرتی ہے۔ عہد جدید کی روح یونانی ذہنیت کا شاہکار ہے اور اُسے ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانے والا ہندوستانی شاہکار ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے گویا سکندر ہاتھی پر سوار ہے۔

تہذیب کی راہبر بننے کے لئے وہ نسلیں غیر موزوں ہیں جو پرانے معتقدات کے بوجھ سے پتھر بن گئی ہیں یا جن کی اخلاقی عظمت کو مالی منفعت کے جذبہ نے فنا کر دیا ہے۔ پتھر کے بت یا سونے کے سکّے اس عضو کو جو ملتا ہے اور اس ارادہ کو جو اس کے ہلنے کا سبب ہوتا ہے برباد کر دیتے ہیں۔ مذہبی یا تجارتی مشغولیت ایک قوم کی چمک کو زائل کر دیتی ہے۔ اس کی سطح کو پست کر کے اس کے افق کو تنگ کر دیتی ہے اور اس عالمگیر مقصد کے احساس کو چھین لیتی ہے جسے بہ یک وقت انسانی اور ایزدی کہا جا سکتا ہے اور جس کی وجہ سے قومیں پیغمبری کے مرتبہ بلند تک پہنچ جاتی ہیں بابل کے سامنے کوئی مطمح نظر نہیں تھا۔ کارتھیج کا کوئی نصب العین نہ تھا۔ ایتھنس اور روم کے گرد البتہ تہذیب کا ایک مقدس حلقہ کھنچا ہوا تھا جو صدیوں کی تاریکی کے باوجود اب تک ان کے ساتھ وابستہ ہے۔

فرانس بھی من حیث القوم اسی زمرہ میں شامل ہے جس میں کہ یونان اور روم ہیں۔ وہ اپنے حسن کی وجہ سے یونانی ہے اور اپنی شوکت کی بنا پر رومی۔ مزید برآں اس کا اخلاق بھی بلند ہے۔ وہ ایثار کرنا جانتا ہے اور قوموں کے مقابلے میں اس میں محبت اور فدائیت کے جذبے بہت زیادہ کام کرتے رہتے ہیں مگر یہ جذبے کبھی اس پر طاری ہو جاتے ہیں اور کبھی غائب ہو جاتے ہیں۔ اسی بنا پر ان لوگوں کے لئے جو اُسے اس وقت دوڑنے کے لئے کہتے ہیں جب وہ محض چلنا چاہتا ہے یا اس وقت چلنے کو کہتے ہیں جب وہ ٹھہرنا چاہتا ہے بہت سے خطرات پوشیدہ ہیں۔ فرانس پر بھی مادیت کا دورہ ہوتا ہے اور بعض اوقات جو خیالات اس کے اعلیٰ دماغ کو منتشر رکھتے ہیں ان میں فرانس کی اس عظمت و شوکت کا ذرا سا بھی شائبہ نہیں ہوتا جو مسولینی یا ساوتھ کیرولینا کے شایان شان ہیں پھر ایسے وقت کیا کیا جا سکتا ہے۔ دیو بونا بن جاتا ہے عظیم الجثہ فرانس چھوٹی حقیر چیزوں کے لئے تمنا کرنے لگتا ہے۔

ایسے موقعوں پر کچھ نہیں کیا جا سکتا۔ چاند اور تاروں کی طرح قوموں کو بھی حق حاصل ہے کہ وہ گہن میں آجائیں اور یہ کوئی بری بات نہیں ہے اگر روشنی واپس آجائے اور گہن ہمیشہ کے لئے رات میں منتقل نہ ہو جائے طلوع اور حیات بعد الموت ہم معنی الفاظ ہیں۔ نور کا دوبارہ نمایاں ہونا نفس کے وجود کے مرادف ہے۔

ہمیں ان واقعات کا بیان سکون کے ساتھ کرنا چاہیئے۔ ایک حد کے اوپر موت یا حالت جلاوطنی میں قبر ایک ارادت مند کے لئے نہایت مسرت بخش انجام ہیں۔ عقیدت و شیفتگی کا اصلی نام بے غرضی ہے جنھیں ان کے حال پر چھوڑا گیا انھیں اچھا ہوا ان کے حال پر چھوڑ دیا گیا۔ جو جلاوطن کئے گئے خوب ہوا کہ وہ جلاوطن کئے گئے۔ لیکن ہم معزز اور برگزیدہ اقوام سے اس قدر التجا ضرور کریں گے کہ جب وہ پیچھے ہٹیں تو حد سے زیادہ پیچھے نہ ہٹا کریں۔ یہ مناسب نہیں ہے کہ معقولیت کی طرف واپس ہونے کا بہانہ کرکے پستی کی طرف ضرورت سے زیادہ نیچے اتر جائیں۔

مادہ کا وجود ہے۔ وقتی مصلحت کا وجود ہے۔ ذاتی اغراض و مفاد کا وجود ہے۔ معدہ اور شکم کا وجود ہے۔ لیکن عرض صرف اس قدر ہے کہ معدہ کو ہی عقل و تمیز کی انتہا نہ تصور کر لینا چاہیئے۔ عارضی زندگی کے حقوق کا ہمیں اعتراف ہے لیکن دائمی زندگی کے بھی کچھ حقوق ہیں۔ افسوس! ابھرنے کے معنی یہ نہیں ہوتے کہ گرنے سے بھی محفوظ ہو گئے۔ تاریخ میں ہمیں اس قسم کی مثالیں ہماری تمنا کے خلاف بہت زیادہ ملتی ہیں۔ ایک قوم برگزیدہ و سرفراز ہے۔ اس نے نصب العین کی فضائی لذت کا ذائقہ چکھا ہے۔ لیکن ایک وقت آتا ہے وہ کیچڑ میں لوٹنا شروع کر دیتی ہے اور اسے اپنے لئے اچھا سمجھتی ہے اور جب ہم اس سے یہ دریافت کرتے ہیں کہ اس نے سقراط کو چھوڑ کر فالسٹاف کو اپنا رہنما کیوں بنالیا؟ تو جواب یہ ملتا ہے کہ میں مدبرین کی زیادہ قدر کرتی ہوں!۔

---

جنگ کے بیان کو دوبارہ شروع کرنے سے پہلے ایک اور بات کہنا بھی ضروری ہے۔

اس جنگ کو جس کا کہ ہم تذکرہ کر رہے ہیں مشابہت ان حرکات سے دی جاسکتی ہے جو تشنج کی حالت میں کی جاتی ہیں۔ پابہ زنجیر ترقی بیماروں کی مانند ہوتی ہے اور مرگی کے اس قسم کے افسوسناک دورے اس پر پڑتے رہتے ہیں۔ ترقی کی اس بیماری یعنی خانہ جنگی سے ہم برابر دوچار ہوتے رہتے ہیں۔ اس ڈرامہ کا جس کا محور ضمیر اجتماعی کی ملامت ہے اور جس کا صحیح عنوان ترقی ہے یہ ایک مہلک پہلو ہے جو بہ یک وقت کھیل بھی کہا جا سکتا ہے اور کھیل کے درمیان کا وقفہ بھی۔

ترقی ! یہ آواز جو ہم اکثر بلند کرتے ہیں ہمارے تمام تخیل پر حاوی ہے اور اپنے ڈرامہ کے اس حصہ پر جہاں کہ ہم پہنچ گئے ہیں ہمیں اجازت ملنا چاہیئے کہ ہم اس نقاب کو نہ اٹھائیں جو اس پر پڑا ہوا ہے اور اس کی روشنی کو پوری طرح چمکنے دیں کیونکہ وہ تخیل جو اس میں موجود ہے آسے ابھی بہت سی آزمائشوں سے گذرنا ہے ۔ کتاب جو ناظر کے ہاتھ میں ہے شروع سے آخر تک اپنی مجموعی اور تفصیلی حیثیت کے ساتھ، چاہے اور جو بھی اس کی فروگذاشتیں، مستثنیات اور خامیاں ہوں ترقی کو ظاہر کرتی ہے اور یہ ترقی ہے بُرائی سے بھلائی کی طرف، ظلم سے انصاف کی طرف، جھوٹ سے سچائی کی طرف، رات سے دن کی طرف، بھوک سے ضمیر کی طرف، بدعنوانیوں سے زندگی کی طرف، بہیمیت سے احساس فرض کی طرف، دوزخ سے جنت کی طرف، نیستی سے خدا کی طرف ۔ آغاز، نفس امارہ سے ہوتا ہے اور انجام نفس مطمئنہ پر ۔ ابتدا میں شیطان ہے اور آخر میں فرشتہ ہو



# محکومیت نسواں

عورت اور مرد کے دماغ اور ذہن کا فرق — کہا جاتا ہے کہ مردوں کے مقابلہ میں عورتوں میں جسمانی نقائص بھی موجود ہیں۔ مثلاً عورتوں کا بھیجہ ہلکا اور چھوٹا ہوتا ہے۔ میرا جواب یہ ہے کہ اول تو یہ بات ہی مشکوک ہے۔ کیونکہ اس کے لئے ابھی تک کافی شہادت نہیں پائی گئی۔ اور یہ محض اس بات سے قیاس کر لیا گیا ہے کہ مرد کا جسم بڑا اور بھاری نظر آتا ہے۔ اگر جسامت ہی اصل معیار ہو تو پھر عجیب و غریب نتائج پیدا ہو جائیں گے۔ کیونکہ پھر یہ ماننا ہوگا کہ ہر لمبے چوڑے آدمی کا دماغ بھی بڑا بھاری ہوگا اور وہ نحیف الجثہ لوگوں سے عقل میں بھی زیادہ ہوگا۔ پھر اس اصول پر ہاتھی اور وہیل کے سے جانوروں کو نوع انسان پر بوجہ عقل کے بھی ترجیح دینی ہوگی۔ علم تشریح کے ماہروں کے نزدیک انسان کی عقل کی بابت جسامت اور دماغ یا سر کی بڑائی چھوٹائی کی مناسبت سے کوئی معیار قائم کرنا ہرگز صحیح نہیں۔ خود مجھ سے ایک سائنس داں نے بیان کیا کہ اوس نے جو سب سے وزنی دماغ پایا وہ ایک عورت کا تھا۔ اُس سے بڑھ کر وزنی بھیجہ آج تک سنا بھی نہیں گیا۔ اس کے ماسوا یہ امر بھی ہرگز مسلّم نہیں کہ دماغ کے وزن کا کوئی تعلق ذہن و عقل کی خوبی سے بھی ہے۔ گو یہ ضرور ہے کہ دماغ ہی تخیل اور تفکر کا جسمانی مرکز ہے لیکن ذہن کے مختلف شعبوں کا دماغ کے مختلف حصوں سے متعلق ہونا خود ایک مابہ النزاع مسئلہ ہے۔ میں مانتا ہوں کہ دماغ کی جسامت کو انسان کی عقلیت سے غیر متعلق ہونا ایک ایسی بات ہے جس کو جھٹلانا گویا دنیا کے بہت سے تجربوں کو رائگاں کر دینا ہے مگر میں یہ ضرور کہوں گا کہ دماغ کی جسامت ہی پر انسان کی عقل کی خوبی کا دارومدار نہیں ہو سکتا۔ جسم انسانی میں نظام اعصاب کے سے نفیس نظام میں فطرت جس نزاکت کے ساتھ کارفرما ہوتی ہے اس کی صورت یہ ہے کہ ہر محرک کے اثرات نہ صرف محرک کی کمی بیشی سے بلکہ محرک کی نوعیت اور قسم کے لحاظ سے بھی مختلف ہوا کرتے ہیں۔ اگر کسی آلہ کی خوبی اُس کام کی نفاست اور نزاکت سے جانچی جا سکتی ہے جو اُس آلہ سے انجام پائے تو ہر بات سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ عورت کا

دماغ اور اُس کا نظام اعصاب جس نفاست اور نزاکت سے کام کرتا ہے وہ فی الجملہ مرد کو نصیب نہیں۔ مجرد ملحوظات سے قطع نظر، بالعموم کسی جسمانی عضو کی خوبی اُس کی جسامت پر نہیں بلکہ اس عضو کے فعل کی خوبی پر منحصر ہے جس کا تعلق دوران خون کی کمیت اور کیفیت سے ہوا کرتا ہے۔ اور فی زمانہ تجربات کی بنا پر ایک نظریہ یہ بھی قایم کیا گیا ہے کہ اگر مردوں کا بھیجہ زیادہ بڑا ہوتا ہے تو عورتوں کے دماغ میں تصورات کی دورانی کیفیت بہت بہتر ہوتی ہے۔ اور اگر اس پر کچھ اور بھی قیاسات قایم کئے جاسکیں تو یہ بھی تحقیق ہوتا ہے کہ مردوں کے ذہن کی رفتار میں وہ تیزی نہیں ہوتی جو عورتوں کے ذہن کی رفتار میں ہوتی ہے۔ حتیٰ کہ عورتیں نسبتاً زود حس اور تیز فہم ہوتی ہیں۔ جس طرح ہر بڑی چیز اپنی جگہ سے دیر میں جنبش کھاتی ہے اسی طرح مرد کا ذہن بھی حرکت کرنے میں سست ہے۔ لیکن جب حرکت شروع ہو جاتی ہے تو بھاری جسم کی حرکت کی طرح اُس کی حرکت بھی دیر تک قایم رہتی ہے اور بہت کچھ کر ڈالتی ہے۔ پھر اس کی سمت بھی اُسی طرح مشکل سے بدلتی ہے اور اُس کا زور بھی زیادہ ہوتا ہے۔ ہم ہر آن یہی دیکھتے ہیں کہ جو کام جلدی کرنے کا ہوتا ہے اُس میں عورتیں ہمیشہ بازی لے جاتی ہیں۔ عورت تھکتی جلد ہے لیکن اس کی تھکن دور بھی جلد ہوتی ہے۔ الغرض جو کچھ عورت کی ذہنی استعداد کی بابت اوپر کہا گیا اُس کی بابت میں پھر یہی کہتا ہوں کہ محض قیاسات کو میں نے پیش نظر رکھ کر بحث کی ہے تب ان نتائج کو پہنچا ہوں کہ عورتوں کی ذہنیت اگر دوسری وضع سے خلق ہوئی ہے تب بھی عورت کسی نہ کسی طرح ایک کارآمد شریک حیات ہے۔ ورنہ ابھی تک قطعی یہ رائے قایم کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہے کہ عورت کی ذہنیت نظرتاً مرد کی ذہنیت کے مقابلہ میں کسی طرح پست یا ادنیٰ ہے۔ یا دونوں میں کوئی حقیقی فرق بھی ہے۔ علم النفس کی تحقیقات ابھی اتنی مکمل نہیں ہوئی ہے کہ آسانی سے ان باتوں پر کوئی آخری رائے قایم کی جائے۔ لیکن جو کچھ سیرت انسانی کی بابت علوم نے بتایا ہے اُس سے یہی اندازہ ہوتا ہے کہ صنف نسواں کی خلقی خامیاں درحقیقت خلقی نہیں بلکہ فرضی ہیں اور ان تعصبات پر محمول کی جاسکتی ہیں جو سوسائٹی میں عورتوں کے خلاف عام ہو رہے ہیں۔ چونکہ عورتوں کے حقیقی خواص پر فلاسفہ اور سائنس دانوں نے کبھی بے لوث نظر نہیں ڈالی اس لئے اُن کی مفروضہ پیدایشی کمزوریوں کی بابت دنیا کے مختلف حصوں کے لوگ اتفاق رائے رکھنے سے بھی بہت دور

ہیں اور جہاں کے لوگوں کو جیسی بن پڑتی ہے ویسی رائے ان کے متعلق قایم کر لیتے ہیں۔ مثلاً ایشیائی لوگ عورتوں میں خواہش نفسانی زیادہ بتاتے ہیں۔ چنانچہ اس وجہ سے ہندوؤں کی کتابوں میں عورتوں پر جو لعن طعن ہے اس کی کوئی حد نہیں۔ برخلاف اس کے انگریزوں میں عورت کو از حد "سرد مزاج" قرار دیتے ہیں۔ انگریزی کی وہ ضرب الامثال جو عورتوں کی غیر مستقل مزاجی ظاہر کرتی ہیں اکثر فرانسیسی زبان سے ماخوذ ہیں۔ بلکہ غیر مستقل مزاجی کے لئے عورتوں کو فرانس میں زیادہ اور انگلستان میں کم مطعون کرتے ہیں۔ انگریز قوم کی عورتوں کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ وہ عورتوں یا مردوں کے فطری خواص کی بابت صحیح رائے نہیں قایم کر سکتیں جس کی وجہ فی الجملہ یہ ہے کہ انگلستان میں انسان کے باطنی خواص کے مجرد صورت میں ظاہر ہونے کی نوبت ہی بہت کم آتی ہے۔ خواہ یہ بات اچھے معنوں میں کہی جائے یا بُرے معنوں میں لیکن واقعہ یہ ہے کہ زمانہ موجودہ کی قوموں میں انگریز ہی وہ ہیں جو فطری حالات سے بہت دور جا پڑے ہیں۔ کیونکہ انگلستان وہ ملک ہے جہاں نظام معاشرت نہایت کامیاب اصول پر قایم ہے اور جو چیزیں اس کے خلاف پڑتی ہیں ان کو وہ اگر مغلوب نہیں کر سکتا تو دبا ضرور دیتا ہے۔ انگریز قوم کی ضابطہ پسندی نہ صرف عمل میں بلکہ محسوسات میں بھی ظاہر ہے۔ دوسری قوموں میں لوگ دوسروں سے اخذ کئے ہوئے خیالات پر بھی کاربند ہو جاتے ہیں۔ اور سوسائٹی کی ضروریات کا بھی کافی لحاظ رکھتے ہیں۔ ان کی دنیائے عمل میں اگرچہ فطرت انسانی سے مقابلہ ہی کیوں نہ کیا جاتا ہو لیکن فطرت انسانی کو بالکل بالائے طاق نہیں رکھ دیا جاتا۔ یعنی ان میں ممکن ہے کہ ضابطہ پسندی کو اتباع فطرت پر عملاً ہمیشہ فوقیت ہی کیوں نہ دی جاتی ہو مگر فطرت سے بالکل بے پروائی نہیں برتی جاتی۔ مگر انگلستان میں تو گویا ضابطہ نے بالکل ہی فطرت کی جگہ لے لی ہے۔ یعنی زندگی کا بیشتر حصہ بجائے اس کے کہ رواجی ضوابط کے ماتحت میلان طبیعت کے مطابق بسر کیا جاتا میلان طبیعت سے بالکل بے نیاز ہو کر محض ضابطہ کی اتباع میں بسر کیا جاتا ہے۔ اس صورت حال کے اچھے اور برے دونوں پہلو نکلتے ہیں اور بدترین پہلو اس کا یہ ہے کہ انگریز خاصکر فطرت انسانی کی حقیقت بہت مشکل سے پہچانتا ہے اور اس کی رائے اس موضوع پر درست نہیں ہو سکتی۔ اور اس بارہ میں جیسی فاش غلطیاں انگریز کرجاتا ہے دوسرا نہ کرتا ہوگا۔ انگریز جس طرح

یہ عیب ہے فرانسیسی تعصب کی بیماری میں مبتلا ہے۔ انگریز کی غلطی میں ایک الٹا پن یہ ہوتا ہے کہ جو چیز اس کے تجربہ میں نہیں آتی وہ اُس کے وجود ہی سے انکار کرنے لگتا ہے۔ اور فرانسیسی کی غلطی میں یہ سیدھا پن ہے کہ جو چیز اُس کے تجربہ میں نہیں آتی اُسے وہ لامحالہ موجود خیال کرتا ہے۔ چنانچہ انگریز "فطرت" کو تو جانتا ہی نہیں کیونکہ وہ اس کے مشاہدہ میں آئی ہی نہیں۔ لیکن فرانسیسی عموماً اس کی بابت بہت کچھ جانتا ہے لیکن اس کی رائے فطرت کے بارہ میں اس لئے غلط ہوا کرتی ہے کہ اُس نے فطرت کو جب دیکھا بہت مصنوعی اور خود ساختہ وضع میں دیکھا۔ کیونکہ سوسائٹی نے ہر چیز کی فطرت پر جو رنگ چڑھایا ہے وہ کسی چیز کو اس کی اصلی حالت میں نہیں دیکھنے دیتا۔ پس معاشری دنیا میں کسی چیز کی حقیقت کے مطالعہ کے لئے ضروری ہے کہ پہلے یا تو اُس کا فطری عنصر الگ کر دیا جائے یا اس کی حالت میں تغیر دے کر اُسے دیکھا جائے پہلی صورت میں تو فطرت کا کچھ نہ کچھ شائبہ ضرور ہی باقی رہ جاتا ہے جس پر انسان کی نظر پڑ سکتی ہے۔ اور دوسری صورت میں نظر تو بہت کچھ آجاتا ہے لیکن اس طرح زیر مطالعہ چیز کی قدرتی نشو و نما کا صحیح طور پر نظر آنا بہت دشوار ہوتا ہے۔

**ایسے فرق پر غور کرنے کا ایک ہی طریقہ ہے**

میں کہہ چکا ہوں کہ یہ پتہ نہیں چل سکتا کہ مرد اور عورت کے ذہن کا فرق کس قدر حقیقی ہے اور کہاں تک مصنوعی ہے یا یہ کہ کوئی قدرتی فرق ہے بھی یا نہیں۔ لیکن اگر کوئی فرق ہے تو اس کے اسباب کا اوپر ایک بار حوالہ دیا جا چکا ہے اور اُن پر نظر کرنے کا صرف یہی طریقہ ہو سکتا ہے کہ ذہن پر خارجی اثرات کے فطری نتائج پر غور کیا جائے۔ چونکہ انسان کو اُس کے حالات سے بالکلیہ الگ کر کے نہیں دیکھا جا سکتا اس لئے اُس کے سابقہ اور موجودہ حالات پر غور کرنے سے ہی اُس کی حقیقت کا کچھ پتہ چل سکتا ہے۔

پس ہمیں یہی صورت پیش نظر رکھنا ہے کہ فی الحال مرد عورت سے کن باتوں میں بڑھا ہوا ہے۔ عورت کا جسم مرد سے کمزور ہے۔ فلسفہ سائنس یا فنون لطیفہ میں کسی عورت نے کوئی بڑا کارنامہ کبھی نہیں پیش کیا۔ کیا اس کا عورت کی قدرتی نا اہلیت کے علاوہ اور بھی کوئی سبب خیال کیا جا سکتا ہے؟۔

**علامہ عورتیں**

عورتوں کی ابھی تین پشتیں بھی نہیں گذریں کہ اُنھوں نے فلسفہ اور سائنس کے میدان میں قدم

رکھنا شروع کیا ہے۔ انگلستان اور فرانس میں تو زمانہ حال تک اس طرف توجہ کرنے والی عورتیں شاذ ہی ہوتی تھیں۔ اس قلیل عرصہ میں اگر اس میدان میں کسی عورت نے کوئی کارنامہ دکھایا بھی ہوتا تو وہ معجزہ سے کم نہوتا کیونکہ یہ مذاق اُن میں پیدا ہی نہیں ہوا تھا۔ البتہ جس مضمون میں مہارت حاصل کرنے کا ان میں کافی موقع ملتا آیا ہے۔ مثلاً ادبیات (نظم ونثر دونوں) میں کوئی انعام ایسا نہ تھا جو انھوں نے بھی نہ حاصل کیا ہو اور کوئی داد نہ تھی جو انھیں نہ ملی ہو۔ زمانۂ قدیم میں جب عورتوں کو شاذ ہی کسی فن میں حصہ لینے کا موقع ملتا تھا ایسی ایسی قابل عورتیں گذری ہیں کہ اُس زمانہ کے رنگ کو دیکھتے ہوئے حیرت ہوتی ہے۔ یونانیوں کے بڑے شعرا میں صَفُو کا نام لیا جاتا ہے جو ایک عورت تھی۔ اور اسی طرح ہرٹس بھی تھی جو اپنے زمانہ کے بڑے بڑے شعرا سے مقابلہ میں بار بار بازی لے گئی۔ اَسپَیزیہ ایک فلسفیہ تھی جس نے تصانیف تو نہیں چھوڑیں لیکن یہ وہ تھی جس سے سقراط نے درس لیا تھا۔

**عورتوں میں اجتہاد کی کمی گر دوسرے اوصاف کی موجودگی**

زمانۂ موجودہ میں مردوں اور عورتوں کی تصانیف کے مقابلہ سے عورتوں کی بس اتنی خامی ضرور نکلتی ہے کہ ان میں جدت کی کمی ہوتی ہے مگر جدت ناپید نہیں۔ کیونکہ ذہن کے فعل کا ہر نتیجہ اگر وہ کسی لائق ہوتا ہے تو وہ خود ہی طبیعت کی جدت پر دلالت کرتا ہے۔ ذہن کا ہر تصور ایک نئی چیز ہے۔ اسے کسی دوسری چیز کی نقل نہ سمجھنا چاہئے۔ جدت آمیز خیالات جو اس معنی میں جدت آمیز ہوں کہ کہیں سے اخذ یا نقل نہ کئے گئے ہوں وہ خیال کرنے والے کے ذاتی مشاہدہ اور تفکر کا نتیجہ ہوتے ہیں اور عورتوں کی تصانیف میں برابر پائے جاتے ہیں۔ لیکن ابھی تک جدت کے ایسے زبردست نمونے جو زمانہ میں انقلاب پیدا کردیں یا جن سے کسی عقلی مذہب کی بنا قائم ہو جائے عورتوں نے نہیں دکھائے ہیں۔ لیکن ان کے طرز ادا اور جزئیات کی ترتیب میں ان کا جوہر کسی سے کم نہیں رہا جیسا کہ زمانہ حال کی ناولوں میں عورتوں کی لکھی ہوئی ناولوں کے دیکھنے سے پتہ چلتا ہے۔ ادبیات جدیدہ میں میڈم اسٹیل کی فصیح البیانی اور طرز ادا کو پہنچنا ہر ایک کا کام نہیں۔ اور میڈم سان کا مصورانہ طرز بیان تو وہ شے ہے جو بدن میں سنسنی پیدا کر دیتا ہے۔ اب عورت میں البتہ جو خامی ظاہر ہو رہی ہے اس کی علت پر بھی نظر کرنا چاہئے۔

**کیا عورتوں میں جدت کا مادہ مفقود ہے؟**

دنیا کا وہ زمانہ جس میں عالم کے بڑے بڑے حقائق اور کارآمد راز انسان

کی محض خداداد قابلیت اور محض پرواز خیال سے بغیر علم کی خاص امداد کے جو منکشف ہوتے رہے ایسا زمانہ تھا جس میں عورت کو خیال آرائیوں سے کوئی رگاؤ ہی نہ تھا۔ اور پھر بھی دو ایک مثالیں عورتوں نے اس زمانہ میں ایسی قائم کیں جس پر وہ ناز کرسکتی ہیں۔ سچ پوچھئے تو عورتوں کے کسی گروہ میں ان چیزوں کا چرچا نہیں ہونے پایا جس سے ان کو اس قسم کی قدرت حاصل ہوتی اور یہی وہ زمانہ گذرا ہے جس میں جو کچھ بھی جدتیں پیدا ہونا تھیں اور پرواز خیال کو جہاں تک پہنچنا تھا اس کی حد گویا پوری ہوگئی۔ اور جدت کے لئے جو کچھ میدان اب باقی رہا ہے اُسے طے کرنے کی اُمید آئندہ ہوسکتی ہے تو فی الجملہ اُنہی لوگوں سے جن کی تعلیم و تربیت خاص طریقوں سے ہوئی ہو۔ حال میں مارس صاحب نے موجودہ دور کی جدت تخیل پر بحث کرتے ہوئے خوب کہا ہے کہ یہ چیز اب تو صرف اُنہی لوگوں کو میسر آسکتی ہے جو پرانے لوگوں کے تخیلات پر عبور رکھتے ہوں۔ کیونکہ زینہ کا ہر نیا قدمچہ اب صرف پرانے قدمچوں کے اوپر ہی بنانا ہے۔ یعنی جب تک قدامت کی باتوں پر کسی کو عبور نہ ہو نئی بات پیدا کرنا مشکل ہے۔ میں پوچھتا ہوں کہ دنیا میں کتنی عورتیں ہیں جو قدما کے اقوال پر عبور رکھتی ہیں۔ آج کل شاید مسز سومرول کے علاوہ کوئی عورت نہیں جو ریاضی میں اتنی مہارت رکھتی ہو کہ کوئی نیا انکشاف اپنے مضمون میں کرسکے۔ کیا عورتوں کی قدرتی نااہلیت صرف اس وجہ سے مان لی گئی ہے کہ دو ایک جوان میں سے اس پایہ کو پہنچ سکی ہیں اُنھوں نے اپنے زمانہ میں کوئی کار نمایاں نہیں کیا؟ جب سے علم اقتصاد بطور ایک علم کے نمودار ہوا ہے اب تک صرف دو عورتیں ایسی گذری ہیں جنھیں اس علم پر قلم اُٹھانے کی نوبت آئی ہے اور اس اثنا میں کتنے مرد اس لائق ہوئے ہیں جنھوں نے اس موضوع پر کچھ لکھا ہے اور کوئی کمال دکھایا ہے یہ ایک لائق غور بات ہے۔ یہی حال دیگر علوم میں ہے کہ عورتوں کو اُن معلومات کے حاصل کرنے کے مواقع ہی نہیں دئے گئے جن کی بنا پر ان کے ذہن میں وہ جولانی پیدا ہوتی جس کے بغیر خداداد قابلیت بھی آج کل کام نہیں آتی۔ جب وہ زمانہ آجائے گا کہ عورتیں ابتدائی معلومات سے کافی حد تک بہرہ اندوز ہوچکی ہونگی تب ہی یہ بھی طے ہوسکے گا کہ آیا ان میں جدت کا خلقی مادہ موجود ہے یا نہیں۔

عورتوں کے خیالات چرائے جاتے ہیں

بعض آدمی بغیر دوسروں کے خیالات پر عبور حاصل کئے ہوئے اپنے فطری ذوق اور خلقی جدت سے خاص خاص مسئلوں میں ایسی بات پیدا کرلیتا ہے کہ جس کی توجیہ خواہ وہ

خود نہ کر سکے لیکن وہ دنیائے علم میں گویا کارنامہ شمار ہو سکتی ہے بشرطیکہ بالآخر اس کی صداقت علمی یا عملی نقطۂ نظر سے مسلم ہو جائے۔ (لیکن جب تک ایسی بات جانچ نہیں لیجاتی اور فلسفہ یا سائنس کے حقائق میں اپنی جگہ نہیں پیدا کر لیتی اُس کی کوئی وقعت نہیں ہوتی)۔ اب کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ اس قسم کا الہامی علم عورت کو کبھی نہیں ہوتا؟۔ میں کہتا ہوں کہ نہیں عورتوں میں سینکڑوں کو ہوتا ہے۔ مگر افسوس تو اس کا ہے کہ ان کو کوئی ایسا ہمدرد نہیں ملتا جو اس جوہر کو پرکھے اور دنیا کے سامنے پیش کرے۔ اور اگر کوئی پیش بھی کرتا ہے تو وہ اُس پیش کرنے والے کی طرف منسوب ہو جاتا ہے۔ کون کہہ سکتا ہے کہ مردوں نے جتنے خیالات اپنے بنا کر پیش کئے ہیں وہ سب دراصل اُنہی کے تھے؟ ان میں یقیناً بعض ایسے خیالات بھی تھے کہ (ان پر مردوں نے اپنی مہر تصدیق لگا کر) ان کو اپنی جانب منسوب ہو جانے دیا۔ میں اپنے ہی بارہ میں غور کرتا ہوں تو دیکھتا یہ ہوں کہ اپنے خیالات کے باب میں میں واقعی بہت کچھ عورتوں کی فراست کا احسان مند ہوں۔

عورتیں نقالی کیوں کرتی ہیں | خالص ادبیات اور فنون لطیفہ کو لیجئے تو یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس میدان میں عورتیں مردوں کی نقالی کیوں کرتی ہیں؟ میں یہ پوچھتا ہوں کہ رومی ادبیات یونانی ادبیات کے متبع کیوں ہیں اور مبصرین ایک کو دوسرے کی نقل کیوں قرار دیتے ہیں؟۔ اس کی وجہ بس یہی ہے کہ اہل یونان دنیائے علم میں پہلے نمودار ہوئے تھے۔ اگر عورتیں مردوں سے جدا ہو کر کہیں اور رہتی ہوتیں (یا مردوں سے پہلے پیدا ہوئی ہوتیں) تو یقیناً وہ ادبیات میں ہرگز مردوں کی نقال نہ ہوتیں۔ عورتوں کے اس میدان میں آنے سے پہلے ہی وہ سب کچھ ہو چکا تھا جس کا خیال اُنھیں اب آیا ہے۔ پس لامحالہ اب جو ان کا سبق ہوگا وہ دوسروں کا آموختہ ہوگا۔ ان میں جدت کہاں سے آسکتی ہے۔ اور قابل الزام کیا بات ہے؟ فرانس اور اطالیہ میں ہم دیکھ چکے ہیں کہ باوجود پرانے ادبیات کا اتباع ترک کر دینے کے کوئی مہتم بالشان جدت نئے ادبیات میں نہیں پیدا کی جا سکی۔ اور عورتیں تو ابھی صرف مردوں ہی کی شاگرد ہو رہی ہیں۔ ابھی سے وہ جدت کیسے پیدا کر لیں گی؟ اگر عورتیں مجموعی طور پر اپنا رنگ الگ اختیار کرنا چاہیں تو اس میں صدیاں گذر جائیں گی تب وہ بات حاصل ہوگی۔ کیونکہ عجلت میں تو صرف نقل ہی ہو سکتی ہے۔ اور نقل سے انسان اصل بھی اختیار کر سکتا ہے

مگر دیر میں۔ کیونکہ جمہور کا رواج ترک کرنا ایک دن کا کام نہیں۔ اگر عورتوں کو بحیثیت مجموعی اپنے فطری مذاق کا مطالعہ کرنا ہے اور ایک نیا رنگ ادبیات یا صنائع میں اختیار کرنا ہے تو اس کے لئے مدتوں کی کاوش درکار ہے۔ میرا خیال تو یہ ہے کہ چونکہ مرد اور عورت کے ذہنی رجحانات میں کوئی اصولی فرق بالآخر نہ پایا جائیگا اس لئے ان کا کوئی مخصوص رنگ قایم ہونے کی توقع نہیں ہوسکتی۔ اب رہا اُن میں سے ہر ایک کے مذاق میں وجہ تمیز قایم ہونا اس میں ابھی کافی عرصہ لگے گا۔ کیونکہ وہ سابق کے اثرات سے چھٹکارا آسانی سے نہیں پاسکتیں۔

**فنون لطیفہ میں عورتیں کیوں پیچھے ہیں؟** یہ سچ ہے کہ فنون لطیفہ میں عورتوں نے بہت کم کوئی جدت دکھائی ہے اور انہی فنون میں ان کی کم مایگی سب سے زیادہ نمایاں ہے۔ مگر اس کی وجہ یہ ہے کہ فنون لطیفہ کو فی الجملہ عورتوں نے کبھی کسب معاش کا ذریعہ نہیں بنایا اور ظاہر ہے کہ ان فنون میں پیشہ ور لوگوں نے اُن لوگوں کی کوئی قدر نہیں باقی رکھی جو ان کو شوقیہ حاصل کرتے ہیں۔ عورتوں کو موسیقی تو ضرور پیشہ کی غرض سے بھی سکھائی جاتی ہے مگر وہ موسیقی کا برتنا سیکھتی ہیں نہ کہ وہ چیز جس سے ان میں واقعی جدت اور اختراع کا مادہ پیدا ہو۔ لیکن ناٹک کی اداکاریوں میں وہ اگر مردوں سے زیادہ نہیں ہیں تو کسی طرح ان سے کم بھی نہیں اب جو پیشے مردوں کے لئے مخصوص ہیں ان میں عورتوں کا مقابلہ صرف ان ہی مردوں سے ہوسکتا ہے جو فن کو عورتوں کی طرح محض شوقیہ اختیار کئے ہوئے ہوں۔ چنانچہ دُھن اور راگنیوں کی تصنیف میں عورتیں کسی غیر پیشہ ور مرد سے ہرگز گھٹ کر نہیں رہتیں۔ اور اسی امر کو ملحوظ خاطر رکھئے تو مصوری میں بھی عورتیں مردوں کی ہم پلہ ہی ثابت ہوں گی۔ البتہ وہ ان پرانے مصوروں کا مقابلہ آج بھی نہیں کرسکتیں جن کے زمانہ میں اعلیٰ حیثیت کے لوگ بھی فن مصوری حاصل کیا کرتے تھے۔ اور ان کا مقابلہ جہاں تک جدت کا تعلق ہے آج کل کے مرد مصور بھی بمشکل کرسکتے ہیں۔ چودھویں اور پندرھویں صدی میں اٹلی کے مشہور مصور وہ لوگ تھے جو اپنے زمانہ کے بہترین تعلیم یافتہ اور مہذب لوگ سمجھے جاتے تھے۔ بلکہ بعض تو وہ تھے جن کو یونان کے سے ہمدردان حکماء کے ہم پلہ خیال کرنا چاہئے۔ اب وہ زمانہ نہیں رہا کہ فنون لطیفہ کو انسانی تخیل اور محسوسات کی بنا پر وہ درجہ دیا جائے کہ کوئی آدمی ان میں کمال حاصل کرکے دنیا کا

بہترین انسان مانا جا سکے۔ اب تو وہ زمانہ ہے کہ انسان کی عظمت سیاسی یا فوجی قابلیت کے لحاظ سے دنیا میں قایم ہوتی ہے۔ اور صرف ایسی ہی چیزیں رہ گئی ہیں جنھیں سیکھ کر آدمی کسی بادشاہ کا مقرب یا کسی رئیس کا ہم پلہ ہو سکتا ہے۔ آج کل اگر کسی کو کسی فن میں اپنی شہرت یا کمال حاصل کرنے کے لئے سرمغزن کرنا ہو تو وہ مصوری (پینٹنگ) کی طرف توجہ ہی مشکل سے کرے گا کیونکہ ایسے فنون میں شہرت کوئی شہرت نہیں رہی۔ البتہ موسیقی ایک دوسری ہی چیز ہے جس میں عام ذہانت کے علاوہ ذہن کی ایک خاص خداداد قابلیت بھی چاہئے۔ اور اسی وجہ سے خیال ہوتا ہے کہ عورتوں میں اب تک فن موسیقی کی کوئی جدت طراز مصنفہ کیوں نہیں پیدا ہوئی۔ لیکن یہ بھی قابل لحاظ ہے کہ اس فن میں جس خاص ذہنی استعداد کی حاجت ہو اس کا ظہور بغیر مناسب تعلیم حاصل کئے ہوئے نہیں ہو سکتا۔ جرمنی اور اٹلی وہ ممالک ہیں جہاں دنیا کے بہترین مصنف گذرے ہیں۔ یہ مصنف سب مرد تھے مگر یہ وہ ممالک ہیں جہاں عورتیں ہر بات میں مردوں سے اب بھی بہت پیچھے ہیں۔ چنانچہ ایسے ممالک کے باکمال مردوں سے وہاں کی یا کہیں کی عورتوں کا مقابلہ کرنا انصاف کے خلاف ہے۔

اس پس ماندگی کے مزید وجوہ | جن مشاغل میں عورتیں اور مرد یکساں شریک ہیں اُن میں عورتوں کا پیچھے رہ جانا اور بھی متعدد وجوہ پر مبنی ہے۔ اول تو عورت کو اُن مشاغل میں پڑنے کی فرصت ہی نہیں ہوتی۔ ان کا دماغ ہر وقت خانہ داری کے معاملات میں الجھا رہتا ہے کیونکہ تربیت کے لحاظ سے ان کا مآل زندگی گھر کے کاروبار کو سنبھالنا ہے۔ اگر سب عورتوں کا یہ حال نہیں تو ہر خاندان میں کم از کم ایک عورت تو اس طرح کی ضرور ہوتی ہے۔ بعض صورتوں میں ان فرایض کا انجام دینا جسمانی مشقت کے بغیر بھی ممکن ہے۔ لیکن گھر کی فکر وہ چیز ہے جو ہر آن دماغ پر قبضہ کئے رہتی ہے۔ کیونکہ خانہ داری میں ہر ہر لحظہ کی فکر اور ذرا ذرا سی بات پر نظر رکھنا پڑتی ہے۔ بلکہ ہر آن ایسے سوال درپیش رہتے ہیں کہ پہلے سے ان کا کوئی خیال بھی نہیں ہوتا۔ اس طرح ایک ایک بات کو سوچنا اور اُن کا خیال رکھنا ایسی ذمہ داری ہے جس سے دماغ کو دار ملنا ممکن ہی نہیں۔ اگر کوئی عورت بڑی مالدار اور حیثیت دار ہوئی تو ممکن ہے کہ ایک حد تک

ان جھگڑوں سے بھاگ سکے لیکن پھر بھی کہاں تک ؟ سارے خاندان کے آرام کی ذمہ داری اور پھر دنیا کا رکھ رکھاؤ یہ اس کی جان کے لئے کیا کم عذاب ہے ۔ اگر خانہ داری کا وبال اس کے سر سے کم ہوتا ہے تو اس رکھ رکھاؤ اور تعلقات کے نباہنے کی فکر اور زیادہ ہو جاتی ہے ۔ دعوتوں میں جانا، گانے کی محفلوں میں شرکت، شام کے جلسوں میں پہنچنا، دن کو ملنے جلنے کے لئے جانا آنا، خطوط لکھنا یہ سب تعلقات کا نباہنا ہے ۔ اور اس سب سے بڑھ کر ایک فرض دنیا نے ان پر اور عاید کیا ہے ۔ یعنی اپنے کو دلکش بنانا ۔ اونچے طبقہ کی عورت کی ہشیاری سب سے زیادہ اپنی اداؤں کے سنجیدہ بنانے اور بات کا سلیقہ سیکھنے میں صرف ہوتی ہے ۔ اگر صرف اس کے ظاہری پہلو کو لیجئے تو خوش پوشی کا ذوق بغیر دماغ خرچ کئے ہوئے حاصل نہیں ہوتا ۔ خوش پوشی سے میری مراد لامحالہ پوشاک کو قیمتی بنانے سے نہیں بلکہ یہ آدمی کے مذاق کی بات ہے جو طبیعت کی نفاست پسندی سے تعلق رکھتی ہے ۔ یہ مذاق بغیر قوت متفکرہ کے مسلسل کام میں لائے ہوئے نہ پیدا ہو سکتا ہے نہ باقی رہ سکتا ہے ۔ اور وہ ایک ہی قوت ہے جو اس مذاق کی ترقی میں بھی کام آتی ہے اور اسی سے علوم و فنون وغیرہ میں بڑے بڑے کام لئے جاتے ہیں ۔[۵۹]

---

[۵۹] "معلوم ہوتا ہے کہ یہ وہی ذوق سلیم ہے جو خواہ کسی علمی حقیقت کی دریافت میں کام آئے خواہ زیوروں کے انتخاب میں یا فنون کے اصول اخذ کرنے میں ۔ مثال میں لباس کے فیشن کو لے لیجئے جس میں اچھے بُرے مذاق کا برابر خیال رکھا جاتا ہے ۔ ہر زمانہ میں لباس کا فیشن بدلا کرتا ہے ۔ یعنی اس کا کوئی جزو کبھی چھانٹ کر چست کر دیا جاتا ہے اور کبھی بڑھا کر ڈھیلا کر دیا جاتا ہے لیکن فی الجملہ سراپا کی وضع وہی باقی رکھی جاتی ہے ۔ گویا لباس کی عام طرح ایک مقرر ہے جس پر ہر زمانہ کا فیشن کم و بیش مبنی ہوتا ہے ۔ اب جس شخص کی ایجاد و اختراع فیشن میں سب سے زیادہ کامیاب ہوتی ہے یا جس شخص کی خوش پوشی اس کے ذوق سلیم کی داد دیتی ہے وہ درحقیقت اُسی فراست سے کام لینے کا عادی ہو جو اگر کسی بڑے مقصد کیلئے صرف کی جائے تو فنون کے بڑے بڑے کارناموں کے ذکر میں اسکے نتائج کہیں تو کمال فن کے نام سے موسوم ہوں اور کبھی ذوق سلیم کی جبلی زریں مثال کہلائیں ۔" (ماخوذ از مقالات سر جوشوا رینالڈس) ۔

غرضکہ فی الجملہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ انسان کے پاس ایک ہی دماغ ہے جس کو وہ جدہر چاہے لگا دے۔ کیونکہ دنیا میں آدمی زیادہ تر ایک ہی کام میں لگ سکتا ہے اور ایک ہی طرف پورا دھیان رکھ سکتا ہے۔ عورت کو تو سب سے بڑی مشکل یہ ہے کہ ہر ایک اُسی کی ذات سے اپنی راحت ڈھونڈہتا ہے اور اس کو اپنا وقت اور اپنی زندگی بہتوں کی خدمت کے لئے وقف کرنا ہوتی ہے۔ اُس کی مخصوص ذمہ داریاں تو دوسری ہی چیز ہیں۔ اگر کوئی مرد فقط اپنا کار زندگی انجام دینے کے علاوہ کسی کو خوش کرنے کے لئے اپنا ایک منٹ بھی نہ صرف کرے تو کسی کو شکایت نہیں ہوتی۔ کیونکہ وہ اپنے روزگار یا پیشہ کا عذر کرکے ہمیشہ اس قسم کی توقعات کو بالائے طاق رکھ سکتا ہے۔ لیکن اگر کوئی عورت اپنے لئے وجہ معاش پیدا کرتی ہے تو بھی سوسائٹی اُس کے اس قسم کے عذرات سننے پر آمادہ نہیں ہوتی۔ ممکن ہے کہ اس کے گھر میں کسی کی علالت یا موت کا عذر کسی خوشی کے جلسہ سے اُس کی غیرحاضری کو معاف کرا دے لیکن جس شغلہ سے وہ اپنا پیٹ پالنا چاہتی ہے وہ ایسی صحبتوں سے غیرحاضر ہونے کے لئے کوئی حیلہ نہیں ہو سکتا جہاں اس کی صنف کو زینت محفل اور ذریعہ تفریح بنانے کا دستور ہے۔ بالعموم عورتوں میں سے اگر کسی کو کوئی نمایاں کام کرنا ہو تو اُسے سب سے بڑی پریشانی اس کے لئے وقت نکالنے میں ہوتی ہے اور یہی صورت حال ہے جس کی وجہ سے وہ زیادہ دیر تک اگر چاہے بھی تو کسی ایک طرف متوجہ نہیں ہو سکتی۔ پھر کیا عجب ہے جو عورتوں نے دنیا کے بڑے بڑے کاموں میں حصہ نہیں لیا۔ سائنس اور فلسفہ تو الگ رہا فنون لطیفہ میں تو صرف دماغ ہی صرف کرنا نہیں بلکہ ہاتھ کی مشق بھی درکار ہوتی ہے۔

**شہرت مرد کے لئے عیب نہیں مگر عورت کے لئے عیب ہے**

ہر ذہنی مشغلہ اور ہر فن میں ایک تو مہارت وہ ہوتی ہے جس سے پیشہ ور آدمی اپنی روزی کماتا ہے اور ایک مہارت اس کمال کا درجہ رکھتی ہے جسے حاصل کرکے آدمی زندۂ جاوید بن جاتا ہے۔ مگر اس پایہ کی مہارت بغیر کسی ایسے غیرمعمولی جوش اور ہمت کے نہیں حاصل ہو سکتی جو انسان کو دائمی مشقت اور مسلسل کوشش پر آمادہ نہ کر دے۔ محض طبعی میلان ایسی بے پایاں شہرت حاصل کرنے کے لئے کافی نہیں ہوتا۔ اب خواہ اس کی علت کچھ ہی ہو مگر واقعہ یہ ہے کہ عورتوں میں اس شدت کی شہرت پسندی نہیں ہوتی جو اس کو اتنی ہمت دلائے۔ کیونکہ ان کے مفاد کا دائرہ نہایت محدود ہے۔

وہ اپنا اثر صرف اپنے آس پاس کی مخلوق پر دیکھنا چاہتی ہیں۔ اُن کی آرزو اُن کی تمنا جو کچھ ہے وہ صرف اس قدر کہ جن لوگوں کو وہ اپنی نظر سے دیکھ سکتی ہیں بس وہ ان کو پسند کریں اور محبوب رکھیں۔ اور مقصد کے لئے جس قدر علم و ہنر درکار ہے وہی ان کے نزدیک کافی بھی ہے۔ یہ سیرت نسوانی کا وہ پہلو ہے جو بحالت موجودہ اُن کے متعلق رائے قایم کرنے میں ہرگز نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن اس کو میں ان کی خلقت کی کجی پر ہرگز نہیں محول کرتا۔ مردوں کو شہرت کی جو ہوس ہے وہ تعلیم اور رائے عامہ کے اثرات سے پیدا ہوئی ہے۔ دنیا کی لذتیں چھوڑ کر مشقت کی زندگی اختیار کرنا شرافت نفس کی دلیل کہلاتا ہے۔ اور شہرت وہ چیز ہے جو اس عالی ہمتی کو اور فروغ دیتی ہے۔ لیکن یہی شہرت کی خواہش عورت کے لئے دیدہ دلیری اور ان کی نسوانیت کے منافی خیال کی جاتی ہے۔ پھر جب عورت کا معاشری فرض یہ ٹھیرا کہ جس کسی سے اسے سابقہ پڑے اُس پر وہ اچھا اثر قایم کرنے کی کوشش کرتی رہے اور اپنی راحت کا ذریعہ اُنہی کو قرار دے تو اس کا مفاد زندگی اس دائرہ سے بڑھ کر شہرت پسندی کی حد تک کیسے پہنچ سکتا ہے۔ اپنے ہم جنسوں کی نظر میں وقعت حاصل کرنے کی خواہش یقیناً عورت کو اسی قدر ہوتی ہے جتنی مرد کو۔ لیکن ہمارا نظام معاشرت کچھ ایسا واقع ہوا ہے کہ عورت کی عزت اور وقعت کا دار و مدار زیادہ تر اس کے شوہر یا باپ بھائی کی وجاہت پر ہوا کرتا ہے۔ بلکہ اگر وہ اپنی ہستی کو بغیر کسی مرد کے توسط کے بڑھانا چاہے یا مرد سے اپنا رشتہ توڑنا چاہے تو یہی بات اس کی ذاتی عزت کو مٹا دینے کے لئے کافی ہے۔ جس شخص کی نظر ہماری موجودہ زندگی کے خانگی اور معاشری پہلوؤں پر پہنچ سکتی ہے اس کے لئے مرد اور عورت کی ظاہرا اہلیت اور نااہلیت کے اسباب کو سمجھنا کوئی بات نہیں۔

**عورت کی اخلاقی برتری** باعتبار اخلاق کے مرد اور عورت میں جو فرق ہے اس میں عورت کی برتری مسلم ہے۔ لیکن یہ فقط زبانی تعریف عورت کی ہے جسے سن کر خوددار عورتیں جھنجھلا اُٹھیں گی۔ کیونکہ دنیا کے کسی اور معاملہ میں ایسا نہیں ہوا کرتا کہ اچھے اخلاق والے اونیٰ اخلاق والوں کی حکومت سہیں۔ اگر اس قسم کی فضول سائنس سے کوئی سبق حاصل ہوتا ہے تو یہی کہ اقتدار سے بڑھ کر نفس کو ذلیل کرنے والی کوئی چیز دنیا میں نہیں۔ اور یہ واقعہ ہے کہ غلامی آقا اور غلام دونوں کے اخلاق کو غارت کرتی ہے لیکن اس میں غلام اُتنا

خراب نہیں ہوتا جتنا کہ آقا۔ کیونکہ اخلاقی قوت آزادی کی کمی یعنی "روک ٹوک" سے اُس قدر تباہ نہیں ہوتی جتنی کہ بے پایاں اختیارات کے استعمال سے۔ کہا جاتا ہے کہ عورتیں اُتنے جرائم نہیں کرتیں جتنے مردوں سے سرزد ہوتے ہیں۔ لیکن میرے نزدیک یہی بات پرانے زمانہ کے حبشی غلاموں کی بابت بھی اتنی ہی صداقت کے ساتھ کہی جا سکتی ہے۔ جو لوگ اپنے بس ہی میں نہیں وہ جرائم میں مبتلا ہونے کا موقع کہاں سے پائیں گے؟ سوائے اُس صورت کے کہ خود اُن کے آقا اُنھیں اس کی ترغیب دیں۔ دنیا کے اس اندھے پن کی اس سے بڑھ کر مثال نہیں مل سکتی کہ عورتوں کے معاشری حالات پر کوئی نظر نہیں کرتا اور بڑے بڑے لکھے پڑھے لوگ بھی عوام کی طرح ایک طرف تو عورتوں کی ذہنی کمزوریوں کا دکھڑا روتے ہیں اور دوسری طرف اُن کے اخلاق کی احمقانہ داد بھی دے رہے ہیں!

**عورت اگر متعصب ہے تو کیوں۔**

عورتوں کی اخلاقی خوبیوں کے ساتھ ساتھ ان کے اس عیب پر بھی نظر پڑتی ہے کہ ان میں اخلاقی تعصب بھی بہت ہوتا ہے۔ اور یہ برابر کہا جاتا ہے کہ وہ اپنے ذاتی تعصبات پر بالکل قابو نہیں رکھتیں۔ بلکہ اُن کی قوت فیصلہ ہر بات میں ان کی رغبت و نفرت کے تابع ہوتی ہے۔ اگر یہ صحیح ہے تو یہ بات کچھ ثبوت کی محتاج ہے کہ مردوں کو جس قدر ان کا ذاتی مفاد گمراہ کرتا ہے اُس سے زیادہ عورتوں کو ان کے تعصبات گمراہ کرتے ہیں۔ دونوں کا اصل فرق زیادہ تر اس بات سے کھلے گا کہ مرد اگر اپنے ذاتی فرائض اور مفاد عامہ کے لحاظ کو ترک کرتا ہے تو محض اپنی ذات کے فائدہ کے لئے لیکن عورت اگر ایسا کرتی ہے تو (چونکہ اُس کی ذات کوئی ہستی ہی نہیں رکھتی نہ اس کے لئے ذاتی مفاد درحقیقت کوئی چیز ہے) کسی اور کے فائدہ کے لئے۔ سوسائٹی عورتوں کو صرف یہ احساس سکھاتی ہے کہ ان کے فرائض کا دائرہ بس اُن لوگوں تک محدود رہے جن سے اس کا تعلق ہے۔ اور صرف اُنہی کے مفاد کا لحاظ اُسے کرنا چاہئے۔ جہاں تک اس کی تعلیم کا تعلق ہے اُنھیں ان خیالات کا شائبہ بھی نہیں پیدا کرایا جاتا جو معمولی سمجھ کے لوگوں کے مقاصد اور اخلاق کو وسیع اور برتر بناتے ہیں۔ چنانچہ جو کچھ شکایت عورتوں کی بابت باقی رہتی ہے وہ صرف اس قدر ہے کہ ان کی زندگی کا جو ایک فرض مقرر کیا گیا ہے اُس کو وہ حد سے زیادہ وفاداری کے ساتھ پورا کرتی ہیں کیونکہ دوسرے فرائض کی طرف متوجہ ہونے کی اُن کو

چنداں اجازت ہی نہیں۔

مردوں کو کیوں عورتوں کی حمایت کرنا چاہئے

عورتوں کی موافقت میں جو کچھ کہا جاتا ہے اُس کو عموماً یہ کہہ کر ٹال دیا جاتا ہے کہ عورتیں جس حال میں بھی ہیں مگر کسی بات کی شاکی نہیں ہیں۔ اس طرح ممکن ہے کہ مرد کچھ دن اور اُن رعایتوں سے فائدہ اُٹھالیں جو معاشرت نے اُن کے لئے ناجائز طور پر مخصوص کر رکھی ہیں لیکن یہ غیر منصفانہ بات زیادہ دنوں چلنے والی نہیں۔ مشرقی حرم سراؤں کی عورتیں بھی تو کسی سے گلہ کرنے نہیں جاتیں کہ ہم کو یورپ والیوں کی سی آزادی کیوں نہیں دی جاتی۔ بلکہ برخلاف اس کے وہ تو یورپ والیوں کو نہایت دیدہ دلیر اور بے شرم کہتی ہیں۔ خود مردوں میں بہت سے لوگ ایسے ہیں جو اپنی غلامی کو محسوس کرتے ہیں لیکن دنیا میں اگر کوئی آزادانہ طریق معاشرت دریافت ہو جائے تب بھی یہ لوگ یقین ہے کہ اپنی موجودہ پابندیوں کا کوئی گلہ ہرگز نہ کریں گے۔ عورتیں اپنی صنف کے لئے کوئی عام شکایت نہیں کرتیں۔ لیکن اُن کی تحریریں کم از کم ایسے درد بھرے دکھڑوں سے جن سے کوئی عملی نتیجہ نکلنے کا گمان نہیں ہو سکتا ہرگز خالی نہیں ہیں۔ سردست ان کا شکوہ بس اُسی طرح کا ہے جیسے مرد غم دنیا کا شکوہ کیا کرتے ہیں۔ ایسے شکوہ کا مقصد نہ تو کسی پر کوئی الزام رکھنا ہوتا ہے نہ حالات میں کوئی تغیر پیدا کرنا۔ عورتیں اگرچہ شوہروں کے اختیارات پر براہِ راست کوئی رائے زنی نہیں کرتیں لیکن ہر عورت جب موقع پا جاتی ہے تو خاص کر اپنے شوہر (یا شاید اپنی جاننے والیوں کے شوہروں) کے خلاف شکایتوں کا طومار ضرور باندھنا چاہتی ہے۔ اور یہ وہ صورت ہے جو بجنسہٖ ہر قسم کی غلامی میں (خاصکر جبکہ غلاموں کو آزادی کے خواب دکھائی دینا شروع ہو چکے ہوں) پائی جاتی ہے۔ آزادی کی تمنا جب پیدا ہونے لگتی ہے تو محکوم لوگ اپنے حاکموں کے اختیارات سے نہیں بلکہ پہلے اُن کے ظلم سے نالاں ہوتے ہیں اور بڑبڑانا شروع کر دیتے ہیں۔ اس کے بعد اُن کو حاکموں کے بے جا اختیارات پر حملہ کی جرأت ہوتی ہے۔ انگلستان میں عوام نے سب سے پہلے صرف چند حقوق بلدیہ (میونسپلٹی کے حقوق) کا مطالبہ کیا تھا پھر انھوں نے یہ ضد شروع کی کہ جبتک انتظامات میں ہماری رائے نہ شامل کی جائے ہم سے ٹیکس نہ مانگے جائیں۔ کیا اُس زمانہ میں کسی کے خواب و خیال میں بھی یہ بات آسکتی تھی کہ بالآخر یہی عوام اپنے بادشاہ کے شاہی اختیارات بھی چھین لیں گے؟۔ اب نسوانی تحریک حریت ہی

وہ تحریک رہ گئی ہے جس میں پرانے قاعدوں کے خلاف علم بغاوت بلند کرنے والے اشخاص اُسی طرح مطعون ہوتے ہیں جیسے وہ لوگ جو پرانے زمانہ میں اپنے بادشاہ سے اپنا حق بغاوت تسلیم کرانا چاہتے تھے۔ اور ہر طرح کی لعن طعن سنتے تھے۔ جو عورت اپنے شوہر کی مرضی کے خلاف کسی تحریک میں حصہ لینا چاہتی ہے قبل ازیں کہ وہ دوسروں کے لئے خود کو شمع ہدایت بناسکے شہادت کا مرتبہ پہلے ہی پالیتی ہے۔ کیونکہ جہاں اُس نے دوسروں کو ابھارنا شروع کیا اس کے شوہر نے اُس کو وہیں پر روک دیا۔ پس عورتوں سے خود اپنی آزادی کے لئے کوشش کرنے کی چنداں توقع ہی نہیں ہوسکتی تاوقتیکہ مرد بھی بڑی تعداد میں اُن کا ہاتھ بٹانے پر آمادہ نہ ہوجائیں۔



# غزل

کسی نے ابھی مجھ کو مانا نہیں ؎ موافق مرے یہ زمانہ نہیں
ابھی اور چمکیں گے جوہر مرے ؎ ابھی مجھ کو دنیا نے جانا نہیں
مری شاعری ہے تقاضائے ذوق ؎ مجھے زورِ فن آزمانا نہیں
مجھے خلق کے دل میں کرنا ہے گھر ؎ فقط رنگ اپنا جمانا نہیں
جو کہتا ہوں میں دل کی ہے واردات ؎ یہ کچھ شاعری یا فسانا نہیں
زمانا ہوا مجھ کو جیتے ہوئے ؎ مزا میں نے جینے کا جانا نہیں
نہیں ہے وہ، دل ہے کوئی اور شے ؎ اگر تیرِ غم کا نشانا نہیں
سجھایا میں نے بہت نیک و بد ؎ یہ دل میرا کم بخت مانا نہیں
مرا شیشۂ دل ہے نازک بہت ؎ نظر سے تم اس کو گرانا نہیں
خفا جس قدر چاہو مجھ سے رہو ؎ مگر دل سے مجھ کو بھلانا نہیں

میں ہنستا رہا زندگی بھر جلیل
کسی نے مرا درد جانا نہیں



# کیفِ غم

نہ اعتبار قفس کا نہ آشیانے کا
یہاں مقام نہیں کوئی دل لگانے کا

دلِ حزیں نہ رہا رنجِ ہجر اُٹھانے کا
کہاں سے لاؤں مگر حوصلہ بُھلانے کا

کبھی ملامتِ شکوہ کبھی شکایتِ شکر
بہانہ ڈھونڈ رہے ہیں وہ روٹھ جانے کا

کوئی شہیدِ ستم ہے کوئی قتیلِ کرم
معین ایک طریقہ نہیں ہٹانے کا

کہیں سے سُنیئے کسی کی زبان سے سُنیئے
ہر اک فسانہ ہے ٹکڑا مرے فسانے کا

نہ وہ تڑپ ہے نہ ہیجانِ آرزو دل میں
مآل دیکھ لیا ___ ؟ صبر آزمانے کا

سمندِ عمر تو کچھ سست رو نہ تھا کوکب
کہ برقِ غم نے کیا کام تازیانے کا



# دنیا کی رفتار

## (الف) غیر ممالک

**حبش اور اٹلی** حبش پران سطور کے لکھے جانے تک تو اٹلی نے حملہ نہیں کیا ہے - مگر تیاریاں مکمل ہیں۔ اور گذشتہ اشاعت میں برطانیہ اور فرانس کے اثر سے اٹلی کے باز رہ سکنے کا جو ذکر تھا وہ اثر بھی کارگر نہ ہوا۔ تینوں دول کی مشاورتی مجلس ناکام رہی - اور کیوں نہ رہتی - فرانس کا احتجاج محض رسمی اور دکھاوے کی بات تھی - اس لئے کہ فرانس تو کچھ عرصہ سے اٹلی کو ساتھ لینے کے لئے پوری کوشش کر رہا ہے۔ اس کا خیال ہے کہ اگر اٹلی جرمنی کے ساتھ ہو گیا تو سیاسی اقتدار کا جو فرانسیسی جال تمام یورپ میں پھیلایا ہے وہ نابود ہو جائے گا - رہی انگلستان کی حبش دوستی اور انصاف پروری تو یہ بھی برطانوی اغراض کے میٹھے میٹھے نام ہیں - اور اٹلی والے ایسے نادان تو ہیں نہیں کہ ان باتوں کو نہ سمجھیں!

اٹلی کا ایک ممتاز جریدہ 'اِل جوزال واٹالیہ' لکھتا ہے :- "برطانوی سلطنت بہت دولتمند ہے' بہت آباد ہے اور بہت وسیع ہے' لیکن برطانیہ کی یہ وسیع سلطنت صرف اس کے شہریوں کی پرامن حوصلہ مندی کا نتیجہ نہیں بلکہ اخلاقی اصولوں سے یکقلم بے نیاز فوجی فتوحات کا ثمر بھی ہے - انگلستان کے پاس اس وقت بھی آدھا افریقہ ہے - اور ہم سب جانتے ہیں کہ یہ اس کے پاس کیسے آیا۔ اگر ہم یہ تسلیم کرتے ہیں کہ وہ اپنے مقبوضات میں تہذیب پھیلا کر ایک نیک کام کر رہا ہے تو اسے بھی ہمارے تہذیب پھیلانے کے حق کو تسلیم کرنا چاہیئے!"

جزیرہ سارڈینیا میں ان سپاہیوں کو مخاطب کر کے جو افریقی مہم پر بھیجے جا رہے تھے مسولینی نے کہا :- "کاگلیاری کے سیاہ پوش نوجوانو! ہمیں نئے پرانے بہت سے حساب چکانے ہیں اور وہ سب چکائے جائیں گے - ہمارے ملک سے باہر جو کہہ رہے ہیں اس پر کان نہ دھرو - ہم تو بس حرف بحرف

انھیں لوگوں کی نقل کریں گے جو اس وقت ہمارے استاد بن رہے ہیں۔ وہ ہمیں پہلے ہی اچھی طرح سکھا چکے ہیں کہ جب سلطنت بڑھانے یا اس کے تحفظ کا سوال آتا ہے وہ دنیا کی رائے کا ذرا لحاظ نہیں کرتے!"

ان بیانات کے ہلکے طعن سے صاف پتہ چلتا ہے کہ برطانیہ کا یہ منہ تو نہیں کہ وہ کسی اخلاقی اصول کی حمایت کا نام لے کر اٹلی کو حبش پر قابض ہونے سے روکے۔ جمعیۃ اقوام کی رکنیت، آزادیٔ اقوام، ایک قدیم عیسائی حکومت کی حمایت، پسماندہ قوموں کی حمایت یہ سب انچھر کہیں اور چل جائیں تو چل جائیں اس ملک پر کیسے چلتے جس سے برطانیہ مدتوں سے اسی حبش کے علاقہ کی بانٹ کے متعلق "ساز باز او عہد و پیماں" کرتا رہا ہے۔ اٹلی اب اس برطانیہ اخلاقی تعلیم کو کیسے بآسانی مان لے جس نے ۱۸۹۱ء اور ۱۸۹۴ء میں اسی اٹلی سے ۳ معاہدے کئے جن تینوں میں حبش کے تقریباً تمام علاقہ کو اٹلی کا حلقہ اثر تسلیم کیا گیا۔ یہ ضرور ہے کہ ۱۸۹۶ء میں اٹلی نے اپنی شکست کے بعد حبش سے جو معاہدہ کیا اس میں حبش کی کامل خود مختاری تسلیم کی" مگر فرانس اور برطانیہ سے جب بھی اس باب میں گفت و شنید ہوئی تو یہ سارا علاقہ اٹلی ہی کے حلقہ اثر میں مانا گیا۔

۱۹۰۶ء کے معاہدہ میں بھی پھر ۱۸۹۱ء اور ۱۸۹۴ء کے معاہدوں کے مسلمات کو مانا گیا۔ ۱۹۱۵ء میں اٹلی کی افریقی سلطنت کے مسئلہ پر مفصل تبصرہ ہوا اور لندن میں جو خفیہ معاہدہ ہوا اس میں بھی اٹلی سے افریقی نوآبادیوں میں اضافہ کا وعدہ کیا گیا کہ اس وقت جرمن حلوائی کی دوکان پر ہر ایک کو فاتحہ پڑھنے کا موقع تھا مگر جب جرمنی کی شکست کے بعد اس کی افریقی نوآبادیاں فاتحوں میں تقسیم ہوئیں تو فرانس اور برطانیہ نے تو افریقہ میں اپنا نوآبادی رقبہ بڑھا لیا مگر اٹلی کو اس میں حصہ نہ ملا۔ پھر اٹلی نے ۱۹۱۹ء میں اپنی نوآبادیوں ارٹریا اور سومالیہ کے درمیان حبش کے بیچ میں سے ہو کر ریل نکالنے کی تجویز برطانیہ کے سامنے پیش کی اور اس کے عوض برطانیہ کی اس خواہش میں مدد کا وعدہ کیا کہ وہ نیل ازرق پر بند باندھ سکے اور وہاں سے سوڈان کو ایک سڑک لے جائے تو اس یادداشت میں بھی اٹلی نے صاف لکھا تھا کہ "جھیل تسانہ کا رقبہ (جہاں سے نیل ازرق نکلتا ہے) اطالوی حلقہ اثر میں ہے اور اطالوی حلقہ اثر میں تمام حقوق اعلیٰ بحق اٹلی محفوظ ہیں!"

شاید اس وقت یہی بات برطانیہ کو ناگوار ہوئی کہ یہ معاملہ آگے نہ بڑھنے دیا گیا۔ مگر آخر ۱۹۲۵ء میں برطانیہ نے اٹلی سے یہی معاہدہ کیا بشرطیکہ اٹلی نیل ازرق کے پانی کے معاملہ میں مداخلت سے احتراز کا وعدہ

کرے۔ اس معاہدہ میں بھی تو برطانیہ نے تسلیم کیا تھا کہ "مغربی حبش بلا شرکت غیرے، طالوی حلقہ اثر میں ہے اس حلقہ میں جس قدر معاشی مراعات کا مطالبہ اٹلی کرے گا ہم اس کی حمایت کریں گے۔" اگر اس کے جواب میں برطانیہ یہ کہے کہ اس نے صرف معاشی حلقہ اثر تسلیم کیا تھا سیاسی نہیں تو اس کے جواب میں خود شاہ حبش کا یہ قول پیش کر دینا کافی ہے کہ "ہم اس حقیقت سے کیسے چشم پوشی کرلیں کہ معاشی اور سیاسی حلقہ اثر میں بہت قریب کا رشتہ ہوتا ہے۔"!

غرض یہ کہ برطانیہ کے لئے بہت مشکل ہے کہ وہ اٹلی پر کوئی اخلاقی اثر ڈال سکے۔ فرانس اٹلی کو جرمنی کا ساتھی نہیں بنانا چاہتا اس لئے برطانیہ کے اخلاقی راگ میں بہت دھیمے سُروں سے شریک ہے۔ بلکہ خیال تو یہ ہے کہ قیام روما کے زمانہ میں موسیو لاول فرانسیسی وزیر نے اٹلی کو اس معاملہ میں پوری آزادی کی بشارت دیدی ہے۔ حبش کا مسئلہ دراصل زور آوروں میں ایک کمزور کے مال کی تقسیم کا مسئلہ ہے۔ جاپان تک نے وہاں جو حقوق حاصل کرلئے ہیں ان کا ذکر ہم پچھلی اشاعت میں کرچکے ہیں۔ حبش کی ہمدردی نہیں بلکہ ان حقوق کا پاس ہے کہ اگر جاپانی سفیر متعینہ روما مسولینی کو یقین دلاتا ہے کہ جاپان کو حبش میں صرف اپنے معاشی اغراض سے سروکار ہے وہ کوئی سیاسی تعلق نہیں چاہتا تو جاپانی رائے عامہ کے دباؤ سے جاپان کی وزارت خارجہ یہ اعلان کرتی ہے کہ یہ بیان ہمارے ایما سے نہیں دیا گیا۔ انھیں حقوق کا پاس ہے کہ جاپان میں حبش کے مسائل کے مطالعہ کے لئے جمعیتوں پر جمعیتیں قائم ہورہی ہیں اور ان کی طرف سے حبشی وزارت خارجہ کو ہمت افزائی کے پیام بھیجے جارہے ہیں اور یہ مشورہ دیا جارہا ہے کہ ملک کی آزادی کسی داموں ہاتھ سے نہ دینا۔ امریکہ نے جو اپنا نہایت قابل سفیر اس دور افتادہ اور پسماندہ ملک میں بھیجا تھا تو وہ بھی کچھ یونہی نہیں۔ ایک امریکن اور برطانوی سرمایہ کی کمپنی نے آخر شاہ حبش کی موجودہ مصیبت سے فائدہ اٹھاکر آدھے ملک حبش کے تیل کا ٹھیکہ حاصل کرہی تو لیا۔ برطانیہ جو اخلاق سیاسی کی حمایت میں اٹلی کے خلاف قوت تک کے استعمال کو آمادہ معلوم ہوتا ہے اور جس کی بے غرضی کا یہ عالم ہے کہ اس مذکورہ بالا تیل کے ٹھیکہ کے متعلق اس نے حبشی حکومت کو خود اپنے اور امریکہ کے سرمایہ داروں کے مفاد کے خلاف یہ مشورہ دیا ہے کہ یہ ٹھیکہ اس وقت نہ دیا جائے (اگرچہ اس یقین کا ذکر بھی خبروں میں آچکا ہے کہ حبشی حکومت یہ مشورہ قبول نہ

کرے گی ! ) وہ بھی اپنے اس اہم مقصد کو حاصل کرنے کی تدبیروں سے غافل نہیں ہے جو تقریباً نصف صدی سے اس کے پیش نظر ہے یعنی جھیل تسانہ کے پاس نیل ارزق پر ایسا بند بنانا جس پر اس کا قابو ہو۔ سنا ہے کہ گذشتہ جون میں مصری، سوڈانی (برطانوی نہیں !) حکومتوں اور حبشی حکومت میں معاہدہ ہوا ہے کہ اس بند کی تعمیر جس کا ٹھیکہ نیویارک کی وھائٹ کمپنی کو دیا جاچکا تھا مگر کام میں بوجوہ تعویق تھی، اب بہت جلد شروع ہو جائیگی۔ اس خبر کی تصدیق اس بات سے بھی ہوتی ہے کہ مصری حکومت نے اواخر مئی گذشتہ میں تعمیری کام کے جس پروگرام کا اعلان کیا تھا اس میں اس بند کے لئے بھی روپیہ کی گنجائش رکھی گئی ہے۔ اس مذکورہ معاہدہ کی رو سے، کہتے ہیں کہ، کام کے مصارف ۹۰ فی صدی (تقریباً ۲ کروڑ روپیہ) مصری حکومت اور ۱۰ فیصد سوڈانی حکومت برداشت کرے گی۔ تکمیل کے بعد محفوظ پانی میں سے ۱۰ فیصد سوڈان کو ملا کرے گا اور یہ حصہ ۲۵ سال بعد ۵۰ فیصد تک بڑھ سکتا ہے بشرطیکہ سوڈان مصارف میں بھی اس نسبت سے شریک ہو۔ حبش کو معاہدہ کی تکمیل پر ۵، لاکھ روپیہ ملے گا اور بند کی تیاری کے بعد سے ہر سال ڈیڑھ لاکھ روپیہ بطور لگان۔ اور اگر حبش کو روپیہ کی فوری ضرورت ہو تو اس لگان کی جگہ یہ ہو سکتا ہے کہ وہ بند بن جانے پر ۵، لاکھ روپیہ نقد لے لے اور پھر دس سال تک ہر سال ۵، ہزار روپیہ۔ بند کی تیاری میں حتی الوسع حبشی مزدوروں سے ہی کام لیا جائیگا۔ جھیل تسانہ کے پانی کی سطح پانی کے روکنے کی وجہ سے اونچی نہ ہونے دی جائیگی اور اگر کبھی ایسا ہو اور اس سے آس پاس کی املاک کو نقصان پہنچے تو مصری حکومت مالکان کو تاوان ادا کریگی۔ بند کی تعمیر کا کام شروع ہونے سے پہلے مصری اور سوڈانی حکومتوں کو ادیس ابابا سے اس جھیل تک ایک موٹر کی سڑک بنانی ہوگی اور اس کی مرمت کے مصارف برداشت کرنے ہوں گے۔

مختصر یہ کہ جاپان، امریکہ، برطانیہ سب اپنی اپنی فکر میں ہیں۔ اور حبش کی موجودہ مصیبت کے فائدے اٹھا رہے ہیں۔ اٹلی چاہتا ہے کہ سب کچھ اسے ملے۔ اور یہ اٹلی کے مخالف اس لئے ہیں کہ انہیں بھی کچھ مل رہے۔ جمیعتہ اقوام سے بھی اس حالت میں کسی معقول مدد کی جو واقعی حبش کے فائدہ کے لئے ہو امید رکھنا عبث ہے۔ اس کے متعلق بھی تو کہنے والے نے خوب کہا ہے۔ " بہر تقسیم قبور انجمنے ساختہ اند"

لیکن خودغرضیوں کے اس معرکہ میں بہت سے اور اندیشے بھی ہیں۔ سب سے زیادہ اندیشہ تو یہ ہے کہ شاید اٹلی کو اس شان کی فتح نہ ہو اور اس قدر جلد نہ ہو جتنی کہ اس کی توقع ہے۔ اٹلی کی مالی حالت کچھ بہت اچھی نہیں ہے اور یہ کہنا مشکل ہے کہ اٹلی ایک طویل جنگ کے بار کو اچھی طرح اٹھا بھی سکیگا یا نہیں۔ ۳۶-۱۹۳۵ء کے میزانیہ میں اس جنگ کے مصارف کے لئے گنجائش نہ رکھنے کے باوجود ایک ارب ۷۰ کروڑ لیرا کا خسارہ ہے۔ اس میں شک نہیں کہ دوسری ریاستوں کے میزانیوں کا خیال کیجئے تو یہ خسارہ کچھ ایسا بہت نہیں۔ مگر اٹلی کے اپنے ملک میں نہ لوہا پیدا ہوتا ہے نہ کوئلہ، نہ تیل، نہ ربر، نہ کپاس اور یہ چیزیں صنعتی ترقی کی بنیاد ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ہزار جتن کرلے کے باوجود اٹلی کا توازن تجارت اس کے خلاف ہے۔ ۱۹۳۴ء میں تجارت خارجہ میں ۴ فیصدی کی کمی ہو گئی اور وہ بھی اس ترتیب سے کہ برآمد میں تقریباً ۱۴ فیصدی کمی ہوئی اور درآمد میں ۲ فیصدی سے اوپر اضافہ۔ مجبوراً بہ نوں میں بہت سی چیزوں کی درآمد پر سابقہ اجازت نامہ کی قید لگائی گئی۔ اس لئے کہ درآمد کی قیمت ادا کرنے کے لئے ۱۰ دسمبر ۱۹۳۴ء سے ۲۸ فروری ۱۹۳۵ء تک سرکاری بنک سے کوئی ۲ ارب لیرا نکالے جا چکے ہیں۔

مالی حالت کے قابل اطمینان نہ ہونے سے یہ خیال ہوتا ہے کہ اگر جنگ نے طول کھینچا تو اٹلی کی دشواریاں بہت بڑھ جائیں گی۔ اس کا اثر آسٹریا میں کمزور ہوگا تو وہاں تونی۔ اشتراکی جماعت جو پہلے سے خاصی قوی ہے اور جرمنی کے ساتھ آسٹریا کا الحاق چاہتی ہے اور قوت پکڑیگی اور اس صورت حال سے فائدہ اٹھا کر جرمنی نے آسٹریا کا رخ کیا تو فرانس کو لامحالہ میدان میں کودنا پڑے گا۔ اور ایک عالمگیر جنگ کا آغاز ہو جائیگا جسے ہر چند کہ سب ناگزیر سمجھتے ہیں مگر ہر ایک اسے کچھ اور ٹالنے کی فکر میں ضرور ہے۔

دوسرا خطرہ یہ ہے کہ اگر اٹلی ان یورپی پیچیدگیوں کے باعث اور اپنی مالی کمزوری کی وجہ سے اس مہم میں ناکام ہوا تو مسولینی کا اقتدار اٹلی میں ختم ہو جائیگا۔ اور اس اقتدار کے خاتمہ کے معنی یہ ہیں کہ اٹلی میں بالشویک طرز کی حکومت قایم ہو جائے۔ کہ فاشستی انقلاب کے بعد تغیر کی صورت بالشویکی انقلاب ہی نظر آتی ہے۔ اور یہ بات روس کے علاوہ کسی مغربی حکومت کو پسند نہیں۔ اس لئے کہ مسولینی شورہ پشت سہی مگر پھر سرمایہ داری نظام کا محافظ ہے۔

ان پیچیدگیوں کے پیش نظر مختلف دول کے رویہ کے متعلق پیش گوئی کرنا بہت دشوار ہے، مگر انداز یہ ہے کہ اٹلی جنگ کریگا۔ فرانس بظاہر اور انگلستان دل سے اس میں مزاحم ہونے کی کوشش کریں گے لیکن اس طرح نہیں کہ ان کی مزاحمت موثر ثابت ہوسکے۔ اٹلی جلد سے جلد کوئی فوجی فتح حاصل کرنے کی تدبیر کرے گا۔ اور اس کے بعد جمعیۃ اقوام یا دول عظمیٰ کے کہنے پر سمجھوتہ کریگا۔ اس سمجھوتہ میں اسے اس سے تو بہتر شرائط حاصل ہوجائیں گے جیسے اس وقت تک پیش کئے گئے ہیں۔ مگر شاید وہ سب کچھ حاصل نہ ہوسکے جو وہ حاصل کرنا چاہتا ہے۔ بلکہ اس کے "حق" میں سے جاپان، امریکہ، برطانیہ اور فرانس کو بھی حصہ رسدی مل جائے! اور کیا عجب ہے کہ شاطر حکومت کو باوجود ہمدردیٔ انسانی اٹلی سے زیادہ ہی حصہ مل رہے!

مگر یہ سب عقلی قیاسات ہیں۔ تاریخ میں ایک نہایت موثر عنصر قسمت و اتفاق کا بھی ہے۔ اور ایسا بھی ہوا ہے کہ چھوٹی فوجوں نے بڑی فوجوں پر اور کمزوروں نے زور آوروں پر غلبہ پایا ہے۔ حبش کے حریت پسند مجاہد اگر مغربی استعمار کے مقابلہ پر اڑ گئے تو کیا عجب ہے کہ اس پسماندہ قوم کے ہاتھوں ہی یورپ کے سارے نظام معاشرت کا شیرازہ بکھر جائے!

---

اسپین | گذشتہ چار برس میں اسپین کو مشکل ہی سے ایک دن کو بھی چین نصیب ہوا ہے۔ چار سال پہلے جس جمہوریہ کا قیام ہوا تھا اس کا سب کام نومبر ۱۹۳۳ء کے انتخابات نے ختم کر دیا۔ اس انتخاب میں قدامت پسند اور معتدل جماعتوں کی بہت بڑی اکثریت حکومت کے لئے منتخب ہوئی۔ اور اس نے سابقہ انتہا پسندوں کے کئے ہوئے کاموں کو مٹانے کی سب تدبیریں کیں۔ گذشتہ اکتوبر میں جب ان کارروائیوں کے خلاف بلوے ہوئے تو انھوں نے نہایت مضبوطی سے انھیں دبا یا اور اس وقت سے تو حقیقی وزارتیں بنی ہیں سب نے ایک ایک کرکے انتہا پسندوں کو قومی کاموں سے الگ کر دیا ہے۔ موجودہ وزیر اعظم لیرو ذ بہت مضبوط آدمی سمجھے جاتے ہیں۔ اسی لئے مارشل لا کے زور پر حکومت کر رہے ہیں۔ جون میں پھر مارشل لا کی مدت میں توسیع کر دی گئی اور وجہ یہ بتائی گئی کہ پولیس کا دباؤ کم ہوتے ہی پھر بدامنی شروع

ہوگئی تھی۔ اسی زمانہ میں وزارت نے ہر قسم کے سیاسی جلسوں کو تا حکم ثانی ممنوع قرار دیدیا۔ لیکن ان تدابیر سے اندازہ یہ ہوتا ہے کہ حکومت کے قدم کچھ بہت مضبوط نہیں ہیں۔ اور اس کے خلاف ناراضی کے جذبات عام ہیں۔ اس لئے کہ اس ممانعت سے چند ہی روز پہلے ویلنسیا میں سابق وزیر اعظم مانول ازانا کی تقریر سننے کے لئے ۸۰ ہزار آدمیوں کا مجمع ہوا تھا جس میں انھوں نے فرمایا" ہمیں جمہوریہ کے قیام کے لئے پھر سے کام کرنے کی ضرورت ہے۔ ایسی جمہوریہ جو ۱۴ اپریل ۱۹۳۱ء والی جمہوریہ سے بہت بہتر ہو۔ اسپین کو امن اور سکون درکار ہے، جماعتی انصاف کی ضرورت ہے۔ اور یہ صرف لفظوں میں نہیں واقعی"۔ قرائن ہیں کہ یہ مانول ازانا اور سابق وزیر عدل پریٹو تمام ان سیاسی جماعتوں کو جو قدامت پسند نہیں ہیں یکجا کرکے متحدہ کارروائی کا انتظام کر رہے ہیں۔

مالی حالت نازک ہے۔ پردیسی قرضوں اور درآمد کی قیمت کی ادائیگی کے لئے بہت بڑی رقم باہر بھیجنی ہے۔ قومی ساکھ گھٹ رہی ہے۔ اگر اسپین ان وجوہ سے باہر کے ملکوں سے مال نہیں خرید سکتا تو باہر کے ملک اسپین سے کیسے خریدیں۔ ڈر ہے کہ اگر تجارت یوں ہی بگڑتی گئی تو ملک میں نہایت سخت بیکاری کا سامنا کرنا پڑے گا۔ صورت حال کو درست کرنے کے لئے ساکھ کی خرابی کے باعث باہر سے اور قرض لینا دشوار ہے اس لئے اندرون ملک ہی میں مصارف کم کرنے کی تدبیریں کرنی ہونگی۔ اور یہ کام سیاسی بے اطمینانی کے زمانہ میں بہت دشوار ہوتا ہے۔ بہت ممکن ہے کہ اسپین میں پھر حکومت کا کوئی انقلاب جلد رونما ہو۔

---

**یوگوسلاویا** گذشتہ مئی کے انتخابات کے بعد دنیا یہ سمجھ رہی تھی کہ یوگوسلاویا میں امن چین ہے اور سربیوں اور کروٹیوں کی باہمی مخالفت میں معتدبہ کمی ہوگئی ہے اور عنقریب یوگوسلاویا کو ایک متحدہ قوم سمجھا جاسکے گا۔ لیکن پچھلے چند ماہ کے حالات سے اس خیال کی تصدیق نہیں ہوتی۔ شروع جون میں جب نئی یوگوسلاوی پارلیمنٹ (سکپشتینا) کا اجلاس ہوا تو صرف کروٹی نمائندوں نے ہی شرکت سے انکار نہ کیا بلکہ حکومت کی مخالف دوسری سیاسی جماعتوں کے مندوب بھی اجلاس میں شریک نہ ہوئے۔ کروٹی نمائندے تو

اپنے قائد اعظم اسٹیفن راڈیچ کے قتل (۱۹۲۸ء) کے بعد سے پارلیمنٹ میں شریک نہیں ہوئے اور انھوں نے اس انتخاب کے بعد بھی یہی اعلان کیا ہے کہ جب تک سیاسی انتخابات کسی بالکل غیر جانبدار حکومت کی نگرانی میں عمل میں نہ آئیں ہم حکومت سے تعاون کرنا نہیں چاہتے۔ ۲ جون کو ان کروٹی اور دوسری مخالف جماعتوں کے قائدوں نے جو قرار دادیں منظور کیں ان کا منشاء یہ ہے کہ (۱) ۱۹۱۸ء سے برابر ملک میں ایک کشمکش ہے۔ جس میں ایک طرف کروٹ قوم کی یہ امید ہے کہ یوگوسلاوی حکومت انہیں آزادی بخشے گی اور دوسری طرف یہ سربی حوصلہ ہے کہ یوگوسلاویہ کو بس ایک بڑا سرویا بنالیں۔ (۲) موجودہ حکومت نے معاملہ کو اس درجہ بڑھادیا ہے کہ سمجھوتہ کی توقع تقریباً کالعدم ہے۔ (۳) اگرچہ پچھلے انتخابات میں سرکاری پولیس نے بے شمار کروٹی کسانوں کو قتل تک کر ڈالا مگر کروٹ قوم کا عزم مصمم ہے کہ موجودہ مطلق العنان حکومت کی اس کوشش کا کہ کروٹ جماعت کو ملک میں ایک پست جگہ دی جائے آخر دم تک مقابلہ کرے گی۔ (۴) یوگوسلاویا کی بقا اس پر منحصر ہے کہ کروٹ جماعت کے مطالبات جلد از جلد پورے کئے جائیں، موجودہ حکومت کے حامیوں نے پارلیمنٹ میں اپنی بریت کے ثبوت دینے چاہے۔ اور اس میں کروٹ مخالفت کو بے حقیقت ثابت کرنا چاہا۔ اور جوش اتنا بڑھا کہ ساری کروٹ قوم پر خاصی لعن طعن شروع ہوگئی حتیٰ کہ شاہ اسکندر کے قتل کی سازش میں شمولیت کا الزام بھی کروٹ قائدوں پر لگا دیا گیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وزارت کے پانچ اراکین نے جو اعتدال پسند تھے استعفیٰ دیدیا اور اس طرح وزارت ٹوٹ گئی۔ شہزادہ پال نے بھی جو اس وقت ایجنٹ ہیں کچھ نرمی کا ثبوت دیا۔ اور کروٹ جماعت کے قائد ڈاکٹر ماچک کو بلگریڈ بلایا گیا۔ ماچک کا یہ سفر گویا ایک فاتح کا جلوس تھا۔ بلگریڈ میں شہزادہ پال کے سامنے ماچک نے اپنے مطالبات پیش کئے اور اس پر آمادگی ظاہر کی کہ وہ کئی مہینہ انتظار کر سکتے ہیں تاآنکہ ایک غیر جانبدار حکومت عام انتخابات کا انتظام کردے اس کے بعد ایک نئی وزارت ترتیب دی گئی۔ وزارت میں بہت سی ان جماعتوں کو شامل کیا گیا جو ملک میں صلح و آشتی کے خواہاں ہیں۔ بوسینا کے مسلمانوں کو بھی اس میں شریک کیا گیا۔ سابق وزیر اعظم کو وزارت میں شریک نہیں کیا گیا۔ بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ نئی وزارت کروٹ جماعت کے ساتھ

انصاف کریگی اور کرد ٹوں کے قائد ڈاکٹر ماچک کو جن کے مشورہ سے یہ قائم ہوئی ہے ضرور اس کا یقین ہے لیکن غریب کروٹ پہلے بھی اس قسم کی بہت سی امیدیں خاک میں ملا چکے ہیں، اس لئے ابھی مشتبہ نظر سے اس سب تبدیلی کو دیکھ رہے ہیں۔ لیکن شہزادہ پال کا اثر غالباً اس مرتبہ کوئی معقول فیصلہ کرانے میں کامیاب ہو جائے۔

---

رومانیا | بظاہر اس ملک میں امن ہے۔ مگر یہ سکون غالباً طوفان کا پیش خیمہ ثابت ہوگا۔ اس لئے کہ سکون کے قایم رکھنے کے ذرایع ذرا مشتبہ قسم کے ہیں۔ اکثر بڑے شہروں میں فوجی قانون نافذ ہے۔ تقریر کی آزادی سلب کی جا چکی ہے۔ اخبارات پر سنسر متعین ہے، اور ہر شخص جس کو کوئی بھی سیاسی اہمیت حاصل ہے زیر نگرانی ہے۔ یہ سب اس لئے کہ موجودہ حکومت اور خاندان شاہی کا اقتدار قایم رہے جو اقتدار اپنے قیام کے لئے ان وسیلوں کا محتاج ہو اس کی بنیادیں ظاہر ہے کہ مضبوط نہیں ہوتیں۔ اور اس سارے ہنگامہ کی اصلی وجہ ـــــ کون باور کریگا ـــــ ایک مہ جبین یعنی شاہ کرول کی محبوبہ ماگدا لوپسکو ہے! یہ عورت جب سے شاہ کرول کے دل پر قابض ہوئی ہے رومانیا کے ملک پر بھی حکومت کر رہی ہے اور اس کی خاطر حکومت اور خاندان شاہی ساری قوم سے برسر پیکار ہیں۔ ابھی زیادہ دن نہیں گذرے کہ کسانوں کی سیاسی جماعت نے جو ملک میں بڑی اہمیت رکھتی ہے ایک عظیم الشان جلسہ کیا جس میں تمام ملک سے نمائندے شریک ہوئے اور اس میں ان کے قائد ڈاکٹر جولیس مانیو نے شاہ کرول کو صاف صاف الفاظ میں متنبہ کیا کہ ابھی وقت ہے کہ میڈم لوپسکو کو ملک سے باہر بھیجدیا جائے ورنہ رومانیا کے کسان جو آبادی میں ۸۰ فیصدی ہیں تخت شاہی کے خلاف بغاوت کے لئے اٹھ کھڑے ہوں گے۔ دوسرے مقرروں نے جتایا کہ میڈم لوپسکو کے تسلط کی وجہ سے اور محل کی سازشوں کے باعث ملک دنیا کے سامنے آنکھیں نہیں اٹھا سکتا۔ دوسری سیاسی جماعتوں نے بھی اس قسم کے احتجاجی جلسے کئے ہیں۔ ایک طرف رومانی قوم ہے اور تخت شاہی، دوسری طرف ـــــ میڈیم لوپسکو! غریب کرول کے لئے فیصلہ واقعی مشکل ہوگا۔!!

یونان | یونان کا سب سے اہم سیاسی مسئلہ تقریباً دس سال سے یہی ہے کہ ملک میں حکومت خالص جمہوری ہو یا شاہی۔ مشہور سیاسی وِنی زِلوس جمہوری گروہ کا قائد تھا حکومت میں فوجی افسروں کے روزافزوں اثر نے اسے گذشتہ مارچ کی بغاوت پر آمادہ کیا۔ یہ بغاوت حکومت وقت نے نہایت آسانی سے دبا دی۔ خیال تھا کہ بغاوت کے بعد جو انتخابات ہونگے ان میں شاہ پسندوں کا پلہ بھاری رہیگا۔ مگر گذشتہ جون میں جب انتخابات ہوئے تو ۳۰۰ نشستوں میں سے صرف ۲ شاہ پسندوں کو ملیں۔ اور وزیراعظم سلدارس اور فیلڈ مارشل کنڈ اٹلس کی جماعت ۲۸۰ نشستوں پر اپنے آدمی منتخب کرانے میں کامیاب ہوئی۔ اس سے یہ خیال ہوتا ہے کہ شاہ پسندوں کی قوت بہت کم ہے اور یہ آسانی سے شاہی حکومت قایم نہیں کرا سکتے۔ مگر انتخاب کے بعد سے صورت حال کچھ ایسی بدل رہی ہے شاہ پسند تو کہتے ہیں کہ اگلے موسم سرما میں سابق شاہ جارج یونان کے تخت پر متمکن ہوں گے۔ اور قرائن بھی یہی بتاتے ہیں کہ اگر یہ توقع مبالغہ سے خالی نہیں تو بلاشبہ ملک اور اس کے اہل سیاست اس وقت شاہی حکومت کے قیام کے بہت زیادہ حامی ہیں، مثلاً یونان کے دو مشہور مدبر نکولاس پولیٹس نے، جو موجودہ نظام حکومت کے بانیوں میں سے ہے، خود بیان کیا ہے کہ قانونی شاہی مطلق جمہوری حکومت سے بلا شبہ ہزارگنی بہتر شکل حکومت کی ہے" خود وزیراعظم سلدارس جو انتخابات سے پہلے شاہی یا جمہوریت کے مسئلہ پر قومی رائے حاصل کرنے کا مخالف تھا اب اس کا حامی ہو گیا ہے۔ اور وزیر جنگ مارشل کنڈ اٹلس نے آخر جون میں اس خیال کا اظہار کیا کہ انھیں سابق بادشاہ کے واپس بلانے کے خیال سے ہمدردی ہے۔ یہ ضرور ہے کہ ان لوگوں کی حمایت کے باعث اور خالص شاہ پسندوں کی کمزوری کے سبب سے بادشاہ اگر واپس آئیگا تو بھی حکومت کی شکل آئینی شاہی کی ہوگی مطلق العنان بادشاہت کی نہیں۔

---

چین | چین میں کیومن ٹانگ جماعت کو وہی اہمیت حاصل ہے جو اٹلی میں فاشستی جماعت کو اور جرمنی میں نازیوں کو۔ مسولینی اور ہٹلر کی طرح اس جماعت کا قائداعظم جنرل چیانگ کائی شیک ہے۔ چین کی بڑی ضرورت یہ ہے کہ ملک میں سیاسی وحدت پیدا کی جائے اور وسائل دولت کو ترقی دی جائے۔ سات

آٹھ سال سے یہ جماعت ان دونوں کاموں کے لئے کوشش کر رہی ہے۔ لیکن بیرونی حکومتیں خصوصیت کے ساتھ جاپان اسے یکسوئی کے ساتھ کام کرنے کی مہلت نہیں دیتیں۔ ۱۹۳۳ء میں تانگو کے مقام پر التوائے جنگ کا جو معاہدہ ہوا تھا اس سے فائدہ اٹھا کر جنرل چیانگ نے مرکزی حکومت کو خاصا مضبوط بنا لیا اور اصلاح کے کاموں میں بھی اچھی ترقی کی۔ ۱۸ر جون کے نیوز کرانکل میں سر سیموئل ہور نے لکھا تھا "امن و قیام کی ترقی کی علامات نظر آ رہی ہیں اور مرکزی حکومت کے حملوں کی کامیابی سے اس کا اثر و اقتدار بڑھ رہا ہے" گذشتہ جنوری میں جاپان کی حکومت بھی چین سے صلح کرنے کے لئے آمادہ نظر آتی تھی اور اپریل میں اس نے چین کی ترقی کا اعتراف اس طریقہ پر کیا کہ اپنی چینی سفارت کو لیگیشن کی جگہ ایمبیسی کا مرتبہ دے دیا۔ لیکن پہلی جون کو عین اس وقت جب سفیروں کے تبادلہ کی خوشی میں دعوت ہو رہی تھی جاپانی فوج کا ایک نمایندہ تمام دنیا سے چین کی غداری، اشتعال انگیزی اور ریشہ دوانیوں کی شکایت کرنے لگا جس کی پاداش میں چین کے سامنے جاپانی فوج نے چودہ مطالبات پیش کئے اور ان مطالبات کے تسلیم کرانے کے لئے ہزاروں جاپانی سپاہیوں، ٹینکوں، مسلح موٹروں، توپوں اور دیگر اسلحہ جنگ کی نمائش کی گئی اور چودہ دن کے اندر جاپانیوں نے اپنے یہ تمام مطالبات چین کی قومی حکومت سے منظور کرا لئے۔

جاپان کو زمین کی جس بھوک نے بے چین کر رکھا ہے اس کی تسکین منچوکو جیسی آزاد ریاستوں کے قیام سے نہیں ہو سکتی چاہے ان میں اس کا اثر و اقتدار کتنا ہی مکمل کیوں نہ ہو جائے۔ وہ پھیلنا اور آگے بڑھنا چاہتا ہے اور سرحدوں کی حد بندیوں کو تسلیم نہیں کرتا۔ لیکن جب تک جاپان تمام دنیا کو اپنے زیر نگیں نہ کرلے سرحدیں بہر حال باقی رہیں گی اور لوگ یہ کہیں گے کہ "بس جناب اس کے آگے آپ کا حکم نہیں چل سکتا"۔ لیکن جاپان کی طاقتور اور منظم فوج اس گستاخی کی تاب نہیں لا سکتی اور تلوار کھینچ کر جواب طلب کرتی ہے "کیوں؟" اس کا جواب چین غریب کیا دے سکتا ہے۔ سہم کر پیچھے ہٹتا ہے۔ جاپانی تلوار نیام میں کر کے ایک قدم آگے بڑھا لیتا ہے۔ چین کہتا ہے "خیر یونہی سہی۔ آیندہ سے سرحد یہاں سے شروع ہوگی" جاپانی پھر بگڑ کر تلوار پر ہاتھ رکھتا ہے غرضکہ پیشقدمی اور پسپائی کا سلسلہ برابر جاری ہے،

برطانیہ، امریکہ، روس سب اپنی فکروں میں مبتلا ہیں۔ خواہ مخواہ کی لڑائی مول لینا نہیں چاہتے رہی انجمن اقوام سو وہ ایسا ڈھونگ ہے جس کا فریب روز بروز کھلتا جا رہا ہے۔

جاپانی فوج سے جھگڑا سرحد پر ہی ہو سکتا تھا۔ منچوکو ریاست کے مغرب میں چہار اور جنوب میں ہوپی ای کے چینی صوبے ہیں۔ ان دونوں صوبوں کے گورنروں سے جاپانی فوج کو شکایت پیدا ہوئی۔ چہار کے صوبہ میں شکایت یہ تھی کہ جاپانی فوج کے چار خاص افسروں کو چانگ پی ای کے مقام پر کئی گھنٹہ تک روکے رکھا گیا۔ ان لوگوں کے پاس نہ پاسپورٹ تھے اور نہ کوئی اور ایسا کاغذ جن سے ان کی شناخت کی جا سکتی۔ ہوپی ای کے صوبہ میں شکایت یہ تھی کہ چین کے ایسے دو اخبار والوں کو کیوں قتل کیا گیا جنھیں جاپانی فوج اپنی موافقت میں پروپگنڈا کرنے کے لئے تنخواہ دیتی تھی۔ لیکن شہر ٹائنٹسین میں جہاں یہ چینی قتل ہوئے انتظام دراصل جاپانی پولس اور جاپانی فوج کا تھا اس لئے چینی حکومت اس الزام سے بالکل بری تھی۔

جاپانی مطالبات کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان صوبوں کے گورنر برطرف کر دئے گئے۔ ان کی جگہ ایسے گورنروں کا تقرر کیا گیا جو قومی حکومت کے خلاف بغاوت کر چکے ہیں۔ قومی افواج ان علاقوں سے ہٹالی گئی ہیں۔ تمام ایسے حکام جن پر جاپانی فوج کو بھروسہ نہیں تھا علیحدہ کر دئے گئے ہیں۔ کیومن ٹانگ یعنی چینی قومی پارٹی کے تمام دفاتر ان علاقوں میں بند کر دئے گئے ہیں۔ شمالی چین میں جتنی جماعتوں کے متعلق یہ شبہ تھا کہ یہ جاپان کی مخالف ہیں سب توڑ دی گئی ہیں۔ جن درسگاہوں کے متعلق یہ خیال تھا کہ ان میں جاپان کے خلاف تعلیم دی جاتی ہے وہ بند کر دی گئی ہیں۔ جن چینی کتابوں میں جاپان کے خلاف کہیں کچھ عبارت لکھی ہوئی تھی وہ جلا دی گئی ہیں۔

ان واقعات کے مطالعہ سے یہ بات صاف طور پر ظاہر ہو رہی ہے کہ جاپان آہستہ آہستہ چین میں گھستا جا رہا ہے اور کسی مقام پر رکنے کا ارادہ نہیں رکھتا۔ کیونکہ جب کسی نئے علاقہ پر قبضہ کرتا ہے تو اس کی مدافعت کے لئے اس کے قریب کے علاقوں پر اثر قائم کرنا ضروری ہو جاتا ہے۔ یہ اثر بڑھتے بڑھتے قبضہ کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ پھر مجبوراً آگے کے علاقوں میں اثر قائم کرنے کی ضرورت درپیش

ہو جاتی ہے اور یہ سلسلہ یوں ہی جاری رہتا ہے۔ جاپان نے پہلے جنوبی منچوریا پر قبضہ کیا۔ اس کی مدافعت کے لئے شمالی منچوریا میں اثر پیدا کرنا ضروری ہوگیا۔ جب تمام منچوریا پر مکمل اقتدار حاصل ہوگیا تو اس کی مدافعت کے لئے جہول اور اندرونی منگولیا پر اثر قائم کرنا ضروری ہوگیا اندرونی منگولیا پر قبضہ ہونے کے بعد اس کی مدافعت کے لئے ہوپی ای اور چہار پر اثر قائم کرنا ضروری ہوا۔ ان کے قبضہ میں آجانے کے بعد آگے کے اور علاقے ہیں تا آنکہ کل جمہوریت چین پر جاپان کا قبضہ ہو جائے گا۔ جنرل چیانگ کائی شیک اور انکی قومی جماعت سیاسی وحدت اور ملکی ترقی دولت کے خواب دیکھتے رہیں گے اور تلخ حقایق ان کے ہاتھوں سے ان کا ملک چھین کر جاپانی امپیریلزم کے حوالے کردیں گے چین کا ملک بھی ہندوستان سے کم بدنصیب نہیں ہے۔ دیکھئے ان دونوں ستم زدوں کے نصیب کب پھرتے ہیں!



# تنقید و تبصرہ

## کتب:-

تزک والا جاہ مصنفہ برہان ابن حسن، حصہ اول، مترجمہ سید محمد حسین نینر" مدراس یونیورسٹی اسلامک سیریز، نمبر۱۔ (انگریزی) تقطیع $\frac{۲۰×۳۰}{۸}$، حجم ۱۴۷ صفحہ۔ قیمت صہ؍

یہ ایک سلسلے کی پہلی قسط ہے جس کا مقصد کرناٹک کے نوابوں کی تاریخ کے فارسی ماخذ اہل علم کی خدمت میں پیش کرنا ہے۔ ہندستان کی تاریخ سے جو لوگ سرسری واقفیت بھی رکھتے ہیں وہ اس سلسلے کی اہمیت کا اندازہ کر سکیں گے۔ کرناٹک کے نواب ہندستانی والیان ملک میں پہلے لوگ تھے جنھوں نے انگریزوں اور فرانسیسیوں کو ملکی مسائل میں دخل دینے کی دعوت دی اور اس طرح ایک رسم قائم کی جس کی بدولت ہندوستان ایک غیر قوم کے ہاتھوں میں پہنچ گیا۔ لیکن باوجود اس کے کہ کرناٹک کے نوابوں نے انگریزوں کی حمایت قبول کی اور ثابت قدمی سے ان کا ساتھ دیتے رہے، انگریز مورخ ان کی کمزوریوں اور غلطیوں ہی کو یاد کرتے ہیں جو تصنیف اس وقت زیر نظر ہے اس میں صرف نواب انورالدین خاں کا ذکر کیا گیا ہے، لیکن اس میں ایک جگہ وہ احسانات انگریز سپہ سالار سرآیرکوٹ کی زبانی بیان کئے گئے ہیں جو انورالدین خاں نے انگریزی کمپنی پر کئے، اور یہ بھی جتا دیا جاتا ہے کہ نواب ان پر مہربان نہ ہوتا تو فرانسیسی انھیں سمجھ لیتے۔ ہمیں اس بات پر خوشی ظاہر کرنے کی ضرورت نہیں، لیکن یہ معلوم کرکے بہت کچھ تسکین ہوتی ہے کہ کرناٹک کے نوابوں میں شرافت اور خودداری کی کمی نہیں تھی، ان کا قصور جو کچھ ہے سیاسی ہے، طبعی بداندیشی کا نتیجہ نہیں۔

فاضل مترجم نے فارسی ترکیبوں اور لفظی صنعتوں کو انگریزی میں ادا کرنے کی کوشش کی ہے۔ مگر بہت اندازکے ساتھ، اور ترجمے میں خاصی روانی ہے۔ کتاب کے شروع میں ایک مقدمہ ہے جس میں دکنی تاریخ کے ماخذوں پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ جو حضرات تاریخ سے شوق رکھتے ہیں انھیں اس کتاب کا مطالعہ ضرور کرنا چاہیے۔

م م

# شذرات

مولوی ممتاز علی صاحب مرحوم کی وفات اتنا بڑا قومی حادثہ ہے کہ اس کا داغ ہمارے دلوں سے مدت تک نہیں مٹے گا۔ تعلیم یافتہ مسلمانوں کا کوئی گھرانا ایسا نہ ہوگا جس میں مولوی صاحب کا ماتم نہ ہورہا ہو۔ اخباروں میں جن تعزیتی جلسوں کی خبریں آتی ہیں ان میں ایک ذرا سا شائبہ اس غم والم کا نظر آتا ہے۔ لیکن اس کا پورا اندازہ ان غیر رسمی صحبتوں کو دیکھ کر ہوتا ہے جن میں خاندان کے چھوٹے بڑے مل کر مرحوم کا ذکر اس طرح کرتے ہیں کہ معلوم ہوتا ہے ان کا کوئی قریبی عزیز دنیا سے اُٹھ گیا۔ اتنے دلوں میں جگہ کرلینا ہر ایک کو نصیب نہیں ہوتا۔ یہ اہل دل ہی کے حصے میں آیا ہے۔

مرحوم ان چند بزرگوں میں سے تھے جن کے حساس قلب پر غدر کے بعد مسلمانوں کی پستی کو دیکھ کر چوٹ لگی، جن کی بلند ہمت نے انھیں اس پستی سے ابھارنے کا عزم کرلیا اور جن کی صائب تدبیر نے اس عزم کو حتی الامکان پورا کیا۔ ان بزرگوں میں سے ہر ایک نے قومی زندگی کو سدھارنے کا کوئی کام اپنے ذمے لے لیا اور اسی کے ہورہے۔ مولوی صاحب مرحوم کا کام سب سے مشکل تھا۔ جہالت اور تعصب کی وجہ سے ہر اصلاحی کوشش کی مخالفت ہوتی تھی لیکن تعلیم نسواں، حقوق نسواں کا تو نام ہی لینا غضب تھا۔ سرسید مرحوم جیسے روشن خیال بزرگ جو تحریک اصلاح و ترقی کے روح رواں اور اس شعر کے حقیقی مصداق تھے۔

یک چراغے است دریں خانہ کہ از پرتو آں
ہر کجا می نگری انجمنے ساختہ اند

تعلیم نسواں کے بارے میں تاریک خیال نہیں تو تنگ خیال ضرور تھے، مولوی صاحب انھیں کے نظر کردہ تھے مگر ان کی نظر اس معاملے میں زیادہ وسیع اور زیادہ گہری تھی اور ان کی ہمت کا تو کچھ ٹھکانا ہی نہیں جس نے قوم کی مخالفت کے علاوہ سردار قوم کی مخالفت کا ادب سے، خاموشی سے استقلال سے مقابلہ کیا اور کم وبیش چالیس سال کی مدت میں تعلیم نسواں کے پیام کو ہندوستان کے ایک ایک گوشے میں پہنچا دیا۔ اب زمانے کا رنگ اور قوم کا مذاق بہت کچھ بدل گیا ہے مگر ابھی تک تعلیم نسواں اور آزادی نسواں کی

اہمیت جیسی چاہیئے نہیں سمجھی گئی ہے۔ جس دن یہ بات مسلمانوں کی سمجھ میں آجائے گی اس دن مولوی ممتاز علی کی ذات اور ان کی خدمات کی حقیقی قدر ہوگی۔

ہم مرحوم کے صاحبزادوں اور دوسرے عزیزوں کو یقین دلاتے ہیں کہ جامعہ ملیہ کے طلبہ اور اساتذہ اس درد میں جس کا کوئی درماں نہیں ان کے شریک ہیں اور خدا سے دعا کرتے ہیں کہ مرحوم کی مغفرت کرے ان کے اعقاب کو صبر عطا فرمائے۔ اس نے اپنے فضل سے مرحوم کو ایسے قابل بیٹے عطا فرمائے ہیں جو ان کے کام کو پہلے سے کر رہے ہیں اور کرتے رہیں گے۔ ہمیں اُمید ہے کہ سید امتیاز علی صاحب تاؔج مرحوم کی ایک مبسوط سوانح عمری مرتب فرمائیں گے جو خادمانِ ملت کے لئے شمع ہدایت ثابت ہوگی ۔



# سالنامہ پیام تعلیم دہلی

## (تاسیس نمبر ۳۵ سنہ)

نہایت خوشی کی بات ہے کہ پیام تعلیم کا تاسیس نمبر ۲۹ اکتوبر ۳۵ سنہ ۶ کو بڑی آب وتاب کے ساتھ شائع ہوگا۔ دستی تصویریں، ہاف ٹون اور لائن بلاک اس غیر معمولی تعداد میں دئے جائیں گے کہ بچوں کے کسی پرچے میں آج تک شائع نہ ہوئے ہوں گے۔ یہ لاجواب تحفہ بچوں کے لئے ایک ایسی چیز ہوگی کہ عرصے تک وہ اسے اپنے پاس رکھ کر خدمت خلق اور قوم پرستی کا سبق سیکھیں گے۔ ۳۴ سنہ ۶ کے سالنامہ کے مقابلہ میں یہ نمبر اسی قدر بہتر ہوگا جس قدر ۳۵ سنہ ۶ میں پیام تعلیم سالگذشتہ کے مقابلہ میں ترقی کر گیا ہے۔ جو بچے اس سب سے اچھے باتصویر رسالے کے خریدار نہیں ہیں فوراً ۲/ روپے بذریعہ منی آرڈر بھیج کر خریدار بن جائیں۔ یا اگر صرف یہ شاندار پرچہ خریدنا چاہتے ہوں تو ۸/ کے ٹکٹ بھیجدیں۔ پرچہ ۲۹ اکتوبر کو انھیں مل جائے گا۔

**منیجر "پیام تعلیم" قرولباغ۔ دہلی**

رجسٹرڈ نمبر                                    ال-۱۸۹۲



# جامعہ

اردو اکادمی جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

کا

ماہوار رسالہ

زیر ادارت

ڈاکٹر سید عابد حسین - ایم اے، پی ایچ ڈی

پروفیسر محمد عاقل ایم اے

قیمت سالانہ صہ                  مطبع جامعہ دہلی                  فی پرچہ ۸ر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# جامعہ


| جلد ۲۴ | ماہ اکتوبر ۱۹۳۵ء | نمبر ۱۰ |
|---|---|---|


## فہرست مضامین




(پروفیسر محمد مجیب بی ۔ اے (آکسن) پرنٹر و پبلشر نے جامعہ برقی پریس دہلی میں چھپوا کر شائع کیا)

# خط مولانا حالی مرحوم

برخوردار — تمہارا خط پہنچا مگر اسکو پہنچے ہوئے اب بہت دن ہو گئے اب بہت جلد
اپنی اور متعلقین کی خیر و عافیت لکھو جبتک بارش نہ ہو حسن علی کو دھوپ اور لو میں
نہ بھیجدینا اور بارش کا حال بھی لکھو کہ ہوئی یا نہیں یہاں ابھی بارش نہیں ہوئی مگر دلی اور تمہارے ضلع
سے بارش کی خبر آئی ہے — بمبئی میں مولوی مہدی صاحب نعمانی صاحب سخت بیمار ہوگئے تھے اور انکا دم
یاس ہوگئی تھی اور علاج نقلیں انکی اور سے بہت پریشان تھے مگر اب بہت افاقہ ہے علالت نقلیں
انہیں کے پاس بمبئی میں ہیں — میں نہایت عدیم الفرصت ہوں اسی سبب سے دیوان اور
سکٹ وغیرہ نہیں بھیج سکا حقیقی کو دعا اور سارا اکی والدہ کو دعا راقم الطاف حسین حالی
۱۳ رجون ۱۸۹۳ء

# حالی

مولانا حالی مرحوم کی زندگی کے حالات یا تو اس مختصر یادداشت میں ملتے ہیں جو انھوں نے خود مرتب کی تھی اور جو مکتوبات حالی اور مقالات حالی کے ساتھ شائع ہوئی، یا اس چھوٹے سے رسالے میں جو محمد امین زبیری صاحب نے لکھا ہے۔ امید ہے کہ اس موقع پر جب حالی صدی کا جشن بڑی دھوم دھام سے منایا جا رہا ہے، ہمارے اہل قلم میں سے کوئی مولانا حالی کی ایک مبسوط سیرت لکھنے کا ڈول ڈالے گا۔ ہماری آنکھیں مولوی عبدالحق صاحب کی طرف لگی ہوئی ہیں۔

ہم اس مضمون میں ایک سرسری خاکہ مولانا حالی کی سیرت کا پیش کرنا چاہتے ہیں۔ یہ ایک دھندلی سی، ادھوری تصویر ہے جو مولانا کی نظم و نثر کو پڑھ کر اور ان کے حالات ان کے عزیزوں سے سن کر، ذہن میں قائم ہو گئی ہے۔

اس تصویر میں ایک معلم، ایک نقاد، ایک مصلح قوم کے خط و خال بھی موجود ہیں لیکن دل کی کیفیت جو آنکھوں سے جھلکتی ہے صاف کہہ رہی ہے کہ یہ ایک شاعر کا چہرہ ہے۔

شاعر کا مفہوم ہمارے ملک میں بہت محدود ہو گیا ہے۔ ہم ایک عرصے سے ایک خاص کینڈے کے شاعر دیکھتے آئے ہیں اور ہم نے سمجھ رکھا ہے کہ سب شاعر ایسے ہی ہوتے ہیں۔ بات یہ ہے کہ شاعر کا ہیولیٰ ایک ہے مگر تربیت کے فرق سے اس کی صورتیں دو ہو جاتی ہیں۔ وہ جوہر جو سب شاعروں میں عام ہیں یہ ہیں: تخیل کی تیزی، نظر کی باریکی، حسن اور تناسب کی پرکھ، احساس کی شدت خصوصاً محبت اور خودی کے جذبات کی فراوانی۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ شاعر کس زمانے میں پیدا ہوتا ہے اور اسے ان جوہروں کی تربیت کے لیے کون میدان ملتا ہے۔

اگر زمانہ انتشار کا ہے، معاشرت کا شیرازہ بکھر چکا ہے، فرد کا رشتہ جماعت سے ٹوٹ گیا ہے، سب اپنے اپنے حال میں اور اپنی اپنی فکر میں ہیں تو شاعر بھی باہر کی دنیا سے آنکھ بند کر کے اندر کی دنیا میں ڈوب جاتا ہے

اس کا تخیل اور اس کا مشاہدہ نفس کے دائرے کو اپنی جولانی کے لیے تنگ پاتا ہے تو اس واردات کو جو قلب پر گزرتی ہے بڑھا چڑھا کر بیان کرتا ہے اور اس میں نئی نئی باریکیاں پیدا کرتا ہے۔ یہاں تک کہ مشاہدے کی قید ہی ٹوٹ جاتی ہے۔ محض خیال کے جادو سے وہ ایک طلسم حیات باندھتا ہے اور اسی میں مگن رہتا ہے۔ اس کی نظر حسن اور تناسب کو ڈھونڈتی ہیں مگر وہ عالم فطرت اور عالم معاشرت کی طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہیں دیکھتا بلکہ اپنے مذاق کے مطابق ایک خیالی پیکر حسن تراشتا ہے اور اس کی خفیف سی جھلک کسی انسان میں دیکھ کر اسے اپنا معشوق بنا لیتا ہے۔ محبت کا جذبہ جس کی وسعت نامحدود ہے سمٹ کر اسی ایک مرکز پر قائم ہو جاتا ہے اور اس کی شدت بہت بڑھ جاتی ہے۔ وہ اور تمام جذبات کو اپنے رنگ میں رنگتا اور شاعر کی ساری زندگی پر چھا جانا چاہتا ہے۔ مگر خودی کا جذبہ جو اس داخلیت کی فضا میں پھیل کر خود پرستی کی حد تک پہنچتا ہے محبت یا عشق کا حریف مقابل بن جاتا ہے عشق اور خودی کی اس کشمکش سے شاعر کی نفسی زندگی میں ایسے پیچ پڑ جاتے ہیں جو کھولے نہیں کھلتے۔ وہ وارفتہ مزاج، بے چین اور چڑچڑا ہو جاتا ہے۔ وہ شدت سے محبت کرتا ہے اور اس سے زیادہ شدت سے شکایت کرتا ہے۔ جب معشوق اس پیکر خیال سے مختلف ثابت ہوتا ہے جو اس کے ذہن میں ہے، جب اصلی زندگی طلسمی زندگی سے ٹکراتی ہے، تو وہ کڑھتا ہے، مچلتا ہے، فریاد کرتا ہے۔ اس کی وضع نفسی کی پیچیدگی، اس کے جذبات کا انتشار اور شدت، اس کے اسلوب بیان میں پیچیدگی، مبالغہ اور بے ربطی پیدا کر دیتی ہے۔ اردو شاعری نے اگر پہلے نہیں تو انیسویں صدی کے شروع سے یہی رنگ اختیار کر لیا تھا۔ جو لوگ اس صدی میں پیدا ہوئے انھوں نے آنکھ کھول کر دیکھا تو انھیں صرف اسی قسم کی شاعری اور اسی قسم کا شاعر نظر آیا۔ کسی اور طرز کے شاعر کا وہ تصور بھی نہیں کر سکتے تھے۔

لیکن واقعہ یہ ہے کہ اگر زمانہ موافق ہو، روح اجتماعی زندہ ہو، افراد کا رابطہ حیات و کائنات سے قائم ہو، شاعر کی خلقی صفات کو نشو و نما کا موقع ملے تو وہ کچھ اور ہی چیز ہو جاتا ہے۔ تخیل کی تیزی مشاہدے کی وسعت کے ساتھ مل کر اسے خدا کی دنیا اور انسان کی زندگی کی جیتی جاگتی تصویر دکھاتی ہے، اس وسیع جلوہ گاہ میں اسے حسن و تناسب کا حقیقی جلوہ حسن صورت اور حسن معنی کا صحیح امتزاج نظر آتا ہے۔ وہ فطرت کی ہم آہنگی اور معاشرت کے توازن سے آشنا ہوتا ہے تو اس کے جذبات میں بھی ربط ضبط اور اعتدال پیدا ہو جاتا ہے۔

کہ محمد علیؒ پر کیا گزر کر رہ گئی! خلافت اسلامیہ کا مٹنا، قیامت کا مثنیٰ تو تھا ہی، خبر محمد علی کے حق میں خود قیامت بن کر رہی۔ معلوم ہوتا تھا آسمان سے بجلی گر پڑی۔ دل و جگر پس کر، جھلس کر رہ گئے۔ وسط ۲۴ء سے آغاز ۳۱ء تک زندہ ضرور رہے، اور بہت سے زندوں سے کہیں بڑھ کر زندگی کا ثبوت دیتے رہے، سلطان ابن سعود کی حمایت میں اور پھر مخالفت میں، خدا جانے کتنے اور کیسے کیسے عزیز دوستوں سے جھگڑے، اور بچھڑے۔

۲۸ء میں منجھلی لڑکی کی شادی کی، اور سال ہی بھر بعد ۲۹ء میں اُسے بھی اپنے ہاتھوں کفنایا دفنایا۔ کامریڈ نکالا، ہمدرد نکالا۔ مگر دونوں کو بند کرنا پڑا۔ کانگریس والوں کی زیادتیوں کا مقابلہ بے جگری سے کیا۔ یورپ اور قسطنطنیہ اور انگورہ بھی گئے آئے۔ یہ سب کچھ ہوا، اور اس کے علاوہ بھی بہت کچھ ہوتا رہا، لیکن دل کی کلی جو الغاء خلافت سے مرجھائی تھی، پھر نہ کھلنی تھی، نہ کھلی۔ محمد علی اب زندہ تھے کب؟ یوں کہئے کہ زندگی کے جتنے دن لکھا لائے تھے، بس وہ پورے کر رہے تھے! ——
اب وہ انسان نہ تھے صرف ایک چشم گریاں! صرف ایک قلب بریاں! صرف ایک آہ سوزاں!

آخری سفر، دیکھنے میں لندن کا سفر گول میز کانفرنس کے لئے تھا، اور حقیقت میں سفر آخرت! بدبینوں نے کہا، کہ اب اس خاکستر کے ڈھیر میں کیا! لیکن جب بولنے کھڑے ہوئے، تو انگریز اور ہندی، سب پکار اُٹھے، کہ یہ گوشت پوست کا بنا ہوا آدمی ہے، یا ایک متحرک کوہ آتش فشاں! فاش و برملا کہا (جیسے مستقبل کو دیکھ ہی رہے تھے) کہ "آزادی لینے آیا ہوں، یا تو آزادی لے کر جاؤں گا، یا اپنی جان اسی سرزمین پر دے کر"! مالک نے بندہ کی لاج رکھ لی۔ جنوری ۱۹۳۱ء کی پانچویں تاریخ، اور شعبان ۱۳۵۰ھ ہجری کی پندرہویں شب میں، عین اس وقت جب روئے زمین کے مسلمان، اپنے پروردگار سے رزق کی، صحت کی، اقبال کی، زندگی، مغفرت کی، نعمتیں مانگ رہے تھے، مشیت الٰہی نے یہ نعمت عظمیٰ، دنیائے اسلام سے واپس لے لی! —— شاید اس لئے کہ اُس کے ہم قوم اور ہم وطن اُس کے اہل نہیں ثابت ہو رہے تھے! "آزادی" محمد علی کے ملک کو نہ ملی تھی، محمد علی کی روح کو البتہ مل گئی! بندہ اپنا ٹوٹا ہوا دل، ہزاروں داغ کھایا ہوا دل، لے کر اپنے مولیٰ کے حضور میں حاضر ہو گیا۔

موت لندن میں آئی۔ اور دفن کے لئے جگہ کہاں ملی ؟ سرزمین قدس میں، قبلۂ اول، ہیکل سلیمان کے قریب، جامع عمرؓ کے متصل! اقبال نے کہا، "ذرا دیکھنا، محمد رسول اللہ کا غلام اور شیدائی، محمد علی، جا کس راستہ سے رہا ہے!"

سوئے گردوں رفت زاں راہے کہ پیغمبر گزشت!

اس موت پر، اس مدفن پر، رشک کس کو نہ آئے گا؟ پھر ماتم جس زور و شور سے، تنہا لکھنؤ یا دلی یا کلکتہ یا بمبئی میں نہیں، سارے ہندوستان میں ہوا، سارے عالم اسلام میں ہوا، اس کی نظیر تاریخ اسلام میں آسانی سے تو نہ ملے گی۔ آخری اطلاعیں یہ ہیں، کہ قدس شریف میں، مقبرہ ایک زیارت گاہ خلایق بن گیا ہے، زایروں کا ہجوم رہا کرتا ہے، مجاوروں کی اچھی خاصی آمدنی ہو جاتی ہے! خود کہہ بھی تو گئے تھے۔

ہے رشک ایک خلق کو جوہر کی موت پر
یہ اس کی دین ہے، جسے پروردگار دے!

---

وہ مشک ہی کیا، جس کی خوشبو عطار کی تعریف و تعارف کے بعد سونگھنے میں آئے؟ جوہر کا کلام آگے خود ہی موجود ہے۔ اس کے لئے ضرورت نہ کسی تمہید کی، نہ دیباچہ کی، نہ پیش نامہ کی۔ ورق الٹئے، اور لطف اندوز ہونا شروع کر دیجئے۔ پھر یہ بھی نہیں کہ کوئی طویل، عریض، ضخیم دیوان ہو، کہ گھنٹوں ورق گردانی میں لگ جائیں، جب جا کر کوئی چیز اپنے مذاق کی مل پائے۔ ایک ننھی سی کتاب۔ جب جو حصہ چاہئے، کھول لیجئے۔ البتہ چند سرسری باتیں کسی رہبر کی زبان سے نہیں، ایک پرانے رہرو کی زبان سے سُنی ہوئی کانوں میں پڑی رہیں، تو راہ شاید اور زیادہ سہولت و خوشگواری سے کٹ جائے۔

محمد علی ابھی کالج میں پڑھ رہے ہیں۔ شاعری کا گویا ابھی لڑکپن ہے۔ اس سن کا کھیل کود ذرا ملاحظہ ہو

ارادہ تھا یہ نالوں کا ہلا دیں ربع مسکوں کو ؎ مگر اے ہم نفس، دل کی تھکن کچھ اور کہتی ہے
یقیں آنے کو تو آ جائے تیری عہد و پیماں کا ؎ تیری آنکھ اے بت وعدہ شکن کچھ اور کہتی ہے

قضا کس کو نہیں آتی ہے، یوں تو سب ہی مرتے ہیں ؎ پر اس مرحوم کی بوئے کفن کچھ اور کہتی ہے

---

کس زور کی لڑائی تھی اللہ رے کشمکش ؎ تھی رات یاس اور دل ناصبور تھا

میں تیرا گھر سمجھ کے سر راہ گر پڑا ؎ دیکھا جو آنکھ اٹھا کے تو دروازہ دور تھا

اب کالج چھوڑ چکے ہیں۔ زندگی کی کشمکش میں داخل ہو چکے ہیں، انگریزی سنہ ۱۹۰۷ء ہے۔ علی گڈھ، محمد علی کے محبوب علی گڈھ میں، لڑکوں نے انگریز استادوں کے خلاف 'اسٹرائک' کر رکھی ہے۔ کالج بند، خدایان کالج حیران و پریشان! بوڑھے سید کی آنکھ بند ہوئے کل دس ہی برس ہوئے ہیں، مگر اتنے عرصہ میں دنیا کی دنیا ہی بدل چکی ہے۔ محمد علی آتے ہیں، اتفاق سے وہی دن سرسید کی برسی کا ہے، 'اولڈ بوائز' جمع ہو کر اپنا جلسہ منا رہے ہیں، محمد علی اپنے 'نیچری پیر' سے ڈرتے لرزتے نہیں، ناز کرتے ہیں، ان کی خدمت میں، اپنے جیسے "بڈھے لڑکوں" کو سنا سنا کر کچھ عرض کرتے ہیں۔ معروضہ میں ناز بھی ہے، اور نیاز بھی، شوخی اور مستی بھی ہے اور درد و گداز بھی ؎

خبر لو قوم کی کشتی کی گو کشتی سے باہر ہو
ہوئے ساحل پہ بھی تو کیا، ہمارے ناخدا تم ہو

یہاں مانا کہ تاثیر دعا میں شک رہا تم کو
وہاں ضائع نہ ہوگی پھر بھی، مشغول دعا تم ہو

تمھیں کو ڈھونڈھتی پھرتی ہیں آنکھیں اب علی گڈھ میں
اور اس پر یہ تماشا، ہر طرف اور جا بجا تم ہو

سکھایا تھا تمھیں نے قوم کو یہ شور و شر سارا
جو اس کی انتہا ہم ہیں تو اس کی ابتدا تم ہو

تم ہی ہو زندۂ جاوید، باقی جانے والے ہیں
نمونہ ہیں فنا کا ہم، تو تمثیل بقا تم ہو

دس برس کا زمانہ اور گزرا۔ اب محمد علی چھندواڑہ میں نظربند ہیں۔ یک بیک خبر پہونچتی ہے، کہ غلام حسین چل بسے۔ کون غلام حسین؟ کامریڈ کی ایڈیٹری میں محمد علی کے دست و بازو۔ انگریزی کے زبردست انشا پرداز کامریڈ کے بند ہو جانے کے بعد نیو ایرا کے ایڈیٹر۔ اچھے خاصے جوان و تندرست۔ سرِ شام لکھنؤ میں، ایک پبلک جلسہ سے چلے آ رہے تھے، کہ قضا نے ایک چھوٹے ہوئے گھوڑے کے قالب میں پشت کی طرف سے آ کر ٹکر دی، اور یہ رونقِ صحافت و سیاست رخصت! محمد علی کلیجہ تھام کر رہ گئے فاتحہ کے لئے ہاتھ اٹھائے، تو نالۂ موزوں کی کچھ آوازیں سننے والوں کے کان میں بھی پڑ گئیں ؎

ابھی مرنا نہ تھا غلام حسین ❊ کوئی دن اور بھی جئے ہوتے
کچھ تو انعام حق پرستی کے ❊ ہم غریبوں سے بھی لئے ہوتے
اے مرے رندِ بادۂ حق کے ❊ ابھی دو چار خم پئے ہوتے
تھی شہادت کی کس قدر جلدی ❊ کام کچھ اور بھی کئے ہوتے
خوب کٹتا بہشت کا رستہ ❊ ساتھ ہم کو بھی کر لئے ہوتے

تکلف اور تصنع سے محمد علی کی زندگی کا ہر شعبہ پاک تھا۔ وہی رنگ یہاں بھی۔ شعر کہتے ہیں، یہ معلوم ہوتا ہے بے تکلف باتیں کرتے چلے جاتے ہیں، نہ کسی قسم کی تیاری، نہ کوئی اہتمام کیسی نظرِ ثانی اور کہاں کا غور و فکر، نہ اصلاح نہ ترمیم، بس جو دل میں آگیا، جھٹ کہہ گذرے۔ یہی حال نثر کا، یہی حال نظم کا

زمانہ، حکومت کی اصطلاح میں، نظربندی، کا تھا۔ لیکن احکم الحاکمین کے ہاں اس میں یہ وقت، نظر کشی، کا قرار پایا! خوب خوب، پتہ پتہ کی کہنے لگے ؎

سوزِ دروں سے جل بجھو لیکن دھواں نہ ہو ❊ ہے دردِ دل کی شرط کہ لب پر فغاں نہ ہو
دیر و حرم میں ڈھونڈھ کے سب تھک گئے اسے ❊ اب کون کہہ سکے کہ کہاں ہو کہاں نہ ہو

شعر سنئے گا۔ ؎

کرنا ہی تھا حرام تو پھر وعدہ کس لئے ❊ یہ کیا کہ شب وصال وہاں ہو یہاں نہ ہو
سنتے ہیں جس کو خلق میں کہرام مچ گیا ❊ جوہر وہ تیری ہی تو کہیں داستاں نہ ہو

ذیل کی غزل ایک اچھے خاصے دیوان پر بھاری ہے ؎

دورِ حیات آئیگا قاتل قضا کے بعد ٭ ہے ابتدا ہماری تری انتہا کے بعد
جینا وہ کیا کہ دل میں تری آرزو نہ ہو ٭ باقی ہے موت ہی دلِ بے مدعا کے بعد

'حنا' کا قافیہ اس 'طرح' میں آسانی سے آسکتا تھا، لیکن ذرا دیکھئے، محمد علی نے اسے کس رنگ سے باندھا ہے ؎

تجھ سے مقابلہ کی کسے تاب ہے ولے ٭ میرا لہو بھی خوب ہے تیری حنا کے بعد
اک شہرِ آرزو پہ بھی ہونا پڑا خجل ٭ ھل من مزید کہتی ہے رحمت دعا کے بعد

حالی کا ایک لاجواب شعر ہے ؎

تعزیرِ جرمِ عشق ہے بے صرفہ محتسب ٭ بڑھتا ہے اور ذوقِ گنہ یاں سزا کے بعد

حالی بہر حال، ایک مسلّم استاد تھے، جوہر اُن کے مقابلہ میں مبتدی اور نو آموز محض۔ پھر بھی شعر کچھ ایسا ہیٹا نہیں رہا ؎

لذت ہنوز مائدۂ عشق میں نہیں ٭ آتا ہے لطفِ جرمِ تمنا سزا کے بعد

اور یہ شعر تو اردو ادب میں گھل مل کر گویا ضرب المثل بن گیا ہے ؎

قتلِ حسین اصل میں مرگِ یزید ہے ٭ اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

---

اب عالم ہی اور تھا۔ جیل کے باہر، ہندوستان بھر کی سڑکوں پر، گلیوں میں، گھر گھر، زبانوں پر یہ ٹپ تھا، ؎

بولیں اماں محمد علی کی ٭ جان بیٹا خلافت پہ دیدو

یہ کہنا تو محمد علی کی 'بی اماں' کا تھا، اور محمد علی خود، جیل کے اندر، کیا کہہ رہے تھے؟ یہ کہہ رہے تھے ؎

تم یوں ہی سمجھنا کہ فنا میرے لئے ہے ٭ پر غیب سے سامانِ بقا میرے لئے ہے
پیغام ملا تھا جو حسینؓ ابنِ علیؓ کو ٭ خوش ہوں وہی پیغامِ قضا میرے لئے ہے

یہ غزل کہہ رہے تھے، یا اپنی آٹو بایوگرافی (خود نوشت سوانح عمری) "آپ بیتی" قلمبند فرما رہے تھے؟

میں کھو کے تیری راہ میں سب دولت دنیا ✿ سمجھا کہ کچھ اس سے بھی سوا میرے لئے ہے

توحید تو یہ ہے کہ خدا حشر میں کہدے ✿ یہ بندہ دو عالم سے خفا میرے لئے ہے

کیا ڈر ہے جو ہو ساری خدائی بھی مخالف ✿ کافی ہے اگر ایک خدا میرے لئے ہے

اے شافع محشر جو کرے تو نہ شفاعت ✿ پھر کون وہاں تیرے سوا میرے لئے ہے

کیوں ایسے نبی پر نہ فدا ہوں کہ جو فرمائے ✿ اچھے تو سبھی کے ہیں، بُرا میرے لئے ہے

اسی آپ بیتی کا ایک شعر یہ بھی ہے ؎

کیوں جان نہ دوں غم میں ترے جبکہ ابھی سے ✿ ماتم یہ زمانے میں بپا میرے لئے ہے

بعد وفات جب ایک عالَم، ماتم و شیون سے گونجنے لگا، تو صاحب معارف، مولانا سید سلیمان ندوی نے اپنے تعزیتی مقالہ کا عنوان ہی اسی دوسرے مصرعہ کو رکھا۔ ع

ماتم یہ زمانہ میں بپا تیرے لئے ہے

خدا جانے الہام شاعر کو ہوا تھا، یا تعزیت نگار کو! عجب نہیں کہ دونوں کو ہوا ہو۔

جسم قید فرنگ میں۔ دل ترکوں میں اٹکا ہوا۔ جیل کے اندر اخبار آنے نہیں پاتا۔ جیل خود آبادی سے بہت دور۔ ایک دن دور دراز سے "اللہ اکبر" کے نعرے کان میں آتے ہیں۔ دل معاً گواہی دے اٹھتا ہے کہ ہو نہو، ترکوں نے سمرنا فتح کر لیا ہے۔ جوش سے بے خود، یہ قیدی گوشہ نشیں کہہ اٹھتا ہے ؎

عالم میں آج دھوم ہے فتح مبین کی ✿ سُن لی خدا نے قیدی گوشہ نشین کی

مطلع سُن لیا ہے تو دو چار شعر اور سنتے چلئے ؎

شیطان جلد باز کا جادو نہ چل سکا ✿ تفسیر آج ہو گئی 'کیدی متین' کی

تیرے کرم نے اور بھی گستاخ کر دیا ✿ اک عرض اور ہے ابھی اس کمترین کی

اک گھر ترا یہاں بھی تو ہے "اس کا" باب میں ✿ کب ہو گی لامکاں سے مشیت مکین کی

تینوں حرم اُسی کے جو ہے لاشریک لہ ✿ ترکیب ہے درست یہی ایک تین کی

اسی "گھر" کے جنون نے تو خود اپنا گھر چھڑا، اور جلا وطن بنا رکھا تھا۔ رام پور میں پیدا ہوئے تھے، پلے تھے،

بڑھے تھے، کھیلے تھے، چپہ چپہ دل میں بسا ہوا تھا۔ مگر مجال نہ تھی کہ جیل سے چھوٹ کر بھی وطن جاسکتے! کسی کو یہ مستقل جلاوطنی بھگتنی پڑے، جب قدر معلوم ہو۔ ٹھنڈی سانس بھرتے جاتے ہیں، اور آبدیدہ ہو ہو کر کہتے جاتے ہیں ؎

گھر چھٹا یوں کہ چھوڑنے والے ٭ ہم نہ تھے اُن کے آستانے کے
ایک ایک کرکے سب کے سب تنکے ٭ ہوئے برباد آشیانے کے
دیکھئے اب یہ گردشِ تقدیر ٭ کہیں آنے کے ہیں نہ جانے کے
پوچھتے کیا ہو بود و باشش کا حال ٭ ہم ہیں باشندہ جیل خانے کے

قید اور وہ بھی قید تنہائی! بیجاپور جیل کی کال کوٹھری کے اندر، خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ کیا کیا نعمتیں نصیب میں آگئیں! سینہ کیسے کیسے انوار سے جگمگا اٹھا۔ کیا کچھ دیکھ لیا۔ کیا کچھ دکھا دیا گیا! راز کبھی کیوں کھلتا؟ ایک دن قلم کی زبان، درد خوانی پر آئی، تو کچھ اتے پتے اُس عالم کے بھی دیتی چلی گئی ؎

تنہائی کے سب دن ہیں تنہائی کی سب راتیں ٭ اب ہونے لگیں اُن سے خلوت میں ملاقاتیں
ہر آن تسلّی ہے، ہر لحظہ تشفی ہے ٭ ہر وقت ہے دلجوئی ہر دم ہیں مداراتیں
کوثر کے تقاضے ہیں، تسنیم کے ہیں وعدے ٭ ہر روز یہی چرچے، ہر رات یہی باتیں
معراج کی سی حاصل سجدوں میں ہے کیفیت ٭ اک فاسق و فاجر میں اور ایسی کراماتیں
بے مایہ ہیں ہم لیکن شاید وہ بلا بھیجیں ٭ بھیجی ہیں درودوں کی کچھ ہم نے بھی سوغاتیں

قربان ہو جائیں اس 'قید' پر ہزاروں آزادیاں! نثار ہوں اس ویرانے پر ہزارہا آبادیاں! مشت خاک کا شمار اب عالم پاک میں تھا۔ لوہا، جب، تپ کر، دہک کر، لال انگارہ بن جائے، تو لوہا باقی ہی کب رہ جاتا ہے۔ جو ہر اب عالم معانی و حقایق کی سیر کر رہے تھے، ان کی شاعری الفاظ و حروف کی اب رہ کہاں گئی تھی؟ ایک دیوانہ تھا دیوانہ، جسے ایک دوسرے دیوانے نے، بلا کسی ظاہری ملاقات و تعارف کے، خوب پہچانا، اور خوب ہی کہہ ڈالا ؎

بدینِ مصطفیٰ دیوانہ بودی ٭ فدائے ملتِ جانانہ بودی

سیاست زانقاب چہرہ کردی ✤ وگرنہ عاشق مستانہ بودی

سیاست تہمتے برعشق پاکت ✤ زآئینِ خرد بیگانہ بودی

رسیدی از رہ اغیار تا یار ✤ عجب مستے عجب دیوانہ بودی

(از مولانا مناظر احسن صاحب گیلانی، جامعہ عثمانیہ، حیدر آباد دکن، نظم کے باقی اشعار، سیرت محمد علی میں ہیں)

زبان پر آئی ہوئی واہ، کا غلغلہ بس یہیں محفل کے فرش تک، دل کی نکلی ہوئی آہ، کی رسائی مالکِ عرش تک! رومی، اور حافظ اور سعدی آج تک کیوں زندہ ہیں؟ اس لئے کہ کلام فصیح و بلیغ ہوتا تھا؟ یا اس لئے کہ خوش مزہ کلام کے اندر کوئی روح بھی ہوتی تھی؟ فارسی زبان بدل گئی، الفاظ متروک ہو گئے محاورات تبدیل ہو گئے، ترکیبیں نئی ہو گئیں، لیکن حیّ و قیوم کا نام جپنے والے صدیوں کے بعد بھی جوں کے توں! خود بھی زندہ، اور دوسروں کو زندگی بخشنے والے بھی! جو ہر نے بھی اپنے کو اُسی نہ مٹنے والے زندہ کے نام کے پیچھے مٹا دیا تھا، فنا کر دیا تھا، عجب کیا ہے کہ کچھ زندگی اُن کے نصیب میں بھی آجائے!



# اخیؔلر

[ محترمہ خالدہ ادیب خانم کے ہم ممنون ہیں کہ انھوں نے بہ کمال مہربانی یہ مضمون رسالہ جامعہ کو اشاعت کے لئے روانہ فرمایا ہے۔ قارئین کو شاید یاد ہوگا کہ محترمہ موصوف نے "مشرق و مغرب کی کشمکش" کے عنوان سے گذشتہ جنوری اور فروری میں، جامعہ ملیہ اسلامیہ میں کئی لکچر مسلسل دئے تھے، جن کے اکثر مباحث نہایت پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھے گئے تھے۔ پانچویں خطبہ میں اہل حرفہ کی ان انجمنوں کا اجمالی ذکر آیا تھا جو درویشوں کے حلقوں کی شکل میں قائم ہوگئی تھیں جنھیں اخیلر کہتے تھے اور جن سے اناطولیہ میں ایک معاشی تصوف کے سلسلہ کا آغاز ہوا تھا۔ یہ بحث اس قدر دلچسپ تھی کہ اس وقت اس تحریک کے متعلق جو کچھ ضمناً کہا گیا تھا اس سے عام طور پر لوگوں کی تسکین نہیں ہوئی تھی۔ ہمیں امید ہے کہ اس مضمون کی اشاعت کے بعد جو تشنگی اس وقت محسوس کی گئی تھی رفع ہوسکے گی۔ ]

جب ماضی اپنا کوئی نشان نہیں چھوڑتا، مستقبل میں جو ہونے والا ہے اس کا اندازہ کرنا ممکن نہیں ہوتا اور حال ہزاروں متضاد قوتوں کا شکار رہتا ہے۔ کچھ لوگ مذہب سے تسکین حاصل کرنے کے لئے دنیا سے کنارہ کش ہوجاتے ہیں اور کچھ موجودہ شورش و بے نظمی میں جو کچھ بھی حاصل کیا جاسکتا ہے اسے غنیمت سمجھ کر اس

---

لہ ابھی کچھ عرصہ پیشتر تک "اخی" کے نام کی اصلیت کے متعلق یہ خیال کیا جاتا تھا کہ یہ عربی لفظ "اخی" ہے جس کے معنی بھائی کے ہیں لیکن پروفیسر جین ڈینی نے اپنے ایک تازہ مضمون میں جو "سوسائٹی ایشیاٹک ڈی پیرس" میں شائع ہوا ہے یہ ظاہر کیا ہے کہ اس لفظ کی اصلیت دراصل ترکی ہے۔ بہرحال اس کے ہجے ا۔ خ۔ ی۔ جو عام طور پر جرمن اور فرانسیسی مصنفوں کی طرف سے کئے جاتے ہیں اس لفظ کے ترکی تلفظ کو صحت کے ساتھ ظاہر نہیں کرتے۔ ترکی تلفظ کا اظہار زیادہ بہتر طریقہ پر "اخی" اور "اخیلر" سے کیا جاسکتا ہے۔

کے جمع کرنے کی فکر میں لگے رہتے ہیں۔ یہی وہ وقت ہوتا ہے جب دنیا کی تماشا گاہ پر معاشرت کے نئے نظام کا مقدمۃ الجیش نمودار ہوتا ہے۔

اناطولیہ کی تاریخ میں تیرھویں صدی کا ابتدائی حصہ اسی قسم کا زمانہ تھا سلجوقوں کی ریاست کی بنیادیں ہل چکی تھیں۔ اناطولیہ کے مسلمان ترک چھوٹی چھوٹی حکومتوں میں منقسم ہو گئے تھے۔ ملک کے باہر صلیبی جنگجوؤں کے حملہ کا خوف تھا اور ملک کے اندر ہر شخص کے حق پر دوسرے کی نظر تھی۔ ان قوتوں میں جو باہم دست و گریباں تھیں، کبھی آپس میں ٹکراتی تھیں اور کبھی ایک دوسرے کو تقویت پہنچاتی تھیں۔ حلقۂ اخیلر کی قوت (جس کا دوسرا نام ارباب فتوت تھا) ایک خاص اہمیت رکھتی تھی۔ اس میں اس عہد کی تمام معاشرتی، معاشی اور تصوف کی قوتیں جمع ہو کر ایک ہم آہنگ رشتہ میں منسلک ہو گئی تھیں کیونکہ یہ زمانہ ایسا تھا جب کہ روحانی تسکین اور اخلاقی قوت کی ضرورت اتنی ہی شدت سے محسوس کی جا رہی تھی جتنی کہ امن و انتظام کی۔

پہلی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے تصوف کی ایک تحریک موجود تھی جو اناطولیہ میں دور دور تک پھیلی ہوئی تھی۔ ارباب فتوت یا حلقۂ اخی پر اس کا جو اثر پڑا اسے بتانے سے پہلے یہ مناسب ہوگا کہ تیرھویں صدی کی اس ممتاز تحریک کی اصلیت، تنظیم اور ادب کی وضاحت کے ساتھ تشریح کر دی جائے[1]۔

اس عہد کی تحریک تصوف کا آغاز تین بڑی شخصیتوں سے ہوتا ہے۔ تینوں کی تعلیمات کی بنیاد اسلام پر ہی رکھی گئی تھی لیکن ان کے عقاید پر ایک حد تک ایرانی، نوفلاطونی اور البیرونی کی معرفت ہندی فلسفہ اور دوسرے مذہبی اور فلسفیانہ خیالات مثلاً مذہب عیسوی اور مذہب مانی وغیرہ کا بھی اثر پڑ رہا تھا۔

اناطولیہ کے خیالات پر جن تین صوفیوں کا اثر پڑ رہا تھا ان کے حالات زندگی ذیل میں درج

---

[1] جرمن اور روسی عالموں نے چند سال سے تحریک اخیلر سے بہت دلچسپی لینا شروع کی ہے فرانس بھی پروفیسر جبن کی عنایت سے ان کی پیروی کر رہا ہے۔ چونکہ تیرھویں صدی میں اس جماعت کے اہم مرکز انقرہ میں تھے اور چونکہ انقرہ اب جدید ترکی کا دارالسلطنت بن گیا ہے اس لئے ترکی علما بھی اس مسئلہ سے بہت دلچسپی لے رہے ہیں اور اس موضوع پر معلومات حاصل کرنے کے لئے پرانے ماخذوں کو چھان رہے ہیں۔

کیے جاتے ہیں۔

(۱) مولانا جلال الدین رومی (۱۲۰۷ء تا ۱۲۷۳ء)۔ ان کے والد بلخ کے ایک ترک تھے اور ان کی والدہ خوارزم کے شاہی خاندان کی ایک رکن تھیں۔ یہ اپنے والد کے ساتھ اناطولیہ گئے تھے اور اپنے عہدِ جوانی میں قونیہ میں سکونت پذیر ہو گئے تھے۔ انھوں نے اپنی مشہورِ عالم مثنوی فارسی میں لکھی تھی۔ ان کی اس تصنیف سے مشرقی ممالک بہت متاثر ہوئے۔ ہندوستان میں خصوصیت کے ساتھ مسلمانوں اور ہندوؤں دونوں کی زندگی پر آج بھی یہ مثنوی اپنا اثر ڈال رہی ہے لیکن ترکی ذہن پر اس کا جو اثر پڑا وہ اور بھی زیادہ تھا۔ یہ ان کے ذہن پر چھ سو سال سے برابر حاوی ہے اور صوفیہ کے جو سلسلے اس سے چلے[۱] جو اب معدوم ہو گئے ہیں، ترکی کے بہترین شاعر اور ماہرانِ موسیقی انھیں میں سے پیدا ہوئے۔ کچھ غالباً اس وجہ سے کہ فارسی سرکاری زبان تھی اور کچھ اس لئے کہ مولانا جلال الدین رومی کو ایرانی فلسفہ سے بڑی محبت تھی، انھوں نے اپنی اس عظیم المرتبت تصنیف کو فارسی زبان میں ہی لکھا لیکن وہ ترکی اور عربی زبانوں سے بھی خوب واقف تھے اور ان میں تصنیف و تالیف بھی کر سکتے تھے۔ ان کی فارسی تصنیفوں کے ترجمے اور شرحیں خود ان کے بیٹے نے کی ہیں اور یہ ایک حقیقت ہے کہ ان کے عہد میں اس بات کی ایک عام خواہش پائی جاتی تھی کہ مذہبی علوم کو سادہ ترکی زبان میں منتقل کیا جائے اور عوام میں پھیلایا جائے۔ مولانا کی تصنیف پر ترکی میں جو شرحیں لکھی گئی ہیں وہ بے شمار ہیں اور مثنوی کا ترکی میں جو ترجمہ نحیفی نے کیا ہے وہ ابھی تک بہترین سمجھا جاتا ہے۔

باایں ہمہ اپنے عہد میں مولانا کے متعلق یہ سمجھا جاتا تھا کہ وہ صرف خواص کے لئے لکھتے ہیں اور ان کی تعلیمات کے متعلق خیال تھا کہ ان کا خطاب عوام سے ہے مگر ان کی بین الاقوامیت نسل و مذہب کے حدود کو تسلیم نہیں کرتی تھی۔ ان کا قول ہے "شاعر، ساقی اور شراب کو میں عالمِ مستی میں ایک ہی سمجھتا ہوں [illegible] وحدت کی مہر اسلام اور کفر دونوں پر لگاتا ہوں۔" حقیقت یہ ہے کہ اپنی تعلیمات میں انھوں نے کل انسانیت

۱؎ ان کے سلسلۂ تصوف سے جو لوگ وابستہ تھے انھیں ترکی میں "مولوی" اور یورپ میں "رقصاں درویش" کہتے تھے

پر وحدت کی مہر ثبت کر دی۔ علاوہ ازیں اپنی صلح جوئی اور امن پسندی میں وہ کسی قسم کی پابندی گوارا نہ کرتے تھے۔ انھیں کسی ایسے جھگڑے سے جو آدمیوں کے درمیان تفرقہ ڈالے کبھی کوئی ہمدردی نہ ہوتی تھی اور ان کی فہم ان کے سمجھنے سے قاصر رہتی تھی۔ اس لئے ان کے فلسفہ سے انفرادی طور پر چاہے جس قدر بھی روحانی، خیالی اور جمالی تسکین کیوں نہ حاصل ہوتی ہو لیکن اس عہد کی منتشر اور غیر منظم معاشرت کی کوئی تنظیم بڑے پیمانہ پر نہ ہو سکتی تھی۔

(۲) محی الدین عربی (۱۱۶۲ء تا ۱۲۴۰ء) اس عہد کے دوسرے صوفی تھے جنھوں نے اناطولیہ میں تصوف کے خیالات کو پھیلایا۔ یہ اشبیلیہ کے رہنے والے تھے۔ اسپین پر جب حملہ ہوا اور مسلمانوں پر ظلم کئے جانے لگے اس وقت انھوں نے اپنا ملک چھوڑ دیا اور اناطولیہ میں آکر پناہ لی۔ ابتدا میں انھوں نے قونیہ میں سکونت اختیار کی اور وہاں ایک ترکی بیوہ سے شادی کی لیکن بعد کو وہ دمشق چلے گئے اور وہیں ان کی وفات ہوئی۔ ان کے فلسفہ کے متعدد پہلو ہیں اور ان کی تصانیف کے بیشتر حصہ میں پیشین گوئی کی طرف رجحان پایا جاتا ہے۔ ان کے سوتیلے ترکی فرزند 'صدر الدین قونوی' نے ان کی تصانیف کے ترجمے اور شرحیں لکھیں اور ان کے خیالات کی اشاعت کی۔ ضیا رحلمی اپنی تصنیف "ترکی خیالات کی تاریخ" میں ان کا شمار بھی ان لوگوں میں کرتا ہے جنھوں نے ترکی تصوف پر بہت اثر ڈالا ہے۔ لیکن عوام میں جس تصوف کو قبولیت حاصل ہوئی اور جس سے اس عہد کی معاشری، معاشی اور روحانی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لئے صوفیوں کے حلقے پیدا ہوے اس کا مبدا اور مرجع دراصل خواجہ احمد یوسفی ہیں۔

(۳) خواجہ احمد یوسفی سمرقند اور بخارا کے قرب وجوار میں پیدا اور فوت ہوئے۔ وہ کبھی اناطولیہ نہیں آئے۔ ان کی تعلیمات کو ان کے مرید تیرھویں صدی میں اناطولیہ لائے اور ان کی ایک وسیع رقبے میں اشاعت ہوئی۔ ان کی خاص تصنیف دیوان حکمت ہے۔ اگرچہ یہ دیوان پورا ان کا لکھا ہوا نہیں ہے لیکن اس کا اثر بہت گہرا اور وسیع ہے۔ یہ ترکی میں لکھتے تھے اور ان کی تعلیمات میں مابعد الطبیعیات کی کوئی پیچیدگی یا ایرانی تصوف کی موضوعیت نہیں پائی جاتی تھی۔ ان کے نزدیک مذہب اعمال اور کردار کا نام ہے۔ ان کے اور ان کے مریدوں کی تعلیم سے تمام اناطولیہ میں باعمل صوفیوں کے حلقے پیدا ہو گئے جن

میں بیک تاشی اور اخی حلقے بھی شامل تھے۔ اخیوں کا سلسلہ بیک تاشیوں کے سلسلے سے بعض باتوں میں مشابہ تھا۔ کم سے کم کپرولوزادے فواد کا یہی خیال ہے جو اپنی تصنیف "ترکی ادب کے ابتدائی صوفیا" میں اس بات پر خاص زور دیتے ہیں۔

ان صوفیوں کے حلقے میں ہر طبقہ کے لوگ شہزادے، سپاہی، تاجر سب ہی شامل ہوتے تھے۔ چونکہ اخیوں کو اربابِ فتوت بھی کہا جاتا ہے اس لئے اس کے معاشی پہلو پر بحث کرنے سے پہلے جو غالباً اس کی سب سے زیادہ ممتاز خصوصیت ہے یہ مناسب ہوگا کہ اس اصطلاح کا مفہوم بتلا دیا جائے۔

"فتوت" کے معنی ہیں اسلامی جذبہ شجاعت و جانبازی۔ اس کی ابتدا ان دو عظیم شخصیتوں سے ہوتی ہے جو دونوں عہد رسالت میں موجود تھیں یعنی حضرت ابوبکرؓ اور حضرت علیؓ۔ بصورت مجموعی حضرت علیؓ کا اقتدار زیادہ تھا۔ اس کا کچھ سبب تو یہ تھا کہ جاں بازوں کے تمام خراج مثلاً اژدہوں کا مارنا، کمزوروں کی حمایت کرنا وغیرہ وغیرہ خصوصیت کے ساتھ ان کے ساتھ ہی منسوب کیے جاتے تھے اور کچھ اس لئے کہ رسول اللہؐ نے ان کے متعلق کہا تھا کہ "لَا فَتیٰ اِلّا علی۔ لا سیف اِلّا ذوالفقار" یعنی علیؓ کے مقابلہ کا کوئی جانباز نہیں ہے اور ذوالفقار کے ٹکر کی کوئی تلوار نہیں ہے۔" بغداد کے خلیفاؤں کے زمانہ میں فتوت نے عجیب عجیب شکلیں اختیار کرلی تھیں لیکن اناطولیہ میں ان کی شجاعت اور جانبازی ایک مسلمہ حقیقت تھی۔ مشرق قریب کے مسلمان جانباز صلیبی افواج کے نائٹوں (عیسائی جانبازوں) کا مقابلہ کیا کرتے تھے۔ ان میں بعض لوگ بہت مشہور رہتے تھے۔ صلاح الدین ایوبی، رچرڈ شیردل کا فیاض دشمن (جس نے مغربی ادب اور خصوصیت کے ساتھ والٹر اسکاٹ کے "تلسمان" میں اپنے لیے ایک لازوال نام پیدا کرلیا ہے) ترکوں کے مسلمان جانبازوں کے لئے ایک نمونہ اور مثال تھا۔ ان لوگوں کا تعلق یا تو کسی نہ کسی زوال پذیر سلجوق ریاست سے ہوتا تھا یا ان جانبازوں سے جو ترکوں اور ترکمانوں اور خصوصیت کے ساتھ عثمانی قبائل کے ساتھ اناطولیہ میں آتے تھے۔ واقعہ یہ ہے کہ عثمانی سلطنت کا بانی عثمان خود بھی ایک اخی تھا اور جب وہ سلطان ہوا تو ایک مشہور اخی ہی نے تلوار کا پٹکا اس کی کمر سے باندھا تھا۔ تیرھویں صدی کے تمام تاریخی مواد سے یہ بات ثابت ہے کہ حلقہ اخی کے فوجی اور جانباز عنصر کا سلطنت عثمانیہ کے قیام میں بہت بڑا حصہ ہے۔ "خونی خراج" کے نظام (یعنی عیسائی نوجوانوں کو فوج میں

بھرتی کرنے کے طریقہ) سے پہلے ینی چری، اخی اور بیک تاشی ہی ہوا کرتے تھے۔ سپاہی اور سوار جو اناطولیہ کے ترک زمینداروں پر مشتمل ہوتے تھے سب سلسلہ اخی سے تعلق رکھتے تھے۔ اس سلسلہ کا امتیازی نشان ایک خاص قسم کی شلوار (یا جامہ) ہوتی تھی۔

مگر اس کے برعکس یہ بات بھی صاف ظاہر ہے کہ ان حلقوں کے لڑنے والے عناصر کو جذب کرنے کے بعد عثمانیہ حکومت نے اس کے سیاسی اقتدار کو پسندیدگی کی نگاہ سے نہیں دیکھا۔ گو جہاں کہیں مرکزی حکومت کمزور ہوتی تھی اخی یا ارباب فتوت حکومت کیا کرتے تھے۔ انقرہ اور کرشیہر میں یہ بات خصوصیت کے ساتھ پائی جاتی تھی۔ جب عثمانیوں نے چودھویں صدی کے وسط میں انقرہ کو فتح کیا تو وسط اناطولیہ میں حلقہ اخی کی سیاسی اہمیت ختم ہو گئی۔ اس کے بعد سے یہ لوگ اپنی معاشی قوت اور تنظیم کی بنا پر اٹھارویں صدی تک با اثر رہے بلکہ ان کی تجارتی انجمنیں جنگ عظیم کے آخری ایام تک باقی رہیں اگرچہ مغربی تجارتی طریقوں اور مشین کی نئی ہوئی اشیاء کے رواج سے ان کی حالت بہت زیادہ مائل بہ زوال ہو گئی تھی۔

چونکہ حلقہ ہائے اخی کا طویل ترین اور موثر ترین رخ ان کا معاشی رخ ہے۔ اس لئے ہمیں ان کا سراغ تیرھویں صدی تک جب اخی اور ارباب فتوت کا آغاز ہوا تھا لگانا چاہیے۔ اپنی کتاب "ترکی خیالات کی تاریخ" میں ضیا ء علمی خیالات کے اس رخ کو "تنظیمی تصوف" کے نام سے موسوم کرتا ہے۔

معاشی تنظیم کی ابتدا اخی ایوران سے ہوئی جو انھی برادریوں میں سے ایک کے رکن تھے اور ان کا پیشہ چمڑا رنگنا تھا۔ انھوں نے چمڑا رنگنے والوں کی انجمن قائم کی اور خود اس کے پیر و مرشد بن گئے۔ دوسرے پیشے والوں نے بھی یکے بعد دیگرے ایوران کی انجمن کے نمونہ پر انجمنیں بنانا شروع کیں لیکن گذشتہ تمام صدیوں میں چمڑا رنگنے والوں کی انجمن کو برابر بزرگی و برتری حاصل رہی۔ یہ انجمنیں تمام اناطولیہ میں پھیلی ہوئی تھیں اور سترھویں صدی میں ایولیا سیلیبی نے جو معلومات فراہم کی ہیں ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ استنبول کے پیشوں کی تنظیم بھی اسی قاعدے کے ماتحت ہوئی تھی۔ سترھویں صدی تک اخی ایوران کی کرامات اور خرق عادات کے بہت سے افسانے زبان زد خلائق ہو گئے تھے۔ ان کا مقبرہ اگرچہ حقیقتاً کرشیہر میں تھا لیکن اس کے متعلق اناطولیہ کے متعدد شہر دعوے کرنے لگے تھے اور اخی ایوران مستقل طور پر ایک زبردست جانباز، پیر شہید اور اس پیشہ کے

تنظیم دینے والے بن چکے تھے اور ان سے اژدہوں کے مارنے اور دوسری ان صفات کو جن کا ایسی ذات میں اجتماع ضروری ہے منسوب کی جانے لگی تھیں۔

چودھویں صدی کے سیاح ابن بطوطہ[۵۹] کے تعلقات اخی کے حلقوں سے بہت گہرے تھے اور وہ ان کے طریقۂ زندگی کے متعلق بہت مفصل اور دلچسپ معلومات فراہم کرتا ہے۔ ابن بطوطہ کے ورود کے وقت تک ان حلقوں میں معاشی خصوصیت کے ساتھ ساتھ جانبازی کی خصوصیات بھی پائی جاتی تھیں۔ ان شہروں کے رواج کے مطابق جب کوئی سلطان نہ ہوتا تھا تو اخی حکمراں کے فرائض انجام دینے لگتا تھا۔ ابن بطوطہ کے قول کے مطابق "اس کا حکومت کا اقتدار، سزا کا حق اور شان وجلوس بادشاہوں سے کم نہیں ہوتا تھا" علاوہ ازیں وہ اس بات کو بھی وضاحت سے بیان کرتا ہے کہ کس طرح یہ لوگ ہر قسم کے ناجائز مطالبات کے خلاف جدوجہد کرتے تھے اور کس طرح نیچے سے چوری ڈکیتی اور اوپر سے ظلم و تعدی کا انسداد کرتے تھے۔ ابن بطوطہ کو اس قسم کی انجمنیں ہر جگہ شہر و دیہات میں جہاں جہاں ترکمان آباد تھے موجود ملیں۔ وہ انھیں تمام پیشوں اور حرفوں کے شادی شدہ اور غیر شادی شدہ نوجوانوں کی انجمنیں کہتا ہے۔ اس کا بیان ہے کہ معاشی اور جانبازوں کی انجمنوں کے سردار کو اخی کے نام سے منسوب کیا جاتا ہے۔ ان کے مشترکہ دسترخوان، مشترکہ کام اور اجتماعی زندگی کو وہ نہایت تفصیل سے بیان کرتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ برادریاں گلڈ سوشلزم (حزب العمال کی اشتراکیت) کی ایک مکمل مثال تھیں۔

ابن بطوطہ کے بیان کے علاوہ ہمیں اخی یحییٰ بن خلیل کی تصنیف میں ان انجمنوں کا ایک نہایت

---

[۵۹] ابن بطوطہ کو اخی کے حلقوں میں بہت مقبولیت حاصل تھی۔ شہر مدوک میں اخی سنان اور اخی نومان کے پیروں کو اس عرب سیاح کی ضیافت کے لئے قرعہ اندازی کرنا پڑی "عید دہیم" کا دن تھا ابن بطوطہ کہتا ہے کہ "میں عیدگاہ گیا۔ جس طرح سلطان اپنی افواج کے ہمراہ آتا ہے اسی طرح اخی کے حلقے بھی مسلح ہو کر آتے ہیں۔ ہر جانی انجمن کا ایک ڈھول، بگل اور جھنڈا ہوتا ہے اور ان میں اپنے پیروؤں کی ظاہری زینت اور اسلحہ کی تکمیل کے لئے باہم مقابلہ ہوتا ہے"۔

سیر حاصل بیان ملتا ہے۔[۵]

ان کی زندگی کے مکمل مطالعہ سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ اخیوں کی یہ انجمنیں صحیح معنی میں ایک جمہوریت قائم کرنا چاہتی تھیں۔ یہ جمہوریت موجودہ عہد کی جمہوریت نہ تھی جس میں دیوانہ وار مسابقت اور انفرادی خود غرضی کا دور دورہ نظر آتا ہے بلکہ ایک ایسی جمہوریت تھی جس میں قناعت منصفانہ تقسیم دولت اور جماعت کی بہبودی کو سب سے زیادہ مقدم سمجھا جاتا ہے۔ حلقہ اخی کا ایک سخت قانون یہ تھا کہ ان کی انجمن کا ہر آدمی اپنی ذاتی کوشش سے بنا ہو۔ اگر کسی کو اپنے نسب پر ناز ہو تو وہ اس دائرے میں قدم نہیں رکھ سکتا تھا۔ ان کا قول تھا "خواہ انسان پیغمبر کا بیٹا ہی کیوں نہ ہو اگر وہ جوہر ذاتی نہیں رکھتا تو اس کی کوئی حیثیت نہیں"۔

ان کے نزدیک سات کا عدد متبرک سمجھا جاتا تھا۔ جب کوئی امیدوار کسی انجمن میں شریک ہوتا تھا تو اسے داخلہ کی تقریب کے موقع پر سات قسمیں اس بات کی کھانا پڑتی تھیں کہ وہ سات نیکیوں پر عمل کرے گا اور سات برائیوں سے بچے گا۔ ان کے استعارے میں اسے سات دروازے کھولنا اور سات بند کرنا پڑتے تھے :۔

(۱) بخل کا دروازہ بند کرنا اور سخاوت کا دروازہ کھولنا۔

(۲) ظلم و جور کا دروازہ بند کرنا اور لطف و کرم کا دروازہ کھولنا۔

(۳) حب جاہ کا دروازہ بند کرنا اور قناعت کا دروازہ کھولنا۔

---

[۵] فتوت نامہ۔ ۹۰۱۔ فاتح کتب خانہ :۔ اخی کے حلقوں نے جو تصانیف چھوڑی ہیں انھیں فتوت نامہ کہتے ہیں۔ اس خاص فتوت نامہ کا مصنف جو ترکی زبان میں سب سے زیادہ قدیم ہے (ابن بطوطہ سے بھی ربع صدی پہلے کا) کہتا ہے:۔ "میں اپنی نوجوانی میں پڑھنا لکھنا نہیں جانتا تھا لیکن میں نے دیکھا کہ اخی کی انجمنیں کاہل ہوتی جارہی ہیں اور انھیں رہنمائی کی ضرورت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں کہا ہے کہ وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومه (ہم نے جتنے رسول بھیجے وہ سب اپنی قوم کی زبان میں گفتگو کرتے تھے۔ میں نے بھی اہل فتوت کو ان ہی کی زبان میں تعلیم دینی چاہیے۔ میں نے پڑھنا لکھنا سیکھا اور کئی کتابیں پڑھ لیں اور اب میں یہ کتاب لکھ رہا ہوں"۔

(۴) عیش کا دروازہ بند کرنا اور زہد و ریاضت کا دروازہ کھولنا۔

(۵) تالیفِ قلوب کا دروازہ بند کرنا اور عدل کا دروازہ کھولنا۔

(۶) "ہرزہ و ہذیان" کا دروازہ بند کرنا اور علم و حکمت کا دروازہ کھولنا۔

(۷) جھوٹ کا دروازہ بند کرنا اور سچ کا دروازہ کھولنا۔

جو لوگ اخی کے حلقے میں شامل نہیں کئے جاتے تھے ان کی فہرست حسب ذیل تھی :۔

دروغ گو، غیر مومن، نجومی، بھاٹ، جراح، قصائی، محصل اور سود خوار۔

ہر انجمن کی عاملہ کے سات ارکان ہوتے تھے اور ان کے کاروبار میں جمہوریت اور مساوات کے اصول پر عمل کیا جاتا تھا لیکن اس کے ساتھ ساتھ اخلاقی اوصاف کی بنیاد پر فرق مراتب بھی ملحوظ رکھا جاتا تھا اور درجہ بدرجہ حق حکومت تسلیم کیا جاتا تھا۔

ان انجمنوں میں جو نام رائج تھے وہ تجارت اور تفریح کی اصطلاحوں میں داخل ہو گئے تھے جو آج تک باقی ہیں۔ گارڈلیوسکیؔ[1] کا قول ہے کہ ان برادریوں کی بنیاد کاریگروں پر رکھی گئی تھی۔ اگرچہ ان کا سیاسی اقتدار عثمانی سلطنت کے قیام کے بعد کم ہو گیا تھا لیکن صنعت کی انجمنوں کی حیثیت سے انھوں نے اپنی اہمیت اور مشاغل کو باقی رکھا تھا۔

انجمن کا پہلا درجہ امیدوار کا ہوتا تھا۔ ایک نوجوان یا تو خود کسی انجمن میں شریک ہوتا تھا یا اس کے والدین امیدوار کی حیثیت سے اس کا داخلہ کراتے تھے۔ ایک ہزار ایک دن تک اسے کسی استاد کے ماتحت تربیت حاصل کرنا پڑتی تھی جس کے بعد اس کی امیدواری کا زمانہ ختم ہو جاتا تھا۔

اسی اثنا میں اس کی مذہبی اور اخلاقی تعلیم زاویا (مذہبی مرکز) میں دواخوان طریقت (یول کردشی)

[1] Gordlevskij : Les derviches de L'Ordre D'Ahi-evran et les corps de metier en Turquie." Bulletin de L'Academie des sciences de l'U.R.S.S. 1927 P.1172.

اور ایک پدر طریقت (یول آتاسی) کی نگرانی میں ہوتی رہتی تھی۔ امیدوار کو مزدوری نہیں ملتی تھی لیکن اس کا استاد اسے وظیفہ دیتا تھا جسے وہ اس دعوت کے لئے جمع کرتا رہتا تھا جس میں اس کا درجہ بڑھا کر استاد کر دیا جاتا تھا۔

امیدواری کا زمانہ ختم کرنے کے بعد اسے چھ مہینہ تک رفیق طریقت (جس کا نام کلفہ تھا) کے درجے میں رہنا پڑتا تھا بزرگوں کی پسندیدگی حاصل کرنے کے لئے اسے کوئی خاص کام کرنا پڑتا تھا۔ اگر مہتیہ کی اہلیت کے اس امتحان کا نتیجہ تشفی بخش ہوتا تھا تو اسے استاد کا خطاب دے دیا جاتا تھا اور دستارِ فضیلت باندھ دی جاتی تھی۔ اس کی انجمن کے بزرگ اس کے لئے اتنا سرمایہ فراہم کر دیتے تھے جو ذاتی طور پر کام شروع کرنے کے لئے ضروری سمجھا جاتا تھا۔ درجہ بدرجہ ترقی کی ہر منزل پر ایک مذہبی تقریب منائی جاتی تھی۔

ہر انجمن کی جماعت عاملہ کی صدارت تاجروں کا سردار (اصناف باشی) کرتا تھا۔ صرف چمڑا رنگنے والوں کی انجمن کے سردار کو اخی بابا (اخیوں کا باپ) کہا جاتا تھا۔ اس کا حلقۂ اقتدار چمڑا رنگنے والوں تک محدود نہ ہوتا تھا بلکہ وہ انجمنوں میں جتنے اختلافات ہوتے تھے ان میں حکم کے فرائض انجام دیتا تھا۔ اس کا قول تمام انجمنوں کے لئے قانون کا مرتبہ رکھتا تھا۔ وہ عموماً ان استادوں میں سے منتخب کیا جاتا تھا جن کے سامنے تین استادوں کی دستار بندی کی رسم ادا ہو چکی ہوتی تھی۔ اس کے علاوہ یہ بھی ضروری تھا کہ اس کی پاکبازی، وجاہت اور نیکی کی تمام انجمن معترف ہو۔ ہر دو ہفتہ کے بعد مجلس جمع ہوتی تھی۔ ہر انجمن آزادی سے اپنے معاشری بیت المال کی رقوم اور قہوہ کے مشترکہ ذخیرہ کو خرچ کر سکتی تھی۔ ہر جلسہ میں معاملات و مسائل کے متعلق فیصلے کیے جاتے تھے جن میں سزا کے فیصلے بھی شامل ہوتے تھے۔ مجلس کو چونکہ اپنی کام کی اعلیٰ نوعیت کا بہت پاس تھا اس لئے ہر ایسے کاریگر کو سزا دی جاتی تھی جو پیدائش اشیاء کے معیار کو پست کرتا تھا۔ اس کی دوکان عارضی طور پر بند کر دی جاتی تھی اور اس کا خراب کام اس کے دروازے پر لٹکا دیا جاتا تھا اور وہ انجمن کی رکنیت سے بھی خارج کر دیا جاتا تھا۔ ترابیزانڈ میں اس تعزیری کارروائی کو افوروز یعنی برادری سے اخراج کے نام سے موسوم کرتے تھے۔

انجمن سال میں ایک مرتبہ کسی مقام پر ایک عام جلسہ کا بھی انتظام کرتی تھی جو تفریحی جلسہ (تفرج) کے نام سے موسوم کیا جاتا تھا۔ اس میں تمام اختلافات دوستانہ طریقہ پر طے کر دئے جاتے تھے۔

مشین کی بنی ہوئی اشیاء کے سیلاب نے ترکی بازاروں پر قبضہ کرلیا اور ترکی حکومت نے تمام معاشی اداروں کو اپنی نگرانی میں لینے کا تہیہ کرلیا اور دستی صنعتیں ختم ہوگئیں تو ان سب کا نتیجہ یہ ہوا کہ جنگ عظیم کے بعد ان انجمنوں میں سے جو انجمنیں آخری سانس توڑ رہی تھیں وہ بھی ختم ہوگئیں۔

---

## ماخذ


(۱) م۔ جودت :۔ اخی پر مختلف مضامین۔ بیوک مجموعہ۔ استنبول ۱۹۱۸ (ترکی میں)

(۲) م۔ جودت :۔ ذیل علی فصل الاخیۃ الفتیان الترکیہ فی کتاب الرحلۃ لابن بطوطہ استنبول ۱۹۳۲ (عربی میں)

(۳) فواد کاپرولو :۔ ترکی ادب میں ابتدائی صوفیا استنبول ۱۹۱۹ (ترکی میں)

(۴) فواد کاپرولو۔ عثمانی سلطنت کی بنیاد ترکیات مجموعاسی میں مضمون۔

(۵) Franz Taescher – "Die Futuwwa Bunde in der Turkie und ihre Literatur." Der Islam. Vol. II. Fasc 3.

(۶) Franz Taescher – " Das Futuwwetname in Gulschehris Altosmanisches Baerbeitung."

(۷) Zia Hilmi – " History of Turkish Thought," ( Turk Teffekur Tarihi ) in two Volumes. Istanbul 1933.

(۸) Georges Vajda – "Les corps de Metier en Turquie, d'apres deux publications de V. Gordlevskij." ( Revue des Etudes Islamiques 1934.

(۹) Franz Taescher – " Beitrage Zur Geschihte der Achis in Anatolien." Der Islam. Vol: IV.

# روسی مُسلمانوں کا ادب[1]

اگست ۱۹۳۴ء میں روس کی اشتراکی وفاقی ریاستوں کی ایک ادبی کانفرنس ماسکو میں منعقد ہوئی جس میں یورپ کے بعض ممتاز ادیب بھی بلائے گئے تھے۔ یورپ کے ادبی حلقوں میں اس کانفرنس کے سلسلے میں بہت چہ می گوئیاں ہوئیں، کیونکہ ادبی تخلیق ایک انفرادی چیز ہے، اور ایسی اشتراکی ریاست میں جو مطلق اختیارات رکھنے کا دعوے کرتی ہو، اپنی مصلحت کے مقابلے میں کسی اور معیار کو نہ مانتی ہو اور عقیدے اور عمل میں یکرنگی اور تقلید پر سختی سے اصرار کرتی ہو انفرادیت کا وجود ہی ممکن نہیں۔ اس کا جواب بعض لوگوں نے یہ دیا کہ روس میں انسانی سرشت کو ایک نئے سانچے میں ڈھالنے کی کوشش کی جا رہی ہے، اور اس نئے انسان کے لئے نئے ادبی اسالیب اور نئے نصب العین پیدا کئے جا رہے ہیں، اب روس میں ایک ادب کی بنیاد ڈالی گئی ہے جس کا ظاہر قومی اور باطن اشتراکی ہے۔ ایک مشہور فرانسیسی ادیب کی رائے تھی کہ اب "اشتراکی انفرادیت کا" دور دورہ ہوگا۔

لیکن یہ بحث ہمارے موضوع سے بہت دور ہے۔ بہتر یہ ہوگا کہ ہم ان رودادوں اور مضامین پر غور کریں جو روس کی مسلمان آبادیوں کے نمائندوں نے پڑھے۔ یہ معاملے کی بات ہے۔ اس سے ہمیں پتہ چلے گا کہ روسی مسلمانوں کے ادب کی نشو و نما کس ڈھنگ پر ہو رہی ہے، ان کے ممتاز ادیب کون ہیں اور ان کی تصانیف کیا حیثیت رکھتی ہیں۔ اگر ہم پہلے اس مسئلے کے خالص لسانی پہلو پر نظر ڈال لیں اور یہ دیکھیں کہ نئے خیالات اور تصورات کو ادا کرنے کے لئے کیا تدبیریں کی گئی ہیں تو ہمیں صحیح اندازہ لگانے میں بہت آسانی ہوگی۔

پچھلے سال لینن گراد سے مضامین کا ایک مجموعہ جس کا عنوان "زبان اور ذہنیت" ہے، شائع ہوا۔

---

[1] ماخوذ از رسالہ "REVUE DES ETUDES ISLAMIQUES"

اس میں بوروکوف کا ایک مضمون، " ازبکوں کی ادبی زبان" ہے۔ مصنف نے بحث اس اصول پر مبنی کی ہے کہ ادبی زبان کا معیار قائم کرنے کی کوشش دراصل ایسے تصورات کی باہمی جنگ ہے جو قومی یا ملکی تہذیب پر حاوی ہونا چاہتے ہیں۔ ہم ادبی زبان کو ایک مصنوعی چیز نہیں ٹھہرا سکتے۔ وہ بول چال کی زبان کی ایسی شکل ہے جو قواعد کے ذریعے سے منضبط کی گئی ہو۔ اور انھیں قواعد کی سختی اور پیچیدگی ادبی اور بول چال کی زبان کے درمیان تفاوت پیدا کر دیتی ہے۔ ازبکستان کی اب تک کوئی عام ادبی زبان نہیں تھی۔ اب اس کے قواعد آہستہ آہستہ بن رہے ہیں۔ لاطینی خط اختیار کر لیا گیا ہے، اور یہ کوشش کی جا رہی ہے کہ اس میں ان تمام حروف علت کے لئے علامتیں مقرر کر لی جائیں۔ اسی بنا پر نوئے حروف علت کا اضافہ کیا گیا۔ لیکن پھر یہ طے پایا کہ مختلف ازبک بولیوں میں مفاہمت کی گنجائش نہیں اور اگر ہر صوت کے لئے ایک علامت رکھی گئی تو ابجد بہت پیچیدہ ہو جائے گی۔ اب آخری فیصلہ یہ ہوا ہے کہ صرف پانچ چھ حروف علت رکھے جائیں۔ اصطلاحات وضع کرنے کا کام ابھی شروع ہی کیا گیا ہے۔

بوروکوف کے اس بیان سے ظاہر ہوتا ہے کہ ازبک یا کسی اور زبان کو جس کی نشو و نما معاشرتی حالات کے پہلو بہ پہلو نہ ہوئی ہو نئے خیالات کا حامل بنانے میں کتنی دشواریاں پیش آتی ہیں، اس کے قواعد زبردستی گھڑے ہوئے ہوتے ہیں، اصطلاحیں معین نہیں ہوتی ہیں۔ ازبک زبان کے ساتھ ایک مصیبت یہ بھی ہے کہ خط بدل دیا گیا ہے۔ فی الحال ہم کسی اعتبار سے یہ نہیں کہہ سکتے کہ ازبک ادیبوں کا کام سہولت سے چل رہا ہے یا ان کی زبان خیالات کو صحیح طور پر ادا کرنے کا ذریعہ ہے۔ یہ کمی اشتراکی تعلیم کے مبلغ خود بھی محسوس کر رہے ہیں، اور اس کو طرح طرح سے پورا کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ گو زبان میں نئے سیاسی اور معاشی نظام کے متعلق جو کتابیں شایع ہوئی ہیں ان سب کے آخر میں ایک فرہنگ ہوتی ہے جس میں اصطلاحات کی توضیح کی جاتی ہے۔ لیکن اس تدبیر سے مشکل حل نہیں ہو جاتی۔

بوروکوف نے اسی مضمون میں آگے چل کر بتایا ہے کہ تعلیم یافتہ اور مہذب ازبکوں میں ادبی زبان کی نسبت دو طرح کے رجحانات مقابلے پر پائے جاتے ہیں۔ ایک جس کے علم بردار پروفیسر فکرت[۵] ہیں، یہ ہے کہ

---

[۵] اس سلسلے میں خالدہ ادیب کی " ترکی میں مشرق و مغرب کی کشمکش" چھٹے باب " تہذیب اور ادب" پر نظر ڈال لینا مفید ہوگا (م)

ازبک ادب کے اس معیار اور ان روایات کو زندہ کرنا چاہیئے جو چودھویں اور سولھویں صدیوں کے درمیان چغتائی ادب کی روح رواں تھیں۔ دوسرے خیال کے لوگ چغتائی کو امرا اور جاگیرداروں کی زبان سمجھتے ہیں جسے کبھی عمومیت حاصل نہیں ہوئی، اور وہ یہ کہتے ہیں کہ ہمیں مختلف بول چال کی زبانوں کو نئے ادب کا سنگ بنیاد بنانا چاہیئے۔ بوروکوف کی رائے میں دونوں فریق غلط راہ پر ہیں۔ چغتائی کے حامی دراصل قومیت، جمہوریت اور ترکوں کے اتحاد کے نصب العین کو اس طرح مقبول عام کرنا چاہتے ہیں، اور یہ نصب العین صرف مردہ اور خیالی نہیں ہے بلکہ اشتراکی انقلاب کے مسلک کے خلاف ہے۔ مقامی زبانوں کے حامی خیالی گھوڑے تو نہیں دوڑاتے، مگر وہ ازبک زبان کی نشو و نما کو بالکل نظر انداز کرتے ہیں۔ ازبک زبان پر غور کرتے وقت اس کی تاریخ اور اس کی نشو و نما کے دوروں کا یکساں لحاظ رکھنا چاہیئے، اور خالص ادبی تصانیف کے ساتھ سرکاری، عدالتی اور انتظامی احکامات کی لسانی حیثیت کا بھی مطالعہ کرنا چاہیئے۔ یہ کام ابھی تک نہیں ہوا ہے۔

ازبک زبان کی تاریخ کو بوروکوف کے مطابق ہم دراصل دو بڑے حصوں میں تقسیم کر سکتے ہیں، ایک انقلاب سے پہلے اور ایک اس کے بعد کا۔ چغتائی سے اس کا رشتہ جوڑنا مشکل ہے، کیونکہ چغتائی زبان کا ارتقا بالکل مختلف تاریخی حالات میں ہوا۔ جاگیرداری کے زمانے میں نیچے ہمیں ایسی جماعتیں ملتی ہیں جن کی معاشی زندگی محدود اور باقی دنیا سے علیحدہ تھی، اور وہ سب اپنی مقامی بولیاں بولتی تھیں۔ اوپر کے طبقے میں ہمیں اشراف کی ادبی زبان ملتی ہے جس کا محرک مذہب تھا۔ یہ تو حال ہی کا قصہ ہے کہ ایک تاجروں کا طبقہ پیدا ہوا جس نے ایک قومی زبان کے ڈول ڈالے، لیکن اگر سرمایہ داروں نے نئی زبان کی تحریک شروع کی تو انھوں نے اسے بالکل اپنے مقاصد کے لئے وقف بھی کر دیا۔ یہ مختلف اسباب اور محرک اس طرح ایک دوسرے پر اثر ڈالتے اور مل کر نئی شکلیں اختیار کرتے رہے کہ ہم ازبک زبان کی تاریخ کا ایک سلجھا ہوا سلسلہ قائم نہیں کر سکتے۔ یہ بات تو قطعی اور یقینی ہے کہ اس وقت کی ازبک زبان پرولتاری انقلاب کی پیداوار ہے اور اسے چغتائی سے کوئی نسبت نہیں (بوروکوف یہاں پر یہ تو بیان کرتا ہے کہ ۱۹۰۵ء سے ۱۹۱۷ء تک اس کی ہر جگہ بہت کوشش کی گئی کہ تمام روسی مسلمانوں کی ایک متحدہ ترکی زبان ہو جائے، اور اسمعیل بک گسپرلی کے اخبار "ترجمان" اور سمرقند کے اخبار "آئینہ" نے اس مقصد کو پورا کرنے کا بیڑا اٹھایا، مگر وہ یہ نہیں بتاتا ہے کہ اس تحریک کا

اشتراکی انقلاب کے بعد کی ادبی جدوجہد پر کیسا اثر پڑا۔)

انقلاب سے پہلے ازبک عربی حروف میں لکھی جاتی تھی، اور اس کے صرف ونحو قدیم اصول پر تھے۔ اس کا رخ اناتولیہ کے ترکوں کی طرف تھا، اگرچہ اس پر روسی زبان کے قواعد کا خفیف سا اثر معلوم ہوتا ہے۔ انقلاب کے بعد نئے اسالیب وجود میں آئے، خاص طور پر ایک نئی نثر، جو بالکل روسی رنگ میں رنگی ہوئی ہے، کیونکہ اس کا خاص سرمایہ روسی ادب اور اشتراکی تعلیم کے شاہکاروں کے ترجمے ہیں۔ ازبک کے قواعد صرف ونحو بہت پیچیدہ ہو گئے ہیں، اس لئے کہ نئے حالات کی وجہ سے ڈھیروں الفاظ دوسری زبانوں سے لینا پڑے ہیں۔ جدید SYNTAX کی اصطلاحی پشت وپناہ لاطینی حروف اور اوقاف ہیں۔ ہم نئی انشاپردازی کی عجیب عجیب مثالیں دے سکتے ہیں، لیکن یہاں لینن کے ایک جملہ کے ازبک ترجمے پر اکتفا کریں گے۔ ناظرین خود ہی دیکھ لیں گے کہ ترجمہ اور اصل میں کتنا فرق ہے۔

"اگر کسی ایک ملک میں سرمایہ دار شکست کھا جائیں — اور یہ آپ سمجھئے ایک مثالی نمونہ ہے۔ کیونکہ کئی ملکوں میں ایک ساتھ انقلاب ہونا ایک بالکل نادر واقعہ ہوگا۔ تو اس کے باوجود وہ مزدوروں سے کم طاقت ور نہ ہو جائیں گے۔"

یہ جملہ لینن کا تھا۔ اس کا ازبک میں یوں ترجمہ کیا گیا ہے:۔

"اگر سرمایہ دار صرف کسی ایک ملک میں دیکھیں کہ وہ شکست کھا گئے ہیں، تو جہاں تک اس (ملک) کا تعلق ہے، یہ ایک مثالی نمونہ ہوگا۔ کئی ملکوں میں انقلاب کا ایک ساتھ نمودار ہونا ایسا واقعہ ہے جو بہت کم دیکھنے میں آتا ہے۔ اس وقت سے وہ (یعنی سرمایہ دار) حسب سابق ان لوگوں سے زیادہ طاقت ور رہیں گے جو سرمایہ داروں کے ماتحت زندگی بسر کرتے ہیں۔"

لیکن ان سب باتوں کے باوجود بوروکوف صاحب بزبان کومرید ستالن فرماتے ہیں:۔

"قومیں اب سرمایہ داری کے زیر سایہ نہیں بلکہ سوویٹ کی سرپرستی میں نشوونما پا رہی ہیں اور مستحکم ہو رہی ہیں۔ اپنا کام جاری رکھو، تاریخی نظیریں نہ ہوں تب بھی کام جاری رکھو!"

اب ہم کانگریس کی روداد پیش کرتے ہیں، اور یہ دیکھیں گے کہ ازبکوں کے ادبی ارتقا کا رنگ ڈھنگ کیا ہے۔

# ازبکستان کا ادب

## کومریڈ مجیدی، ازبکستان کے انشا پردازوں کے اتحاد کے صدر کی رپورٹ

### (۱) سرمایہ داروں کی قومیت کے خلاف جنگ

ازبکستان نے صنعت اور زراعت میں جو ترقی کی ہے اس کا ملک کی تہذیبی نشوونما پر بہت مفید اثر پڑا ہے۔ اس وقت آبادی میں ۵۲ فی صدی لکھنا پڑھنا جانتے ہیں۔ پانچ سال کا جو پروگرام بنایا گیا تھا اس کے سلسلے میں ثانوی تعلیم پانے والوں کی تعداد ۲۵٫۰۰۰ سے بڑھ کر ۵٫۲۰۰۰ اور اعلیٰ تعلیم پانے والوں کی ۱۱۴۱ سے ۶۰۰۰ ہوگئی ہے۔ انقلاب کے بعد ہماری جمہوریہ کو جو فروغ ہوا ہے اس سے ہماری تہذیب کے اہم اجزا خصوصاً سوویٹ (یعنی اشتراکیت سے) ادب کو نئی قوت پرواز حاصل ہوئی ہے۔

اس میں شک نہیں اشتراکی اور پرولتاری ادب کے نقطۂ نظر سے وہی دور شمار میں آتا ہے جو اکتوبر ۱۹۱۷ء کے بعد شروع ہوا۔ ازبکستان کے مزدوروں کو جنگ عظیم سے پہلے کے دور کی جو ادبی دولت ورثے میں ملی وہ بہت ہی حقیر تھی۔ اس مسئلے پر بہت وقت ضایع نہ کرنا چاہیئے۔ ہم اس گروہ کی جو "جدید" کہلاتا ہے، ادبی کارگذاری کی ایک مختصر سی تشریح کئے دیتے ہیں، کیونکہ یہی ایک حلقہ ہے جس کی تصانیف ہمارے ملک کی ادبی زندگی پر اپنا نقش چھوڑ گئی ہیں، اگرچہ انھیں نے ان لوگوں کو جو پرولتاری اور اشتراکی ادب کے مخالف تھے لڑنے کے لئے ہتھیار بھی بہم پہنچائے۔

زار کی حکومت نے جب ازبکستان فتح کیا تو یہاں سرمایہ دار تاجروں اور کارخانہ داروں کا ایک طبقہ پیدا ہوا، جس نے بہت فروغ پایا، اور ان رکاوٹوں کو دور کرنے کے لئے جو روسی سرمایہ دار اور دوسرے ملکوں کے تاجران کے رستے میں ڈالتے تھے اُنھوں نے قومیت کا یہ نظریہ پیش کیا کہ اپنے ملک کی منڈیوں پر ہمارا قبضہ ہونا چاہیئے۔ اسی زمانے سے ایک ذہنی اور معاشرتی تحریک شروع ہوئی جو ان سرمایہ داروں کے رجحانات اور حوصلوں کو صحیح طور پر ظاہر کرتی ہے۔ وہ گروہ جو "جدید" کہلاتا ہے عمل اور تصورات کے اعتبار سے اس تحریک کی نمائندگی کرتا تھا۔ قوم پرستوں نے اس گروہ اور اس تعلیم کو آسمان پر چڑھا دیا۔

اکتوبر ۱۹۱۷ء کے بعد انقلاب کے مخالف سرمایہ دار اور وہ لوگ جو ان کے خیالات کو ظاہر کرتے تھے اپنے عمل اور اپنی تصانیف کے ذریعے سے اسی قومیت کا چرچا کرتے رہے اور معلوم ہوتا تھا کہ پرولتاریہ اور سوویٹ ریاست کے دشمن ہیں۔

ازبکستان کی پہلی ادبی انجمن "چغتائی جماعت" تھی۔ اس کے بیشتر اراکین بورژوا (سرمایہ دار) طبقے کے تعلیم یافتہ لوگ تھے جو سوویٹ اقتدار کی مخالفت اور ترک اتحاد کی تبلیغ کرتے تھے۔ اس ادبی تحریک کے خاص عقائد معلوم کرنے کے لئے کافی ہے کہ ہم ان متعدد مضامین پر جو انھیں عقائد کے اثر میں لکھے گئے تھے ایک نظر ڈال لیں۔ اور ان کی علم نما تحقیقات کو جانچ لیں۔ ان سب باتوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ زبان، املاء اور ادب کے تمام مسائل پر چغتائی اور ترک اتحاد کے نقطۂ نظر سے غور کیا جانے لگا۔ انقلابی دور کے ابتدائی زمانے میں بھی قوم پرست اور بورژوا انشا پردازوں نے اپنے خیالات کو چھپایا نہیں، بلکہ اس بہانے سے کہ تہذیبی ورثے کے متعلق تحقیق کرنے سے ادبی بحث میں گہرائی پیدا کی جا رہی ہے ان کی تبلیغ کرتے رہے۔ اسی علمی تحقیق کی آڑ لے کر وہ احمد یسوی جیسے صوفی اور اسی قسم کے دوسرے پرولتاری مصنفوں کی نسبت دعوے کرتے ہیں کہ وہ غریبوں کے حامی تھے۔ اگر ہم اس کشمکش پر جو قوم پرستوں نے ان تصورات کی بدولت ۱۹۲۵، ۱۹۲۶ اور ۱۹۲۷ میں پیدا کی ایک نظر ڈالیں تو ہمیں یقین ہو جائے گا کہ ان لوگوں کا مقصد گذشتہ زمانے کو ایک عینی شکل دینا ہے۔ دیکھئے توفیق فکرت یسوی کی نسبت کیا کہتا ہے:۔

"ہمارے ادب کا بانی یسوی مظلوموں میں سے ایک مظلوم تھا۔ اس نے آہیں بھریں اور آنسو بہائے، کیونکہ مظلوموں کا دکھ اس کا اپنا دکھ تھا۔ یسوی ... اپنے زمانے کے حاکم طبقوں کی ملامت کرتا ہے اور ہم کو چاہیئے کہ اسے اس کا ایک وصف سمجھیں۔ اسی بنا پر ہم اسے ایک غریبوں کا شاعر ٹھہرا سکتے ہیں جس کے کانوں میں درد کی صدا آئی اور اس کا دل تڑپ اٹھا۔ وہ (غریبوں کے) دشمنوں کی ملامت کرتا ہے اور ان کے خلاف احتجاج کرتا ہے۔" (رسالہ "تعلیم و معلم"، نمبر ۶، ۱۹۲۷)

ان قوم پرستوں نے جو ادبی ورثے کے سرمائے سے تجارت کرتے ہیں اپنی جد و جہد کو اب تک ختم نہیں کیا ہے۔ علی محمد نامی ایک انشا پرداز فکرت کے اسی خیال کی رسالہ "اُز ترمنکوما" (یعنی "کتاب در انقلاب")

میں حمایت کرتا ہے۔ چونکہ اس کا ارادہ ہے کہ قومیت پر ازبک ادب کی بنیاد رکھے، وہ اپنی تاریخ کو بہت بڑھا چڑھا کر پیش کرتا ہے اور اپنے مقصد کو حاصل کرنے کے لئے ایسی نازیبا چالیں بھی چلتا ہے کہ ایرانی اور عرب شاعروں اور عالموں کو کہدے کہ وہ ازبک اور ترک تھے۔

پرولتاریہ ادب کا ارتقا غیر ملکی اثرات اور بورژوآ انشا پردازوں سے جو کشمکش ہوئی اس سے ازبکستان کے سوویٹ ادب کو فروغ ہوا اور اشتراکی انشا پردازوں نے اپنی تنظیم کرلی۔ انقلاب کے ابتدائی زمانہ ہی سے، اگرچہ بورژوآ انشاپردازوں کا بہت چرچا تھا، چند شاعر جن میں افلیانی، صوفی زادہ، حمزہ، حکیم زادہ وغیرہ ممتاز تھے سوویٹ انقلاب کے متعلق گیت گانے لگے . . . اور آہستہ آہستہ اشتراکی انشا پرداز اپنے حریفوں پر حاوی ہوتے گئے۔ ۱۹۲۳-۲۴ میں پرولتاری ادب کو نئی دولت ملی، یعنی غیرتی اور شمسی جیسے نوجوان شاعر نمودار ہوئے۔ اس وقت جب کہ باشیچی گروہ فساد برپا کر رہے تھے اور بورژوآ انشا پرداز علانیہ سوویٹ حکومت کی مخالفت کر رہے تھے، غیرتی کی یہ نظم سننے میں آئی جو اس نے مزدوروں اور کسانوں کے لئے لکھی تھی۔

"کسانوں اور مزدوروں کا اتحاد ہوگیا ہے، انھوں نے عظیم الشان سرخ جھنڈا لہرایا ہے، اپنے ہل اور کاشتکاری کے اوزار چھوڑ کر ایک فوج کی طرح آگے بڑھے ہیں" (ماخوذ از نظم "آج")۔ اس کے بعد جب بورژوآ انشا پردازوں نے ازبکستان کے سب سے زرخیز علاقے فرغانہ کی نسبت مشہور کیا کہ وہ بالکل اُجڑ گیا ہے تو غیرتی نے اپنی نظم "فرغانہ" میں ان کو اس طرح سے جواب دیا: "وہ اندھیری راتیں ختم ہوگئی ہیں جب فرغانہ پر ظلم و ستم ڈھایا جا رہا تھا، جب اس کے ایک سرے سے دوسرے تک قبرستان کی سی خاموشی چھائی ہوئی تھی، جب اس کا دل غم و غصے اور تقدیر کی شکایتوں سے بھرا ہوا تھا اور جب وہ معصومانہ انداز سے ہر طرح کا ظلم سہتی تھی۔"

اشتراکیت کی تعمیری کوششوں میں جو کامیابی ہوئی اس کی بدولت پرانے انشاپردازوں میں اور بھی پھوٹ پڑگئی ہے۔ اب ان میں بعض ایسے ہیں جو سوویٹ کی حمایت پر آمادہ ہو جاتے ہیں اور سوویٹ کے مسائل اور کارگزاریوں پر مضامین لکھتے ہیں، اگرچہ انھوں نے سوویٹ کا رنگ پوری طرح اختیار نہیں کیا ہے۔

پھر یہ محسوس کیا گیا کہ ایک ایسی ادبی انجمن قائم کرنا چاہئے جس کا مقصد انشا پردازی کو فروغ دینا ہو۔ ۱۹۲۶ میں سمرقند میں ایک انجمن کی بنا ڈالی گئی جو "قزل قلم" (یعنی "سرخ قلم") کہلاتی ہے۔ سمرقند اس وقت ازبکستان کا دارالحکومت تھا، اور اس انجمن میں شہر کے تمام انشا پرداز اور بیشتر ازبک مصنف شامل تھے۔ لیکن انجمن کی شیرازہ بندی کے لئے کوئی اصول یا مقصد پیش نظر نہیں تھا۔ اس کے اراکین میں وذل محمودی اور التائی باتو جیسے انقلاب کے چھپے دشمن اور غیرتی، شمسی، اوئی غون، ایڈن، ارگاش اور تاش پلت جیسے اشتراکیت پرست نوجوان شاعر شامل تھے۔ اسی میں چند ہمدرد، نقاد اور ایسے اشتراکی انشاپرداز تھے جو بعد کو بہت مشہور ہوئے، جیسے ضیا سعیدوف، انک بائی، ہاشمو وغیرہ۔ "قزل قلم" میں داخل ہونے کے بعد انشا پردازوں نے اپنے عقائد، تصورات اور مذاق کے مطابق مختلف حلقے بنائے، اور ازبکستان کی ادبی تاریخ میں "قزل قلم" کا دوران مختلف حلقوں کی "خونریز" جنگ کی وجہ سے نمایاں ہے۔ یہ انجمن اپنے گرد ان انشا پردازوں کو جمع نہ کرسکی جو بین طور پر اشتراکی ہوگئے تھے، اس میں اتنی جان نہیں تھی کہ نوجوان انشا پردازوں کو جوش دلائے اور پرولتاری ادب کو فروغ دے۔ وہ بورژوا اور انقلاب کے دشمن بن کر اس انجمن میں شامل ہوئے تھے ان اشتراکیوں کی چشم پوشی اور رواداری سے جو اس انجمن کے نگران تھے فائدہ اٹھا کر قومیت کی تبلیغ کرتے رہے اور ان کا زہر نوجوانوں تک پھیل گیا۔ آخر کار ازبکستان کے مصنفوں کی ایک نئی انجمن بنائی گئی جو "اوزاپ" کہلاتی ہے، اور اس کا مقصد یہ تھا کہ ادبی تحریک کو تقویت پہنچائے اور عقائد اور اخلاق کو مستحکم کرے۔

"اُوزاپ" ہی نے سب سے پہلے اس طرف توجہ دلائی کہ کارخانے کے مزدوروں کے لئے پڑھنے کو کچھ ہونا چاہیئے۔ انشا پردازوں کا بہت بڑا حصہ اشتراکی زندگی اور اس کے مسائل پر غور کرنے لگا، اور ایسی تصانیف کی تعداد بہت بڑھ گئی جن کا موضوع اشتراکیت کی تعمیری کوششیں تھیں۔ ضیا سعیدوف اور معروف نے اپنی تصنیف "تاریخ نے کہہ دیا ہے" شائع کی، اور اسی زمانے میں اسماعیلوف نے ایک کتاب لکھی جس میں کپاس بونے والوں کی جنگ آزادی کا سارا حال تھا۔ لیکن "اوزاپ" کے رہبروں نے کئی غلطیاں بھی کیں انھوں نے پرانے انشا پردازوں کی طرف التفات ہی نہیں کیا۔ وہ یہ بھول گئے کہ اشتراکی معاشرت کی تعمیر اور

توسیع کے ساتھ حالات بدل گئے ہیں، اور اس کا پرانے انشا پردازوں کے خیالات پر بھی بہت اثر پڑا ہے بجائے اس کے کہ ان انشا پردازوں کو جو ہمدرد تھے یا ہر جماعت سے الگ تھے سہارا دے اور اپنی طرف کھینچے، "اوزاپ" انتظامی مسائل میں محو رہی۔

ایک عظیم الشان کوشش | ۲۳ اپریل ۱۹۳۲ کو اشتراکی پارٹی کی مرکزی کمیٹی نے جو فرمان جاری کیا (جس سے ادبی معاملات میں پابندیاں بہت کم کر دی گئی تھیں) اس نے ازبکستان کے اشتراکی ادب کے لئے ایک نیا رستہ کھول دیا۔ اس تاریخی فرمان کو ایک حقیقت بنانے کی کوشش نے ازبکستان کی ادبی نشو و نما میں بہت مدد دی۔ سب سے پہلے تو یہ دیکھا گیا کہ انشا پردازوں کی تعداد بہت بڑھ گئی اور ان کی انجمن (یعنے "اوزاپ") کا حلقہ بہت وسیع ہو گیا۔ اس وقت اس کے اراکین کی تعداد ۲۰۰ ہے، جس میں سے زیادہ تر نومشق ہیں، اور انھوں نے عام طور سے اشتراکیت کی تاریخ کے کارنامے بیان کرنے کے لئے اپنا قلم اٹھایا۔ بے ساقی، فتح اللہ فلام، صالح صابری، زاہدوف جیسے انشا پرداز کارخانوں کو چھوڑ کر ادب کے میدان میں طبع آزمائی کے لئے نکلے اور "اوزاپ" کے حلقے میں شامل ہوئے۔ ان کی ابتدائی نظمیں تو اوسط درجے کی تھیں لیکن اب ان میں سے ہر ایک کسی نئے اور خاص طرز کا موجد مانا جاتا ہے۔ پھر بھی ہمیں اس کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ ہم نے نوجوانوں میں جو کام کیا ہے وہ ناکافی ہے اور اس میں بہت سی خامیاں ہیں۔

مرکزی کمیٹی کی تاریخی فرمان کے بعد جو دور شروع ہوا اس میں ان قوموں کے کئی انشا پرداز نمودار ہوئے جو اقلیت میں ہیں۔ صرف ایک شہر تاشقند میں اس وقت ۱۷ یہودی انشا پرداز ہیں، حالانکہ انقلاب سے پہلے یہودیوں کا ادب شمار ہی میں نہ آتا تھا۔۔۔ اسی طرح ازبکستان کے روسی بھائیوں نے بھی بہت سی نئی کتابیں شائع کی ہیں، لیکن ہم ان سے مطمئن نہیں ہیں۔ ان کا نقطہ نظر بہت محدود ہے اور یہ گمان ہوتا ہے کہ وہ ہمارے کام میں رکاوٹیں پیدا کرنا چاہتے ہیں۔

اسی دوران میں پرانے کہنہ مشق اور نوجوان انشا پردازوں نے اپنی تصانیف کا ایک سلسلہ شائع کیا ہے۔ شاعری اور ڈراما کے میدان میں بھی بہت کچھ کیا گیا ہے جس سے گذشتہ دور کا کوئی کارنامہ لگا نہیں کھاتا۔ پرانے انشا پرداز جو آپس کے جھگڑوں سے عاجز آ کر ادبی دنیا سے کنارہ کش ہو گئے تھے، یا "اوزاپ" کی فرقہ بندی

اور حکومت کو اس طرح سراہا جیسا کہ یہ انجمن کرتی ہی برا سمجھتے تھے پھر ادبی حلقوں میں شامل ہو گئے اور تخلیقی کاموں میں شریک ہونے لگے۔

اب ہماری ادبی تحریک کے لئے ایک علمی بنیاد تیار کر لی گئی ہے، اور یہ ہمارا ادبی تحقیق کا ادارہ ہے۔ اس ادارے کے نوجوان محقق ادب کی تاریخ، ادب عوام اور ہمارے کل ادبی ورثے کا مطالعہ کر رہے ہیں اس کانگریس سے پہلے یہ ادارہ مارکس اور اینگلس کے نظریوں کی ترجمانی میں مشغول تھا، اور اس نے ایک چھوٹی سی کتاب مرتب کی ہے جو نوجوانوں کو مارکس اور لینن کی تعلیمات میں تربیت دینے کے لئے بہت مفید ہے۔ اس ادارہ نے "منتخبات از خوارزم" کے طور پر ادب عوام کی منتخب چیزیں اور تنقیدی مضامین کا ایک مجموعہ شایع کیا ہے۔ اس نے روس کے ادبی شاہکاروں کا ترجمہ کیا ہے اور بیرونی ممالک کے انقلاب پسند مصنفوں، خصوصاً لہوتی، سے بھی واقفیت پیدا کی ہے۔

لیکن ان تمام ہمت افزا علامتوں کے باوجود اس میں شک نہیں کہ ازبکستان کا پرولتاری ادب سیاسی اور معاشرتی ضروریات کو دیکھتے ہوئے بہت پیچھے رہ گیا ہے۔

بعض حلقے ایسے تھے جنھوں نے مرکزی کمیٹی کے مذکورہ بالا فرمان کی مخالفت کی۔ وہ یہ سمجھتے تھے کہ اس پر عمل کرنے سے پرولتاری ذہنیت کو صدمہ پہنچے گا۔ بعض اس حقیقت کو بھول گئے کہ پرولتاری اور بورژوا قومی مقاصد میں مصالحت نہیں ہو سکتی، اور وہ ان پرانے انشا پردازوں کی بھی مدح سرائی کرنے لگے جنھوں نے ابھی تک پرولتاری ہونے کا کوئی ثبوت نہیں دیا تھا۔ اس طرح ازبکستان کے ادب کی ایسے ماحول میں شیرازہ بندی ہوئی جو مختلف طبقوں کی جنگ کے شور سے گونج رہا تھا۔ قوم پرست انشا پرداز مدت تک ازبکستان کے ادب کو اپنے رنگ میں رنگتے رہے۔ پرولتاری انشا پردازوں میں اب تک ایک ہم آہنگ اور منظم جماعت کے اوصاف پیدا نہیں ہوئے ہیں۔ ان میں سے بعض ایسے ہیں جو اشتراکی نظام کی کامیابی سے مرعوب ہو کر سوویٹ حکومت کے مداح بن گئے، بعض شروع ہی سے اشتراکیت کے معتقد تھے۔ بہتیروں نے ابھی مشق شروع کی ہے۔ لیکن سب اپنے اپنے طرز میں پرولتاری فلسفے اور اپنی تہذیب کی ایسی آمیزش کرنا چاہتے ہیں کہ دونوں ایک ہو جائیں۔ اشتراکیت کی تعمیری کوششیں جاری ہیں، ترقی کی رفتار روز بروز تیز

ہوتی جاتی ہے، صنعت اور زراعت کو ایسا فروغ ہوا ہے جس کی مثال تاریخ عالم میں نہ ملے گی، اور نئی زندگی کی یہی صفات انشا پردازوں کی ذہنی محرک ہیں۔

سیاسی اور معاشی تغیرات کی بدولت معاشرتی حالات نے ایک بالکل نیا رنگ اختیار کیا ہے، اور اس اعتبار سے ازبکستان کے انشا پردازوں کو اپنے فرائض انجام دینے میں بڑی دشواریاں پیش آتی ہیں۔ اس وقت ان کا سب سے اہم فرض یہ ہے کہ معاشرتی انقلاب کو سمجھیں اور اس کے اصولوں کو عوام کے ذہن نشین کرنے کے لیے اپنی شاعرانہ استعداد سے کام لیں۔ جس کے معنی یہ ہیں کہ انھیں مارکس، انگلس، لینن، اور ستالن کی تصانیف کا مطالعہ کرنا، انھیں اپنانا اور اپنے عقائد میں گہرائی پیدا کرنا ہے۔

ادب کے مختلف شعبے | تصانیف اور مصنفوں کی تعداد دیکھتے ہوئے ازبکستان کے اشتراکی ادب میں شاعری کو سب سے اعلیٰ مرتبہ حاصل ہے۔ نوجوان انشا پرداز تقریباً ہمیشہ اسی سے ابتدا کرتے ہیں، اسی کا معیار بڑھانے اور اسی کو صحیح ڈھرے پر لانے کی خاص کوشش کی جاتی ہے۔ اس پر تنقیدی نظر ڈالنے سے ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ اگر ایک طرف ترقی ہی ترقی دکھائی دیتی ہے تو دوسری یہ بات بھی واضح ہو جاتی ہے کہ پرولتاری شاعروں میں زندگی کو سمجھنے کی استعداد کم ہے، اور اپنا کلام چھپوانے کا شوق ایسا زبردست ہے کہ شاعر خیالات کی قدر اور گہرائی کا جیسا کہ چاہیے خیال نہیں رکھتے۔ مغربی کی نظم "ماں کے نام خط" اوئی گان کی "ژانتے میر" اور "اشتراکیت کے سرسبز باغ"، کا فور غلام کی "کوکان محض ایک جال نہیں ہے"، حامد کی "وادی مسرت" اور "قوت"، ایبک کی "دلبر ہمارے زمانے کی ایک لڑکی"، الیک اور حسن پلات کی ایک دو نظمیں خاص ادبی کارنامے ہیں جو اشتراکیت اور اس کے سورماؤں پر روشنی ڈالتے ہیں۔ لیکن یہ خامیوں سے پاک نہیں ہیں، خاص طور پر اس اعتبار سے کہ وہ زندگی اور مختلف طبقوں کے باہمی تعلقات کی نسبت اکثر غلط فہمی پیدا کرتے ہیں۔

پہلی صف کے ادیبوں میں بھی اسی طرح کے نقائص پائے جاتے ہیں۔ ان کے کلام میں ہم بے شک زندگی کی ایک تصویر دیکھتے ہیں اور مزدوروں کی فتوحات کا بیان پڑھتے ہیں، مگر ہمیں یہ نہیں بتایا جاتا کہ مزدوروں نے اپنا مقصد کس طرح حاصل کیا۔ عملی جدوجہد، لڑائی کی اصل صورت، جیتے جاگتے سورما، یہ

چیزیں ہمیں نہیں ملتی ہیں۔ سورما یہ تو محسوس کرتا ہے کہ پرانی زندگی کو بدلنا اور نئی زندگی تعمیر کرنا ہے، پردہ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھا رہتا ہے، اور یہ ثابت نہیں ہوتا کہ اس میں اتنا مادہ ہے بھی کہ ماحول کو اپنے قابو میں کرلے ہمیں جنگ کا نقشہ نہیں دکھایا جاتا، ملاقاتوں اور ارادوں کی خبر سنائی جاتی ہے۔

وہ تصانیف جن کا موضوع روئی کا مسئلہ ہے بہت سطحی ہیں، اور اس کی کاشت پر اسی بے پروائی سے ایک خالص اصولی بحث کی گئی ہے جیسے کہ بورژوا طبقے کے ادنیٰ لوگ کرتے ہیں۔ معاملے کی بات کم ملتی ہے، روئی کی مدح سرائی میں انداز اور مناسبت کا کوئی خیال نہیں رکھا گیا۔ کوئی اسے "سفید سونا" کہتا ہے، کوئی "وجد"، کوئی "پھول" اور کوئی "مسرت"، اور اس طرح روئی ایک دیوتا بنادی گئی ہے۔

اُن نظموں میں جو ایسے مزدوروں پر لکھی گئی تھیں جنھوں نے کسی بڑی صنعتی مہم میں شرکت کی تھی یہی خامیاں، ایسے ہی مصنوعی اور اعلیٰ انسانی صفات سے محروم کیرکٹر پائے جاتے ہیں۔ دوسری طرف صنعتی اور مزدوروں کی زندگی پر بہت کم توجہ کی گئی ہے۔ یہاں پر ہمیں صاف صاف کہہ دینا چاہیے کہ ازبکستان کے ادیب مزدوروں کے طبقے کو ادبی حیثیت دینے کے اہل ہی نہیں ہیں۔

اسی طرح زبان کا حق بھی ادا نہیں کیا جاتا۔ اس میں ملکہ حاصل کرنے کی کوشش نہیں کی جاتی اور عوام کی بولی کا مطالعہ بھی نہیں کیا جاتا۔ روسی کے مقابلے میں ازبک زبان بہت کم نشوونما یافتہ ہے، اور اس کا مطالعہ صرف اکتوبر ۱۹۱۷ کے بعد اور خصوصاً پچھلے چند سالوں میں تھوڑا بہت کیا گیا۔ چونکہ ادبی اور بول چال کی زبان میں بڑا فرق ہے، اس لئے یہ مسئلہ اور بھی زیادہ اہم ہو جاتا ہے اور ہماری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس کے باوجود ادیب اسے کیوں اس طرح نظرانداز کرتے ہیں۔

نظم کے مقابلے میں نثر کی ترقی اور بھی کم ہوئی ہے۔ انشا پردازوں نے نثر پر محنت کرنا ابھی حال ہی میں شروع کیا جب کہ حکومت نے ایک مقابلے کا اعلان کیا اور یہ کہا کہ بہترین نثر کی تصنیف پر انعام دیا جائے گا۔ عبداللہ قادری، جو روزمرہ میں استاد مانا جاتا ہے، غفور غلام، شمسی، غیرتی، عبداللہ قہر، صابر و دا اور دوسرے نوجوان ادیبوں نے جی توڑ کر ادب کے اس شعبے کو فروغ دینے اور اس میں ملکہ حاصل کرنے کی

کوشش شروع کردی ہے۔ اس کے علاوہ ہمارے مشہور انشا پرداز صدرالدین عینی نے "غلام" کے عنوان سے ایک ناول لکھا ہے اور اسے کانگریس کے نام معنون کیا ہے۔

باوجود اس کے کہ نثر کی طرف حال ہی میں توجہ کی گئی ہے، اشتراکی نثر کے مضامین اور اسلوب قوم پرست بورژوا انشا پردازوں کی نثر سے بالکل مختلف ہیں، بیشتر تصانیف میں ہم نئی زندگی کا اثر دیکھتے ہیں اور زبان اکثر بول چال کی زبان سے ملتی جلتی ہوتی ہے۔ مگر ہمیں اس کا بھی اقبال کر دینا چاہیئے کہ نظم کی طرح نثر میں بھی اوچھاپن اور گھڑت بہت ہے۔ عبداللہ قادری، ایک مشہور اور کہنہ مشق انشا پرداز فرمان مذکور کے بعد نئی زندگی کے جاں بخش دریا میں کود پڑا ہے۔ اس کا مختصر سا مضمون، "میں سورج سے بھی لڑنے کو کھڑا ہو جاؤں گا" اور اس کا افسانہ "ماجد کمیں" اشتراکیت کی تعمیری کوششوں سے بحث کرتے ہیں اور نئے حوصلوں سے معمور ہیں۔ لیکن اگرچہ ان سے یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ مصنف نے نیا مذہب اختیار کرلیا ہے، ان میں بہت سے نقائص بھی ہیں۔ "میں سورج سے بھی لڑنے کو کھڑا ہو جاؤں گا" معاشرتی حوصلوں میں سے ایک کو بھی واضح تصور یا ارادے کی شکل میں پیش نہیں کرتا، اور اس لئے مزدوروں کی تعلیم و تربیت میں کام نہیں آسکتا۔ اس مضمون کو پڑھ کر خیال ہوتا ہے کہ وہ لوگ جو نئے حوصلے پیدا کرنے کی کوشش کر رہے ہیں ایک طرح سے جوا کھیل رہے ہیں، جس کے معنی یہ ہیں کہ معاشرتی حوصلوں کا حلیہ ہی بگاڑ دیا گیا ہے۔

اپریل ۱۹۳۲ء سے بعد کی نثر میں ہمیں جو خامیاں نظر آتی ہیں ان کا سبب انشا پردازوں کی کمسنی مشق کی کمی اور زبان پر حاوی ہونے کی دشواریاں ہیں، اور چونکہ یہ ادب کے شباب کا زمانہ ہے، ایسی خامیوں کا ہونا لازمی ہے۔ بعض نقائص ایسے ہیں جن کی ذمہ داری اس اثر پر ڈالی جا سکتی ہے جو پرانے انشا پردازوں کو اب تک حاصل ہے۔ اس وقت ہم یہ تسلیم کرنے پر مجبور ہیں کہ ہمارے انشا پرداز زندگی کی جیتی جاگتی تصویر کھینچنے کے اہل نہیں ہیں، اور حقیقت نگاری بھی ان کے بس کی بات نہیں۔ مختلف طبقوں کی باہمی جنگ کے جن مظاہر کا انھوں نے خاکہ اتارا ہے وہ بالکل من گھڑت ہیں ان کی سب سے بڑی کمزوری یہ ہے کہ وہ کسی سیرت کا ایسا نقشہ نہیں کھینچ سکتے جو دل نشیں ہو سکے، اشتراکی شخصیت کے مثالی نمونے پیش کرنے میں بھی وہ

بہت ناکامیاب ہوئے ہیں۔ ناولوں اور افسانوں میں جو اشخاص ہمیں ملتے ہیں وہ کسی خیال کے مطابق بنائے ہوئے اور اس وجہ سے مصنوعی معلوم ہوتے ہیں، زندہ آدمیوں سے ان کو دور کی بھی مشابہت نہیں۔

تھیٹر اور ڈراما | ازبکستان میں تھیٹر اور ڈراما براہ راست وہاں کی اشتراکی پارٹی کی قائم کی ہوئی تحریکیں ہیں اور اسی کی بدولت چل رہی ہیں، اگرچہ وہ مسائل جو ڈراما کے موضوع ہوتے ہیں پرولتاری ہیں اور ناٹک کا فن قومی۔ اس طرح تھیٹر اور ڈراما کی بنیاد بہت مستحکم ہے۔ اشتراکی پارٹی کی مرکزی کمیٹی کے پانچویں عام جلسے میں کومریڈ اکراموف نے ایک تقریر کی تھی جس میں انھوں نے کہا:-

"مجھے یاد ہے کہ انقلاب سے پہلے کسی شہر میں ڈراما کا دکھایا جانا بہت ہی غیر معمولی واقعہ تھا، اس وقت ازبکستان میں تھیٹر اور ڈراما کی حیثیت علمی اور تعلیمی ہو گئی ہے۔ مختلف شہروں میں تماشے کرائے جاتے ہیں اور فن کے نقطۂ نظر سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ ہمارا ناٹک بیٹن خیمے کا کام کر رہا ہے۔"

دراصل اس وقت سے جب کہ روسی ڈراما نویسوں کے کارنامے ازبکستان میں دکھائے گئے ہیں یہاں ڈراما مزدوروں کو اشتراکیت کی تعلیم دینے کا ایک بہت با اثر اور کارآمد ذریعہ بن گیا ہے۔ ازبکستان کے تھیٹر میں گوگول، شیکسپیر وغیرہ کے ڈراما بہت خوبی اور کامیابی سے دکھائے گئے ہیں اور جس وقت سے ... تھیٹر قائم ہوا ہے ہمارے یہاں نہ اچھے ایکٹروں کی کمی رہی ہے نہ اسٹیج تیار کرنے والوں کی۔

اس وقت ازبکستان میں ۴۲ سرکاری تھیٹر ہیں۔ ان میں ناٹک کے شائقین کی وہ غیر ... جماعتیں شامل نہیں ہیں جو ملک کے ہر حصے میں پائی جاتی ہیں اور جو اپنے گرد ایسے تمام نوجوانوں کو جمع کرتی رہتی ہیں جن میں یہ فن سیکھنے کی استعداد ہے۔ یہ خوشگوار حالت ایک طرف تو اس سیاسی پالیسی کی کامیابی کا نتیجہ ہے جو لینن اور ستالن نے اختیار کی، اور دوسری طرف مزدوروں کے طبقے کی اس پوشیدہ استعداد کا جو انقلاب اور پرولتاری ڈکٹیٹر شپ کی بدولت ظہور پذیر ہوئی۔

اس وقت جو ڈراما دکھائے جاتے ہیں وہ زیادہ تر روسی تصانیف کے ترجمے ہوتے ہیں لیکن ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ سب سے قابل قدر وہی ڈرامے ہیں جو ازبک انشا پردازوں نے تیار کئے ہیں۔ ان ڈراما نویسوں میں سب سے ممتاز ضیا سعید وف، یاسین اور عبداللہ ذکور ہیں۔

اسی طرح ازبکستان کے مزدوروں نے موسیقی اور اُوپیرا[۵] کی ترقی کے لئے بھی زمین تیار کی ہے۔

لیکن اگرچہ اس میں شک نہیں کہ ہم واقعی بہت آگے بڑھ گئے ہیں، انشاپردازی کی طرح ہمارے ڈراما میں بھی بہت سی خامیاں ہیں۔ ایک ایسا وقت ضرور آئے گا جب ہم زندگی کی حقیقتوں کو نفاست کے ساتھ ایسے ڈراماؤں میں دکھا سکیں گے جن میں "خیالات کی گہرائی، تاریخ کا صحیح اور سچا تصور، شیکسپیر کی سی زندہ دلی اور عملی جدوجہد کی ایک تصویر ہو"، مگر اب تک جو ڈرامے لکھے گئے ہیں ان کے ہیرو بس نام کو آدمی ہوتے ہیں، وہ نہ ہم کو جوش دلا سکتے ہیں نہ ہم پر اثر کر سکتے ہیں، اس لئے کہ ڈراموں میں حقیقی زندگی کا عکس نہیں اتارا جاتا۔ ان کے اشخاص اوچھے، من گھڑت ہوتے ہیں، اور محض پروپگنڈا، اور تقریریں کرنے کے لئے اسٹیج پر لائے جاتے ہیں...

---

اس وقت بورژوا قوم پرست ادیبوں کا جم کر مقابلہ کیا جا رہا ہے، اور اسی طرح ان تمام ادبی تحریکوں کا جو مارکس اور لینن کی تعلیم کے خلاف ہیں، اور ادب کے ہر شعبے میں سوویٹ کے انشاپردازوں کا پلہ بھاری ہو رہا ہے تندرست جسم اور صحیح دماغ رکھنے والے انشاپرداز جنھوں نے سوویٹ ادب کو ترقی دینے کا بیڑا اٹھایا ہے روز بروز بڑھ رہے ہیں اور ازبک مزدوروں میں سے نئے ادیب آ کر ان کی ہر کمی پوری کرتے رہتے ہیں۔ یہ علامت ہے اس حقیقت کی کہ ہماری تاریخ کے اس عظیم الشان دور کی ادبی حیثیت بھی مناسب ہوگی۔ اس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے انشاپردازوں کو چاہیئے کہ مارکس، لینن اور ستالن کی تصانیف کا زیادہ گہرا مطالعہ کریں اور اپنی عام واقفیت بھی بڑھاتے رہیں۔ انھیں روس اور اشتراکی وفاق کی دوسری ریاستوں کے ادب کا بھی مطالعہ کرنا چاہیئے اور نوع انسانی کے عام ادبی ورثے کو بھی کام میں لانا چاہیئے ؛



---

[۵] اوپرا ڈراما کی وہ قسم ہے جس میں ساز، گانا اور ناٹک تینوں کی آمیزش ہوتی ہے۔

# ادا یا قضا؟

صبح کا وقت تھا۔ حکیم اعجاز حسین کے مکان کے سامنے والی گھنی نیم پر دھوپ پھیل چکی تھی۔ مگر سورج کی کرنوں میں ابھی گرمی نہیں پیدا ہوئی تھی۔ درخت کے نیچے ایک تخت پر میلی سی چادر بچھی تھی۔ جس پر جا بجا پیک اور روشنائی کے دھبے تھے۔ صدر میں گاؤ تکیہ رکھا تھا جس کے سامنے حکیم صاحب کرتہ پائجامہ پہنے بیٹھے تھے۔ ان کا سن چالیس کے لگ بھگ ہوگا۔ ڈاڑھی کے بال سفید ہو چلے تھے۔ تخت کے ایک کونے پر دیہاتی وضع کا ایک آدمی بیٹھا تھا۔ ایک اور آدمی تہمت باندھے نیم کی جڑ پر بیٹھا تھا۔

حکیم صاحب چلم کے انتظار میں تھے۔ بار بار مکان کے دروازے کی طرف دیکھتے۔ اتنے میں چھدو چلم لیے ہوئے نکلا۔ راستہ میں ایک کتا ٹانگیں پھیلائے لیٹا تھا۔ چھدو نے چپکے سے ایک ڈھیلا اٹھا کر مارا۔ نشانہ پورا پڑا اور کتا پیں پیں کرتا ہوا بھاگا۔

چھدو۔ "جب دیکھو بیچ میں پڑا ہے۔ جب دیکھو بیچ میں پڑا ہے۔"

حکیم صاحب۔ "ابے چلم بھی لائے گا۔"

چھدو کے انداز سے ذرا بھی نہ معلوم ہوا کہ اس نے آواز سن لی۔ اسی طرح خرام خرام بلکہ مخرام پر عمل کرتا ہوا بڑبڑاتا ہوا آیا۔ حقہ ایک کنارے رکھا تھا اس پر چلم لگا کر حکیم صاحب کے سامنے رکھ دیا۔

حکیم صاحب۔ "میاں براتی! ذرا حقے کی نبض تو دیکھنا۔"

میاں براتی جو تخت کے کونے پر بیٹھے تھے بہت مستعدی سے آگے بڑھے۔ حقہ آگے سرکا کر دو ایک کش لگائے۔ پھر چلم اتار کر زمین سے ایک لکڑی اٹھائی اور چلم کے نیچے ڈال کر تواا چکا دیا۔ پھر منہ اوپر اٹھا کر چلم کے نیچے زور سے پھونک ماری۔ کچھ راکھ اور چنگاریاں اڑیں۔ کچھ ان کی داڑھی اور کندھے پر بھی پڑیں مگر انھوں نے اس کا کچھ خیال نہیں کیا' اور چلم حقہ پر لگا ئی ایک لمبا سا کش کھینچا۔

اتنے میں ایک صاحب شرعی پیجامہ پہنے گذرتے دکھائی دئے۔ حکیم صاحب نے پکارا۔

" حافظ جی ! کہاں ؟ "

حافظ جی گویا منتظر ہی تھے - آواز سنتے ہی پلٹ پڑے -

حافظ جی - " ذرا لکھنؤ گیا تھا - عجب قہر خدا چھایا ہوا ہے - طاعون کا اتنا زور ہے - کہ ہزاروں لاشیں روز نکل جاتی ہیں - نہلانے اور دفن کرنے والے نہیں ملتے - آج کل تو بس شہدوں کی بن آتی ہے "

براتی - " اللہ رحم کرے - ہمارا قصبہ تو ابھی تک بچا ہوا ہے - اور اللہ چاہے گا تو بچا ہی رہے گا "

حافظ جی - " کیا خاک بچا ہوا ہے ؟ ننھو رات کو مر گیا - دو روز سے بخشی کی بیوی کو بخار تھا - کل رات میں گٹھلی نکھائی دی ...... "

حکیم صاحب - " کون بخشی ؟ "

حافظ جی - " وہی جو ٹھنٹھنا ٹھنگنا ہے - اکہ ہانکتا ہے - محرم میں علم اٹھاتا ہے "

حکیم صاحب - " ارے اس کی بیوی ! خدا کرے اچھی ہو جائے - علاج کس کا کر رہا ہے "

حافظ جی - " خدا جانے - یہ لوگ کسی کی سنتے ہیں - میرے پاس تعویذ لکھوانے آیا تھا - لکھ دیا ـــــ اماں براتی حقہ کیسا آ رہا ہے ؟ ذرا ادھر بڑھانا ـــ حکیم صاحب ! ہم تو سمجھتے ہیں کہ یہ بیماری ویاری نہیں - ہمارے ہی اعمالوں کا نتیجہ ہے - سنا ہے کل جانو کی لڑکی بھاگ گئی "

حکیم صاحب - " اللہ کو یاد کرو - براتی ! وہ تعویذ لگ گئے "

براتی - " جی ہاں حکیم صاحب - ہندوؤں نے بھی مانگ مانگ کر لگائے - مگر نورو میاں نے یہاں نہیں لگانے دے "

حکیم صاحب خاندانی حکیم ہونے کے علاوہ قصبہ کے مشہور بزرگ شاہ ولایت حسین صاحب کے مرید و خلیفہ بھی تھے - لکھنؤ اور پاس پڑوس کے مقامات پر طاعون کا زور سن کر انھوں نے ایک نقش دافع طاعون لکھا ، پانچ سو کی تعداد میں لکھ کر قصبہ کے تمام گھروں میں لگانے کے لئے تقسیم کر دیا تھا - مگر نورو میاں جن سے حکیم صاحب سے خاندانی چلی ہوئی تھی - اس نقش کے خلاف ہو گئے اور کہنے لگے " وہی ہوتا ہے جو خدا ہوتا ہے - ان ڈھکوسلوں سے کیا حاصل ؟ "

حکیم صاحب نے براتی کا جواب سُن کر تاسف آمیز خاموشی اختیار کرلی۔

حافظ جی۔ ” یہ جھوٹ جو نہ کرائے تھوڑا ہے۔“

براتی کوئی جواب دینے والا تھا کہ اتنے میں بخشی تیز تیز قدم اٹھاتا آپہونچا۔

بخشی۔ سلام حکیم جی۔ گھر میں طبیعت بہت خراب ہے۔ طاعون ہوگیا ہے۔ کل تک، دو دن کے اندر سات آٹھ دوائیاں پلائیں۔ صدقے اتارے۔ سرھانے بکرا باندھا۔ یہ حافظ جی بیٹھے ہیں انھوں نے کیلے کے پتے پر تعویذ لکھ دیا ہے وہ گلے میں ڈالا۔ مگر کچھ فائدہ نہیں۔ (ہاتھ جوڑکر) اب حضور کے ہاتھ میں اسکی جان ہے۔ دو چھوٹے چھوٹے بچے ہیں۔

حکیم صاحب۔ بیٹھ جاؤ۔ بیٹھ جاؤ۔ گھبراتے کیوں ہو۔ اچھی ہو جائے گی۔ چھدو!! گھر سے طاعون والے کشتوں کا صندوقچہ مانگ لاؤ۔

چھدو لپکا ہوا ڈیوڑھی میں گیا۔ اور زور سے آواز لگائی۔

” حکیم صاحب نے طاعون والے کشتوں کا صندوقچہ مانگا ہے۔“

یہ صدا سنتے ہی گھر میں ایک بے چینی پھیل گئی۔ ماما روٹی توے پر چھوڑ۔ گھبرائی ہوئی ڈیوڑھی میں بھاگ آئی۔ اور چھدو سے دس بارہ سوالات کرڈالے۔ چھدو نے ان میں سے ایک کا بھی جواب نہیں دیا۔ لڑکے آنکھ مچولا کھیل رہے تھے۔ حکیم صاحب کی بیوی نے ان کو بہت زور سے ڈانٹا۔ وہ سہم کر بیٹھ گئے۔ حکیم صاحب کی بیوی فوراً کہنے لگیں کہ میں بچوں کو لے کر کل ہی گوالیار اپنے بھائی کے پاس چلی جاؤں گی۔ حکیم صاحب کی ماں اونچا سنتی تھیں، ہر ایک سے پوچھنے لگیں کیا بات ہے کسی نے پاس جاکر چلا کر کہا کہ قصبہ میں طاعون پھیل گیا۔ یہ سنتے ہی چلا چلا کر استغفار پڑھنے لگیں۔

چھدو نے تھوڑی دیر کے بعد پھر پکارا ” کشتوں والا صندوقچہ دے جاؤ۔“

ماما تو آواز سُن کر بڑبڑانے لگی۔

” دیجاؤ، دیجاؤ کی رٹ لگائی ہے۔ میں ناحق پیدا ہوئی ایسے قصبہ میں۔ کبھی طاعون، کبھی ہیضہ مرے ماں باپ حیدرآباد کے رہنے والے تھے۔ وہاں کبھی ایسی بیماریاں۔۔۔۔۔۔“

حکیم صاحب کی بیوی نے ڈانٹ کر بلایا۔ اور ایک ٹین کا ڈبہ جس میں بہت سی پڑیاں اور شیشیاں تھیں اس کو دیا۔ وہ اسی طرح بڑبڑاتی ہوئی گئی۔ اور چھدو کو دے آئی۔

چھدو بیٹھا تنکے سے زمین کرید رہا تھا۔ ڈبہ پاتے ہی بھاگا۔ حکیم صاحب نے ڈنڈا لیا۔ اور بخشی سے بولے۔

"بسم اللہ، چلو، اللہ چاہے گا تو دوا دیتے ہی فائدہ ہوگا۔"

آگے آگے حکیم صاحب اور پیچھے پیچھے بخشی اور چھدو چلے۔ راستہ میں جو ملتا حکیم صاحب کو سلام کرتا اور بخشی سے یا چھدو سے پوچھتا کون بیمار ہے؟ بخشی ہر ایک سے بیان کرتا۔ دو ایک آدمیوں نے بخشی کو ڈھارس دی کہ گھبرانے کی کوئی بات نہیں۔ اس مرض میں حکیم صاحب تو شرطیہ علاج کرتے ہیں۔

بڈھا رامداس جو اپنی کرانے کی دوکان کھولنے جا رہا تھا۔ ہاتھ میں کنجیوں کا گچھا لئے تھا یہ باتیں سن کر آس پاس کھڑے ہوئے لوگوں سے کہنے لگا۔

پچھلے طاعون میں۔ جب ان کا سن سترہ اٹھارہ برس کا ہوگا، بڑے حکیم صاحب کے ساتھ مری ماں کو دیکھنے روز آتے تھے۔ خدا نے ان کے ہاتھ میں شفا دی ہے۔ ایسے ایسے بیماروں کو انکی دوا سے فائدہ ہوا جو دنیا بھر میں گھوم پھر کر مایوس ہوگئے تھے۔ رام نرائن کے بیٹے پر کوئی آتا تھا۔ اتنا خوبصورت لڑکا مگر کسی کام کا جو رہا۔ دن بھر بیری کے درخت کے نیچے کھیلا کرتا۔ واہی تباہی بکتا۔ اکثر دو دو دن تک کچھ نہ کھاتا۔ بچارا رام نرائن نہ جانے کہاں کہاں گھوم آیا۔ مگر کچھ فائدہ نہ ہوا۔ جو اچھا بھی ہوا تو حکیم صاحب کے ایک چراغ سے۔

اتنے میں دو لڑکے سودا خریدنے آگئے۔ رامداس نے اپنی بات یہیں پر ختم کردی اور دوکان کھولنے لگا۔

اتنے عرصہ میں حکیم صاحب ایک ٹوٹے ہوئے مکان کے بیچ سے ہوکر جو اب مستقل راستہ ہوگیا تھا ایک کچے مکان کے پاس پہونچے۔ باہر چھپر پڑا تھا اس میں ایک گھوڑا بندھا تھا۔ بخشی کے ساتھ حکیم صاحب اندر گئے۔

مریضہ پلنگ پر بیہوش لیٹی تھی آس پاس بہت سے کپڑوں اور چیتھڑوں کا ڈھیر تھا۔ پلنگ کے پایہ کے برابر چنوں سے بھرا توبڑا رکھا تھا۔ بڑھیا ماں پاس بیٹھی تھی۔ اس نے فوراً حکیم صاحب کے پاؤں پکڑ لئے اور گڑگڑا کر کہنے لگی۔

"حکیم صاحب! اپنے بچوں کا واسطہ اس کو جلالو۔ ہائے ننھے ننھے بچے ہیں۔ ان کا کوئی سہارا نہیں میں کیا کروں کسی طرح یہ بچ جائے" یہ موئی بڑھیا ماں مرجائے۔ صبح ذرا ہوش آیا تھا رو رو کر کہنے لگی اماں! اب ہم مرجائیں گے۔ گھسیٹے اور بھورے تمھارے حوالے۔ پھر بولی حکیم صاحب کو بلا کر اور دکھادو زندگی ہوگی تو بچ جاؤں گی۔

حکیم صاحب نے نبض دیکھی۔ قارورہ دیکھا پھر ایک پڑیا نکال کر ایک تمچے میں ڈالی۔ اس پر شہد ٹپکایا اور مریضہ کو چٹانے کے لئے ماں کو دی۔ دوا پہونچتے ہی ایک تے ہوئی۔ حکیم صاحب کود کر الگ ہوئے ماں نے مریضہ کو سنبھالا۔ بخشی نے دوڑ کر راکھ لاکر تے پر ڈالی۔ دونوں بچے جو دور پرے سہمے کھڑے تھے ماں کی حالت دیکھ کر رونے لگے۔ مریضہ کو کچھ ہوش آگیا اور کراہنے لگی۔ حکیم صاحب نے وہی دوا ایک پڑیا میں بخشی کو دی کہ شام تک چٹاتے رہو۔ گلٹیوں پر لگانے کا لیپ کا نسخہ لکھا۔ اور یہ کہہ کر کہ "شام کو دیکھنے پھر آؤں گا" اس درمیاں میں اگر طبیعت بگڑے تو حال کہنے فوراً آنا" حکیم صاحب چلے گئے۔

شام تک دو اور مریضوں کی خبر آئی۔ حکیم صاحب دیکھنے گئے، نسخہ لکھ کر اور ضروری ہدایات دیکر چلے آئے۔ شام کو بخشی کے یہاں کا ایک اور پھیرا کیا۔ وہاں سے آکر کشتے اور دوائیاں تیار کرنے کا سامان کرنے لگے۔

(۲)

اس واقعہ کو ایک مہینہ ہوچکا تھا۔ شام ہو رہی تھی۔ مگر اب بھی حکیم صاحب کے مطب میں چھ سات ڈولیاں مریضوں کی رکھی تھیں۔ کچھ اور لوگ تھے جو حال کہنے آئے تھے۔ حکیم صاحب ابھی قصبہ کا چکر لگا کر واپس آئے تھے فوراً پھر مریضوں کے دیکھنے میں مشغول ہوگئے۔ کسی کو نسخہ لکھ دیا۔ کسی کو اپنے پاس سے دوا دی۔ اتنے میں تیرہ چودہ برس کا ایک لڑکا، سفید کرتا، اور بلا پھندنے کی ترکی ٹوپی پہنے ہوئے مطب

میں آیا۔ حکیم صاحب اس پر نظر پڑتے ہی چونک کر بولے۔

"کیوں سلطان؟ خیریت ہے"

سلطان۔" دو بجے سے بجیا کو بہت تیز بخار چڑھا ہے۔ اس وقت بالکل بیہوش ہیں۔ اور برابر بک رہی ہیں"

حکیم صاحب۔" ٹھہرو۔ چلتا ہوں"

یہ کہہ کر جس مریض کو دیکھ رہے تھے اس کے بھائی سے بولے۔

"کہاں رہتے ہو"

"ہنیا پار"

"بہت دور ہے۔ بہت دور ہے۔ اگر چاہتے ہو کہ مریض اچھا ہو جائے تو ہمارے احاطے میں ٹھہر جاؤ" اتنے میں ایک اور آدمی دوڑا ہوا آیا، اور بولا۔

حضور لڑکی کا حال بہت خراب ہے۔

حکیم صاحب۔" سلطان! ذرا اس لڑکی کو دیکھ لوں۔ یہ بچارے اپنا گھر بار چھوڑ کر ہمارے یہاں ٹھہرے ہیں۔ ذرا سی جگہ میں نہ معلوم کیسے بسر کرتے ہیں۔

حکیم صاحب نے جلدی جلدی مریضوں کو دیکھا۔ اور پھر لپک کر احاطے میں پہونچے۔ یہاں دو بڑے بڑے دالان تھے جس میں پہلے بھینسیں بندھتی تھیں اور بیل گاڑی رکھی جاتی تھی۔ کچھ بھوسا اور گھاس بھی رکھی رہتی تھی۔ مگر اب سب ہٹا دیا گیا تھا۔ بھینس مر گئیں تھی۔ گاڑی ایک کونے میں کھڑی تھی۔ اب دالانوں میں پردے پڑے تھے۔ کسی طرف ٹسٹر کھڑے تھے۔ ان میں آٹھ دس مریض مقیم تھے۔ جگہ بالکل ہسپتال معلوم ہو رہی تھی کسی طرف سے رونے کی آواز آرہی تھی۔ کہیں کوئی چلا رہا تھا۔ ایک عورت ایک ٹسٹر کے پاس دوا پیس رہی تھی، اس کے برابر ایک بچی بیٹھی رو رہی تھی۔ ایک مریض زور زور سے کراہ رہا تھا۔ اور پانی پانی چیخ رہا تھا۔ ایک بڈھا اس کے حلق میں عرق ٹپکا رہا تھا۔ کچھ مریض پردے دار بھی تھے۔ حکیم صاحب ایک ٹسٹر کے پاس جا کر ٹھہر گئے۔ تھوڑی دیر کے بعد پردہ ہو گیا۔ حکیم صاحب اندر گئے۔ اس گیارہ برس کی ایک

لڑکی تعویذوں کا ہار پہنے بستر پر پڑی تھی۔ پٹی کے پاس پلنگ کے پایہ سے ایک بکرا بندھا تھا لڑکی بخار کی تیزی میں واہی تباہی بک رہی تھی۔ حکیم صاحب نے نبض دیکھی حال سُنا۔ اور عمل تجویز کیا۔ نسخہ لکھنے کو قلم دوات مانگی۔ مریضہ کا بھائی دوڑ کر اٹھا لایا۔ حکیم صاحب نے نسخہ پر ہوالشافی لکھا۔ آگے لکھنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ صدائے اللہ اکبر کان میں آئی۔ حکیم صاحب نے قلم رکھ دیا۔ اور مسجد کی طرف روانہ ہو گئے۔

شاہ ولایت حسین صاحب نے جو مغرب وعشار کی امامت کرتے تھے، اس وقت بھی امامت کی۔ نماز کے بعد حکیم صاحب نے سنتیں اور نفلیں پڑھیں۔ پھر وظیفہ پڑھنے میں مشغول ہو گئے۔ جب دو ایک خاص خاص مریدوں کے علاوہ سب رخصت ہو گئے تو شاہ صاحب نے ان کو مراقبہ کرایا۔

عبادت سے فارغ ہو کر حکیم صاحب شاہ صاحب سے کہنے لگے۔

"حضرت! آج کل مراقبہ کی طرف میرا قلب نہیں رجوع ہوتا۔ نماز میں بھی مریضوں کی طرف دھیان رہتا ہے حالت ایسی ہے کہ اگر ذرا غفلت کروں تو ایک نہ ایک کی جان چلی جائے۔"

شاہ صاحب۔ "دل لگے تو کیسے لگے۔ کاملین اسی وجہ سے دنیا سے پرہیز کرنے کی ہدایت کرتے ہیں دنیا سرائے ہے۔ پل ہے۔ یہاں کے 'اعمال' سے دل لگانا بے سود ہے۔ یہ تمھارا خیال بالکل غلط ہے کہ تمھاری بے توجہی سے کوئی مر جائے گا۔ یا تمھاری توجہ سے کوئی بچ جائے گا۔ موت و زندگی سوائے اس کے اور کسی کے اختیار میں نہیں۔ اگر اس کی مرضی ہی ہے کہ سب کو مار ڈالے تو اس میں کسی کا کیا اجارہ۔"

پھر ذرا ٹھہر کر کہنے لگے۔ "تم نے جہانیاں جہاں گشت کا قصہ نہیں سنا کہ وہ ایک مرتبہ ایک شہر سے گذرے دیکھا تو بہت دین دار لوگوں سے آباد تھا۔ سب رہنے والے خوش اخلاق صوم، صلوٰۃ کے پابند تھے۔ حضرت ان کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔ کچھ عرصے کے بعد پھر ادھر سے گذرے تو دیکھا کہ تمام شہر ویران پڑا ہے، مکان کے نشان تک نظر نہیں آتے۔ دیکھ کر ان کو بہت تاسف ہوا۔ خدمت باری میں عرض کیا کہ "اے مرے مالک تجھے اتنے اچھے بندے تباہ کرتے کچھ افسوس نہ ہوا۔ ارشاد ہوا کہ زمین پر کچھ لکیریں بناؤ یہ عمل پیرا ہوئے۔ پھر ارشاد ہوا ان کو مٹا ڈالو۔ انھوں نے مٹا ڈالیں۔ جناب باری سے سوال ہوا تم کو ان لکیروں کے مٹانے کا کچھ افسوس تو نہیں ہوا۔ انھوں نے عرض کیا ان لکیروں کے مٹانے کا کیا افسوس ہو سکتا ہے

جب چاہوں بنالوں۔ جناب باری سے ندا آئی اسی طرح مجھے بھی اپنے بندوں کے مٹانے کا کچھ افسوس نہیں ہوتا۔

تو مقصد یہ ہے کہ یہ اسی کے کارخانے ہیں۔ وہی خوب جانتا ہے۔ ہمارے لئے تو یہ ہے کہ اسی میں خوش ہوں جو مرضی الٰہی ہو۔"

پھر ایک لمبی سانس بھر کر بولے ؎

ترک دنیا گیر تا سلطاں شوی

شاہ صاحب اتنا کہہ کر خاموش ہو گئے۔ انھوں نے یہ تقریر آہستہ آہستہ اور دلنشین لہجے میں فرمائی تھی۔ حکیم صاحب اس کو سن رہے تھے، اور ایک ہاتھ سے چٹائی کا تنکا توڑتے جاتے تھے۔ جب تقریر ختم ہوئی تو اس پر غور کرنے لگے۔ مگر ذہن فوراً ہی بہک گیا۔ اور یہ دیکھنے لگے کہ شاہ صاحب کے ڈنڈے کی شام پر ایک سبز رنگ لگا ہوا ہے۔ اس پر ایک سیاہ دھبا معلوم ہوتا ہے۔ دھبہ کیسے لگا؟ کوئی چیز بھر گئی ہوگی کیا چیز ہو سکتی ہے؟ دیکھتے رہے۔ دیکھتے رہے، پھر خیال آیا لاؤ اس کو صاف کر ڈالوں۔ مگر اکبارگی کھڑے ہو گئے۔ اور تیزی سے مسجد سے نکل کر احاطے میں آئے۔ مریضہ کے عمل کا نسخہ لکھا۔ اور پھر سلطان کے ساتھ چلنے لگے۔ مریضہ کا بھائی سمجھتا تھا کہ حکیم صاحب حسب دستور اپنے سامنے عمل دلائیں گے۔ مگر جب ان کو جاتے دیکھا نسخہ کی ترکیب پوچھی۔ حکیم صاحب نے سرسری طور پر بتا کر پیچھا چھڑایا۔ اور سلطان کے ساتھ چلے۔ سلطان کی بہن زہرہ کو بچپن میں نمونیا ہو گیا تھا۔ حکیم صاحب کے علاج سے اچھی ہوئی۔ اس وقت سے وہ حکیم صاحب سے بہت ہل گئی تھی ان کو چچا چچا کہتی تھی۔ اکثر چیزیں پکا کر ان کو بھیجا کرتی ان کے رومال اور تکیہ کے غلاف کاڑھ دیتی تھی۔

حکیم صاحب نے گھر جا کر زہرہ کو دیکھا۔ بخار بہت تیز تھا۔ چہرہ تمتمایا ہوا تھا۔

حکیم صاحب " زہرہ۔ زہرہ بی "

سلطان۔ بجیا حکیم صاحب پکار رہے ہیں۔

زہرہ کی ماں پردہ کے اندر سے بولیں۔" حکیم صاحب! اس کو غفلت سی ہے اور چونک پڑتی

حکیم صاحب ۔ آپ گھبرایئے نہیں مرض کا معمولی حملہ ہے۔ جلد ہی اچھی ہو جائے گی۔

حکیم صاحب نے نسخہ لکھا ۔ ضروری ہدایات دیں ۔ اور سلطان سے کہا کہ گھر آکر دوائیں لیجانا ۔ اور پھر پان کھا کر کہنے لگے ۔

" معاف کیجئے گا ۔ ٹھہر نہیں سکتا ہوں ۔ سلطان سے پوچھئے مریضوں کی کتنی کثرت ہے ۔ کھانا کھانے تک کی مہلت نہیں ملتی۔" " آپ لوگوں کی محنت خدا قبول کرے ۔ ایک ہفتہ ادھر سنا تھا کہ بیماری کا زور کم ہوگیا ہے ۔"

حکیم صاحب " ادھر تو زور ضرور کم ہوگیا تھا ۔ میں تو سمجھا تھا کہ خدا نے اپنا فضل کیا اور یہ بلا دفان ہوئی مگر پھر اکدم سے زور بڑھ گیا ۔ عجب پریشانی ہے ۔ گھر کی ماما بھاگ گئی ۔ وحیدہ کی ماں ایک طرف تو گھر بھر کا کھانا پکاتی ہیں ۔ دوسری طرف کبھی چار چھ مریضوں کے لئے بھی کھانا تیار کرنا پڑتا ہے ۔ وحیدہ سے بن جو بن پڑتا ہے کرتی ہے ۔ مگر اس بچاری کو اپنے بچے سے چھٹی نہیں ملتی ۔

ادھر وحیدہ کی ماں کو ان کے بھائی بہت بلا رہے ہیں ۔ وہ اس پر راضی نہیں ہوتیں کہ بچوں کو لے کر بلا میرے چلی جائیں خدا اپنا فضل کرے ۔ اب تو پورا قصبہ ویران ہوگیا ۔ بازار دیکھ کر آنسو بھر آتے ہیں ۔

زہرہ کی ماں ۔ " حکیم صاحب کچھ مریض اچھے بھی ہوتے ہیں ۔ آپ کو سلیم کی قسم ۔ مری زہرہ اچھی ہو جائے گی ؟ "

حکیم صاحب ۔ " آپ پریشان نہوں ۔ مرض کا ہلکا اثر ہے، انشاء اللہ جلد ہی اچھی ہو جائے گی ۔"

وہاں سے حکیم صاحب بھاگے ہوئے آئے ۔ پیچھے اساطے کا ایک چکر لگایا ۔ دو ایک مریضوں کو ہدایات دیں اور پھر گھر آئے ۔ بیوی نے کھانے کو پوچھا تو بولے ۔

" نماز سے آکر "

بیوی نے لوٹا دیا ۔ انھوں نے وضو کیا ۔ پھر مسجد گئے ۔ وہاں سے آکر ایک نیا مریض آیا تھا اس کو دیکھا ۔ تقریبا گیارہ بجے کھانا کھا کر لیٹے ۔ تھکے بہت تھے فوراً سو گئے ۔ دو بجے چھدو نے آکر آواز دی کہ نیا مریض آیا ہے ۔ حکیم صاحب کا حکم تھا کہ اگر کوئی نیا مریض آئے یا کسی کی حالت نازک ہو تو فوراً

جگادو۔ بیوی نے چھدو کی آواز سُنی۔ مگر خاموش رہی، چھدو نے ایک آواز اور دی۔

حکیم صاحب کی بیوی بڑبڑانے لگیں" دن کو کھانا نہ نصیب ہو، رات کو سونے سے بھی گئے ان موئے مریضوں کو اپنی جان کی پڑی رہتی ہے۔ حکیم کی جان کی پروا نہیں۔"

بڑبڑاتے ہوئے اُنھوں نے حکیم صاحب کو جگایا۔ اُنھوں نے جیسے نئے مریض کا نام سُنا بستعدی سے اُٹھے۔ اور باہر چلے گئے۔

(۳)

طاعون کا اتنا زور تھا۔ مگر حکیم صاحب کا گھرانا ابھی تک محفوظ تھا۔ لیکن فلک کو یہ نہ بھایا اور ایک دن حکیم صاحب کی ماں کو بخار آیا جو دم بدم تیز ہوتا گیا۔ دوسرے دن بغل میں گلٹی دکھائی دی۔ حکیم صاحب سے جو بن پڑا کیا۔ مگر موت سے کب رستگاری ہے پھر ضعیفی میں معمولی مرض بھی مرض الموت ہو جاتا ہے بچاری تیسرے دن دنیا سے سدھار گئیں۔

حکیم صاحب کے دل پر جو گذرا ہو گذرا ہو۔ مگر ان کی زبان سے کسی نے سوائے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیہِ رَاجِعُوْن کے ایک کلمہ بھی نہیں سُنا۔ دو ایک دن تک ذرا چپ چپ ضرور رہے، لیکن مریضوں کی خدمت یا نماز کی پابندی میں ذرا فرق نہ آیا۔

اس کے چوتھے روز حکیم صاحب ایک مریض کو جو اب سنبھل گیا تھا، کچھ ہدایات دے کر احاطے سے رخصت کر رہے تھے کہ چھدو بھاگتا ہوا آیا۔

چھدو۔" بی بی نے کہا ہے کہ بٹیا کے سر میں درد ہو رہا ہے۔ اور بخار بھی معلوم ہوتا ہے۔ آکر فوراً دیکھ لیجئے۔"

حکیم صاحب بے اختیار زنانے کی طرف بھاگے۔ ہاتھ میں مریض کا نسخہ تھا وہ بھی دینا بھول گئے سلیمہ ماں کی گود میں لیٹی ہوئی رو رہی تھی۔ ماں آنکھوں میں آنسو بھرے سر دبا رہی تھی۔ حکیم صاحب نے پکارا۔ سلیما۔ سلیمہ

سلیمہ۔" ابا درد کے مارے سر پھٹا جاتا ہے۔"

" تو روتی کیوں ہے، ابھی درد کم ہوا جاتا ہے "

پھر بیوی سے بولے " ذرا پانی گنگنا کردو اس کو ایک خوراک دوا دے دوں " پھر بیوی نے منہ پھیر کر دوپٹہ سے آنسو پونچھے۔ اور چپکے سے اٹھیں۔ حکیم صاحب پاس بیٹھ گئے۔ تھرمامیٹر لگا کر بخار دیکھا تو ۱۰۵۔ لڑکی پھنکی جاتی تھی۔ بلبلا بلبلا کر باپ کے گلے میں باہیں ڈال دیتی حکیم صاحب اس کے رخساروں پر ہاتھ پھیرتے، سر دباتے، اور بہلاتے جاتے۔ جب پانی گرم ہو کر آگیا تو حکیم صاحب نے دوا بنا کر بیوی کو دی، اور کہنے لگے۔

" درد، اور بخار کم ہوجائے گا۔ میں ابھی آتا ہوں "

بیوی۔ " لڑکی کی حالت چھوڑنے کے قابل نہیں "

حکیم صاحب نے کچھ جواب نہیں دیا۔ باہر آئے یہاں ایک نیا مریض آیا تھا، اس کو دیکھا۔ جلدی سے نسخہ لکھا اور پھر اندر جانا چاہا مریض کا باپ اس کو اس خیال سے اٹھا لایا تھا کہ حکیم صاحب ہی کے یہاں ٹھہر جاؤں گا۔ مگر انھوں نے پوچھا نہیں۔ تو خود بولا۔

" حضور میں ٹھہر جاؤں "

" حکیم صاحب نے روکھے پن سے جواب دیا " احاطے میں جا کر دیکھو۔ اگر جگہ ہو ٹھہر جاؤ "

جس مریض کا نسخہ حکیم صاحب لئے چلے گئے تھے بولا

" حضور پھر ہم جائیں "

حکیم صاحب۔ اور کیا کروگے۔

مریض۔ اور وہ نسخہ تجویز نہیں دیا گے ؟

حکیم صاحب۔ کون نسخہ ؟

مریض۔ جو آپ نے لکھا تھا۔ شاید اندر لئے چلے گئے۔

حکیم صاحب نے جواب نہیں دیا، اور اندر چلے گئے۔ لوگ متحیر تھے کہ یا تو حکیم صاحب اتنی مہربانی سے پیش آتے تھے یا یہ تغیر۔

"حکیم صاحب کچھ ناراض ہیں؟"

"بچارے گھبرائے ہوئے ہیں۔ ان کی لڑکی کو بخار آ گیا۔"

"کون لڑکی؟"

"چھوٹی"

"ارے توبہ۔ کتنی پیاری بچی ہے۔ مرے مالک اچھا رکھنا۔"

"بچارے حکیم صاحب نے ہم لوگوں کی خاطر دن کو دن' اور رات کو رات نہ سمجھا۔ کوئی اور ہوتا تو قصبہ چھوڑ کر بھاگ گیا ہوتا۔ گھر میں کیا روپیہ کی کمی ہے۔ مگر کیا دل ہے۔ آدمی نہیں فرشتہ ہیں فرشتہ۔"

"ان کے باپ کا بھی یہی حال تھا۔ پچھلی مرتبہ ہیضہ کی فصل میں انھوں نے اتنی بلکہ اس سے زائد قصبہ کی خدمت کی پھر ان کا اسی میں انتقال ہوا۔"

"اتنے میں چھدو نسخہ لئے آیا۔ اور مریض کو دیا۔"

"بٹیا کیسی ہیں؟"

بخار دم بدم تیز ہوتا جاتا ہے۔ سرسامی کیفیت ہے۔ سر کے بال حکیم صاحب نے کٹوا دئے ہیں۔ ماں کا تو عجب حال ہے۔ بچے بوڑھے سب ہی پریشان ہیں۔ لڑکی تو گھر بھر کا کھلونا ہے۔"

دو گھنٹے کے بعد حکیم صاحب گھر سے نکلے۔ جو مریض موجود تھے ان کو سرسری طور پر دیکھا۔ کسی کو بھی اپنے سامنے دوا نہیں دی۔ سلطان آیا تھا۔ وہ کہنے لگا۔

"بجیا کا بخار اتر گیا ہے۔ آپ کو بہت بلا رہی ہیں۔ کہا ہے کھڑے کھڑے آ جائیے۔"

حکیم صاحب۔ "بٹیا سلیمہ کو تیز بخار ہے۔ حالت اچھی نہیں۔ ورنہ میں ضرور چلتا۔ نسخہ لیتے جاؤ۔

نماز میں حکیم صاحب نے پیر صاحب سے حال بیان کیا انھوں نے ہمدردی ظاہر کی اس دن مراقبہ بھی نہیں کیا گیا۔ اور پیر صاحب حکیم صاحب کے ساتھ گھر آئے۔ مریضہ پر پھونک ڈالی۔ کچھ ماں کو سمجھاتے رہے۔ پھر ایک تعویذ لکھ کر سلیمہ کے گلے میں ڈال دیا۔ اور بولے "لڑکی اچھی ہو جائے گی۔"

پیر صاحب کے ہمراہ حکیم صاحب باہر آئے۔ یہاں مریضوں کا مجمع لگا تھا۔ مگر کسی نے پکارا نہیں تھا

رام لال۔ جس کی بہن حکیم صاحب کے احاطے میں بیمار پڑی تھی۔ قریب آکر بولا۔

"حکیم جی۔ بہن کی حالت بہت خراب ہے۔"

حکیم صاحب خاموش اس کے ساتھ ہولئے۔ یہاں آکر دیکھا تو سانس اکھڑ چکی تھی۔ کہنے لگے

"اب کوئی امید نہیں۔"

مریضوں کو سرسری دیکھ رہے تھے کہ ان کے ایک دوست اکبر آگئے اور بولے کہ "لڑکے کی حالت بہت خراب ہے ان سے تعلقات ایسے تھے کہ انکار بن نہیں پڑا۔ اور ساتھ چلے گئے وہاں کافی دیر لگی، جب واپس آئے تو معلوم ہوا کہ سلیمہ کے گلٹیاں ظاہر ہوگئیں۔

حکیم صاحب نے ٹھنڈی سانس بھر کر لیپ تیار کرنے کا حکم دیا۔

دوسرے دن حالت بہت بگڑ گئی۔ حکیم صاحب نے اپنا علاج کارگر نہ ہوتے دیکھ کر لکھنؤ سے ایک مشہور ڈاکٹر بلایا۔ اس نے آتے ہی گلٹی کا اپریشن کیا۔ دو ایک انجکشن دئے۔ مگر کچھ فائدہ نہیں ہوا دوسرے دن سانس اکھڑ گئی۔

---

حکیم صاحب کو دو گھنٹہ سے اندر جانے کی مہلت نہیں ملی تھی۔ چھدو روتا ہوا آیا اور کہنے لگا۔

"بٹیا کی حالت بگڑ رہی ہے۔"

حکیم صاحب لپکے ہوئے اندر گئے۔ تو دیکھا ماں پٹی سے لگی بیٹھی ہے سسکیوں کی آواز آرہی ہے سلیمہ کی گردن تکیہ پر ڈھلک گئی ہے۔ دو دو منٹ کے بعد ایک تشنجی کیفیت پیدا ہوتی ہے۔ سانس کھینچتے وقت گردن میں سخت جھٹکا لگتا ہے۔

حکیم صاحب نے آواز دی۔ مگر جواب دینے کا سلیمہ کو ہوش کہاں تھا؟ انھوں نے شاہ ولایت حسین صاحب کے بلانے کو آدمی بھیجا وہ خبر سنتے ہی فوراً آئے۔ ماں کو صبر کی تلقین کی، اور سرھانے بیٹھ کر یٰسین پڑھنے لگے۔

اس وقت حکیم صاحب کو کسی چیز کا ہوش نہیں تھا۔ یہ بھی بھول گئے تھے کہ باہر مریضوں کو منتظر چھوڑ

آئے ہیں۔ اسی طرح گردن جھکائے عرصہ تک بیٹھے رہے۔ سلیمہ کو سکرات کی تکلیفوں میں دیکھ کر ان کی آنکھوں سے آنسو نہ تھم سکے۔ اور دو ایک بڑے بڑے قطرے پلکوں سے ڈھلک کر گالوں پر ہوتے ہوئے ڈاڑھی پر آگرے۔ غم کی شدت میں ان کو پوچھنا بھی بھول گئے۔ حکیم صاحب دنیا میں سب سے زیادہ سلیمہ کو چاہتے تھے۔ صرف یہی ایسی ذات تھی جس کی خاطر وظیفہ کے دوران میں اکثر بول دیتے تھے۔

ایسی حالت میں تھے کہ "اللہ اکبر" کی آواز کان میں آئی۔ جس طرح مردے صور کی آواز سے چونک پڑیں گے۔ حکیم صاحب اور شاہ صاحب دونوں چونک پڑے۔ اور بسم اللہ کہہ کر اٹھے۔ حکیم صاحب کے گھر میں بھی بچے بوڑھے سب نماز کے بہت پابند تھے۔ مگر اس وقت غم نے سب کو دیوانہ بنا رکھا تھا۔ کسی کے دل میں اتنی تاب نہ تھی کہ نماز کو جاتا۔ مگر آگے آگے شاہ صاحب، اور پیچھے پیچھے حکیم صاحب مسجد کی طرف چلے۔ جس طرح بجھتا چراغ بھڑک اٹھتا ہے۔ اسی طرح سلیمہ کو بھی آخری سانس کے ساتھ ہوش آگیا۔ اور اس کی زبان سے نکلا۔

"ابا !!!"

حکیم صاحب نے پلٹ کر دیکھا وحیدہ کی پتھرائی ہوئی آنکھوں سے آنکھیں ملیں۔ ہونٹوں کو کچھ حرکت ہوئی اور لوگوں کو ایسا گمان ہوا کہ واپس آجائیں گے۔ مگر منہ کے الفاظ منہ ہی میں رہ گئے۔ اور وہ "یا ارحم الراحمین" کہہ کر ویسے ہی چلے گئے۔

ادھر وہ باہر نکلے ادھر لڑکی کی سانس بند ہوگئی۔ بچاری ماں نے ہائے کہہ کر پٹی پر سر دے مارا۔ اس وقت حکیم صاحب نیت باندھے نماز میں کھڑے تھے۔ نہ معلوم دل کی کیا حالت تھی، مگر بظاہر خشوع وخضوع میں کچھ فرق نہیں تھا۔

(۴)

ایک ہفتہ اور گذر گیا۔ بیماری کی وہی حالت تھی، اور حکیم صاحب کی مصروفیت بدستور۔ حکیم صاحب کی بیوی کے پاس ان کے بھائی کے خط پر خط چلے آتے کہ تم مع حکیم صاحب اور بچوں کے یہاں چلی آؤ۔ مگر ان سے یہ تو نہ ہو سکا کہ حکیم صاحب کو چھوڑ کر چلی جائیں۔ اور حکیم صاحب سے چلنے کے لئے کہنا ہی بے سود تھا مجبوراً

انھوں نے لڑکوں کو گوالیار بھیج دیا۔ اور خود مع حکیم صاحب کی ایک بیوہ بھاوج کے گھر بھر میں تنہا رہ گئیں۔

آج جمعہ کا دن تھا۔ حکیم صاحب نے بیوی سے کہا کہ "ذرا پانی رکھ دینا۔ اگر موقع ملا تو بدن پر ڈالوں گا۔"

گیارہ بج رہے تھے حکیم صاحب مطب میں تھے کہ ایک نیا مریض آیا یہ سولہ سترہ برس کا لڑکا تھا۔ بڑا سا قد خوبصورت جسم، بڑی بڑی آنکھیں جو بخار کی شدت سے سرخ ہو رہی تھیں۔ گال تمتمائے ہوئے تھے ماتھے پر چھوٹا سا سیندور کا ٹیکا تھا۔ اکثر "ابا ابا" چلاتا اور اٹھ بیٹھتا۔ بدن پر ایک پھٹی ہوئی لال لوئی پڑی تھی۔ اس کے ساتھ اس کا بڈھا باپ تھا۔ اور چھوٹی سی بیوی تھی، بس کا سن مشکل سے بارہ تیرہ برس کا ہوگا۔ مگر پھر بھی گود میں ایک لڑکا تھا۔ لڑکے کو چھپائے گھونگھٹ نکالے سسکیاں لے رہی تھی۔ باپ بھی غم سے بدحواس تھا۔ اس کا یہی ایک لڑکا تھا۔ دو سال ہوئے شادی کی تھی۔ حکیم صاحب نے نبض دیکھی۔ حالت نازک تھی۔ بچنے کی امید کم تھی۔ مگر تھی۔ جب لڑکے کے حواس درست ہوتے گھبرا گھبرا کر بیوی اور بچے کی طرف دیکھتا اور پھر بڈھے باپ کی طرف۔ اس کی بیکسی بھری آنکھیں مستقبل کے خطرات سے سہمی ہوئی تھیں اور ان میں ایسا درد نہاں تھا جس نے حکیم صاحب کی ہمدردی کو جذب کر لیا۔

حکیم صاحب نے اپنے ہاتھ سے دوا دینا شروع کی۔ سلیمہ کی موت کے بعد سے انھوں نے پہلی مرتبہ ایک مریض کا اتنا خیال کیا تھا۔

ایک گھنٹہ کے اندر مریض کو دو مرتبہ استفراغ ہوا۔ استفراغ کے بعد تھوڑی دیر کے لئے بخار کا زور کم ہو جاتا۔ مگر پھر فوراً تیز ہو جاتا۔ مریض باپ اور بیوی کی پریشانی کے خیال سے ہوشیار رہنے کی کوشش کرتا۔ مگر بے سود۔ اس کی بیماری کی غفلت سے جنگ اور پھر ناکامی باپ اور بیوی کو اور زیادہ بدحواس کئے دیتی تھیں۔ اس نے کئی بار حکیم صاحب سے کچھ کہنا چاہا مگر الفاظ سمجھ میں نہیں آئے۔

ڈیڑھ گھنٹے کے بعد بدن میں جھرجھری پیدا ہوئی۔ حکیم صاحب نے دوا دی جس سے فوراً قے ہوئی حکیم صاحب ایسے موقعوں پر اپنی احتیاط بہت کرتے تھے اور عموماً استفراغ کے وقت دور ہٹ جایا کرتے تھے۔ مگر اس مرتبہ انھوں نے خلاف معمول لڑکے کو تھام لیا۔ چھدو جو قریب کھڑا تھا فوراً دوڑ پڑا حکیم صاحب کو دھکا دے کر الگ کیا اور خود لڑکے کو تھامنے لگا۔ باپ نے اس کا ہاتھ ہٹا لیا لڑکے کو ذرا سکون ہوا اور خاموش

لیٹ گیا۔ اذان ہو چکی تھی۔ نماز کا وقت قریب آرہا تھا۔ چھدو نے وضو کے لئے پانی لاکر رکھ دیا تھا۔ حکیم صاحب بار بار آستین اُلٹنا شروع کرتے۔ مگر پھر رک جاتے اور ٹہلنے لگتے۔ آخر وضو کرنے کو بیٹھ گئے۔ استفراغ کے بعد لڑکے کو کوئی دوا دی گئی تھی۔ مگر پانچ ہی چھ منٹ گذرے ہوں گے کہ اس کو پھر ابکائی آئی حکیم صاحب بے تحاشا کھڑے ہوگئے۔ اور چھدو کو دوا تیار کرنے کو بھیجا خود ٹہلنے لگے۔ لڑکے کے منہ سے تھوڑا سا زرد زرد پانی گرا پھر دبی دبی سانس لیتا ہوا لیٹ گیا۔

حکیم صاحب بہت بے چینی سے ٹہلتے رہے۔ چھدو کا انتظار تھا۔ تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد آواز دیتے نماز کا وقت گذرا جا رہا تھا۔ بڈھے باپ، اور کمسن بیوی کی آنکھیں حکیم صاحب کی نقل و حرکت کی طرف لگی ہوئی تھیں۔ آخر حکیم صاحب ذرا تیز ہو کر مسجد کی طرف چلے۔ سب کو یقین ہو گیا کہ نماز کو گئے، اور ڈیڑھ گھنٹے سے قبل نہیں واپس ہوں گے۔ حکیم صاحب کے راستہ میں ایک بڑا سا پیپل کا درخت لگا تھا جس پر مریضوں کے بھیگے کپڑے سوکھنے کو پھیلے ہوئے تھے۔ حکیم صاحب کی رفتار سست ہوتی گئی اور درخت کے پاس آکر بالکل معمولی رفتار ہوگئی۔ حکیم صاحب کپڑوں کی طرف دیکھنے لگے۔ اور درخت کے گرد چکر لگا کر واپس آگئے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ یا تو درخت پر کسی چیز کو تلاش کرنے گئے تھے یا ٹہلتے ٹہلتے وہاں تک بڑھ گئے تھے۔ واپس آکر مریض کی نبض دیکھی۔ اتنے میں چھدو دوا لئے ہوئے آیا۔

اور حکیم صاحب کو بالکل خلاف امید موجود پا کر حیرت زدہ ہوگیا۔ اور بولا

"حکیم صاحب!! میں عمل دے لوں گا۔ نماز کا وقت جا رہا ہے"

حکیم صاحب نے کچھ جواب نہیں دیا۔ چھدو کے ہاتھ سے دوا لے کر اس لڑکے کو پلائی۔ اپنے سامنے عمل دلایا دو گھنٹہ کے بعد جب اس کی حالت سنبھلتی معلوم ہوئی تو اپنے ساتھ لے کر احاطے میں اس کے ٹھہرنے کا انتظام کرنے چلے گئے۔ حکیم صاحب کا نماز کو قضا کر دینا اتنا حیرت انگیز واقعہ ہوا کہ ایک مریض جو ڈیڑھ ہفتہ سے اٹھ نہیں پاتا تھا۔ یہ خبر سُن کر مارے حیرت کے بے تحاشا اٹھ کر بیٹھ گیا، اور پوچھنے لگا کیا ہوا؟ کیسے ہوا؟"

مولانا ولایت حسین صاحب یہ خبر سُنا کر سناٹے میں آگئے، پھر آہستہ سے بولے "تقاضائے بشریت"۔ پھر اُس کی دو تین بار تکرار کی ؛

# ہندوستان میں صنعت کی موجودہ حالت

صنعتوں کی اہمیت | ہر ملک کے باشندوں کو چاہے وہ ترقی پذیر ہوں یا پس ماندہ اپنی زندگی کو قائم رکھنے کے لئے زراعتی پیداوار کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس لئے آبادی کا ایک حصہ تو ہمیشہ زرعی پیشوں میں مصروف رہے گا۔ لیکن آج کل تمام مہذب ملکوں میں یہ رجحان پایا جاتا ہے کہ جہاں تک حالات اجازت دیں معاشی طور پر کسی دوسرے ملک کا دست نگر ہو کر نہ رہا جائے بلکہ اپنی ضرورت کی تمام چیزیں خود اپنے یہاں پیدا کی جائیں۔ زراعت سے چند ابتدائی ضروریات مثلاً آبادی کے لئے غذا، صنعتوں کے لئے اشیاء خام اور برآمد کے لئے زاید پیداوار حاصل ہوتی ہے۔ زراعت کے بغیر کوئی ملک بھی جس کا حوصلہ یہ ہے کہ اپنی تمام ضروریات خود مہیا کرے اپنا کام نہیں چلا سکتا لیکن اس کے ساتھ ساتھ اس حقیقت سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ کوئی ملک محض زراعت کی بنا پر موجودہ عہد میں دولت مند نہیں بن سکا ہے۔ تہذیب کی ترقی اور انسانی احتیاجات کے اضافہ سے، ان پیشوں کا منافع اور اہمیت جو صنعتوں سے وابستہ ہیں بڑھ گئی ہے اور صنعت کی ترقی اب نہ صرف لازمی بلکہ تہذیب کے مترادف سمجھی جانے لگی ہے۔ ترقی پذیر ملکوں میں جدید دستور یہ ہو گیا ہے کہ اپنی محنت کرنے والی آبادی کے لئے کام صنعتی اور ضمنی پیشوں میں زیادہ ڈھونڈھا جاتا ہے اور زراعت میں جو لوگ کام کرتے ہیں ان کی تعداد محدود کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اس طرح گویا اس بات کو عملاً تسلیم کیا جاتا ہے کہ زراعت میں ایک محدود تعداد سے زیادہ کے کام کرنے سے افراد کی اوسط آمدنی اور قوم کی مجموعی آمدنی گھٹ جاتی ہے لیکن ہندوستان میں یہ معقول طریقۂ عمل ابھی تک رائج نہیں ہوا۔

۱۹۳۰ء میں ان صنعتی کارخانوں کی تعداد جن کے متعلق اعداد و شمار رکھے گئے تھے برطانوی ہندوستان میں ۸ ہزار ایک سو ۴۸ اور تمام ملک میں ۹ ہزار ۴ سو ۲۲ تھی۔ صنعتی کارخانہ کی تعریف میں صرف وہ کارخانے آتے تھے جن میں مزدوروں کی تعداد ۲۰ سے کم نہ تھی جتنا سرمایہ ان کارخانوں

میں لگا ہوا ہے اس کے مجموعی اعداد ان اعداد و شمار میں جو چھپتے ہیں علیٰحدہ علیٰحدہ فراہم نہیں کیے جاتے ہیں۔ اس لئے ان کمپنیوں کے سرمایہ کو بھی شامل کرکے جن کی رجسٹری سلطنت متحدہ برطانیہ میں ہوئی لیکن کام ہندوستان میں کر رہے ہیں بڑے پیمانہ کی صنعتوں کے مجموعی سرمایہ کا تخمینہ ماہروں نے ۶ ارب روپیہ کیا ہے۔ اس میں ہندوستانیوں کا حصہ غالباً ۲ ارب سے زیادہ نہیں ہے۔ ممالک متحدہ برطانیہ میں جس کی آبادی ہندوستان کے مقابلہ میں صرف ۱۳ فیصدی ہے۔ ان صنعتی کارخانوں کی تعداد جو ۱۹۲۶ء میں کام کر رہے تھے ایک لاکھ ۶ ہزار ۵ سو تھی۔ صرف صنعتی کمپنیوں میں ۶۰ ارب ۷۶ کروڑ کا سرمایہ یعنی ہندوستانی سرمایہ سے ۳۲ گنا سرمایہ لگا ہوا تھا۔ ممالک متحدہ امریکہ میں جس کی آبادی ہندوستان کے مقابلہ میں ۵۰ فیصدی ہے ۱۹۲۹ء میں صنعتی کارخانوں کی تعداد ایک لاکھ ۸۴ ہزار ۱۳۶ تھی اور ان میں ۲۳۰ ارب یعنی ہندوستانیوں کے مقابلہ میں ۷۵ گنا سرمایہ لگا ہوا تھا۔ کناڈا کی آبادی ایک کروڑ سے کچھ یونہی زیادہ ہے یعنی ہندوستان کے مقابلہ میں صرف ۳ فیصدی ہے۔ لیکن ۱۹۲۹ء میں اس ملک میں ۲۴ ہزار ۲۰ صنعتی کارخانے تھے جن میں ۱۴ ارب ۵۴ کروڑ کا سرمایہ یعنی تقریباً ہندوستان سے ۵ گنا سرمایہ لگا ہوا تھا۔ جاپان میں ۱۹۲۶ء میں ہندوستان کے مقابلہ میں ۱۹ فیصدی آبادی ۱۳۰ ہزار ۱۱۷ صنعتی کمپنیاں اور ۱۰ ارب ۹ کروڑ یا ہندوستان سے تین گنا سرمایہ لگا ہوا تھا۔ یہ بیان کیا جاتا ہے کہ جاپان میں مصنوعہ پیداوار کی قیمت ۱۹۱۴ء تا ۱۹۲۶ء کی درمیانی مدت میں ۷ گنا زیادہ بڑھ گئی۔ ہندوستان بدنصیب اس عرصہ میں کوئی نمایاں ترقی نہ کرسکا۔

بڑی منظم صنعتوں میں جو لوگ مصروف تھے ان کی تعداد برطانوی ہندوستان میں ۱۹۳۰ء میں ۱۵ لاکھ یا تقریباً کام کرنے والی آبادی کا صرف ایک فیصدی تھی۔ تمام ہندوستان میں یہ تعداد ۲۰ لاکھ تھی۔ تمام قسم کی صنعتوں میں مصروف آبادی کا تناسب جس میں کان کنی کی صنعت بھی شامل ہے اسی سال ۱۰٫۲ فیصد تھا۔ درآنحالیکہ سلطنت متحدہ برطانیہ میں یہ تناسب ۴۷٫۲ فیصدی، ممالک متحدہ امریکہ میں ۳۲ فیصدی، کناڈا میں ۲۵ فیصدی، جرمنی میں ۴۱٫۳ فیصدی، فرانس میں ۳۳٫۳ فیصدی اور جاپان میں ۱۹٫۵ فیصدی تھا۔

ہندوستان کے مقابلہ میں جس ترقی یافتہ ملک کو چاہیئے رکھیئے، ہندوستان سے دو گنے آدمی صنعت یہ

انحصار کرتے ہوئے نظر آئیں گے۔ اس لئے جس مسئلے سے یہ ملک اس وقت دوچار ہے وہ یہ ہے کہ اس تعداد کو کس طرح بڑھایا جائے تاکہ صنعت و زراعت میں ایک معقول تناسب قائم ہو جائے۔

صنعت و زراعت سے جو آمدنی فی کس ہندوستان کو اور دنیا کے پانچ ترقی یافتہ ملکوں کو حاصل ہوتی ہے اس کا مقابلہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے :۔

| نام ملک | آمدنی فی کس | |
|---|---|---|
| | صنعت (روپیوں میں) | زراعت (روپیوں میں) |
| ہندوستان | ۱۲ | ۵۹ |
| جاپان | ۱۵۸ | ۵۷ |
| سوئیڈن | ۳۸۴ | ۱۲۹ |
| سلطنت متحدہ برطانیہ | ۴۱۲ | ۶۲ |
| کناڈا | ۴۷۰ | ۲۱۳ |
| ممالک متحدہ امریکہ | ۷۲۱ | ۱۷۵ |

یہ اعداد محض تخمینہ کو ظاہر کرتے ہیں لیکن ان سے زراعت و صنعت کی آمدنیوں کے نسبتی فرق کا پتہ چل سکتا ہے۔ ان کے دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہندوستان میں صنعتوں سے جو آمدنی فی کس حاصل ہوتی ہے وہ بہت کم ہے۔ برخلاف اس کے جتنے دوسرے ملکوں کا تذکرہ کیا گیا ہے وہاں دولت کا خاص منبع یہی آمدنی ہے۔ ہندوستان کے ملک کی وسعت اور یہاں کی آبادی کی کثرت کا خیال کرتے ہوئے یہ کہنا غلط نہیں ہے کہ تمام ایسی قوموں کے مقابلے میں جن میں ایک منظم حکومت پائی جاتی ہے ہندوستان کی اہلیت کسب معاش سب سے کم ہے۔

برطانیہ عظمٰی سب سے پہلا وہ ملک ہے جس نے صنعتوں کو ترقی دے کر اپنی آبادی کی آمدنی

اور معیارِ زندگی کو بلند کیا۔ پھر دوسرے ممالک نے برطانیہ کی پیروی کی۔ مثال کے طور پر ممالک متحدہ امریکہ کو لیجئے۔ یہاں ۱۹۰۰ء میں صنعتوں سے آمدنی زراعت کی آمدنی کے تقریباً برابر تھی۔ لیکن ۱۹۰۰ء کے بعد سے جو آبادی زراعت میں مصروف ہے اس میں اس پیشے کے نسبتاً غیر منافع بخش ہونے کی وجہ سے اضافہ نہیں ہوا۔ ۱۹۰۰ء میں ایسے لوگوں کی تعداد جو زراعت میں مصروف تھے ایک کروڑ چار لاکھ تھی لیکن ۳۰ سال بعد بھی یعنی ۱۹۳۰ء میں یہ تعداد صرف ایک کروڑ پانچ لاکھ نظر آتی ہے حالانکہ کل آبادی میں اس عرصے میں ۴ کروڑ ۷۰ لاکھ کا اضافہ ہوا۔ اسی مدت میں صنعتوں اور میکانکی پیشوں میں جو آبادی لگی ہوئی تھی اس کی تعداد دوگنی ہوگئی۔ کناڈا جو جنگ سے پہلے بہت بڑی حد تک زراعتی ملک تھا جنگ کے بعد صنعتی ملک ہوگیا ہے۔ سویڈن ایک دوسرا ملک ہے جس میں ۱۸۷۰ء میں صنعت و تجارت کے ذریعے سے آبادی کا صرف آٹھواں حصہ کسب معاش کرتا تھا۔ آج ان پیشوں سے اس کی آبادی کا تقریباً نصف حصہ اپنی آمدنی حاصل کر رہا ہے۔ سوویٹ روس میں صنعتوں کو جو اہمیت حاصل ہے اس کا اندازہ اس حقیقت سے ہوگا کہ ۱۹۱۳ء میں مجموعی پیداوار کا ۴۲٫۱ فی صدی حصہ صنعت سے اور ۵۷٫۹ فیصدی زراعت سے حاصل کیا جاتا تھا لیکن ۱۹۳۲ء میں پیداوار کا یہ تناسب بدل کر ۷۰٫۷ اور ۲۹٫۳ ہوگیا۔

جن ملکوں کا اوپر ذکر کیا گیا ہے ان میں سے کسی میں بھی جو آمدنی صنعت سے فی کس حاصل کی جاتی ہے وہ زراعت کی فی کس آمدنی سے کم نہیں ہے۔ ایک مثال میں تو (یعنی برطانیہ کی مثال میں) یہ آمدنی دوگنی زیادہ ہے۔ ہندوستان میں یہ برابر بھی نہیں ہے بلکہ صرف پانچواں حصہ ہے۔

اس وقت لوگ مصنوعہ اشیاء کو جن کی انھیں ضرورت رہتی ہے بیشتر باہر سے منگاتے ہیں (ان میں کچھ روزمرہ کی ضروریات مثلاً کپڑا، لوہا، شکر اور نمک بھی شامل ہیں) اور یہ وہ اشیاء ہیں جنھیں کسی زمانہ میں یہ خود بنایا کرتے تھے۔ اس سے صرف یہی نہیں ہوا ہے کہ صنعت سے براہ راست جو منافع حاصل ہوتے ہیں وہ تلف ہوگئے ہیں مثلاً ترقی یافتہ مہارت، صنعت کے ذریعے سے حاصل کی ہوئی زیادہ قوت خرید بلکہ انھیں صرف ایک واحد غیر یقینی پیشہ یعنی زراعت کی مختصر آمدنیوں سے، درآمد کی ہوئی اشیاء کے دام ادا کرنے پڑتے ہیں۔ یہ انتظام درست نہیں ہے کیونکہ آبادی کا دباؤ زمین پر ویسے ہی بہت زیادہ

ہے اور کسان کے منافع میں برابر کمی ہو رہی ہے۔

منظم صنعتوں کے علاوہ باقی تمام دوسری صنعتوں کے اعداد و شمار اس وقت موجود نہیں ہیں منظم صنعتوں میں صرف ان کارخانوں کو شامل کیا جاتا ہے جن میں بیس یا زائد آدمی کام کرتے ہیں۔ برطانوی ہندوستان میں جس قدر آدمی کام کرتے ہیں ان کی تعداد ۱۷ لاکھ سے کم ہے۔ ایسی چھوٹی یا گھریلو صنعتوں کی تعداد جن میں ۲۰ آدمیوں سے کم آدمی کام کرتے ہیں اور جن کا کوئی شمار سرکاری اندراجات میں نہیں کیا جاتا بہت کثیر ہے۔ ۱۹۲۱ء کی مردم شماری کے مطابق تمام صنعتوں سے جو آدمی روزی حاصل کرتے تھے ان کی تعداد ۳ کروڑ ۳۱ لاکھ ۷۶ ہزار ۸۰ یعنی کل آبادی کا ۹ء۴ ۱۰ فیصد تھی۔ ۱۹۳۱ء کے لیے یہ اعداد ۳ کروڑ ۲۴ لاکھ یعنی ۹ء۷ فیصد ہیں۔ ان صنعتوں میں جو آدمی واقعی کام کرتے ہیں ان کی تعداد کی رفتار کا اندازہ مندرجہ ذیل اعداد سے ہو سکے گا۔

| سال | تعداد | تناسب فی صد |
|---|---|---|
| ۱۹۱۱ء | ایک کروڑ ۵۰ لاکھ ۶ ہزار ۲۷۹ | ۵ء۵ |
| ۱۹۲۱ء | ایک کروڑ ۵۷ لاکھ ۴۱ ہزار ۹۰۷ | ۴ء۹ |
| ۱۹۳۱ء | ایک کروڑ ۵۳ لاکھ ۵۱ ہزار ۹۵۳ | ۴ء۴ |

ان اعداد سے ظاہر ہوتا ہے کہ ملک صنعتی میدان میں برابر پیچھے ہٹ رہا ہے۔ ہندوستان میں مزدوروں اور کاروبار کی تنظیم ایسی نہیں ہے جیسی ترقی یافتہ ملکوں میں پائی جاتی ہے۔ اس لئے کام کے اوقات مقرر نہیں ہیں۔ ملک کے اکثر حصوں میں چھوٹی چھوٹی صنعتیں روایتی طریقوں پر کام کو جاری رکھتی ہیں اور انھیں سائنس یا فنی ماہرین سے کسی قسم کی ہدایت نہیں ملتی۔ نتیجہ یہ ہے کہ جب وہ جدید مشینوں کی صنعت کے مقابلہ میں غیر منافع بخش ثابت ہوتی ہیں تو ایک ایک کر کے ختم ہو جاتی ہیں۔

ہندوستان کی درآمد | برطانوی ہندوستان میں جو خاص خاص اشیا ۳۲-۱۹۳۱ء میں درآمد کی گئیں ان کی قیمت ایک

ارب ۴۲ کروڑ ۲۷ لاکھ تھی۔ ان میں سے بڑا حصہ یعنی ۸۰ فیصدی چیزیں ایسی ہیں جو ملک کے اندر بنائی جا سکتی ہیں بلکہ ان میں سے بعض اشیاء کو بنانا شروع بھی کر دیا گیا ہے لیکن متعلقہ صنعتوں کی تعداد اور پیمانہ نہایت ناکافی ہے۔ ضروری صنعتوں کو شروع نہ کرنے کی وجہ تنظیم کی کمی، حکمت عملی اور کوشش کا فقدان ہے۔ روس کے تازہ ترین اعداد کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جب سے یہ حکمت عملی اختیار کی گئی ہے کہ ملک کی تمام ضرورتیں خود ملک میں پیدا کی جائیں اس ملک کی غیر ملکی تجارت کی ایسی قلب ماہیت ہوئی ہے کہ اس کی ۸۰ فیصدی درآمد اشیاء خام، مشینری اور تعمیری اشیاء پر مشتمل ہو گئی ہے اور صرف ۱۵ فیصدی سے کم لایق صرف مکمل طور پر مصنوعہ اشیاء پر۔

ہندوستان کی برآمد

برطانوی ہندوستان میں ۳۲-۱۹۳۱ء میں برآمد اوسط سے کم رہی تھی اس کی قیمت ایک ارب ۵۵ کروڑ ۹۰ لاکھ تھی۔ روئی کی مصنوعات جو برآمد کی گئیں وہ ۹۹-۱۸۹۸ء یعنی ۳۲ سال قبل کے اعداد کے مقابلہ میں صرف ۴ کروڑ ۲۰ لاکھ تھیں۔ ۳۲-۱۹۳۱ء میں خام روئی جو برآمد کی گئی اس کی قیمت ۲۳ کروڑ ۷۰ لاکھ تھی حالانکہ ۹۹-۱۸۹۸ء میں اس کے مقابلہ کے اعداد صرف ۱۱ کروڑ ۱۹ لاکھ تھے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ حکومت خام روئی کو ترقی دینے کی حکمت عملی پر کاربند رہی اور سوت اور کپڑے کی برآمد کی طرف اس نے توجہ نہیں کی۔ گذشتہ ۳۴ سال میں ملک سے روئی کی مصنوعہ اشیاء جو برآمد کی جاتی تھیں ان میں بہت کمی ہو گئی ہے۔ اب جو اشیاء برآمد کی جاتی ہیں ان میں سے اکثر وبیشتر (سن کو مستثنےٰ کرنے کے بعد جس کا ہندوستان کو اجارہ حاصل ہے) خام اشیاء اور غذائی پیداواروں پر مشتمل ہوتی ہیں۔ ان اشیاء کی برآمد کو صرف اس حالت میں ترقی دینا چاہئے جب وہ ملک کی ضرورت سے زیادہ ہوں۔ اعداد کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ فہرست میں بہت سی ایسی اشیاء ہیں جن کو ملکی صرف یا برآمد کے لئے مصنوعہ یا نیم مصنوعہ شکل دی جا سکتی ہے اور جن کو اس طریقہ پر مقامی محنت کو مصروف کرنے کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے لیکن پھر بھی یہ کام نہیں کیا جاتا۔

بہت سی اشیاء جو عام طور پر استعمال کی جاتی ہیں اور جن کے بنانے کے لئے ملک میں اشیاء خام موجود ہیں یا جو ایک زمانہ میں ملک میں بنائی جاتی تھیں غیر ملکوں سے حاصل کی جاتی ہیں جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ملک میں ایسی حکمت عملیوں پر عمل درآمد ہو رہا ہے جن سے ملک اپنی ابتدائی ضروریات کے لئے بھی غیر ممالک

کا وست نگر ہوتا جا رہا ہے۔ پچھلے قریبی سالوں میں مصنوعات کی کچھ ترقی ہوئی ہے خاص کر سوت اور روئی کے کپڑے کی صنعتوں میں۔ اور لوگوں میں عام طور پر اس بات کا عزم پایا جاتا ہے کہ سودیشی کو ترقی دی جائے یعنی اپنا کپڑا اور دوسری ضرورت کی چیزیں جہاں تک ہو سکے مقامی سرمایہ اور مقامی محنت کو مصروف رکھ کر حاصل کی جائیں۔

واقعات اس بات کے شاہد ہیں کہ ہندوستان کے لوگ زمانہ قبل از تاریخ سے برابر اپنے لیے کپڑا بناتے چلے آرہے ہیں۔ روئی کے کپڑے اور سوت بننے کے لئے ملک میں مواد خام موجود ہے اس لیے انھیں باہر سے منگولنے کے لئے کوئی عذر موجود نہیں ہے تنظیم اور معقول حکمت عملی نہ ہونے کی وجہ سے ملک کو دوہرا نقصان پہنچ رہا ہے۔ اول تو یہاں کے کاریگر ایسے پیشوں سے جو ان کا حق ہے محروم ہو جاتے ہیں دوسرے وہ روپیہ جو درآمد کی ادائگی میں صرف کیا جاتا ہے اور جس کے ادا کرنے کی یہاں کی آبادی میں قطعی اہمیت نہیں ہے اندرون ملک میں گردش نہیں کرتا بلکہ باہر بھیج دیا جاتا ہے جس سے ملک غریب تر ہوتا جا رہا ہے۔ اعلیٰ قسم کے سوتی کپڑے تعیش کا سامان ہیں جنھیں صرف امرار استعمال کر سکتے ہیں۔ اگر سخت امتناعی محاصل کے ذریعے سے ان کی درآمد بند کر دی جائے تو اس سے کسی قسم کی تکلیف محسوس نہیں کی جائے گی۔ حکومت کا یہ ابتدائی فرض ہے کہ موجودہ حالات میں اس قسم کے امتناعی محاصل عاید کرے۔

تین قسم کی صنعتیں | تمام صنعتوں کو تنظیم کی سہولت کے لحاظ اور سرمایہ اور پیمانہ کی مناسبت سے تین قسموں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے یعنی (۱) وزنی یا بڑے پیمانہ کی صنعتیں (۲) اوسط پیمانہ کی صنعتیں اور (۳) چھوٹی صنعتیں۔

ان میں وجہ امتیاز سرمایہ کی وہ مقدار ہے جس کی ضرورت ان کے ابتدا کرنے اور فراہمی سامان میں ہوتی ہے۔ وزنی یا بڑے پیمانہ کی صنعتیں وہ ہوں گی جن میں ۳۰ لاکھ یا زاید سرمایہ لگانے کی ضرورت ہوگی اوسط پیمانہ کی وہ ہوں گی جن میں ایک لاکھ یا تیس لاکھ کے درمیان سرمایہ لگایا گیا ہے اور چھوٹی یا گھریلو صنعتوں میں ان کا شمار کیا جائے گا جن کا سرمایہ ایک لاکھ یا اس سے کم ہے۔ اس قسم کی تقسیم غالباً من مانی اور غیر علمی ہے لیکن اس کو اس لیے اختیار کیا گیا ہے کہ سرمایہ کی کمی و بیشی سے ہی عموماً کسی صنعت کی وسعت کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ مثلاً پارچہ بافی کی صنعت ان تینوں قسموں میں شامل ہو سکتی ہے۔

بڑے پیمانہ کی صنعتیں | بڑے پیمانہ کی صنعتیں اس لئے اہم ہیں کہ عموماً ان میں بنیادی یا کلیدی صنعتیں شامل

ہوتی ہیں۔ ان میں ترقی یافتہ مشینری اور مہارت کی ضرورت ہوتی ہے۔ روزمرہ کی ضرورت کی چیزیں بہت کثیر تعداد میں پیدا کی جاتی ہیں اور ان سے صنعتی انٹرپرائز اپنی اعلیٰ ترین شکل اختیار کر سکتا ہے۔ ذیل کی بارہ صنعتوں کو اس قسم کی صنعتوں کا نمونہ سمجھنا چاہیے:۔

(۱) کان کنی ۔ کوئلہ، خام دھاتیں اور مٹی کا تیل۔

(۲) لوہا اور فولاد ۔ لوہا ڈھالنے والے اور فولاد بنانے والے کارخانے۔

(۳) انجینئرنگ کی صنعتیں ۔ انجنوں، پمپوں اور مشینوں کا بنانا۔

(۴) ریلوے پلانٹ جس میں رولنگ اسٹاک بھی شامل ہے۔

(۵) ہتھیار، بارود اور فوجی ذخائر۔

(۶) تیل کی طاقت سے چلنے والی گاڑیاں اور ہوائی جہاز۔

(۷) زرعی اوزار اور مشینیں۔

(۸) پانی سے پیدا کی ہوئی بجلی اور بجلی کے اوزار اور مشینیں۔

(۹) روئی اور اون کے کپڑے۔

(۱۰) سن کی صنعت

(۱۱) کیمیاوی صنعتیں۔ وزنی کیمیاوی اشیاء

(۱۲) جہاز سازی

وزنی صنعتوں کی طرف ان کی موجودہ حالت میں حکومت، بڑے بڑے تاجروں اور ساہوکاروں کو خاص طور پر توجہ اور پوری امداد کرنے کی ضرورت ہے۔ ان کے لئے بہت بڑے سرمایہ اور با مہارت نگرانی کی ضرورت ہے تاکہ یہ قائم کی جا سکیں اور ان کا معقول انتظام جاری رکھا جا سکے۔ ان پر چونکہ قیمتوں کی تبدیلیوں اور غیر ملکی مقابلہ کا بہت اثر پڑتا ہے اس لئے ان کے لئے اس تمام تحفظ اور امداد کی ضرورت ہوگی جو روپیہ کی منظم قوت اور سیاسی اقتدار کے ذریعے سے دی جا سکتی ہے اور جس کے بروقت عطا کرنے کا کام قوم نے حکومت کو تفویض کر رکھا ہے۔

جب صوبوں کی حکومت کو خود مختاری مل جائے گی اس وقت تمام صوبوں کے نمایندوں کو یکجا جمع ہونا چاہئے اور اپنے مشترکہ مفاد کی خاطر تمام ہندوستان کے لئے ایک پلین (منصوبہ) بنانا چاہئے تاکہ مندرجہ بالا بڑے پیمانہ کی صنعتوں کو قائم کیا جا سکے۔ ہر صوبہ کو اپنے ذرائع اور آبادی کی فطری مناسبت کے اعتبار سے چاہئے کہ بڑے پیمانہ کی صنعتوں میں سے دو یا تین کی ابتدا کرنے اور چلانے کی ذمہ داری اپنے سر لے چاہے ابتدا میں اس میں نقصان ہی کیوں نہ اٹھانا پڑے۔ اگر ذمہ داری اس طرح تقسیم ہو جائے گی تو کسی ایک صوبہ پر بہت زیادہ بار نہ پڑے گا اور ملک میں بصورت مجموعی تمام ایسی صنعتیں قائم ہو جائیں گی جن کو ایک قومی اہمیت حاصل ہے۔

ہر صوبے کے بڑے بڑے تاجروں اور صناعوں کا حوصلہ بڑھانا چاہئے کہ وہ حکومت کی معقول امداد کے ساتھ اس قسم کی صنعتوں کو شروع کرسکیں۔ جہاں ذاتی سرمایہ کافی مقدار میں فراہم نہ ہو سکے وہاں صوبہ کی حکومت کو مدد دینے کے لئے بڑھنا چاہئے۔ روپیہ قرض لینا چاہئے جیسا کہ مرکزی حکومت نے ریلوے اور آبپاشی کی تعمیر کے لئے لیا ہے اور اپنے صوبہ کے کاروباری طبقہ سے پوری طرح اشتراک عمل کرنا چاہئے۔ زیادہ ترقی یافتہ صوبوں میں بڑے بڑے تاجروں کو اپنے نفع کی خاطر خود مل جانا چاہئے اور ان صنعتوں کو شروع کرنے کے لئے آگے بڑھنا چاہئے اور یہ صورت اس وقت ممکن ہے جب انھیں اس بات کا اطمینان ہو جائے گا کہ حکومت سخت غیر ملکی مقابلہ کی صورت میں یا ایسے دوسرے خطرات کے وقت جن کا مقابلہ ان کی طاقت سے باہر ہے ان کی پشت پناہی کے لئے اپنی پوری قوت اور ذرائع کے ساتھ آمادہ ہے۔ صنعتی ترقی میں صرف اس قسم کی حمایت نہ ہونے کی وجہ سے دقت اور دشواری ہے۔ اگر اس قسم کی حمایت حاصل ہو جائے تو سستی محنت اور وسیع قدرتی ذرائع کی بنا پر ہندوستان چند ہی سال میں صنعتی حیثیت سے بہت زیادہ ترقی کر سکتا ہے۔

ہر سال ریلوے پلانٹ، رولنگ اسٹاک، ہتھیاروں، گولی بارود اور فوجی ذخائر کے لئے غیر ملکوں میں بہت روپیہ خرچ کیا جاتا ہے۔ بعض سالوں میں ۳۰ کروڑ سے لے کر ۴۰ کروڑ تک اس طرح رقوم ادا کی جاتی ہیں۔ ۲۸-۱۹۲۷ء میں صرف ریلوے کے جو ذخائر خریدے گئے تھے ان کی قیمت ۳۶ کروڑ روپیہ تھی۔ اگر ایک سال میں جو روپیہ اس طرح خرچ کیا جاتا ہے وہ صرف سرکاری کارخانوں میں ضروری پلانٹ اور مشینری فراہم

کرنے میں لگادیا جائے اور عارضی طور پر عملہ بھرتی کر لیا جائے تو صرف چند سالوں میں ملک اپنی ضرورت کی چیزیں آپ پیدا کرنے لگے۔ یہی مقصد اس صورت میں بھی حاصل ہو سکتا ہے اگر پرائیویٹ فرموں کو کچھ امداد دی جائے اور مشینری اور پلانٹ معقول شرحوں پر طویل مدت کے لئے ان سے خریدنے کا معاہدہ کر لیا جائے۔

اوسط پیمانہ کی صنعتیں | یہ صنعتیں عموماً مشترکہ سرمایہ سے چلائی جاتی ہیں گو ان میں سے اکثر پرائیویٹ سرمایہ سے بھی چلتی ہیں۔ ان کی پہلی ضرورت یہ ہے کہ صوبہ کی حکومت متعلقہ محکموں کی معرفت اس بات کا یقین دلائے کہ وہ نئی صنعتیں شروع کرانا چاہتی ہے اور اس مقصد کے حصول کے لئے اشتراک عمل کے لئے تیار ہے۔ حکومت کو نہایت آمادگی کے ساتھ صوبہ کے قدرتی اور معاشی ذرائع کے متعلق جتنی گزشتہ پیمائشیں ہو چکی ہیں ان کے ریکارڈوں کو بڑے بڑے تاجروں اور ایسے لوگوں کے سامنے جنھیں صنعتوں کے بنانے سے دلچسپی ہے رکھنا چاہیئے۔

مقامی پبلک میں جو کاروباری لوگ ہیں انھیں دعوت دینی چاہیئے کہ وہ ایسی اسکیموں کو جن سے انھیں دلچسپی ہے حکومت کے سامنے رکھیں۔ تاجروں اور صناعوں کی انجمنوں کو مشورہ دینے کے لئے کہا جائے۔ اگر کسی صنعت کے لئے مقامی یا غیر ملکی ماہروں کا رکھنا اور ان کا صوبہ میں دورہ کرنا ضروری ہو تو ایسے آدمیوں کو بھی صوبہ کی حکومتوں کو ملازم رکھنا چاہیئے۔ ان ماہروں کو مقامی تاجروں اور ساہوکاروں سے مشورہ کرنا چاہیئے اور نئی صنعتوں کی ابتدائی تجاویز کو حکومت کے سامنے رکھنا چاہیئے اور یہ بتلانا چاہیئے کہ ان میں سے کونسی ان کی رائے میں نفع بخش ثابت ہوں گی۔ اس قسم کی ابتدائی تحقیقاتیں اگر کی گئیں تو ان سے پبلک کی دلچسپی بیدار ہوگی اور وہ اشتراک عمل کے لئے آمادہ ہو جائے گی اور دس بارہ ایسی صنعتیں ضرور نمودار ہو جائیں گی جن کے متعلق تفصیلی تحقیقات ضروری ہوگی اور ان میں سے کچھ سال کے اندر اندر شروع بھی کی جاسکیں گی۔

ذیل میں اوسط پیمانہ کی کچھ صنعتیں نمونہ کے لئے درج کی جاتی ہیں:۔

لوہے کے اوزار ڈھالنے کے کارخانے۔

انجنیری کی صنعتیں جن سے انجن، پمپ اور مشینیں بنائی جاتی ہیں۔

مصنوعہ فولاد

دھاتوں کے برتن بنانے والے کارخانے۔

اونی اور سوتی کپڑے کے متوسط کارخانے اور مصنوعی ریشم کے کارخانے۔

روئی اوٹنے اور دبانے والے کارخانے۔

کیمیاوی اشیا اور رنگ۔

شکر۔

کاغذ۔

دیاسلائی کے کارخانے۔

کیمیاوی کھاد۔

غذا اور مشروبات۔

شرابیں۔

تمباکو کی صنعت۔

صابن اور موم بتیاں۔

ربڑ اور ربڑ کی اشیا۔

ٹائل اور اینٹیں۔

مٹی کی صنعتیں جن میں سمنٹ، شیشہ، پتھر کی اشیا، پائپ وغیرہ شامل ہیں۔

چمڑے کی اشیا، کھالیں چمڑے رنگے ہوئے اور کمائے ہوئے۔

طباعت اور اشاعت۔

فوٹوگرافی اور سنما کی اشیا۔

کلاک اور گھڑیاں۔

ٹائپ رائٹر۔

ان میں سے بہت سی صنعتیں ملک کے مختلف حصوں میں اس وقت بھی چلائی جارہی ہیں۔ لیکن

ان کی تعداد کم، تنظیم ناقص اور پیداوار قلیل ہے۔ مناسب تامینی پالیسی اور حکومت اور بڑے بڑے تاجروں کے اشتراک عمل سے اس قسم کی صنعتیں بہت تیزی سے ترقی کر سکتی ہیں۔

چھوٹی صنعتیں | زراعتی شکل سے تجارتی اور صنعتی شکل اختیار کرنے کے لئے صنعتوں کو دستی صنعت کی منزل سے گزرنا پڑتا ہے۔ برطانوی قبضہ سے پہلے ہندوستان میں چھوٹی اور گھریلو صنعتوں کا بہت رواج تھا۔ اس زمانہ میں ملک کو اپنی تمام ضروریات خود ہی مہیا کرنی پڑتی تھیں۔ لیکن ذرائع آمد و رفت کی ترقی اور غیر ملکی تجارت کے فروغ سے بہت سی پرانی صنعتیں مثلاً لوہے، فولاد اور نمک کی صنعتیں باہر سے آئے ہوئے مال کے مقابلہ کی اہلیت نہ رکھنے کی وجہ سے تباہ ہوگئیں۔ جدید قسم کی صنعتیں آہستہ آہستہ جاری کی جا رہی ہیں لیکن رفتار میں وہ تیزی نہیں ہے جس کا مطالبہ ملک کی وسعت ضروریات اور رفتار آبادی کی تیزی کر رہی ہیں۔ پرانے قسم کی جو چھوٹی صنعتیں بچ گئی ہیں صرف وہ ہیں جو زراعت سے وابستہ ہیں۔

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اگر مقامی صناعوں کی حوصلہ افزائی کی پالیسی پر مستقل طور پر عمل کیا جائے تو چھوٹی صنعتوں کی توسیع کا خاصا امکان پایا جاتا ہے۔ ابتدا میں صرف ایسی چھوٹی صنعتوں کی سرپرستی کرنا چاہئے جو ضرورت کی چیزیں پیدا کرتی ہیں اور جن کی ملک کے اندر طلب پائی جاتی ہے۔

میونسپلٹیوں، لوکل بورڈوں، دیہی پنچایتوں اور مقامی انجمنوں کو چاہئے کہ وہ معقول رعائتیں اور سہولتیں فراہم کرکے اپنے علاقوں میں صنعتوں کی سرپرستی کریں۔ اس سے نہ صرف روپیہ کی گردش اور آبادی کی قوت خرید میں اضافہ ہوگا بلکہ اس سے مقامی حکومتوں کی آمدنی بھی بڑھے گی۔ انگلستان میں مقامی اداروں کی یہ ایک خصوصیت ہے کہ وہ سرمایہ اور صنعتوں کو ہر طرح کا لالچ دے کر اپنے علاقے میں کھینچنے کی کوشش کرتے ہیں۔

ذیل میں نمونہ کے لئے ایسی دستی، چھوٹی اور گھریلو صنعتوں کی فہرست دی جاتی ہے جنھیں آبادی کا بیشتر حصہ نفع کے ساتھ اختیار کر سکتا ہے:۔

دھاتوں کے کام — لوہار، زراعتی اوزار اور مشینیں۔

دھاتوں کے برتن بنانا — تانبا، پیتل، المونیم وغیرہ۔

دستی سوت کتائی اور بنائی، روئی اوٹنا، ریشم کا دھاگہ کھینچنا۔
دری اور کمبل بنانا۔
آٹا پیسنا۔
چاول صاف کرنا۔
تیل کی گھانیاں لگانا۔
غذا کی پیداواریں۔ پھلوں کا ڈبوں میں بند کرنا مشروبات اور بوتلوں کے پانی۔
سگریٹ، بیڑی۔
اینٹیں، کھپریل اور ٹائل۔
فرنیچر، کرسیاں، میزیں، بنچیں، صندوق، کنگھیاں وغیرہ۔
مٹی کے برتن
چٹائی بننا، ٹوکری اور رسی بنانا۔
جوتا بنانا۔
شہد کی مکھی پالنا۔
کھلونے۔
نباتی رنگ، پالش، سیاہی وغیرہ۔
پنسل بنانا۔
بٹن بنانا۔
صابن بنانا۔
شیشہ کے کام، چوڑیاں۔
تام چینی کے برتن
چھپائی۔

جلد سازی۔

جدید طریقوں پر مکان بنانا۔

جرمنی اور جاپان جیسے ممالک میں چھوٹے پیمانہ کی صنعتوں کو ملک کی دولت آفرینی میں بڑی اہمیت حاصل ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ جرمنی کے ۹۰ فیصدی صنعتی کارخانے چھوٹے پیمانہ کی صنعتوں سے وابستہ ہیں اور ان میں آبادی کا ⅓ حصہ کام کرتا ہے۔ اسی طرح جاپان میں صنعتی کارخانوں کی بیشتر تعداد چھوٹے سائز کی ہے۔ ایک تازہ تصنیف[1] میں درج ہے کہ ان ۵۵ ہزار نو سو ۴۸ کارخانوں میں سے جن کی فہرست ۱۹۲۸ء میں بنائی گئی تھی۔ ۵۰ فیصدی ایسے تھے جن میں پانچ سے نو مزدوروں تک کام کرتے تھے اور صرف ۰.۵ فی صدی ایسے کارخانے تھے جن میں ایک ہزار یا زیادہ مزدور کام کرتے تھے۔

صنعتی تنظیم۔ اس کے خاص لوازم | صنعتی محکموں کا انتظام کچھ سالوں سے صوبوں کو سپرد کر دیا گیا ہے مگر مرکزی حکومت نے محاصل درآمد و برآمد کے ذریعے سے صنعتوں کی حفاظت، ساہوکارے کی سہولتوں کی نگرانی، محاصل ریلوے میں کمی بیشی اور تجارتی اور مالی حکمت عملیوں کی تشکیل کو جن سے صنعتی ترقی پر بہت گہرا اثر پڑتا ہے اپنے ہاتھ میں رکھا ہے۔ صنعتی مشاغل کی طرف پورے طور پر توجہ کرنے کے لئے صوبوں کے وزراء کے پاس نہ روپیہ ہے اور نہ اختیار۔ اسی لئے باوجود اس کے کہ نگرانی کو ان کے ہاتھ میں آئے چودہ سال گزر گئے ہیں لیکن پھر بھی صوبہ کی حکومتیں من حیث الجماعت اس قومی ضرورت کی طرف کوئی التفات نہیں کر سکی ہیں۔

صنعتی محکموں کو اجازت نہیں دی جاتی کہ وہ تنظیم اور تعین حکمت عملی کے بڑے مسائل سے موثر طریقہ پر کوئی سروکار رکھیں اور بعض صوبوں میں ان کے مشاغل فنی مشورہ اور فنی اور صنعتی تعلیم کے ابتدائی درجوں تک محدود رہتے ہیں۔

گذشتہ صدی کے آخری سالوں سے ان تاجروں کی کوشش سے جو ہندوستانی اور برطانوی کمپنیوں

---

[1] Harold G. Moulton : Japan – An Economic and Financial Appraisal (1932). صفحہ ۱۳۲

کو ترقی دینا چاہتے تھے کچھ بڑے پیمانہ کی صنعتیں قائم ہوگئی ہیں۔ بعض صوبوں میں صنعتی پیمائش کے کام بھی جزئی طور پر کئے گئے ہیں اور بقیہ صوبوں میں انفرادی طور پر بعض موجودہ یا مجوزہ اسکیموں پر بھی غور کیا گیا ہے۔ لیکن ان تحقیقاتوں کی نوعیت بہت محدود رہی ہے۔ بڑے پیمانہ کی جو چند صنعتیں پائی جاتی ہیں ان میں اور سرکاری صنعتی محکموں کے تعلقات میں کوئی زندگی نہیں پائی جاتی۔ اس بات کی کوئی کوشش نہیں کی جاتی کہ ایسے پیمانہ پر ملک کی صنعتی ترقی کو جاری رکھا جائے جس کا ملکی مفاد اور ملک کی وسعت مطالبہ کر رہی ہیں اور ہر چند صنعتوں کا مسئلہ ملک کی بہبود کے مسائل میں بنیادی اہمیت رکھتا ہے لیکن پھر بھی اس یتیم بچے کا آج کل کوئی والی اور وارث نہیں ہے۔

علاج | ملک میں ایک مناسب تنظیم کو شروع کرنے کی ضرورت ہے تاکہ صنعتوں کی ترقی کے لئے ایک تندرست ماحول پیدا ہو سکے۔ ذیل کی چند باتوں کی طرف خاص طور پر توجہ کرنا چاہیئے۔

(۱) ایک عام ادارہ جس میں حکومت اور کاروباری لوگوں کے نمائندے شامل ہوں تاکہ باہمی اشتراک عمل سے ایک ایسی فضا پیدا ہو سکے جس میں صنعتیں تیزی کے ساتھ ترقی کریں۔

(۲) شہروں، ضلعوں اور دیہی علاقوں کے لئے ایک مقامی ادارہ یا کونسل جو ان معاملات میں مقامی کاروباری آدمیوں کی حوصلہ افزائی کر سکے۔

(۳) محاصل درآمد کے ذریعہ سے تامین و تحفظ۔

(۴) ساہوکارے کی سہولتیں۔

(۵) امداد و شمار کے ذریعہ سے معلومات فراہم کرنے کا معقول انتظام۔

(۶) کمپنی کے قانون اور منیجنگ ایجنسی کے نظام کے لئے ضروری قوانین بنائے جائیں۔

اس کے علاوہ جن ضمنی سہولتوں کی اور ضرورت ہے وہ حسب ذیل ہیں:۔

(۱) نمائشیں اور تجارتی میوزیم۔

(۲) تجربہ اور نمائشوں کے مرکز۔

(۳) صنعتی ریسرچ۔

(۴) فنی اور تجارتی تعلیم۔

(۵) غیر ممالک میں ہندوستانی تجارتی کمشنر اور تجارتی معلومات جمع کرنے والے لوگ۔

(۶) نقل و حمل اور کرایہ کی سہولتیں۔

صنعتی ترقی کا جو مکمل پروگرام اختیار کیا جائے گا اس میں ان تمام سہولتوں کے فراہم کرنے کی ضرورت ہو گی۔ ان میں سے ہر عنوان کے متعلق جو وضاحت طلب امور ہیں ان کی تشریح جامعہ کی کسی اور اشاعت میں کی جائے گی۔

# فاشزم

(بسلسلہ گذشتہ)

اشتراکیت کے بعد فاشزم جمہوری تخیلات کے سارے نظام کا مخالف ہے اور اسے نظری اور عملی دونوں اعتبارات سے رد کرتا ہے۔ فاشزم اس کا منکر ہے کہ اکثریت محض اس وجہ سے کہ اکثریت ہے انسانی سماج کی رہنمائی کر سکتی ہے۔ وہ منکر ہے کہ صرف اعداد وقتاً فوقتاً استفسار کے ذریعہ حکومت کر سکتے ہیں، فاشزم توانائی کی ناگزیر، مفید اور کارآمد عدم مساوات کا مقر ہے جسے عام حق رائے دہندگی جیسے مکانکی طریقوں سے کبھی بھی ہموار نہیں کیا جا سکتا۔ جمہوری حکومت میں کبھی کبھی لوگوں کو با اقتدار ہونے کا مغالطہ سا ہو جاتا ہے، حالانکہ اصلی موثر اقتدار پوشیدہ اور غیر ذمہ دار ہاتھوں میں رہتا ہے۔ جمہوریت میں برائے نام تو کوئی بادشاہ نہیں ہوتا۔ لیکن حقیقت میں چاہے وہ غائب ہی کیوں نہ ہو بہت سے بادشاہ ہوتے ہیں اور یہ ایک اکیلے بادشاہ سے کہیں زیادہ مطلق العنان، ظالم اور تباہ کن ہوتے ہیں۔

یہی وجہ ہے کہ فاشزم نے اگرچہ پہلے ۲۲ء میں مصلحت کی بنا پر جمہوریت کے موافق رویہ اختیار کیا تھا لیکن روم پر اقدام سے پہلے اسے ترک کر دیا۔ اس لئے کہ اس کو یقین ہو گیا تھا کہ ہیئت سیاسی کی شکل کا مسئلہ اس وقت تک کوئی خاص اہمیت نہیں رکھتا۔ اور موجودہ اور گذشتہ شاہوں اور جمہوریتوں کی مثالوں کا مطالعہ کرنے کے بعد فاشزم اس نتیجہ پر پہنچا ہے کہ شاہی اور جمہوریت کو کسی مطلق معیار سے نہیں جانچا جا سکتا، بلکہ یہ تو محض وہ شکلیں ہیں جن میں کسی خاص ملک کے سیاسی، تاریخی، روایتی اور نفسیاتی ارتقا نے اپنا اظہار کیا ہے۔ فاشزم نے شاہی اور جمہوریت کے نفاذ کو ختم کر دیا ہے حالانکہ جمہوریت اس نفاذ کے خیال کے ماتحت شاہی کی برائیاں جتلانے میں مصروف ہے اور اپنے کو مکمل طرز حکومت جتانے سے نہیں تھکتی، آج یہ دیکھا جا سکتا ہے کہ جمہوریتیں موجود ہیں جو سخت قدامت پسند مطلق العنان ہیں اور شاہیاں ہیں جن سے مستقبل کی نہایت قیمتی

جماعتی اور سیاسی امیدیں وابستہ ہیں۔

اپنے افکار فلسفیانہ میں رینان جو فاشزم کا ایک پیشرو تھا کہتا ہے: "عقل اور حکمت انسانیت کی پیداوار ضرور ہیں، لیکن عقل کو لوگوں سے براہ راست نکلا ہوا جاننا اور اسے لوگوں کے عمل کا بلاواسطہ نتیجہ سمجھنا اپنے کو دھوکا دینا ہے۔ عقل کے وجود کے لئے یہ ضروری نہیں ہے کہ ہر شخص اسے سمجھ سکے۔ اور اگر ایسا ہونا ضروری بھی ہوتا تب بھی ایک ادنیٰ درجہ کی جمہوریت میں اس کا حصول ناممکن تھا جس کی فطرت ہی میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہر برتر تربیت کا خاتمہ کر دے۔ یہ اصول کہ سماج کا وجود ان تمام افراد کی خوشحالی اور شخصی آزادی پر منحصر ہے جن سے سماج بنی ہے قدرت کے منصوبوں کے مطابق نظر نہیں آتا۔ کہ قدرت کے کارخانہ میں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ صرف نسل کا خیال کیا گیا ہے اور فرد کو اس پر سے قربان کیا ہے۔ اس کا بڑا اندیشہ ہے کہ جمہوریت کے ایسے تصور کی (میں یہ ضرور کہہ دینا چاہتا ہوں کہ لفظ جمہوریت کی مختلف تعبیریں کی جا سکتی ہیں) آخری منزل بس سماج کی یہ حالت ہوگی کہ ایک رذیل گلہ کو سوائے اس کے کوئی کام نہ ہوگا۔ کہ اپنی ادنیٰ خواہشات کے پورا کرنے میں ہمہ تن مصروف رہے"

یہ تھے رینان کے الفاظ۔ فاشزم جمہوریت کے اس بے معنی اور رسمی جھوٹ کا منکر ہے جس سے سیاسی مساوات کو جماعتی فقدان ذمہ داری کے پردہ میں پیش کیا جاتا ہے۔ فاشزم اس جمہوریت کی 'مسرت' اور لامتناہی ترقی کے افسانوں کا بھی منکر ہے۔ لیکن جمہوریت کی مختلف تعبیریں ہو سکتی ہیں یعنی اگر جمہوریت سے مراد سماج کی وہ حالت ہو سکتی ہے جس میں عوام امور سیاسی میں بے اثر نہیں ہوتے تو فاشزم اپنے کو "منظم، مرکزی، با اقتدار جمہوریت" کہہ سکتا ہے۔

---

فاشزم نے سیاست اور معیشت دونوں میدانوں میں لبرل مسلک سے کامل مخالفت کا رویہ اختیار کیا ہے۔ مناظرہ و مباحثہ میں کامیابی کی خاطر لبرل مسلک کو گذشتہ صدی کی تاریخ میں بیجا مبالغہ سے کام لے کر غیر معمولی اہمیت نہ دینی چاہئے۔ اور نہ اس مسلک کو جو اس علم میں منجملہ بہت سے نظریوں کے

ایک نظریہ کے طور پر ظاہر ہوا تھا تمام انسانیت کے لئے ہمیشہ ہمیش کے لئے مذہب کی حیثیت دیدنی چاہیئے یہ مسلک ۱۸۴۳ء میں پیدا ہوا، اس اتحاد مقدس کے خلاف جس کا مقصد یہ تھا کہ یورپ کو ۱۷۸۹ء سے پہلے والے زمانہ کی طرف دوبارہ لے جائے۔ اس مسلک کی کامیابی کا زمانہ عروج ۱۸۴۸ء تھا جب کہ پوپ پایس نہم تک لبرل تھا۔

اس سال کے بعد ہی اس میں سوال شروع ہوا۔ اس لئے کہ اگر ۱۸۴۸ء کو روشنی اور امید کا سال کہہ سکتے ہیں تو ۱۸۴۹ء تاریکی اور مصیبت کا سال تھا۔ جمہوریہ روما کو اسی سال ایک دوسری جمہوریہ' فرانس' نے ایک مہلک ضرب لگائی' اسی سال مارکس نے مذہب اشتراکیت کی ابتدا اپنے مشہور صحیفہ اشتراکیت' سے کی۔ ۱۸۵۱ء میں نپولین ثالث نے وہ سیاسی انقلاب کیا جسے کسی حال میں لبرل نہیں کہہ سکتے اور ۱۸۷۰ء تک فرانس میں حکومت کرتا رہا' اور تب جاکر اس عام برکت کی وجہ سے اسے تخت سے اتار اگیا جو تاریخ کی سب سے زیادہ فیصلہ کن شکستوں میں سے ایک شکست فوجی کا نتیجہ تھی۔ اس معرکہ میں فاتح بسمارک تھا جسے نہ اس مذہب آزادی کی کچھ خبر تھی نہ ان پیغمبروں کی جنھوں نے اس مذہب کی تلقین کی تھی۔

یہ بڑی اہم بات ہے کہ ایسی مہذب قوم جیسے کہ جرمن ہیں پوری انیسویں صدی میں اس مذہب آزادی سے بالکل ناواقف رہے۔ یہ چیز بس ایک جملہ معترضہ کے طور پر وہاں آئی جس کی نشانی وہ جماعت تھی جسے "فرانک فرٹ کی مضحکہ خیز پارلیمنٹ" کہتے ہیں اور جو بہت تھوڑے عرصہ قایم رہ سکی۔ ورنہ جرمنی نے اپنا اتحاد قومی لبرل مسلک سے بالکل باہر رہکر حاصل کیا کہ یہ مسلک تو جرمن ذہن کے لئے بالکل ناقابل قبول معلوم ہوتا ہے اس لئے کہ ذہن اصلاً شاہ پسند واقع ہوا ہے اور لبرل مسلک منطق اور تاریخ دونوں کے لحاظ سے نراج کا پیش خیمہ ہے۔ جرمن اتحاد کے حصول میں ۱۸۶۴ء، ۱۸۶۶ء، ۱۸۷۰ء کی تین جنگیں منازل کی حیثیت رکھتی ہیں اور ان میں رہنمائی کا سہرا ایسے' لبرلوں' کے سر ہے جیسے فان مولٹکے اور بسمارک۔

رہا اٹلی کا اتحاد قومی سو یہ بھی لبرل مسلک کا اس سے کہیں کم مرہون منت ہے جتنا کہ مینرنی اور گری بالڈی کا جو لبرل نہ تھے۔ اگر لبرلوں کا مخالف نپولین مداخلت نہ کرتا تو ہمیں لمبارڈی نہ ملتا' اور لبرلوں کی مخالف بسمارک کی مدد سے وادیور

میدان میں نہ ہوتی تو غالباً ہمیں ۱۸۶۶ء میں وینس کا صوبہ نہ ملتا، اور ۱۸۷۰ء میں ہم روم میں داخل نہ ہو سکتے۔ ۱۸۷۰ء سے ۱۹۱۴ء تک وہ زمانہ تھا کہ خود اس مذہب کے پجاری اس کے شام زوال کے دھندلکے کو تسلیم کرنے لگے تھے، کہ اسے ادب کے انحطاط اور عمل کی رجعت نے شکست دے دی تھی۔

لبرل عہد نے ہر طرف بے شمار گتھیاں پیدا کر کے چاہا کہ گذشتہ جنگ عظیم کی خونریزی سے ان سب کو سلجھائے۔ کبھی کسی مذہب نے اپنے پیروؤں سے ایسی مہیب قربانی کا مطالبہ نہ کیا ہوگا۔ غالباً لبرل دیوتا خون کے پیاسے تھے! لیکن آج لبرل مذہب کو اپنے ویران مندروں کے دروازہ بند کرنے پڑے ہیں اس کے مندر اس لئے ویران ہیں کہ اقوام عالم نے سمجھ لیا ہے کہ اس کی پوجا سے، جو معیشت کے میدان میں لاادریت اور اخلاق و سیاست میں بے پروائی کے مرادف ہے، قوموں کی تباہی یقینی ہے۔ اور موجودہ دنیا کی تمام سیاسی امیدیں لبرل مذہب کی مخالف ہیں۔ اس لئے یہ نہایت مضحکہ انگیز بات ہے کہ لوگ اس مذہب کو تاریخ کے فیصلہ سے ماوراء سمجھیں، جیسے کہ تاریخ انسانیت بس لبرل مذہب کے حاملوں ہی کی جولانگاہ ہے، یا جیسے لبرل مذہب ہی تہذیب کا ناقابل تغیر قول فیصل!۔

---

لیکن فاشزم جب اشتراکیت، جمہوریت، اور لبرل فلسفہ کا انکار کرتا ہے تو یہ نہ سمجھ لینا چاہئے کہ وہ دنیا کو ۱۷۸۹ء سے پہلے والی حالت پر لانا لے جانا چاہتا ہے، کہ اسی تاریخ کو بعد کی نیم لبرل صدی کا نقطۂ آغاز کہہ سکتے ہیں۔

ہم پیچھے مڑنا نہیں چاہتے۔ فاشزم نے دی میتر کو اپنا رہنما نہیں بنایا ہے جس طرح کلیسائی اقتدار کی بے چون و چرا تسلیم پھر سے پیدا نہیں ہو سکتی اسی طرح مطلق العنان شاہی بس ہو چکی اور پھر سے واپس نہیں آ سکتی۔

اسی طرح منصب داری نظام کی رعایتیں بھی ہو چکیں، اور سماج کی تقسیم ایسی ذاتوں میں جن میں باہر سے کوئی داخل نہ ہو سکے ختم ہو چکی۔ فاشزم اور اس قسم کی ہیئت اجتماعی میں کوئی لگاؤ نہیں ہے۔

ایک پارٹی جو پورے طور سے ساری قوم پر حکمراں ہو تاریخ میں بالکل نرالی چیز ہے، اس لئے اس کی مثالیں اور حوالے نہیں ملتے۔ اشتراک، لبرل مذہب، اور جمہوریت میں جو عناصر بھی زندہ ہیں اُنھیں فاشزم نے اپنی تعمیر میں استعمال کیا ہے۔ یعنی تاریخ سے جو چیزیں حقایق محکم کی حیثیت سے ملی ہیں انھیں لے لیا ہے اور باقی سب کو رد کر دیا ہے یعنی اس تصور کو کہ ہر زمانہ اور ہر قوم کے لئے ایک ہی مسلک ایک سا مفید ہو سکتا ہے۔

اگر یہ تسلیم بھی کر لیجئے کہ اُنیسویں صدی اشتراک اور لبرل مذہب اور جمہوریت کی صدی تھی تو اس سے یہ تو ثابت نہیں ہوتا کہ بیسویں صدی میں بھی انھیں کی فرمانروائی رہے۔ سیاسی مسلک آتے جاتے رہتے ہیں، انسانیت باقی رہتی ہے۔ اور یہ توقع کرنا بیجا نہیں کہ یہ صدی حکومت و اقتدار کی صدی ہوگی، فاشزم کی صدی۔ اس لئے کہ اگر انیسویں صدی انفرادیت کی صدی تھی تو یہ توقع کی جا سکتی ہے کہ بیسویں اجتماعیت کی صدی ہوگی یعنی ریاست کی صدی۔ اور اس میں کون سی بات منطق کے خلاف ہے کہ یہ نیا مسلک پچھلے مذاہب کے تمام زندہ اور حیات بخش عناصر کو کام میں لائے؟

فاشزم کی اساس ریاست کا تصور ہے، اس کی ماہیت، اس کے فرایض اور مقاصد۔ فاشزم ریاست کو حقیقت مطلق سمجھتا ہے جس کے مقابلہ میں سب افراد اور گروہ اعتباری ہیں، اور صرف ریاست کے ساتھ تعلق کے اعتبار سے ان کا تصور ممکن ہے۔ لبرل ریاست کا تصور ایک ہدایت کرنے والی قوت کا تصور نہیں ہے جو ایک ہیئت اجتماعی کی مادی و روحانی نشو ونما کی رہنمائی کرتی ہو بلکہ ایک قوت کا سا تصور ہے جس کا کام بس نتائج کا درج کر لینا ہو، برخلاف اس کے فاشستی ریاست میں خود شعور ہے، اس میں اپنی قوت ارادی ہے، اپنی شخصیت ہے، یعنی اسے اخلاقی ریاست کہہ سکتے ہیں۔ سنہ ۱۹۲۹ء میں فاشست عہد کے پہلے پنج سالہ اجتماع میں میں نے کہا تھا:۔ "ہم فاشستیوں کے نزدیک ریاست بس محافظ کی حیثیت نہیں رکھتی جس کا کام صرف یہ ہو کہ وہ شہریوں کے شخصی تحفظ کا یقین دلا دے، نہ ان کے نزدیک یہ ایک تنظیم ہے جس کا مقصد خالص مادی ہو مثلاً زندگی کے ایک خاص معیار اور پرامن خوشحالی کی ایک خاص سطح کی ضمانت کرنا۔ اس لئے کہ ان مقاصد کے حصول کے لئے تو ایک انتظامی کونسل کافی ہوتی۔ نہ ہماری ریاست خالص

سیاسی تخلیق ہے جسے اس حقیقت سے کوئی واسطہ نہیں جو افراد اور کل قوم کی زندگی سے عبارت ہے۔

فاشزم نے ریاست کا جو تصور پیدا کیا ہے اور فاشزم نے جس ریاست کو قایم کیا ہے وہ بجائے خود ایک روحانی اور اخلاقی حقیقت ہے۔ اس کی سیاسی، عدالتی، اور معاشی تنظیم تو محض ایک محسوس چیز ہے اور لازم ہے کہ اپنی اصل اور اپنی نشو و نما میں یہ تنظیمات ایک روح کے مظاہر ہوں۔ ہماری ریاست داخلی اور خارجی تحفظ کی ضامن ضرور ہے مگر ساتھ ہی توم کی اس روح کی امانت دار اور اسے آگے منتقل کرنے والی بھی ہے جو صدیوں کی ترقی سے پیدا ہو کر ہماری زبان، ہمارے رسم و رواج اور ہمارے مذہب کی شکل میں ظاہر ہوئی ہے۔ اور ریاست صرف زمانہ حال ہی کی ایک جیتی جاگتی حقیقت نہیں بلکہ اس کا رابطہ ماضی سے بھی ہے اور اس سے بھی زیادہ مستقبل سے۔ یوں یہ انفرادی زندگی کی تنگ حدود سے متجاوز ساری قوم کی روح مضمر کی نائب ہے۔ ریاستیں اپنے کو جن شکلوں میں ظاہر کرتی ہیں وہ بدل سکتی ہیں مگر ایسی شکلوں کی ضرورت ازلی ہے۔

ریاست ہی شہریوں کو مدنی محاسن کی تعلیم دیتی ہے، یہی ان میں اپنے مقصد حیات کا احساس پیدا کراتی ہے، انھیں متحد کرتی ہے، عدل کے ذریعہ ان کے مختلف اغراض میں یکجہتی پیدا کرتی ہے، اور آنے والی نسلوں تک علوم، فنون، قانون، کی ذہنی فتوحات اور اتحاد انسانیت کا خیال منتقل کرتی ہے۔ ابتدائی قسم کی قبیلہ وار زندگی سے یہی انسانی قوت کے اعلیٰ ترین مظہر یعنی سلطنت تک لے جاتی ہے، یہ صدیوں تک ان کے ناموں کو باہم مربوط کر دیتی ہے جو اس کے وجود کی ضروری اور اس کے قوانین کی اطاعت میں جان دیتے ہیں۔ یہ ان فاتحوں کی جنھوں نے اس کی مملکت کے حدود کو وسیع کیا ہے، اور ان غیر معمولی شخصیتوں کی جنھوں نے اسے روشن کیا ہے یاد تازہ رکھتی ہے اور آنے والی نسلوں کے سامنے قابل تقلید مثال کی حیثیت سے پیش کرتی ہے۔ جس قوم میں ریاست کا تصور دھندلا ہونے لگتا ہے اور انتشار کی قوتیں پھیلنے لگتی ہیں، چاہے افراد کی وجہ سے چاہے مخصوص گروہوں کی وجہ سے، تو وہ قوم زوال کے راستہ پر لگ جاتی ہے۔

۱۹۲۹ء سے لے کر آج تک کے تمام سیاسی و معاشی تغیرات نے ان نظری بیانات کی صحت کو ثابت کیا ہے اور ریاست کی اہمیت بھی ایسی ہی مہتم بالشان۔ یہی وہ قوت ہے جو نظام سرمایہ داری کے تصادمات کا

حل نکال سکتی ہے، اور بین الاقوامی پیچیدگیوں کو سلجھا سکتی ہے۔

جولس سائمن کی روح کہاں ہے جس نے لبرل مذہب کے دور ابتدائی میں یہ اعلان کیا تھا کہ "ریاست کو کوشش کرنی چاہیئے کہ اپنے کو غیر ضروری بنا دے، اور خود اپنی برخاستگی کی سبیل نکالے" یا میک کلاک کی، جس نے پچھلی صدی کے نصف آخر میں کہا تھا کہ ریاست کو بہت زیادہ حکومت کرنے سے احتراز کرنا چاہیئے! انگریز منتظم آج یہ دیکھ کر کیا کہتا کہ معیشت کے ہر شعبہ میں برابر ریاست کی مداخلت کا مطالبہ ہوتا رہتا ہے حالانکہ اس کے نزدیک تو صنعت کو صرف یہ چاہیئے کہ ریاست اسے چین سے رہنے دے۔ یا جرمن ہم بولٹ جس کی رائے میں "سست" ریاست کو سب سے اچھی ریاست سمجھنا چاہیئے۔ یہ سچ ہے کہ لبرل معاشیوں کی دوسری نسل پہلوں کی بہ نسبت کم انتہا پسند تھی اور خود آدم اسمتھ نے وہ دروازہ کھول دیا تھا (اگرچہ کمال احتیاط کے ساتھ) جس سے معیشت میں ریاست کی مداخلت کی راہ نکلتی ہے۔ پھر بھی جب ہم لبرل مذہب کا نام لیتے ہیں تو مراد ہوتی ہے انفرادیت سے اور جب فاشزم کہتے ہیں تو مراد ہوتی ہے ریاست۔

لیکن فاشستی ریاست ایک انوکھی چیز ہے اور بے مثل۔ یہ قدامت پسند نہیں اس لئے کہ یہ ان عالمگیر مسائل سیاسی کے حل کرنے کی توقع رکھتی ہے جنھیں دوسرے ملکوں میں سیاسی فرقوں کی رقابت، پارلیمنٹ کی غیر معمولی قوت اور سیاسی جماعتوں کی غیر ذمہ داری سے حل کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ معیشت میں یہ مسائل کا حل سنڈیکیٹ کے نظام سے کرتی ہے جس کی اہمیت صنعت اور مزدوروں دونوں کے لئے روز بروز بڑھ رہی ہے۔ اخلاق میں یہ نظم اور ضبط کا حامی ہے اور ملک کے مسلمہ قانون اخلاق کی اطاعت کرانا اپنا فرض سمجھتا ہے۔ فاشزم چاہتا ہے کہ ریاست مضبوط اور مؤیذ پر ہو اور اسے وسیع پیمانہ پر عام پسندیدگی بھی حاصل ہو۔ فاشستی ریاست نے تو اپنے اندر قوم کے معاشی مشاغل کو بھی شامل کر لیا ہے اور مختلف صنعتی جمعیتوں کے اجتماعی اور تعلیمی اداروں کے ذریعہ جو اس نے قائم کئے ہیں اس کا اثر قومی زندگی کے ہر گوشہ میں پہنچتا ہے اور اپنی اپنی تنظیمات کی معرفت قوم کی تمام سیاسی، معاشی اور اخلاقی قوتیں اس میں شامل ہیں۔

یہ ریاست جسے کروڑوں افراد کی حمایت حاصل ہے، جو اس کے اقتدار کو تسلیم کرتے ہیں، برابر اس کی قوت کا احساس رکھتے ہیں، اور ہر وقت اس کی خدمت کے لئے آمادہ رہتے ہیں۔ یہ ریاست قرون وسطیٰ

کی پرانی ظالم ریاست نہیں ہے، نہ اس میں اور ان مطلق العنان حکومتوں میں کوئی بات مشترک ہے جو ۱۷۸۹ء سے پہلے یا بعد کو رہی ہیں۔ فاشستی ریاست میں فرد گھٹتا نہیں، تقویت پاتا ہے۔ جیسے فوج میں سپاہی اپنے دوسرے ساتھیوں کی وجہ سے کچھ کم نہیں ہو جاتا بلکہ بڑھتا ہے۔ فاشستی ریاست قوم کو منظم کرتی ہے مگر فرد کے لئے آزادی کا کافی میدان چھوڑتی ہے۔ فرد کو بے سود اور غالباً مضر آزادی سے ضرور محروم کیا جاتا ہے مگر جو ضروری آزادی ہے وہ برقرار رہتی ہے۔ ہاں اس بات کا فیصلہ کہ کیا ضروری ہے اور کیا غیر ضروری فرد نہیں کر سکتا، صرف ریاست کر سکتی ہے۔

---

فاشسی ریاست کو نہ بہ حیثیت عام دین کی حقیقت سے بے تعلقی ہے نہ اس مخصوص دین سے جسے اطالوی کیتھلک دین کہتے ہیں۔ البتہ ریاست کسی فرقہ وارانہ دینیات کو تسلیم نہیں کرتی بلکہ ایک مخصوص اخلاقی تعلیم کو تسلیم کرتی ہے۔ فاشستی ریاست دین کو روح انسانی کے عمیق ترین مظاہر میں سے تسلیم کرتی ہے اور اس لئے اس کا احترام ہی نہیں کرتی بلکہ اس کی حمایت و حفاظت بھی اپنا فرض جانتی ہے۔ فاشستی ریاست نے کبھی خود اپنا نیا خدا تراشنے کی کوشش نہیں کی جیسے کہ روبس پیر اور انقلاب فرانس کے انتہا پسندوں نے کی تھی، اور نہ اس نے انسانوں کے دلوں سے دین کے نقش کو مٹانے کی بے سود سعی کی جیسے بولشوزم کر رہا ہے۔ فاشزم راہبوں اور ولیوں کے خدا اور شجاع شہدا کے خدا کا بھی احترام کرتا ہے اور اس خدا کا بھی جسے سیدھے سادے عام لوگ محسوس کرتے اور جس کے آگے وہ سر عبادت خم کرتے ہیں۔

فاشستی ریاست قوت اور حکومت کے عزم کا مجسمہ ہے۔ اس میں روما کی قوت عمل کی روایت کارفرما ہے۔ فاشزم کے نزدیک حکومت کا اظہار رقبۂ مملکت یا فوجی اعتبارات سے اتنا نہیں ہوتا جتنا کہ اخلاق اور روح کی کیفیات سے۔ فاشزم کو ایک سلطنت سمجھنا چاہئے یعنی ایک قوم جو براہ راست یا بالواسطہ دوسری قوموں پر حکمرانی کرتی ہے جس کے لئے ہرگز ضروری نہیں کہ وہ ان کے رقبۂ زمین سے ایک مربع گز بھی فتح کرے۔ فاشزم کے نزدیک اس سلطنت کی توسیع یعنی قوم کی توسیع زندگی کی لازمی نشانیوں میں ہے اور اس کے خلاف صورت انحطاط اور زوال کی علامت۔ جو قومیں ابھرتی ہیں یا زوال کے بعد پھر ترقی کرتی ہیں وہ ہمیشہ

سامراجی ہوتی ہیں، ترک و قناعت زوال اور موت کی نشانیاں ہیں۔ جو قوم اطالوی قوم کی طرح صدیوں کی ذلت اور پردیسیوں کی غلامی کے بعد ابھرنا شروع کرے اس کے رجحانات اور توقعات کی ترجمانی کے لئے فاشزم کا مسلک ہی سب سے زیادہ مناسب ہے۔

سلطنت کے لئے ضرورت ہے ضبط کی، قوتوں کے تعاون باہمی کی اور نہایت گہرے احساس فرض اور ایثار کی۔ اس بات سے فاشستی حکومت کے عملی پہلو کے بہت سے رخ سمجھ میں آسکتے ہیں، ریاست کی بہت سی قوتوں کی ماہیت معلوم ہو سکتی ہے، اور ان سخت کارروائیوں کی وجہ کا پتہ مل سکتا ہے جو ان لوگوں کے خلاف کرنی لازم ہیں جو بیسویں صدی میں اطالوی قوم کی اس ناگزیر حرکت کی مخالفت کرتے ہیں اور اس کے مقابلہ میں انیسویں صدی کے وہ فرسودہ خیالات پیش کرتے ہیں جنھیں ہر اس جگہ رد کر دیا گیا ہے جہاں لوگوں کو سیاسی اور جماعتی تغیر کے کسی بڑے تجربہ کی ہمت ہوئی ہے۔ قوم کو آج جس قدر حکومت، ہدایت اور نظم کی ضرورت ہے پہلے کبھی نہ تھی۔ اگر ہر زمانہ کا اپنا مخصوص مسلک ہوتا ہے تو ہزاروں علامتیں اس بات کا پتہ دے رہی ہیں کہ ہمارے زمانہ کا مخصوص مسلک فاشزم ہے۔ اس لئے کہ اگر مسلک کے لئے زندہ چیز ہونا ضروری ہے تو فاشزم نے ایک زندہ یقین پیدا کر دیا ہے اور اس یقین کی قوت کا اندازہ اس سے ہوتا ہے کہ لوگ اس کے لئے تکلیفیں برداشت کرتے ہیں اور جانیں دیتے ہیں۔

فاشزم کو اب ان مذاہب کی سی عالمگیر حیثیت حاصل ہے جن کی تکمیل دراصل روح انسانی کی تاریخ کی ایک منزل ہوتی ہے۔

---

# وارداتِ نفس

نہ مجھے ابر سے مطلب نہ تمنائے بہار ٭ دل کے بہلانے کو تھوڑی سی خوشی ہے درکار
ابر اُٹھا کریں، برسا کرے، بارانِ کرم ٭ سبھی اچھے ہیں، جو دم لے مری چشمِ خونبار
ایک سبزہ ہے کہ مدت ہوئی سوتے سوتے ٭ ایک میں ہوں کہ جو ہوں صبحِ ازل سے بیدار
سینکڑوں پھول ہنسے، سینکڑوں کلیاں پھوٹیں ٭ ٹوٹنا آبلۂ دل کا مگر ہے دشوار
ایک شبنم ہے کہ روتی ہے تو دم لے لے کر ٭ ایک میں ہوں کہ نہ ٹوٹا کبھی اشکوں کا تار
بزمِ احباب نہیں، خلوتِ مرقد بھی نہیں ٭ نہیں معلوم ہے زندوں میں کہ مُردوں میں شمار
ساکنِ دہر ہوں کہنے کو، مگر پھر کیا ہے ٭ آج تک تو کبھی دم بھر نہیں ٹھہرا دلِ زار
قلزمِ اشک میں طوفان کا عالم کب تک ٭ کبھی چڑھتے ہوئے دریا کا نظر آئے اُتار
زور ٹانگوں میں نہیں، قوتِ غم کے آگے ٭ ایک اک چاک جگر میں نے سیا سو سو بار
خود سے غربت کدۂ دہر میں آیا نہیں میں ٭ اور کے ہاتھ میں تھی باگ مگر تھا میں سوار
وہ خیابانِ عدم، اس سے کہیں بہتر تھا ٭ جس میں گل کا کوئی دھبا تھا نہ سیہ تابیِ خار
نہ کوئی نوحہ گرِ بسترِ شبہائے فراق ٭ نہ کوئی نغمہ کشِ صبحِ دل افزائے بہار
نہ سیہ خانۂ غم اور نہ زندانِ بلا ٭ نہ وہاں اہلِ جنوں اور نہ اہلِ آزار،
بدعتِ اہلِ جفا پاس نہیں جا سکتی ٭ اس سے نیچا ہے کہیں گنبدِ نیلی کا حصار
تنگیِ دہر سے جھپکی نہ کبھی آنکھ یہاں ٭ پاؤں پھیلا کے وہیں سوتے ہیں اصحابِ مزار
وہ تو اک جنتِ خاموش تھی کیا ذکر اس کا ٭ نہ کسی سے کوئی جھگڑا نہ کسی سے تکرار

وہی ٹھہرے ہوئے دل ہیں جو تڑپتے ہیں یہاں
وہی خاموش ہیں جو کرتے ہیں نالے ہر بار

# احسن الکلام

لیجئے حسنِ عمل سے کام، احساں کیجئے ٭ کم سے کم کچھ خاطرِ بیمارِ ہجراں کیجئے
ہو کے خود معدوم، نام اپنا نمایاں کیجئے ٭ اٹھیے بعدِ مرگ بھی جینے کا ساماں کیجئے
جان کو مایوس، دل کو وقفِ حرماں کیجئے ٭ پھر کسی کو چاہیئے، پھر کوئی ارماں کیجئے
ہے دلِ بے مایہ تنہا، اور صدہا تیرِ ناز ٭ کہہ رہی ہے ہمتِ دل سب کو مہماں کیجئے
عشق ہے آوارہ قسمت، حسن ہے راحت نصیب ٭ آپ کیوں بے چین ہوں، ہم کو پریشاں کیجئے
ہو نہ جائے خونِ دل ناواقفیت میں کہیں ٭ آشنائے درد بن کر دل کا درماں کیجئے
میری وحشت ہی سے ہے جمعیتِ خاطر اگر ٭ بیٹھیے! نظارۂ چاکِ گریباں کیجئے
نقدِ دل دنیا لٹاتی ہے لٹانے دیجئے ٭ آپ کیوں حسنِ گراں مایہ کو ارزاں کیجئے
قیدِ غم میں کس طرح رہتے ہیں ہم آزاد و شاد ٭ یہ تماشا دیدنی ہے، سیرِ زنداں کیجئے
ڈھونڈھ لے گی ہر جگہ چشمِ تصور آپ کو ٭ جلوہ پنہاں رکھیے اپنا یا نمایاں کیجئے
حشر سے پہلے نہ ہو مشقِ خرامِ ناز ختم ٭ جتنے گھر آباد ملتے جائیں ویراں کیجئے
صدقے اس حسنِ تبسم کے، ہنسی جاری رہے ٭ دل کے زخموں پر ہی خالی یہ نمکداں کیجئے

ہو چکی صبحِ قیامت آخر، احسن آپ بھی
ختم اپنی داستانِ شامِ ہجراں کیجئے

# غزل

آنکھیں[۵۱] ہیں بند تیری جو افسونِ خواب سے ؛ تجھ کو جگاؤں نغمۂ تارِ رباب سے

سرمایۂ حیات ہے میرے لئے وہ نور ؛ چھن کر نکل رہا ہے جو بند نقاب سے

برہم ہو نظمِ ہر دو جہاں ہو جو سامنے ؛ کونین کو قرار ہے اس کے حجاب سے

اُس حُسنِ لازوال سے مجھ بے کمال کو ؛ نسبت ہے وہ جو ذرہ کو ہے آفتاب سے

مجھ سے ہوا نہ شکر ترا ایک بھی ادا ؛ شرمندہ ہوں ترے کرمِ بے حساب سے

زاہد کو فکرِ لذتِ حُسنِ عمل نہیں ؛ اُس کو اگر غرض ہے تو بس ہے ثواب سے

اُس میں یہ حُسن و رنگ و طراوت بھلا کہاں ؛ تشبیہ لب کو دیتے ہیں برگِ گلاب سے

ہر چند سر پہ ہو وہ اک نامۂ عتاب ؛ تسکین دل کو ہوتی ہے تیرے جواب سے

ناکامیاب ہوں، مجھے غم نہیں جلیلؔ
خوش ہو رہا ہوں اپنے غمِ کامیاب سے

---

۵۱ یہ ایک روسی شعر کا انگریزی زبان کے واسطہ سے ترجمہ ہے جو ایک کہانی کے ترجمہ کے سلسلے میں ایک عزیز دوست کے فرمائش پر کیا گیا تھا۔ بعد کو غزل مکمل ہو گئی۔ (ج)

# تنقید و تبصرہ

**عربوں کی جہاز رانی** | از مولٰنا سید سلیمان ندوی۔ تقطیع چھوٹی ضخم ۲۰۰ صفحات کتابت طباعت اور کاغذ نہایت نفیس۔ قیمت مجلد صرف ایک روپیہ ملنے کا پتہ۔ آصف علی صاحب اصغر فیضی ام اے ۲۴۳ چوپاٹی روڈ بمبئی ۷۔

یہ کتاب مولانا کے اُن چار خطبوں کا مجموعہ ہے جو انھوں نے اسلامک ریسرچ ایسوسی ایشن بمبئی کے ماتحت ۱۹۳۱ء میں پڑھے تھے۔ مولانا نے اپنی تحقیق کا آغاز عہد جاہلیت کے عربوں سے کیا ہے کہ عرب اس زمانے میں بھی جہاز رانی سے واقف تھے اس امر کا ثبوت انھوں نے بحریات کے عربی الفاظ اور زمانہ جاہلیت کے اشعار سے دیا ہے۔ نیز قرآن پاک کی آیتیں بھی پیش کی ہیں جن میں سمندر جہاز اور کشتی وغیرہ کا ذکر آیا ہے اس کے بعد عہد اسلام میں اس فن کی تدریجی ترقی کا ذکر ہے اس سلسلے میں آپ نے تفصیل سے بتایا ہے کہ کس طرح عرب جہاز رانوں نے تجارت، یا جنگی پیش قدمیوں کے سلسلے میں تمام سمندر کو چھان ڈالا تھا اور اسے ایک مستقل فن بنا دیا تھا۔

مولانا نے بڑی تلاش و تحقیق کے بعد یہ مواد جمع کیا ہے اور بڑی خوش اسلوبی سے معلومات کا بہترین ذخیرہ فراہم کر دیا ہے اب تک اس موضوع پر اردو میں کوئی کتاب موجود نہ تھی اور آیندہ اس موضوع پر لکھنے والوں کے لئے ماخذ کا کام دے گی۔ کتاب کی ظاہری خوشنمائی میں بھی بہت نفاست سے کام لیا ہے۔ اور قیمت شاید افادۂ عام کے خیال سے بہت کم یعنی صرف ایک روپیہ رکھی ہے۔

---

**نقش چغتائی** | (دیوان غالب مصور) از خان بہادر محمد عبدالرحمٰن صاحب چغتائی۔ تقطیع متوسط ضخامت مع تصاویر دو سو صفحات قیمت ۵؎۔

مرقع غالب کے بعد یہ جناب چغتائی کی دوسری کامیاب کوشش ہے۔ اس میں بھی انھوں نے غالب

کے اشعار کی اپنے موئے قلم سے تشریح کی ہے۔ اس مرقع میں اُن کے پہلے مرقع کی طرح رنگوں کا سحر نہیں بجز ایک کے تمام تصاویر یک رنگ ہیں لیکن ہمارا خیال ہے کہ فنی اعتبار سے یہ کوشش پہلی کوشش سے کہیں زیادہ کامیاب ہے۔

شروع میں انتساب کے بعد چغتائی صاحب کا مختصر دیباچہ ہے پھر کسی مغربی نقاد کی تقریب یا تعارف ہے اس کے بعد ایک رنگین تصویر ہے اس کے بعد غالب کا دیوان شروع ہوتا ہے پہلا صفحہ رنگین ہے اس کے علاوہ پورا دیوان مرقع کی طرح بلاک پر چھاپا گیا ہے۔ خط نسبتاً باریک ہے جس سے خوش نمائی میں اضافہ ہوگیا ہے دیوان کے بیچ بیچ میں ۱۷۔ ۱۸۔ تصویریں ہیں اور ان میں سے ہر ایک کمال فن کی حامل ہے، ہمیں یقین ہے کہ چغتائی صاحب کا یہ نقش مرقع کی طرح خواص و عوام میں مقبول ہوگا۔

---

مطلع الانوار | از مولانا مفتی محمد رکن الدین رحمۃ اللہ علیہ۔ حجم نوے صفحات تقطیع چھوٹی کتابت وطباعت معمولی کاغذ اوسط درجے کا۔ ملنے کا پتہ مکتبہ ابراہیمیہ اسٹیشن روڈ حیدرآباد دکن۔

مولانا انوار اللہ خاں مرحوم صدر الصدور و معین المہام امور مذہبی کی ذات اقدس محتاج تعارف نہیں آپ علمائے سلف کا ایک مکمل نمونہ تھے آپ کے علم و عمل اخلاق و روحانیت کا فیض صرف حیدرآباد تک محدود نہ تھا بلکہ ہند و بیرون ہند کے تشنگان علم اس چشمۂ فیض سے سیراب ہوتے تھے۔ زیر نظر کتاب ان ہی کے سوانح حیات پر مشتمل ہے جو ان کے شاگرد رشید مفتی محمد رکن الدین مرحوم نے لکھی ہے، کتاب کے پڑھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس دورِ ابتلا میں بھی کیسی مقدس اور جامع ہستیاں ہم میں گذر چکی ہیں۔ مواد کی جمع و ترتیب میں محنت اور سلیقے سے کام لیا گیا ہے البتہ بعض بعض جگہ حیدرآباد کی زبان کا اثر نمایاں ہے۔



# دنیا کی رفتار

## (الف) ممالک غیر

**جنگ حبش** اٹلی اور حبش کی جنگ اسی طرح چل رہی ہے جیسا کہ خیال تھا۔ اٹلی والوں نے شروع شروع میں اچھی کامیابیاں حاصل کیں۔ لیکن بعد کو رفتار اتنی تیز نہ رہ سکی۔ ان صفحات میں اس طرف توجہ دلائی جا چکی ہے کہ اٹلی کے لئے جنگ کی طوالت مہلک ثابت ہو سکتی ہے۔ مالی حالت کی کمزوری، ساری دنیا کی رائے عامہ کی مخالفت، دوسروں ملکوں سے سامان اور ادھار ملنے کی دشواریاں سب یہی چاہتی ہیں کہ یا تو اٹلی جلد از جلد حبش کو ایسی شکست دے کہ اس کے تمام مطالبات تسلیم کر لئے جائیں یا پھر ابتدائی کامیابیوں کے بعد گفت وشنید کا دروازہ پھر کھلے۔ اور کسی ایسی تقسیم پر سمجھوتہ ہو جائے جس سے اٹلی کو بھی بہت کچھ ملے لیکن دوسرے حقدار بھی محروم نہ رہیں۔ اٹلی نے جب ساری دنیا کے خلاف یہ جنگ شروع کی ہے تو ظاہر ہے کہ اس کی خواہش یہی ہوگی کہ کامل فتح سے یہ مسئلہ ہمیشہ کو طے ہی ہو جائے۔ اسی وجہ سے پیش قدمی کی موجودہ رفتار سے مسولینی غیر مطمئن معلوم ہوتا ہے۔ چنانچہ ایک نئے سپہ سالار کے ذمہ جنگ کی قیادت کی گئی ہے۔ لیکن قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس رفتار میں معتدبہ اضافہ مشکل ہوگا اور اگر آگے بڑھنے میں بہت تیزی کی گئی تو ممکن ہے پیچھے ہٹنے میں اس سے زیادہ عجلت کرنی پڑے۔ حبش کا ملک بہت دشوار گذار ہے اور حبشیوں کا شبخوں والا طریقہ جنگ ایک عظیم الشان جدید فوج کے لئے بہت مصیبت کا باعث بن سکتا ہے۔ پھر قدرت کی قوتیں موسم اور بیماریاں، اٹلی والوں کے لئے سدراہ ہیں۔

خود اٹلی کی اندرونی حالت خطرات سے بالکل خالی نہیں ہے۔ مسولینی کی مطلق العنان حکومت بیشک نہایت مضبوطی سے قایم ہے لیکن اس کی جڑوں میں کہیں کہیں گھن لگنا شروع ہو گیا ہے۔ جنگ کی رفتار ایسی نہ رہی جیسی اطالوی چاہتے ہیں تو ممکن ہے کہ یہ گھن زیادہ تیزی سے حکومت پر قومی اعتماد کی بنیادوں کو کھوکھلا کر دیں۔ آج بھی خود روما میں ایسی افواہیں سننے میں آتی ہیں کہ مسولینی شاہ اٹلی، ڈکٹر ایمانول

میں سخت اختلاف رائے پیدا ہو گیا ہے۔ کہنے والے یہ بھی کہتے ہیں کہ ایک جہاز سپاہیوں کو لے کر جاتا ہے تو دو بیماروں کو واپس لے کر آتے ہیں۔ قصہ مشہور ہے کہ سارڈینیا میں فوج نے جہازوں پر سوار ہونے سے انکار کر دیا اور مسولینی نے خود وہاں پہنچ کر انھیں غیرت دلائی اور میدان جنگ کی طرف روانہ کرایا۔ وغیرہ وغیرہ۔ مانا کہ یہ افواہیں ہیں لیکن ان سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ ہوا کا رخ کدھر کا ہے۔ اور ایسے واقعات بھی ہیں جن سے ان افواہوں کو تقویت ہوتی ہے۔ مثلاً ابھی گذشتہ چند ماہ میں کئی سو ذہنی کام کرنے والوں کو یکایک گرفتار کر کے قید خانوں میں بند کر دیا گیا۔ روم میں امریکہ کے قنصل خانوں میں صبح سے شام تک ان اٹلی نژاد امریکنوں کا تانتا بندھا رہتا ہے جو پھر واپس آ کر اٹلی میں رہ پڑے ہیں لیکن اب اٹلی کو چھوڑ کر پھر امریکہ جانا چاہتے ہیں اور اپنی برائے نام امریکن قومیت سے فائدہ اٹھا کر اپنے اصلی وطن کو ترک کرنے کی تدبیریں کر رہے ہیں۔ جرمن وزارت نشر و اشاعت کا ایک ہدایت نامہ حال ہی میں بعض انگریزی اخباروں کو ہاتھ لگا ہے جس میں وزارت نے اپنے ملک کے جرائد کو یہ ہدایت کی ہے کہ "اطالوی فوج میں بغاوت کی خبریں بالکل شائع نہ کی جائیں۔" اگر ایسی خبریں آ نہ رہی ہوتیں تو غالباً یہ ہدایت نہ دی جاتی! ملک کے مختلف طبقے بوجوہ غیر مطمئن معلوم ہوتے ہیں۔ مزدور غیر مطمئن ہیں اس لئے کہ فاشزم نے ان سے تو وہ قوت چھین لی جس سے وہ خود اپنی شرح اجرت کا اچھا سودا کر سکتے تھے لیکن بے کاری کو کم نہ کیا۔ سنہ ۱۹۲۱ء سے سنہ ۱۹۳۳ء تک بیکاروں کی تعداد پانچ گنی ہو گئی تھی۔ اب کچھ کمی ہوئی ہے وہ بھی اس جنگ کے عارضی مشاغل کی وجہ سے۔ فاشزم نے شرح اجرت میں تخفیف سے بھی مزدوروں کو نہیں بچایا۔ سنہ ۱۹۲۲ء کے بعد سے اجرتوں کی شرح میں ۱۶ تا ۴۸ فیصد کی کمی ہو گئی ہے۔ اجرتیں گھٹتی تھیں تو گھٹتیں مگر اس عہد میں یہ بھی تو نہ ہوا کہ ضروریات زندگی کی قیمتیں بھی ساتھ ہی گھٹ جائیں۔ وہاں تو پچھلے ہی ایک سال میں ۲۵ ضروری اجناس کی قیمت میں اوسطاً کوئی ۱۰ فیصدی کا الٹا اضافہ ہو گیا ہے۔

کاروباری لوگ اور سرمایہ دار جو فاشستی ریاست کو اپنی بقا کا ذریعہ جانتے رہے ہیں اور دل و جان سے اس کے حامی و مددگار رہے، وہ بھی کچھ کچھ جھنجھلاتے جاتے ہیں۔ روز بروز کاروبار میں حکومت کا دخل بڑھتا جاتا ہے۔ منافع کی شرح تک حکومت کی طرف سے مقرر ہونے لگی ہے۔ کام کے وقت اور

اجرتوں کے فیصلہ کے معاملہ میں حکومت جا و بیجا دخل دیتی رہتی ہے، کاروبار بڑھانے کے لئے پہلے حکومت سے اجازت حاصل کرنی ہوتی ہے غرض بے شمار ایسے قوانین ہیں جن سے سرمایہ دار کی آزادی بالکل تلف نہیں تو بہت کم تو ضرور ہو جاتی ہے اور ان طبقوں میں یہ خیال پیدا ہونے لگا ہے کہ فاشزم جو ہمارے تفوق کو قائم رکھنے کے لئے اٹھا تھا کہیں دھوکہ دھوکہ میں اشتراکیت کو تو ہم پر مسلط نہ کر رہا ہو۔ اس شبہ کے ساتھ ہی یہ تاریخی بات بھی یاد آجاتی ہے کہ فاشزم کا بانی اور قائد اعظم مسولینی اس تحریک کو اٹھانے سے پہلے آخر تھا تو وہی اشتراکی!

زمینداروں کو فاشستی حکومت کی یہ کارروائی ذرا نہیں بھاتی کہ ان کی جو زمین بیکار پڑی ہو وہ ان سے لے لی جائے، نہ انھیں یہ پسند ہے کہ یہ اپنے کھیت کسانوں کو بٹائی کے اصول پر کاشت کے لئے دینے پر مجبور کئے جائیں۔

ساہوکاروں کے حلقوں میں بھی بے اطمینانی ہے۔ ابھی پچھلے سال دسمبر میں ایک حکم نافذ ہوا کہ جس اطالوی شہری کے پاس چاہے وہ اٹلی میں مقیم ہو یا نہ ہو کوئی پردیسی تمسکات، یا کمپنیوں کے حصے یا بنکوں میں یافتنی رقوم ہوں وہ سب کی فہرست اطالوی قومی بنک میں پیش کردیں۔ پانچ مہینہ بعد ایک اور حکم نکلا کہ ان کاغذات کو اسی بنک میں دیدیا جائے۔ بنکوں اور جمعیتوں کو یہ ہدایت ہوئی کہ اپنے تمام تمسکات کو موجودہ شرح مبادلہ پر اس قومی بنک کے ہاتھ فروخت کردیں۔ اطالوی سرمایہ کو باہر جانے سے روکنے کے لئے اور جو سرمایہ باہر جا چکا ہے اسے واپس لانے کے لئے یہ تدابیر خاصی موثر ہیں! اور ساہوکاروں کو ناگوار ہوں تو کیا تعجب۔ پھر اٹلی کا توازن تجارت بھی ملک کے خلاف ہی ہے، کہ آبادی بہت زیادہ ہے اور دولت آفرینی کے وسائل مادی مقابلۃً کم۔ ادھر لیرا کی قیمت کو مصنوعی طور پر ابھار کر اور سونے سے اس کی وابستگی قائم رکھ کر اس صورت حال میں اور بھی ابتری پیدا کردی گئی ہے۔

اور اب مصیبتوں پر مصیبت یہ کہ قائد اعظم نے جنگ کی ٹھان لی ہے، نہ معلوم یہ قصہ کب تک چلے اور اس کا مالی بار ملک سے اٹھ سکے نہ اٹھ سکے۔ یہ ضرور ہے پر اطالوی تا یہ عقیدہ ہے کہ

حبش کو اطالوی سلطنت میں شامل کرنے سے ہی ملک کی مشکلات کا حل ہو سکتا ہے۔ لیکن بہت سے سمجھدار لوگوں کا یہ خیال بھی ہے کہ اس کے لئے جنگ ضروری نہ تھی، سیاست کے دوسرے طریقے جن پر خود اٹلی عرصہ سے چل رہا تھا شاید کافی ہوتے کہ دوسروں نے بھی تو ان طریقوں سے دنیا کا کچھ رقبہ اپنے قبضہ میں لے لیا ہے۔ صرف ضرورت اس کی تھی کہ وزارت خارجہ کا کام تجربہ کار ہوشیار معاشیین کے ہاتھوں میں ہوتا۔ اور مسولینی خود ہی وزیر خارجہ نہ بن بیٹھا ہوتا۔ سب کام چپ چپاتے ہو جاتا کسی کو کانوں کان خبر نہ ہوتی۔ بجائے اس کے مسولینی نے اس قدر شور مچایا کہ ایک غیر مہذب ملک کو ہڑپ کر جانے کا چھوٹا سا معاملہ سیاست عالم کا اہم سوال ہو گیا اور اٹلی ساری دنیا میں نکو بنا۔ اور صرف اسی معاملہ میں نہیں بلکہ اور موقعوں پر بھی اطالوی سیاست خارجہ ایسی رہی ہے کہ سوچنے سمجھنے والے اطالوی اس سے شاکی ہیں۔ ان کو شکایت یہ ہے کہ سیاست خارجہ میں کسی قسم کا تسلسل نہیں۔ ۳۲ء میں اٹلی جرمن کا دوست تھا، سال بھر بعد اس کا دشمن۔ ابھی فرانس کے یورپی اقتدار کا سب سے بڑا مخالف، ابھی اس کی پریم اور بھائی چارہ۔ انگلستان سے عمر بھر کی دوستی اور دیکھتے دیکھتے تعلقات میں وہ ترشی و تلخی کہ بیان سے باہر۔ فرانس کے یورپی اثر کو مٹانے کے لئے عرصہ تک جنگ کے شکست خوردہ ملکوں سے ساز باز رہا۔ پہلے ہنگری کو ساتھ لیا پھر آسٹریا کو۔ بلغاریہ کے بادشاہ کی زوجیت میں ایک اطالوی شاہزادی دی گئی۔ جرمنی کو اکسایا کہ صلح نامہ ورسائی میں ترمیم کراؤ۔

یہ سب کچھ ہوا مگر ادھر ہٹلر کا اقتدار جرمنی میں قایم ہوا ادھر جرمنی سے ان بن شروع ہو گئی۔ جرمنی نے اسٹریا سے اتحاد کی کوشش شروع کی تو یہ سمجھ میں آیا کہ صلح نامہ ورسائی کی ترمیم کا اثر تو خود اٹلی پر پڑے گا۔ اس تجویز کو شکست دینے کے لئے اسٹریا کو ابھارا گیا کہ وہ بھی ایک مطلق العنان ڈکٹیٹر کے ہاتھ میں عنان حکومت دیدے اور ڈول فس کو عام شورش کے دبانے کے سارے ہتھکنڈے سکھائے گئے۔ مگر اس کے ہاتھوں اسٹریا کے اشتراکیوں کا قلع قمع ہو گیا تو پتہ چلا کہ اسٹریا کو نازی جرمنی سے بچانے کے لئے جو قوت تھی وہ اپنے ہی ہاتھوں تباہ ہو گئی اور جرمنی اور اسٹریا کے اتحاد کو روکنا پہلے سے کہیں زیادہ دشوار ہو گیا۔ پھر ہنگری سے اتنی دوستی اور محبت کا اظہار کرنے کے بعد شاہ الگزنڈر کے

قتل کے بعد صنبوا میں اس کا ساتھ چھوڑ دیا اور یوں سب کیا کرایا ختم کر دیا۔ ہر چند آج بھی ہنگری پر اٹلی کا اثر باقی ہے مگر جرمنی سے اس کا رشتہ روز بروز مضبوط ہوتا جاتا ہے۔ اور یوگوسلاویا اور بلغاریہ میں اتحاد کی کوششیں روبراہ آتی دکھائی دیتی ہیں سیاست خارجہ کی غلطیاں اور ناکامیاں عام لوگ تو نہیں سمجھتے مگر اوپر کے حلقوں میں ان سے بھی خاصی بے اطمینانی ہے۔

غرض مختلف طبقوں کو طرح طرح کی شکایتیں ہیں۔ مسولینی کا اقتدار قایم ہے۔ اس لئے یہ شکایتیں اہم نہیں معلوم ہوتیں۔ اگر جنگ میں قوم کو توقعات سے کم کامیابی ہوئی تو یہی شکایتیں مسولینی کے خلاف فرد جرم بن سکتی ہیں۔ اور جنگ کے متعلق کون کہہ سکتا ہے کہ وہ کیا رنگ اختیار کرے اور کس قدر وقت لے۔

---

## (ب) ہندوستان

**سرحدی صوبہ اور ہندی** صوبہ سرحد کے وزیر تعلیم سر عبدالقیوم نے گذشتہ جون میں ملکی زبانوں کے متعلق ایک یادداشت مرتب کی تھی جس کی بنیاد پر حکومت سرحد نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ ابتدائی مدرسوں کے نیچے کے درجوں کو چھوڑ کر جہاں ہندی، گرمکھی، پشتو اور اردو وغیرہ کے ذریعہ سے حسب دستور سابق بچوں کو تعلیم دینا جاری رکھا جائے گا، باقی تمام اعلیٰ درجوں مڈل اسکولوں اور ایسے امدادی مدرسوں میں جہاں مذہبی تعلیم بھی دی جاتی ہے ذریعہ تعلیم صرف اُردو یا انگریزی رہیں گے البتہ طالب علموں کے لئے یہ ممکن ہوگا کہ وہ دوسری زبانیں بھی سیکھ سکیں۔ جہاں کہیں طلبا اس کی خواہش کریں گے اور انتظام ممکن ہوگا وہاں ان کے سکھانے کا ضرور بندوبست کیا جائے گا۔ لیکن "عام مضامین" کی تعلیم صرف "سرکاری" زبانوں میں ہی دی جائے گی اور اگر امدادی مدرسوں میں اس کی پابندی نہیں کی گئی تو ان کی امداد بند کردی جائے گی۔

ہندوؤں اور سکھوں کی طرف سے اس فیصلہ پر سخت احتجاج کیا جا رہا ہے۔ اخباروں میں مضامین نکل رہے ہیں گورنروں کے پاس وفد جا رہے ہیں۔ دھواں دھار تقریریں ہو رہی ہیں کہ ہندوؤں اور سکھوں کے

ساتھ بڑا ظلم ہوا ہے۔ انھیں ان کے مذہب اور تمدن سے محروم کرنے کی دانستہ طور پر کوشش کی گئی ہے اور ان کے تحفظ کے لئے یہ ضروری ہے کہ انھیں تعلیم کی ہر منزل پر ہندی اور گرمکھی کو سرکاری، نیم سرکاری اور امدادی مدارس میں ذریعۂ تعلیم بنانے کی آزادی ہو اور ذریعۂ تعلیم کے اردو نہ ہونے کی وجہ سے وہ حکومت کی سرپرستی اور اعانت سے محروم نہ کئے جائیں۔

حقیقی صورت حال یہ ہے کہ لڑکوں کے تمام مدرسوں میں اردو اس اعلان سے پیشتر بھی ذریعۂ تعلیم تھی۔ اس لئے اس جدید فیصلہ سے ان مدرسوں پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔ اس کا اثر اگر کچھ پڑے گا تو صرف لڑکیوں کے اُن ستر اسکولوں پر جن میں ہندو لڑکیوں کو شاید ہندی اور گرمکھی کے ذریعۂ تعلیم دی جاتی ہے۔

وزیر تعلیم نے اپنے اعلان میں اُردو کو ذریعۂ تعلیم بنانے کے لئے جو دلیلیں پیش کیں وہ یہ ہیں:۔

(۱) پشتو اور پنجابی گفتگو کی زبانیں ہیں۔ ان کا کوئی تحریری ادب نہیں ہے۔ اس لئے جو لوگ سرحدی صوبہ میں رہنا، کاروبار اور خدمت کرنا چاہتے ہیں ان کے لئے یہ مناسب ہے کہ اُردو کے ذریعہ جو سرحدی صوبہ کی تحریری زبان ہے تعلیم حاصل کریں۔

(۲) اردو ہندوستان کے دوسرے صوبوں میں عام طور پر بولی اور سمجھی جاتی ہے۔ اس لئے اس کے اختیار کرنے سے دوسرے صوبوں کے ساتھ تعلقات پیدا کرنے میں سہولت ہوگی۔

(۳) چونکہ سرکاری کاغذات اردو میں لکھے اور محفوظ رکھے جاتے ہیں اس لئے عملی ضرورت کا لحاظ کرتے ہوئے بھی اُردو کو ذریعۂ تعلیم بنانا ضروری ہے۔

ہندوؤں کا اعتراض یہ ہے کہ

(۱) ہندوستان کے دس کروڑ ہندو، ہندی کے ذریعۂ تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ اس لئے ہندوستان کے دوسرے صوبوں سے تعلقات پیدا کرنے کی بہتر صورت یہ ہے کہ ہندی کو ذریعۂ تعلیم بنایا جائے۔

(۲) ہر چند ہندوؤں کی تعداد سرحدی صوبہ میں صرف ۵ فی صدی ہے لیکن لڑکیوں کے مدرسوں میں ان کا تناسب ۶۰ فی صدی ہے اور جو ہندو لڑکیاں مدرسوں میں تعلیم پا رہی ہیں انھیں سیاسی اور مدنی تعلیم

سے کوئی خاص دلچسپی نہیں ہے۔ وہ (اگر قطعی طور پر نہیں تو زیادہ تر) تعلیم اس لئے حاصل کرتی ہیں کہ اپنی مذہبی اور تمدنی کتابوں سے مانوس ہو جائیں۔ یہ بات محتاج وضاحت نہیں ہے کہ انھیں اپنی زبانوں اور سادہ روایتوں سے جبراً بے تعلق کرنا درست نہیں۔

---

اردو اور ہندی کے جس جھگڑے کا حال اوپر بیان کیا گیا ہے یہ ایک منفرد اور محدود قضیہ نہیں ہے بلکہ یہ ہندو مسلم مسئلہ کا ایک جزوی شاخسانہ ہے۔ جب تک اس بڑے مسئلہ کا کوئی تشفی بخش حل نہیں نکلے گا اس قسم کے فتنے برابر پیدا ہوتے رہیں گے۔ جب تک ہندوؤں اور مسلمانوں میں معاشری تعلقات، راہ و رسم، رواداری اور دوستی پیدا نہ ہوگی، کھانے پینے، اٹھنے بیٹھنے، شادی غمی میں باہم شرکت کے مواقع نہیں نکلیں گے اختلاف کی خلیج برابر بڑھتی جائے گی۔ اگر ایسی ہی صورت حال چند دن اور قائم رہی تو ہندو اور مسلمان ہمسایوں میں اتنا فرق پیدا ہو جائے گا، جتنا دو غیر ملکوں کے باشندوں میں پایا جاتا ہے۔ معمولی گفتگو اور خط و کتابت کے لئے انھیں مترجم کو بلانے کی ضرورت ہوا کرے گی ایک دوسرے کے لباس، وضع قطع، تہذیب تمدن، مذہب اور رسم و رواج کو اس طرح حیرت سے دیکھا کریں گے گویا کسی دوسرے کرہ پر پہنچ گئے ہیں۔ ایسی حالت میں یہ نہ خود آزادرہ کر جی سکیں گے نہ دوسروں کو جینے دیں گے صرف انگریزیا کسی اور غیر ملکی حکومت کا ڈنڈا انھیں ایک جوئے میں کس کر برابر برابر چلا سکے گا اور مشترکہ ضرورت کے کام ان سے لے سکے گا۔ تنگ نظری اور تعصب جو کچھ نہ کرائے کم ہے۔!

# رسالہ "ہنس"

اگست کے شذرات میں ہم نے لکھا تھا کہ ہندی کانفرنس منعقدہ اندور نے فیصلہ کیا ہے کہ ایک ایسا رسالہ نکالا جائے جس میں ہندوستان کی مختلف زبانوں کا ادب ہر مہینہ "ہندوستانی" زبان میں پیش کیا جایا کرے۔ اس مقصد کو پورا کرنے کے لئے منشی پریم چند صاحب کے ہندی رسالہ "ہنس" کو "ہنس" کمپنی لمیٹڈ نے اپنے انتظام و نگرانی میں لے لیا ہے اور اس کی ادارت کے فرائض انجام دینے کے لئے منشی پریم چند صاحب اور کنھیا لال منشی صاحب کا تقرر کیا ہے۔ کنھیا لال منشی صاحب گجراتی زبان کے ایک لائق ادیب ہیں اور منشی پریم چند صاحب (جن سے اردو داں طبقہ بخوبی واقف ہے) اُردو اور ہندی دونوں کے نہایت مشہور افسانہ نگار اور ادیب ہیں ان ہر دو حضرات کی مشترکہ ادارت میں ستمبر اور اکتوبر کے دو پرچے نکل چکے ہیں۔ ان میں ہندی، اُردو، گجراتی، مہاراشٹری، بنگالی، سندھی، کرناٹکی، سنہالی، ملاباری اور دوسری زبانوں کے ادب کو پیش کیا گیا ہے مضامین عموماً ادبی ہوتے ہیں جن میں نظموں، افسانوں، ڈراموں اور ادبی تنقیدوں کو خاص اہمیت دی جاتی ہے۔

یہ کوشش جس قدر لائق تعریف اور مفید ہے اس کے بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ہم جس وسیع ملک کے رہنے والے ہیں وہاں ایک زبان نہیں بولی جاتی بلکہ ۲۲۲ زبانیں بولی جاتی ہیں۔ ان میں سے بہت سی زبانیں محض بول چال میں استعمال کی جاتی ہیں اور ان کا تحریری ادب کوئی نہیں ہے لیکن چند زبانیں ایسی ہیں جن کے ادب کا ذخیرہ خاصا وقیع ہے اور انھیں کسی طرح نظر انداز نہیں کیا جاسکتا اگر ہم یہ معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ ہمارے ۳۵ کروڑ ہم وطنوں کے دل میں کون سے جذبات، کون سے خیالات تمنائیں اور منصوبے پرورش پارہے ہیں، اگر ہم چاہتے ہیں کہ اپنا کوئی خیال، کوئی پیغام ان ۳۵ کروڑ برادران وطن تک پہنچا سکیں تو ان کے ادب سے واقفیت حاصل کرنا بالکل ناگزیر ہے۔ ملک کے رہنماؤں نے مہاتما گاندھی کی قیادت میں اس کام کی ابتدا کرکے ایک بڑی ضرورت کو پورا کرنے کا تہیہ کیا ہے اور وہ

یقیناً اس کے لئے مستحق مبارکباد ہیں۔

لیکن "ہنس" کے جو دو پرچے نکلے ہیں ان میں جس زبان کے ذریعہ سے مختلف زبانوں کی مضامین کو پیش کیا گیا ہے، اسے "ہندوستانی" کہنا ہٹ دھرمی ہے۔ پہلے پرچہ میں سہائے ڈاکٹر ذاکر حسین خان صاحب کے ایک افسانہ کے اور دوسرے میں ایک نہایت ہی مختصر اُردو کی نظم کے باقی کوئی مضمون ایسی زبان میں نہیں لکھا گیا ہے جسے صحیح معنی میں "ہندوستانی" کے نام سے موسوم کیا جا سکے۔ ہم یہ نہیں کہتے کہ جو چیز اردو میں لکھی جائے صرف وہی "ہندوستانی" زبان کہلائے جانے کی مستحق ہے کیونکہ اُردو میں فارسی عربی کے بہت سے ایسے الفاظ آتے ہیں جو اُردو ادب نہ جاننے والے ہندوؤں کی سمجھ میں آسانی سے نہیں آسکتے۔ لیکن عربی فارسی کے بہت سے ایسے الفاظ بھی ہیں جو عام طور پر ہندوؤں کی زبان پر چڑھ گئے ہیں اور جنھیں روزمرہ کی بول چال میں وہ بلا تکلف استعمال کرتے ہیں۔ انھیں جان بوجھ کر زبان سے الگ کرنا اور ان کی جگہ سنسکرت بھاشا کے الفاظ استعمال کرنا "ہندی" ہو سکتا ہے لیکن "ہندوستانی" نہیں ہو سکتا۔

منشی پریم چند صاحب سے جو اردو اور ہندی دونوں کے ایک بلند پایہ ادیب ہیں ہمیں توقع تھی کہ وہ ایک ایسی صحیح "ہندوستانی" زبان کی داغ بیل ڈالیں گے جو ایک طرف غیر ضروری عربی فارسی اور دوسری طرف سنسکرت بھاشا سے آزاد ہوگی جو بجا طور پر ہندو مسلم میل جول اور ہندوستانی قومیت کی ایک جیتی جاگتی تصویر ہوگی اور جس کو اردو اور ہندی دونوں کے ادیب اپنی مشترکہ زبان کہنے میں کسی قسم کا تامل نہ کریں گے بلکہ جس کو بولنا اور لکھنا اپنے لئے فخر و سعادت سمجھیں گے۔ یہ کام منشی پریم چند صاحب کے کرنے کا ہے قوم کی نگاہیں ان کی طرف اٹھی ہوئی ہیں۔ ان کے افسانے اور مضامین بہت اچھے ہیں اور انھیں لوگ عرصے تک یاد رکھیں گے لیکن اگر وہ چاہتے ہیں کہ آنے والی نسلیں ان کی یاد کو ہمیشہ اپنے سینے سے لگائے رکھیں تو انھیں چاہئے کہ وقت اور موقع کے اس واحد مطالبے کی طرف وہ سب سے پہلے توجہ کریں۔ اگر ایسی "ہندوستانی" زبان میں رسالہ "ہنس" نکلنے لگے تو ہمیں پورا یقین ہے کہ اس کے ایڈیشن اُردو اور ناگری دونوں رسم الخط میں یکساں طور پر مقبول ہو سکتے ہیں۔

---

## مطبوعات جدیدہ

### ترکی میں مشرق و مغرب کی کشمکش

نامور ترکی خاتون خالدہ ادیب خانم کے اُن آٹھ خطبات کا مجموعہ جو موصوفہ نے جامعہ میں پڑھے۔

پہلا خطبہ۔ عثمانی ترک بانیان سلطنت کی حیثیت سے۔ دوسرا خطبہ عثمانیوں کا زوال۔ تیسرا خطبہ۔ انقلاب اور جنگ۔ چوتھا خطبہ۔ ترکی اور جنگ آزادی۔ پانچواں اور چھٹا خطبہ۔ ادب تہذیب ساتواں خطبہ ترکی عورتیں۔ آٹھواں خطبہ۔ موجودہ حالت پر نظر اور مستقبل کی توقعات۔

اصل لیکچر انگریزی زبان میں تھے۔ اُردو ترجمہ ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب نے کیا ہی۔ شروع میں ڈاکٹر مختار احمد انصاری صاحب کا مقدمہ ہی جو ترکی کی اجمالی تاریخ اور خود مصنفہ کے حالات پر مشتمل ہی۔ طباعت کتابت بہت اچھی کاغذ سفید و چکنا مصنفہ کی تازہ ترین تصویر حجم تقریباً (۳۰۰) صفحات اور قیمت صرف عا/ انگریزی نسخے کی قیمت سے ۲/

### نجم السحر

ان گرانقدر ناولوں میں سے ہی کہ ایسے ناول اب تک ہماری زبان میں اُنگلیوں پر گنے جاسکتے ہیں۔ عذرا اور عذرا کی واپسی کے فرنگی مصنف رائڈر ہیگرڈ کا گویا تیسرا شہ پارہ ہی جو خوشی کی بات ہی کہ مولوی عنایت اللہ صاحب بی۔ اے دہلوی سابق ناظم دارالترجمہ جامعہ عثمانیہ جیسے بزرگ کے قلم سے ہماری زبان کا سرمایہ ناز بنا۔ جہاں مصنف کا کمال مسلمہ ہی مترجم کی خصوصیات ترجمہ بھی مترجمین کو قیمتی سبق دیتی ہیں۔ طباعت کتابت کاغذ وغیرہ اعلیٰ ۲۷×۱۷ سائز (۳۴۸) صفحے اور قیمت صرف (عہ)

### تسہیل العربیہ

مدت سے عربی اُردو کی ایک جامع لغت کی تلاش تھی۔ خوشی کی بات ہی کہ اب ایک ایسا لغت تیار ہوگیا جسمیں ساٹھ ہزار عربی الفاظ اور ان کے اُردو معانی ہیں نئے علمی الفاظ اصطلاحات بھی شامل ہیں نیز قرآن کے محاورات و الفاظ کے معانی بھی خصوصیت سے درج ہیں۔ حجم دیباچے کے علاوہ (۱۰۰۰) صفحات جلد مُطلا قیمت صرف (للعہ/)

### سخنوران ایران در عصر حاضر

ایران کی مردم خیز و شعر آفرین سرزمین شعر و ادب کا مرکز رہی ہی لیکن موجودہ انقلاب کے بعد وہاں کے شاعروں اور راویوں نے بھی پرانے ڈگر کو چھوڑ دیا ہی۔ غرضکہ ایران جدید کی اب ہر چیز جدید ہی اس بلند پایہ تصنیف میں عصر حاضر کے ایرانی شعرا کے حالات ہیں اور انکے کلام کا نمونہ شعرا کی تصاویر کے اعلیٰ بلاک ہیں۔ ہندوستان میں کم کتابیں اس اہتمام سے شائع ہوتی ہیں از پروفیسر محمد اسحاق کلکتہ یونیورسٹی۔ کتاب مجلد ہی۔ قیمت صرف (عہ/ ۱۲)

## تاریخ و تنقید ادب

| | |
|---|---|
| مقدمۂ شعر و شاعری۔ خواجہ الطاف حسین حالی | عہ/۸ |
| آب حیات۔ مولوی محمد حسین آزاد | سے/ |
| تاریخ ادب اُردو۔ رام بابو سکسینہ | لعہ/ |
| سیر المصنفین۔ مولوی محمد یحییٰ تنہا۔ دو حصے | صہ/ |
| تاریخ نثر اُردو۔ احسن مارہروی۔ | صہ/ |
| گلِ رعنا۔ مولوی سید عبد الحی مرحوم | صہ/ |
| شعر الہند۔ مولوی عبد السلام ندوی مکمل مجلد | شے/ |
| مراۃ الشعر۔ مولوی عبد الرحمٰن صاحب۔ | سے/ |
| دکن میں اُردو۔ نصیر الدین ہاشمی صاحب | عار/ |
| پنجاب میں اُردو۔ | عار/ |
| محمود غزنوی کی بزم ادب۔ ڈاکٹر محی الدین زور | ۱۲ر |
| مخزن نکات (تذکرہ) مولوی عبد الحق صاحب | یہ/ |
| تذکرہ ریختی۔ تمکین کاظمی | عہ/ |
| چمنستان شعراء | صہ/۸ |
| نکات الشعراء۔ میر محمد تقی میر | عار/۸ |
| ایشیائی شاعری۔ سید امجد علی اشہری | عہ/ |
| ہندی شاعری۔ | عار/ |
| روح تنقید۔ ڈاکٹر سید محی الدین زور | عہ/۱۲ |
| تنقیدی مقالات۔ 〃 〃 | بے/۱۴ |
| اُردو کے اسالیب بیان 〃 〃 | عہ/۱۴ |
| جدید اُردو شاعری۔ عبد القادر صاحب سروری | سے/ |
| موازنۂ انیس و دبیر۔ مولانا شبلی | بے/ |
| تاریخ ادبیات ایران۔ پروفیسر براؤن | للعہ/ |

## مقالات و مکاتیب

| | |
|---|---|
| انتخاب مضامین سرسید۔ | ۱۲ر |
| مقالات شبلی چار حصے۔ | للعہ/۱۲ |
| نیرنگ خیال۔ مولوی محمد حسین آزاد۔ دو حصے | عہ/۸ |
| مقدمات عبد الحق۔ دو حصے | صہ/ |
| افادات سلیم۔ مولانا وحید الدین سلیم۔ | عہ/۸ |
| افادات مہدی۔ ایم مہدی حسن | بے/۸ |
| مقالات نیاز۔ مولانا نیاز فتحپوری۔ | ۶ر |
| ادبستان۔ مولانا خلیقی دہلوی | عار/۸ |
| انتخاب مخزن۔ لاہور۔ | للعہ/ |
| بقائے دوام۔ ایم۔ اسلم۔ | عہ/۸ |
| سیپارۂ دل۔ خواجہ حسن نظامی | عار/ |
| مضامین چکبست۔ پنڈت برج نرائن چکبست | سے/ |
| مقالات حالی۔ خواجہ الطاف حسین حالی | بے/۸ |
| اُردوئے معلیٰ۔ خطوط غالب | عار/۸ |
| عود ہندی۔ 〃 | ۱۲ر |
| خطوط سرسید | سے/ |
| مکتوبات آزاد۔ مولوی محمد حسین آزاد | عہ/ |
| موعظۂ حسنہ۔ مولانا نذیر احمد دہلوی مرحوم | عہ/۱۴ |
| مکاتیب امیر مینائی۔ | عار/۸ |
| مکاتیب۔ محسن الملک و وقار الملک | عہ/۸ |
| مکاتیب شبلی۔ دو حصے۔ | سے/ |
| خطوط اکبر۔ دو حصے | عار/۸ |
| رقعات عالمگیر شہنشاہ اورنگزیب عالمگیر مجلد | للعہ/ |

مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ نئی دہلی

# جنوری سنہ ۳۶ء کے نگار میں کیا ہوگا؟

ہندی شاعری کی مفصل تاریخ

ہندی کلام کا بے نظیر انتخاب

اساتذۂ فن کے دلچسپ حالات

برج بھاشا کے نوادر پر فاضلانہ نقد و تبصرہ

ہریجن شاعری کے بے مثل نمونے

ہندی کے عاشقانہ رنگ کے عجیب و غریب دوہے

ہندوستان کی گوپیوں کی شاعری

قیمت فی پرچہ دو روپیہ — نگار کے سالانہ خریداروں سے کچھ نہیں

نگار کا سالانہ چندہ پانچ روپیہ ہے